# فہرست داستانہاے کوچک باختر جلد دوم


| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| دو کلمہ داستان حیرت بیان جانا ملکہ قاسم کا لشکر بدیع الزمان مین اور دریافت کرنا بدیع الزمان کو امیہ بن عمرو سے اور روانہ ہونا بہ تلاش بدیع الزمان و کیفیت دیگر۔ | ٧ |
| دو کلمہ داستان حیرت بیان شاہزادہ بدیع الزمان و ملکہ گوہر ملک کو درمیان دریا کے گھیرنا سلیمان زنگی کا پھر ہوشیار ہوکے صندوق سے نکالنا بدیع الزمان کا اور مقابلہ کرنا سلیمان سے اور زیر کرنا سلیمان کو اور بظاہر مسلمان ہونا سلیمان کا جان کے خوف سے اور جزیرۂ ارغوان مین اپنے مکان پر بلا کر فریبانہ دعوت کے حیلے سے گرفتار کرنا سلیمان کا آمادہ ہونا قتل بدیع الزمان پر اور ملکہ کا سفارش کرکے بدیع الزمان کو بچانا اور پھر بدیع الزمان کو صندوق مین بند کرکے دریا برد کرنا اور گوہر ملک کا بھاگ کر جانا کشتی پر اور پھر سلیمان کا گھبرا کر دریا مین گھوڑا ڈالنا اور نقابدار پلنگینہ پوش کا آنا اور قتل ہونا سلیمان کا دست نقابدار سے اور مسلمان کرنا ساکنان ارغوان کو اور سکہ جاری کرنا بنام بدیع الزمان پھر ملکہ گوہر ملک کا جانا طرف سنجان کے بیان کیے جاتے ہین۔ | ٩ |
| دو کلمہ داستان حیرت فزاے پیر و جوان لوٹ جانا کشتی کا ملک قاسم کی اور بہ جانا قاسم کا ایک تختہ پر اور پہونچنا قاسم کا اس جگہ جہان کنارے پر دھوبی کپڑے دھو رہے ہین اور پھنسنا ایک صندوق کا جال مین قاسم کا ماہی گیر کے شریک ہوکے اسکو نکالنا صندوق کھول کے پہچاننا بدیع الزمان کو پھر مقابلہ ہونا قاسم و بدیع الزمان کا براے دنگل فیصلہ کرنا نقابدار سمند پوش کا دونون مین پھر صحرا نورد ہونا قاسم و بدیع الزمان کا جدا جدا براے فتح ملک سنجان اور ملاقی ہونا عوج قلندر سے اور مرید ہونا شاہزادہ بدیع الزمان کا۔ | ١٤ |
| دو کلمہ داستان شجاعت بیان شہزادہ قاسم ذیشان و تکلیف راہ کی ملنا ہمایون بن شداد کا صحرا مین اور اسکے ساتھ جانا دربار مین گنجاب بن گنجور ملک حرمان و دیوکش کے۔ | ١٩ |
| داستان بدیع الزمان کی کہ بسبب طعنہ زنی فقیرون کے کشکول گدائی لیکر مانگنا بدیع الزمان کا اور روپیہ اشرفیان لاکر دینا عوج قلندر اپنے مرشد کو اور پھر مانگنے جانا راہ مین ملاقات ہونا حکیم فاروس سے اور سواری دیکھنا ملکہ گوہر ملک کی اور علاج کرنا ملکہ گوہر ملک کا اور دربار مین گنجاب کے جانا ہمراہ حکیم فاروس کے۔ | ٢١ |
| داستان زین خنگ داماد نوشیروان و شہیال ابن شہرخ یعنی امیر باتوقیر حمزہ صاحبقران کو ثابت ہونا کہ بدیع الزمان کو ایک نقابدار مرصع پوش لگا کر لیگیا اور قاسم بھی اپنے چچا کی جستجو مین چلے گئے اور اڑھائی سو سردار چوری گئے پھر امیر باتوقیر کا طلایہ پھرنا پھر مظفر فاریابی کا امیر کو بیہوش کرکے گرفتار کرنا گنبد جمشید مین پھر عمرو کا تلاش امیر مین نکلنا اور عجائب عیاریان اور سرداران کا معلوم ہونا اور جنگ وجدل لشکر اسلام اور خنجر خان بن گنجاب سے اور شلیط خان بن گنجاب سے بشراکت لشکر گاؤلنگی گاؤسوار کے کہ مدد کو آئے تھے اور مسلمان ہونا اسکندر کوفی اور اسکی دختر کا کہ تمام اسکا قتانہ ہوا اور رہائی سب سردارون کی پھر کرب کا سب کو لیکر ہمراہ مراجعت طرف لشکر اسلام کرنا۔ | ٢٧ |
| داستان گاؤلنگی گاؤسوار کا فوج لیکر لشکر امیر پر شبخون مارنا اور جنگ وجدل بلکہ جنگ مغلوبہ ہونا رات سے اور صبح تک اور صبح کو کرب غازی کا مع سرداران نامی جنگ مین شریک ہونا آخرکار ایک نقابدار زمرد پوش کا اس لڑائی کو فتح کرنا پھر عیاریان خواجہ عمرو وغیرہ کی اور رہائی امیر باتوقیر کی۔ | ٣٥ |
| داستان آنا رستم خان بن گاؤلنگی گاؤسوار کا ملک باختر سے مع لشکر جرار بیس ہزار کے پدر نامہنجار گاؤلنگی گاؤسوار کی خدمت مین برسر یہ اور کہنا پدر نامہنجار سے کہ آپ لشکر اسلام سے کیون نہین مقابلہ کرتے کہنا گاؤلنگی گاؤسوار کا بیٹے سے کہ سرداران لشکر اسلام سے سربہ ہم ہوسکینگے یہ سنکے طبل جنگ بجوانا اور مجادلہ و مقاتلہ ہونا لشکر اسلام سے اور زیر ہوکر مسلمان ہونا رستم خان بن گاؤلنگی گاؤسوار کا پھر بعد اسکے رستم خان کا گاؤلنگی گاؤسوار | |

| مضمون | صفحہ |
| --- | --- |
| کے پاس آنا مسلمان کرنے کو پھر جنگ و جدل باہم ہونا اور گرفتار ہو جانا رستم خان کا۔ | ۴۹ |
| ذکر بدیع الزمان کی نشور تن نشتار سے کشتی ہونا اور بڑے سامان سے اکھاڑے کی تیاری زیر دیوار باغ ملکہ گوہر ملک دختر گنجاب بن گنجور ملک حرمان دیوکش کیا جاتا ہے۔ | ۵۴ |
| داستان شاہزادہ بدیع الزمان کی بیان کیجاتی ہے۔ | ۶۹ |
| داستان شاہزادۂ بلند اقبال ثانی بدیع الزمان والاشان | ۷۵ |
| داستان شاہزادہ بدیع الزمان والاشان کی بیان کیجاتی ہے | ۸۶ |
| اب دو کلمہ داستان شاہزادہ بدیع الزمان بیان ہوتے ہین۔ | ۹۵ |
| شاہزادۂ رستم دل سہراب توان بدیع الزمان کا بیان ہے۔ | ۱۰۰ |
| حال ملکہ غنچۂ خاتون بیان کیا جاتا ہے۔ | ۱۱۳ |
| حال ترک جوشن پوش کا بیان ہوتا ہے۔ | ۱۱۷ |
| شاہزادہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری کا بیان ہے۔ | ۱۱۸ |
| داستان شاہزادۂ بدیع الزمان والاشان۔ | ۱۲۵ |
| داستان اضطراب جناب عصمت مآب ملکہ گوہر ملک۔ | ۱۲۷ |
| داستان صعوبت بیان ترک جوشن پوش۔ | ۱۳۱ |
| داستان شاہزادہ خاور سپاہ ملک قاسم۔ | ۱۳۹ |
| داستان شاہزادۂ بدیع الزمان گرد لشکر شکن۔ | ۱۴۶ |
| ذکر شبو تیرہ بخت کا۔ | ۱۴۷ |
| چند مغرور نکمہ اسون کا حال گزارش کیا جاتا ہے۔ | ۱۵۱ |
| حال مرجان تیز رفتار عیار کا بیان کیا جاتا ہے۔ | ۱۵۴ |
| شمہ داستان ملکہ گوہر ملک کی بیان کیجاتی ہے۔ | ۱۶۰ |
| ذکر ہمراہیان فضل بن گیاہور خون آشام بیان ہوتا ہے۔ | ۱۶۱ |
| حال اُن پانچ ہزار سوارون کا بھاگ کر شہر سنجان کو گئے | ۱۶۹ |
| داستان شاہزادہ بدیع الزمان گزارش کیجاتی ہے۔ | ۱۷۵ |
| اب شمۂ حال حیرت بیان ملکہ گوہر ملک بیان کیا جاتا ہے | ۱۸۰ |
| داستان شاہزادہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری۔ | ″ |
| اب شمۂ داستان گنجاب علیہ اللعن والعذاب بیان کیجاتی ہے | ۱۸۸ |
| حال شاہزادۂ بدیع الزمان باقبال کا گزارش کیا جاتا ہے | ۱۹۳ |
| دو کلمے داستان لشکر فیروزی اثر زلزلۂ قاف ثانی سلیمان امیر حمزہ صاحبقران سے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۱۹۹ |
| دو کلمہ داستان فطرت بیان خواجہ عمرو بن امیہ ضمری کے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۲۰۶ |
| حال شاہزادۂ بدیع الزمان بیان ہوتا ہے۔ | ۲۳۳ |
| حال عمرو بیان ہوتا ہے۔ | ۲۳۴ |
| دو کلمے داستان قیطول خداوندی لقا کے بیان کیے جاتے ہین | ۲۴۳ |
| ذکر بدیع الزمان و حالات ملکہ گوہر ملک و نزخرفات گنجاب | ۲۴۸ |
| اب شمہ حال گنجاب علیہ اللعن سے بیان کیا جاتا ہے۔ | ۲۵۰ |
| داستان گنجاب علیہ اللعن والعذاب بیان کی جاتی ہے۔ | ۲۵۴ |
| حال شاہزادۂ باقبال بدیع الزمان کا بیان کیا جاتا ہے۔ | ۲۶۱ |
| اب دو کلمے داستان شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ ضمری نامدار سے گزارش کیے جاتے ہین۔ | ۲۷۴ |
| حال ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری بیان کیا جاتا ہے | ۲۸۲ |
| اب شمہ داستان حیرت بیان امیہ بن عمرو کی بیان کیجاتی ہے | ۲۸۶ |
| ذکر ناہید جادو و ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری کا بیان ہوتا ہے۔ | ۲۸۷ |
| اب شمہ حال خزان مآل مردود ملعون توسن جادو کا بیان کیا جاتا ہے۔ | ۲۹۰ |
| داستان امیہ بن عمرو کی گزارش کیجاتی ہے۔ | ۲۹۱ |
| داستان توسن جادو اور عقاب لقلی کی بیان کیجاتی ہے | ۲۹۳ |
| حال امیہ بن عمرو کے بعد فتح ہونے طلسم سلیمانی کے تجدید شاہزادہ بدیع الزمان کے چلا ہے۔ | ۲۹۷ |
| دو کلمے داستان امیر حمزہ صاحبقران کے بیان کیے جاتے ہین | ۲۹۸ و ۲۹۹ |
| آنا نقابدار زمرد رنگ کا صحرا کی طرف سے اور دریافت حال نقابدار کرنا عمرو سے اور بیان کرنا عمرو کا پھر جانا حرم سرا حمزہ مین اور غصہ مین براے قتل نقابدار جانا امیر کا اور بعد دریافت حال پھر آنا اور پوچھنا عمرو کا کیفیت نقابدار امیر سے اور بیان کرنا امیر کا۔ | ۳۰۹ |
| آنا چار نقابدار و نکا خدمت حمزہ مین اور عرضی دنیا واسطے شادی کرنے اپنی لڑکیون کے و دیگر حالات۔ | ۳۱۷ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| شمہ داستان شوکت بیان شاہزادۂ بدیع الزمان اور خاور سیاہ ملک قاسم بیان کی جاتی ہے۔ | ۳۴۶ |
| اب دو کلمے داستان فطرت بیان مرجان تیز رفتار سے گزارش کیے جاتے ہین۔ | ۳۵۴ |
| دو کلمے داستان ارزق شب گرد حرامی کو زوال شہر عجم کے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۳۶۴ |
| اب شمہ حال شاہزادہ شیرویہ بن حمزہ سے بیان کیا جاتا ہے | ۳۸۸ |
| اب دو کلمے داستان فضل بن گیاہور خون آشام سے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۳۹۶ |
| ذکر ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری گزارش کیا جاتا ہے | ۳۹۹ |
| داستان شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم بیان کیجاتی ہے۔ | ۴۰۷ |
| حال لندھور بن سعدان و مالک اژدر بیان ہوتا ہے۔ | ۴۰۸ |
| اب دو کلمے داستان لندھور بن سعدان سے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۴۰۹ |
| حال بدیع الزمان بیان ہوتا ہے۔ | ۴۱۲ |
| دو کلمے داستان شوکت بیان سلطان والاشان امیر حمزہ صاحبقران سے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۴۱۸ |
| دو کلمے داستان شوکت بیان شاہزادۂ خاور سیاہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری کے بیان کیے جاتے ہین | ۴۱۹ |
| ذکر لشکر فیروزی اثر سلطان صاحبقران بیان ہوتا ہے | ۴۲۰ |
| اب دو کلمے داستان شوکت بیان شاہزادۂ بدیع الزمان سے گزارش کیے جاتے ہین۔ | ۴۲۲ |
| شمہ داستان لشکر فیروزی اثر کیفیت کشتیون کی طوفانی اور تباہ ہونے کی بیان کیجاتی ہے۔ | ۴۲۵ |
| دو کلمے داستان شوکت بیان شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم سے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۴۲۶ |
| دو کلمے داستان نکبت بیان گنجاب بن گنجور ملک حرمان دیوکش سے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۴۳۰ |
| دو کلمے داستان شاہزادۂ قاسم کے بیان کیے جاتے ہین | ۴۳۴ |
| دو کلمے داستان لشکر فیروزی اثر فوج دریا موج سلطان والاشان امیر حمزۂ صاحبقران سے گزارش کیے جاتے ہین | ۴۳۶ |
| دو کلمے داستان شوکت بیان شاہزادۂ بدیع الزمان عالیشان سے بیان کیے جاتے ہین | ۴۳۷ |
| شمہ داستان شاہزادۂ بدیع الزمان سے بیان کیا جاتا ہے | ۴۳۸ |
| دو کلمے داستان شہنشاہ پرورکہ قاف ملکہ آسمان پری سے گزارش کیے جاتے ہین۔ | ۴۳۹ |
| دو کلمے داستان لشکر فیروزی اثر سلطان صاحبقران سے گزارش کیے جاتے ہین۔ | ۴۴۲ |
| دو کلمے داستان شوکت بیان شہنشاہ اسلام سے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۴۴۶ |
| دو کلمے داستان ان طوفانی اور تباہی شدہ کشتیون سے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۴۴۸ |
| شمہ حال خسرو بلاد ہندوستان لندھور بن سعدان اور مالک اژدر سے گزارش کیا جاتا ہے۔ | ۴۵۰ |
| دو کلمے داستان شوکت بیان شاہزادۂ بدیع الزمان سے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۴۵۱ |
| دو کلمے داستان سہیلاے اژدہا چشم زنجیر خاے دور فا زنجیر خاے کے باپ کے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۴۵۴ |
| دو کلمے داستان تباہی زدہ طوفانی کشتیون سے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۴۵۶ |
| شمہ داستان انھین طوفانی کشتیون کی بیان کیجاتی ہے | ۴۶۱ |
| دو کلمے داستان کرب غازی کے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۴۶۲ |
| دو کلمے داستان انھین طوفانی تباہی زدہ کشتیون سے گزارش کیے جاتے ہین۔ | ۴۶۴ |
| دو کلمے داستان شاہزادۂ خاور سیاہ ملک قاسم سے گزارش کیے جاتے ہین۔ | ۴۶۶ |
| دو کلمے داستان فرامرز عاد مغربی سے بیان ہوتے ہین | ۴۶۸ |
| شمہ داستان شاہزادۂ عمرو بن رستم سے گزارش کیا جاتا ہے | ۴۶۹ |
| شمہ داستان شاہزادۂ بدیع الزمان گرد لشکر شکن سے بیان کیا جاتا ہے۔ | مد |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| شمہ داستان بہرام گرد بن خاقان چین سے گزارش کیا جاتا ہی | ۴۷۲ |
| دو کلمے داستان شوکت بیان شاہزادۂ بدیع الزمان گرد لشکر شکن سے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۴۷۵ |
| دو کلمے داستان گنجاب بن گنجور ملک حرمان دیوکش سے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۴۸۰ |
| ذکر امیر حمزہ صاحبقران بیان ہوتا ہی۔ | ۴۸۱ |
| دو کلمے داستان شوکت بیان شاہزادہ بدیع الزمان گزارش کیے جاتے ہین۔ | ۴۸۳ |
| داستان ملک قاسم کی بیان کیجاتی ہی۔ | ۴۸۴ |
| شمہ داستان شوکت بیان شاہزادۂ بدیع الزمان عالیشان سے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۴۸۵ |
| داستان بارگاہ لقا مشرک خدا بیان کی جاتی ہی۔ | ۴۸۸ |
| دو کلمے داستان شوکت بیان شاہزادۂ بدیع الزمان عالیشان گرد لشکر شکن سے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۴۹۱ |
| داستان شوکت بیان حمزۂ صاحبقران گزارش کیجاتی ہی | ۴۹۴ |
| دو کلمے داستان ملک قاسم سے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۴۹۵ |
| جانا شاہزادۂ جمہور کا طلسم ہزار اسپ مین اور ملکہ کوکبہ روشن تن کا ہمراہ شمیم عیار۔ | ۴۹۷ |
| دو کلمے داستان کوکبہ کے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۵۰۲ |
| اب دو کلمے داستان منظلم تیرہ بخت کے بیان ہوتے ہین۔ | ۵۱۷ |
| دو کلمے داستان رضیہ سلطان کے گزارش کیے جاتے ہین۔ | ۵۲۳ |
| دو کلمے داستان حال منظلم اور تیرہ بخت کے سنیے۔ | ۵۲۴ |
| حال طلسم کشا منظلم سے تیرہ بخت کا بیان کرنا و قید ہونا ظفران کا کیفیت ملکہ رضیہ کی۔ | ۵۳۳ |
| دو کلمے داستان اخرس اور تیرہ بخت کے بیان ہوتے ہین | ۵۳۷ |
| حال ظفران زاہد اور عمرو کا۔ | ۵۳۸ |
| دو کلمے داستان عمرو کے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۵۴۰ |
| حال طلسم کشا کا بیان کیا جاتا ہی۔ | ۵۴۲ |
| دریافت کرنا ظفران زاہد اور ظفران جنی کا مہر نوش سے ممتاز | ۵۶۱ |
| دو کلمے داستان جانا امیر کا گنبد ریاضتگاہ مین بیان کیجاتے ہین | ۵۷۴ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| دو کلمے داستان لقائے بے بقا بیان کیے جاتے ہین۔ | ۵۹۷ |
| دو کلمے داستان مہر سپہر عیاری کے بیان ہوتے ہین۔ | ۶۰۱ |
| دو کلمے داستان امیر کے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۶۰۳ |
| داستان شاہزادہ بدیع الزمان سے بیان ہوتا ہی۔ | ۶۰۴ |
| حال امیر باتوقیر بیان ہوتا ہی۔ | ۶۱۰ |
| دو کلمے داستان گنجاب علیہ اللعن والعذاب سے بیان کیے جاتے ہین۔ | ۶۲۶ |
| دو کلمے داستان گنجاب بن گنجور بن ملک حرمان دیوکش سے گزارش کیے جاتے ہین۔ | ۶۴۱ |
| حال لشکر امیر و ذکر شاہزادۂ بدیع الزمان بیان ہوتا ہی | ۶۴۴ |
| روانگی قاسم و بدیع الزمان جانب صحرا برائے شکار اور عاشق ہونا ملکہ ماہ تاجدار کا۔ | ۶۵۵ |
| دو کلمے داستان روانگی بدیع الزمان کی تلاش ملک قاسم مین ملاحظہ فرمائیے۔ | ۶۶۹ |
| پہونچنا فریدون کا شہر محرابیہ مین اور بعد قتل دیو سنجر کے محراب شاہ کو شمشیر پرست کرنا۔ | ۶۷۲ |
| دو کلمے داستان شہر مضرابیہ کے ملاحظہ فرمائیے۔ | ۶۷۴ |
| داستان قیماس خان کا پہونچنا صحرائے مضرابیہ مین اور عاشق ہونا خواہر شتقار برزن پر۔ | ״ |
| قاسم کا شہر شمالیہ کو جانا و مضراب شاہ کو جنگ قیماس خان مین مسلمان کرنا | ۶۷۵ |
| دو کلمے داستان اعظم صف شکن کے ملاحظہ فرمائیے۔ | ۶۷۸ |
| داستان شاہزادہ بدیع الزمان بیان ہوتی ہی۔ | ۴۸۴ |
| داستان شہزادہ قاسم ملاحظہ ہو۔ | ۶۸۷ |
| جانا قیماس خان خاوری کا مع سیارہ بن عمرو کی خدمت امیر مین | ۶۹۱ |
| حال قاسم و بدیع الزمان لکھا جاتا ہی۔ | ״ |
| حال عمرو بن امیہ ضمری لکھا جاتا ہی۔ | ״ |
| حال امیر باتوقیر لکھا جاتا ہی۔ | ۶۹۴ |
| داستان عمرو ملاحظہ ہو۔ | ۶۹۶ |
| خاتمۃ الطبع۔ | |

# کوچک باختر

## دفتر دوم

# داستان امیر حمزۂ صاحبقران

تمام زمانہ پر واضح ہے کہ داستان امیر حمزۂ صاحبقران وہ وادی ناپیدا کنار ہے جسکی بالا دوی مین پیک خیال بھی معترف بہ عجز و قصور ہے جن حضرات شائقین نے ان داستانون کو سُنا یا ملاحظہ فرمایا ہے وہ کما حقہ واقف و آگاہ ہین کہ یہ داستانین برسون مین بھی تمام نہین ہوتین الحق کہ انکی اصول فارسی کے مصنف ہمہ دان شیخ ابوالفیض فیضی نے جوان داستانون کو واسطے تفریح طبع جلال الدین محمد اکبر بادشاہ کے اسقدر وسیع البیانی اور نازک خیالی کے ساتھ تصنیف فرمایا کسقدر جانکاہی کی ہوگی۔ اس داستان کے آٹھ دفتر ہین اور بعض دفتر کئی جلدون پر مشتمل ہین حسب تفصیل ذیل

| تعداد دفتر | نام داستان | تعداد جلد | تعداد دفتر | نام داستان | تعداد جلد |
|---|---|---|---|---|---|
| اول | نوشیروان نامہ | ۲ جلد | پنجم | طلسم ہوشربا | ۷ جلد |
| دوم | کوچک باختر | ۱ ؍ | ششم | صندلی نامہ | ۱ ؍ |
| سوم | بالا باختر | ۱ ؍ | ہفتم | تورج نامہ | ۲ ؍ |
| چہارم | ایرج نامہ | ۲ ؍ | ہشتم | لال نامہ | ۱ ؍ |

ان داستانون مین سے طلسم ہوش رُبا کی پوری ساتون جلدین طبع ہوکر ملاحظۂ ناظرین مین گذرین اور بسبب خواہش خریداران اسکے طبع کی نوبت مکرر آئی باقی جلدین کچھ طبع ہوگئین اور کچھ زیر طبع ہین انشاءاللہ تعالی یہ سب جلدین بہت جلد ہدیۂ شائقین ہونگی۔ اب بالفعل کوچک باختر جو داستان سحر بیان امیر حمزۂ صاحبقران کا دفتر دوم ہے

اور جسکو

بلبل ہزار داستان شاخسار بلاغت گل سرسبد چمنستان فصاحت ماہر خوش بیان کامل شیرین زبان شیخ تصدق حسین صاحب داستان گو نے حسب تحریک شیخ حامد حسین صاحب انتجانب مطبع اودھ اخبار بڑی محنت و مشقت سے بزبان اُردو نہایت فصیح و بلیغ ترجمہ فرمایا

بار اول

مطبع نامی منشی نولکشور واقع لکھنؤ مین طبع ہوا

۱۸۹۳ء



بسم اللہ الرحمن الرحیم

سپاس بیقیاس اُس خالق یکتا و صانع بے ہمتا کو زیبا ہے جسنے دو حرف کاف و نون سے طلسم ہستی کو بنایا اور اپنی عجیب و غریب صنعتوں کے خزانوں کو اُسمین تفویض فرمایا ہر چند عیار وہم و خیال ہزار ہزار شکل سے اپنی طراری دکھائے مگر ممکن نہین کہ اُس نقشبند عالم و قادر مطلق کی قدرت کاملہ کا بھید سمجھ مین آئے کیا مجال طائر تیز پرواز عقل بشری کی کہ اُسکے میدان حکمت مین تیز پروازی کر سکے ممکن نہین کہ اس راہ مین کوئی قدم دھر سکے کیسے کیسے صاحبان فہم و ادراک نے اپنے اپنے پیک خیال کو اُسکی معرفت کے میدان وسیع مین دوڑایا مگر سواے ناچاری و مجبوری کے کچھ نہ ہاتھ آیا حتےٰ کہ ہمارے پیغمبر برحق نبی مطلق شفیع روز جزا جناب محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی زبان معجز بیان سے اقرار عدم معرفت تامہ فرمایا اور ما عرفناک حق معرفتک ارشاد فرما کے سیاحان بیداے معرافت کو تگاپوے گمراہی سے بچایا شعر

| | |
|---|---|
| آنکہ در میدان اشد راک کنہ ذات او | رستم وہم و خرد تیغ و سپر انداختہ |

نعت سرور کائنات اشرف مخلوقات خاتم المرسلین محبوب رب العالمین جناب محمد مصطفےٰ علیہ التحیۃ والثنا

طبع مرصع کار و جواہر نگار درود نامحدود نثار بارگاہ عرش پناہ سردار پیغمبران مرسلین محبوب رب العالمین بارگاہ نشین رسالت سریر آراے بزم نبوت صاحب قرآن و معراج بخشندہ تخت و تاج شفیع الامم جناب محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جنھون نے کفر و ظلام کے دربندون کو شکست فرمایا بڑے بڑے کفار نابکار و ساحران غدار کو بزور شمشیر مطیع اسلام کیا

منقبت امام ہمام مظہر العجائب مظہر الغرائب مطلوب کل طالب غالب کل غالب علی ابن ابیطالب علیہ السلام

تحف تحیات و مناقب اُس امام عالیمقام خویش و وصی رسول زوج بتول کو زیبا ہے جسنے مرحب سے پہلوان کو زیر کیا قلعہ خیبر کو مثل صفحۂ کاغذ کے اُنگلیون پر اُٹھا لیا دوش صاحب معراج پر معراج پائی ذوالفقار سی تلوار ہاتھ آئی اشعار

| | | | |
|---|---|---|---|
| سابق الاسلام شیر کبریا | جان نثار و جانشین مصطفا | چرخ چارم پر ہے تصویر علیؑ | جس سے ہے شان الٰہی منجلی |

## سبب تالیف کتاب و التماس بخدمت ناظرین اولو الالباب

ناظرین مہر تمکین کی خدمت فیض موہبت مین یہ ذرۂ حقیر سراپا تقصیر خاکپاے صاحبان علم و کمال خادم ارباب جاہ و جلال بے بساط و بے بضاعت سرگشتۂ وادی حیرت مرکب بہ جہل نادانی ناآشناے بحر رموز سخندانی ضعیف البیان ہیچ زبان اذل کونین تصدق حسین ملتمس ہی کہ داستان امیر حمزۂ صاحبقران کے کل دفترون ضخیم کا ترجمہ جسکا ہر دفتر ایک بحر زخار ہی میرے نزدیک بہت دشوار تھا اور کبھی مین اپنے کو اس امر کی انجام دہی کے قابل نہین سمجھتا مگر جناب فیضمآب معلی القاب آفتاب سپہر صولت وحشمت قمر برج صولت و شوکت متکی اریکۂ جاہ و جلال زیب دہ مسند حشمت و اقبال عالی ہمم والا حشم مخزن علم و شعور جناب منشی نولکشور صاحب سی - آئی - ای - دام اقبالہ و ضاعف اجلالہ کے ارشاد فیض بنیاد اور اصرار بعض احباب بہ مثل دوست یکرنگ محب خوش آہنگ صورت بند مرقع اتحاد نقاش نگارخانۂ وداد منشی شیخ حامد حسین صاحب سے مجبور ہوگیا اور چارناچار اس خدمت کی انجام دہی کو اپنے ذمہ لیا مجھکو مثل بعض حضرات ستودہ صفات کے اپنی رطب اللسانی اور خوش بیانی کا دعوی نہین بلکہ اپنی ہرزہ گوئی کا مین خود ہی مقر ہون نہ مین فصاحت سے واقف نہ بلاغت سے آگاہ کوچۂ نظم و نثر سے بالکل ناوانستہ راہ مگر بھروسا وقوۃ الہ قدردانون کی قدر افزائی پر بھروسا کرکے اس دفتر کوچک باختر کا ترجمہ جو دوسرا دفتر داستان امیر حمزۂ صاحبقران کا ہی ترجمہ شروع کرتا ہون اور ہر وقت درگاہ قاضی الحاجات حلال مہمات مین دست بہ دعا ہون کہ مثل نوشیروان نامہ وغیرہ کے یہ ترجمہ بھی بخیر و خوبی انجام کو پہونچے واضح ہو کہ اس داستان عظیم الشان یعنے داستان امیر حمزۂ صاحبقران کے آٹھ دفتر ہین اور ان دفترون مین سے بعض دفتر کئی کئی جلدون ضخیم پر مشتمل ہین چنانچہ حضرات ناظرین کو تفصیل اسکی ٹیٹل پیج اس کتاب سے بخوبی واضح ہوگی اگر حیات مستعار اس رب الخلائق کی وفا کریگی اور مالک مطبع ذی وقار کی توجہ ہوگی تو انشاء اللہ کل دفترون کا ترجمہ پیشکش ناظرین والا مقام ہوگا ناظرین حقایق بین و اولو الابصار سے دست بستہ امیدوار ہون کہ اس ہیچمدان کی ہرزہ گوئی کا کچھ خیال دلمین نہ لائین بلکہ جہان کہین کوئی غلطی ملاحظہ کرین دامن عنایت و مرحمت سے اسکی عیب پوشی فرمائین دعاے خیر سے اس کمترین کو یاد کرین

اب دو کلمے داستان شوکت بیان آنا شاہزادہ بدیع الزمان کا فتح کرکے طمورث دیو بند کو لشکر مین امیر کے در بند بربر پر اور حبیر ڈالنا عنقاے بربری کا اور کشتی لڑنا قاسم کا بدیع الزمان سے پھر قاسم کا نقاب نوچ کر پہچاننا چچا کو اور بظاہر رنج و ملال و بباطن فکر قتل کرنا بیان ہوتے ہین

| | | | |
|---|---|---|---|
| کدھر ہے تو ای ساقی لالہ فام | پیا پی پلا مجھکو گلرنگ جام | لبالب پلا جام ہو جم کی خیر | کرون نشہ مین باغ فردوس کی سیر |

نغمہ سرایان شاخسار گلشن سخندانی زمزمہ سنجان بلبل گلزار خوش بیانی گلشن فہم و ادراک مین پرواز کرکے یون زمزمہ پرداز ہین کہ جب در بند بربر پر لشکر امیر حمزۂ صاحبقران صف آرا ہوا چاؤش صداے دلیری اور جوانمردی دینے لگے ای جوانان عالیمقدار ای پہلوانان خوش کردار یہ دن نام کا ہی عنقاے بربری سے سامنا ہی جائین اپنی لڑائی مین لڑاد و اس ناہنجار بدکردار کو مقتول بنادو یہ سنکر کارزار میدان جنگ بصد ولولہ و امنگ یعنے یلان تیغزن و گردان لشکرشکن ہر پرے سے نکل نکلکر عنقاے بربری کا مقابلہ کرنے لگے اور شاہزادۂ ملک قاسم نوجوان بصد عز و شان قبضۂ تیغ پر ہاتھ رکھے تماشاے جنگ و جدال کا دیکھ رہے ہین کبھی گھوڑا بڑھاکر آگے بڑھتے ہین کبھی بائین طرف سے دہنی جانب کو آجاتے ہین ناگاہ دیکھا کہ ایک طرف سے گرد عظیم برنگ کاہی نمودار ہوئی رنگ بیابان سبزہ زار نظر آنے لگی ہر ذرہ خاک ریزۂ زمرد تھا رنگ روے آفتاب نیلگون ہوا صحرا کا رنگ آسمانی صورت ہو گیا

ہر گل بیابانی ہوگیا جب دامن غبار نیلوفری باد تند سے قریب آکر چاک ہوا تو دیکھا کہ ایک سوار نقابدار سبز پوش
بصد جوش و خروش مع لشکر ظفر پیکر باگ اُٹھائے ہوئے گھوڑا اڑائے چلا آتا ہے سب جوانان لشکر امیر و پہلوانان
بے نظیر مع قاسم شیر دل ہمقدم کر دیکھنے لگے اور جنگ موقوف کر کے ٹھہر گئے یہاں لشکر کو اپنے نقابدار سبز پوش ایک مقام پر
ٹھہرا کر اسپ پری پیکر کو جولان کیا اور نعرۂ شیرانہ کر کے عنقائے بربری پر جھپٹا دیکھا کہ سرداران قاسم شیر دل
مقابلہ میں بس آتے ہی نیزہ عنقا سے بربری پر ہاتھ ڈالدیا نیزہ اُسکے دست زبردست سے کس طرح اور چالاکی سے
نکال لیا کہ وہ پہلوان قوی تن بصورت چلتن دنگ ہوگیا اور از سر تا پا دریائے خجالت میں ڈوبا پسینا پیشانی
ماتھے سے ٹپکنے لگا چاہا کہ تلوار میان سے کھینچے نقابدار سبز پوش نے بڑھکر کمر زنجیر میں دست زبردست ڈالکر جھٹکا دیا
کہ وہ پہلوان منہ کے بل گھوڑے سے زمین پر آیا بس نقابدار سبز پوش بھی مثل شیر گرسنہ سمند بادپیما سے
کود پڑا اور اُس روباہ خصال کو مثل پارچہ کہنہ کے چیر کر پھینکدیا تمام پہلوان دیکھکر متحیر ہوگئے یہ ماجرا دیکھکر قاسم
ذیشان نور دیدۂ صاحبقران کو غصہ آگیا نعرہ کیا نعرہ آفتاب مشرق دین پروری شہسوار لال پوش خاور کو
او نقابدار سبز پوش تو نہیں جانتا کہ یہ شکار روباہ شعار میرا تھا اسکو تو نے اپنا صید بنایا ہوش باش طاری ہوس کو
روک مجھ ایسے شیر دل کو تو بھلا ٹوک یہ کہکر اور ایک ہاتھ تیغۂ پارک افراسیابی کا مارا اگر وہ ہاتھ ضرب گران سنگ سخت
پر پڑتا دو پارہ ہو کر پیوند زمین ہوجاتا نقابدار سبز پوش نے خالی دے کر بند دست پکڑ کر جھٹکا دیا قاسم
بھی لپٹ گئے زور پہلوانی کے ہونے لگے تمام سرداران لشکر و پہلوانان قوی پیکر دور سے قریب آگئے اور تماشا
کشتی کا دیکھنے لگے کبھی قاسم داہنی طرف سے پیچ گانٹھکر بائیں طرف کو لاتے ہیں نقابدار سبز پوش توڑ
کر کے تیر کے مانند نکل جاتے ہیں یہ صورت ہے کہ قاسم چاہتے ہیں زمین پر لاکر دے ماریں نقابدار کا
ارادہ ہے کہ ہمیں زور قوی زیر کریں مگر ایک دوسرے پر کسی طرح غالب نہیں آتا ہر ایک دلیر ایک ایک

جسارت دکھاتا ہی اشعار — وہ طائر ہیں دو ... پیچ و تاب
دو بلبل گتھے ہیں سے کارزار — دکھاتے ہیں ہر رنگ کا انقلاب
دو شاہین ہیں با دل ہوشیار — دونوں لشکر کو خوشی ہی عالم فراموشی

ہی صورت تصویر تصور نقش دیوار آئینہ وار حیرت میں ہر فرد لشکر سوار زین پوش جہاں کھڑے تھے ہیں پیدل اپنے
اپنے مقام سے جنبش نہیں کرتے ہیں مگر دونوں میں نہ کوئی غالب نہ مغلوب ایک شرمندہ دوسرا محجوب یہانتک کہ
بہادرون مقابلہ بعد دست مجادلہ باجوش و خروش شاہزادۂ قاسم ذیشان نور دیدۂ امیر حمزہ صاحبقران نے دست درازی
کی کہ ہاتھ نقابدار سبز پوش پر ڈالا اور نہایت غضب پردۂ حجاب کو چہرہ نورانی سے نوچکر پھینکدیا جلوہ رخ
آئینہ گری کی چھوٹ چہرۂ انور کی جابجا پڑنے لگی رخ آفتاب زرد ہوگیا آنکھوں میں فروغ کی چکاچوند ہونے سے
مثل اختر تابان ہر فرد چمکنے لگا قاسم نے نگاہ بھر کر دیکھا کہ قرۃ العین صاحبقران زینت بارگاہ سلیمانی شاہزادہ
بدیع الزمان ہیں قاسم نے کہا واہ واہ بھئی جان سبحان اللہ ماشاء اللہ کیا خوب پردہ سبز پوشی میں آپنے دھوکا دیا تھا مگر
بڑی خیر ہوئی یہ کہکر سینہ سے لپٹ گئے امیر نے بڑھکر سینے سے لگایا نہایت دل مسرور و شاد ہوا سب سردار لشکر بقواعد شاہانہ
تسلیم بجا لائے باعزاز و اکرام بدیع الزمان کو لشکر میں لائے بعد صحبت جشن بدیع الزمان اپنے لشکر فیروزی اثر
میں تشریف لائے خیمہ فاصلہ سے خیمے استادہ ہوئے بارگاہ شاہزادۂ عالیجاہ زینت دہ صحرا ہوئے پر فزا ہوئی اور
سراپردہ ہای لشکر ظفر پیکر وہ بارگاہ شاہزادہ فروکش ہوئے اور نہیں خیمۂ زرنگار گون شاہزادۂ بلند مرتبت آراستہ ہوا
وہ رفعت و بلندی اُس بارگاہ فلک قدر کی جسکے آگے گنبد مینائے لاجوردی پست پردہ چرخ اطلس سامنے

سامنے قباہاے خیرۂ نور افشان کے دل شکست طنابون کی ڈوریان ریشمی اس حسن کی کہ خطوط شعاعی خجالت سے تار تار گیسوے پریرویان روزگار بہ ہزار جان و دل نثار پریزادان حوروش کی اُسکی دربانی کی آرزو حورون کو دریچہ ہاے گلزار ارم سے نظارے کی جستجو بازار لشکر ایسا آراستہ کہ ماہ فلک کو رشک جرار نامدار لشکر شاہزادہ خورش کر دار کے صحراے سبزہ زار کی ہواے دلکش کھا کھا کر شگفتہ مزاج ہو رہے تھے مردمان پردہ نشین چشم لشکریان خنجانہ چشم سے نکل نکلکر جابجا اُس فرش مخملی پر سو رہے تھے اشعار

لہکتا ہوا چار سو سبزہ زار　　گلستان عالم کی صدقے بہار
نگہ جسطرف اپنی مردم اٹھائے　　تمنا ہو سونے کی دل لوٹ جائے

یہان تو ہواخواہان بدیع الزمان سرور و شادمان خوش و خرم تھے کہ وہان قاسم نے یہ شوکت و شان لشکر شاہزادہ بدیع الزمان کی دیکھکر امیہ بن عمرو عیار کی زبانی شاہزادہ بدیع الزمان سے کہلا بھیجا کہ اے شہریار خبردار ہوشیار کل اس دشت وحشت انگیز مین میرے آپ کے مقابلہ ہو جسوقت شاہزادہ بدیع الزمان کو یہ حال معلوم ہوا لشکر مین بندوبست محکم کا حکم دیا امیہ بن عمرو عیار بدیع الزمان براے حصار اُٹھا اور ایک پہاڑی جو قریب اُس صحراے دلکش کے تھی اُسپر جا بیٹھا چونکہ وہ دن اُسی کے طلایہ پھرنے کا تھا اب جو امیہ بن عمرو اُس پہاڑی پر آیا نہایت دل فرحناک اور باغ باغ ہوا ہواے سرد سے وہان کی غنچہ دل کو ایسی شگفتگی ہوئی کہ معطر دماغ ہوا اشعار

وہ چمک اُس پہاڑ کی وہ نور　　ہو خجل جسکے آگے کوہ طور
گل خودرو کی جابجا وہ بہار　　سنگریزے دہان کے سب دار
رفعت اُسکی فلک نے جو دیکھی　　شرم سے گردن اپنی خم کرلی

الغرض امیہ عیار شاہزادہ بدیع الزمان شام سے بر سر کوہ ایک جانب آکر بیٹھا اور یک نگاہ کو ہر جانب دوڑانے لگا ناگاہ دیکھا کہ سامنے سے ایک نقابدار اشہب تیز رو پر سوار تیغۂ آبدار کمر مین نیزۂ برق تمثال ہاتھ مین باگ اُٹھائے ہوئے سمند باد پیماے خوش رفتار کی چلا آتا ہے امیہ نے بڑھ کے ٹوکا کہ اے جوان گرم عنان تو کون ہے اور کہان جائیگا اُس نقابدار جرار نے آواز دی ہوش باش بدیع الزمان کسکا نام ہے وہ شہریار کون عالیمقام ہے امیہ نے کہا وہ شاہزادہ عالی وقار میرا آقاے نامدار ہے نقابدار نے کہا کہ مین بارادۂ مقابلہ و مجادلہ آیا ہون کیا بیٹھے ہو جاؤ جلد خبر کردو یہ سنکر امیہ خدمت باسعادت شاہزادہ بدیع الزمان مین آیا اور کہا اے شہریار عالی وقار ایک نقابدار گھوڑے پر سوار واسطے مقابلہ کے آیا ہے یہ سنکر شاہزادہ بدیع الزمان اُٹھ کھڑے ہوے غصہ سے چہرہ سرخ ہوا مسلح و مکمل ہوکر خیمہ سے باہر آئے اور گھوڑے پر سوار ہوے مع ہواخواہان جرار و جوانان خنجر گذار بمقابلہ نقابدار ذیوقار نعرۂ شیرانہ کیا کہ سنم شاہزادہ بدیع الزمان و نور دیدۂ صاحبقران نقابدار گوہر پوش نے کہا کہ منصفی کو کام فرمایے دلیری و بہادری سے بعید ہے کہ مجھ اکیلے سے آپ مع لشکر جرار بمقابلہ کارزار کرنے کو آئے ہین مین چاہتا ہون کہ علیحدہ تنہائی مین آپ سے مجادلہ کرون اگر دعوی بہادری و دلیری ہے تو میرے ساتھ آیے ہنر پردازی دیکھیے اور دکھایے یہ کہکر نقابدار گوہر پوش نے باگ اسپ صبا رفتار کی اُٹھائی شاہزادہ بدیع الزمان نے بھی اپنے لشکر کو وہین ٹھہرایا اور عقب مین اُس نقابدار کے گھوڑا ڈالا جاتے جاتے ایک مقام پر دیکھا کہ دریاے زخار جسمین موجین بیشمار حباب اُسکے دیدۂ فلک سے آنکھین لڑاتے ہین گرداب اُسکے گردۂ آفتاب کو شرماتے ہین مردم آبی اُس دریاے بے کنار کی ماہیت بیان نہین کرسکتے مگر گھڑیال گھڑی گھڑی جوش و خروش کرتے پھرتے ہین پانی وہ شفاف و نایاب کہ جیسے گوہر آبدار و پرتاب اُس پانی مین عکس جو آفتاب جہانتاب کا پڑتا ہے ہر حباب گنبد نی نظر آتا ہے عکس فلک نیلگون سے معلوم ہوتا ہے کہ تہ آب فرش اطلس زنگاری بچھا ہے اُس دریا کے کنارے پر ایک خیمہ نورانی ایسا تابندہ ہے جسکی خوشنمائی سے پیچوبہ فلک شرمندہ ہے رفعت و منزلت پر اُس خیمہ کی فلک دور و دوار سرگردانی کرتا ہے شمسہ پر اُس خیمہ کے شعاع شمس نثار ماہ چہاردہ یار بار اُسکے عشق کا دم بھرتا ہے وہ نقابدار گھوڑے سے اُترکر ایکبار خیمہ مین داخل ہوگیا شاہزادہ بدیع الزمان یہ دیکھکر انتہا غضب سے کہنے لگا کہ یہ سوار کیا نامرد روزگار ہے کہ مجکو مقابلے کے حیلے سے لایا اور یہان چھوڑکر آپ خیمہ مین

چلا گیا ایکایک محلدار گلعذار حور وش طرحدار بانکی ترچھی ناز و انداز مین بیمثال عشوہ و غمزہ مین طاق و باکمال چہرے سے ہویدا دلربائی رنگ رخسار پر صفائی بڑی بڑی آنکھیں جھٹی بھوین ابرو کمان پلکین ناوک دلدوز پھول سے گال لب پان کی سرخی سے لال لال دلفریب جامہ زیب آڑا جوڑا باندھے ہوے پائجامہ اطلسی پائون مین آب روان کا دوپٹہ شبنم کی کرتی جسم مین غضب کی پھرتی مزاج مین معشوق پن دل مین عشق کی گھاتون کے چلن خیمہ سے نکل کر باہر آئی شاہزادہ بدیع الزمان کو بقواعد شاہانہ سلام کیا بدیع الزمان نے بہ نگاہ غضب دیکھکر کہا کہ ایک نقابدار گھوڑے پر سوار مجکو اپنے ساتھ براے مقابلہ لایا تھا اور آپ گریز کرکے اس خیمہ مین چلا گیا یہ خلاف مردی و بہادری ہی اُس محلدار نے بیباکانہ دست بستہ عرض کی کہ غصہ کو کام نہ فرمایئے آپ بھی خیمہ مین تشریف لیجایئے یہ سنکر شاہزادہ بدیع الزمان گھوڑے سے اُترے دلیرانہ خیمہ مین چلے آئے کیا دیکھا کہ ایک نازنین مہ جبین حور نژاد رشک وہ حُسن پریزاد پیشانی نورانی بہتر از ماہ تابان تابندگی رخسار مثل خورشید درخشان ابروے خمدار ماہ نو بلکہ آئی ہوئی تلوار مژگان تیرون کی سرپان چہرہ مثل آفتاب گیسوے مشکین پیچ و تاب مین نایاب مسند جواہر نگار پر جلوہ آرا ہی شاہزادہ بدیع الزمان دیکھتے ہی دنگ ہو گیا یہ اشعار عاشقانہ پڑھنے لگا اشعار

یہ نور ہی روے مہ جبین کا کہ ہو خجل چاند چودھوین کا
جو حلقہ ہی زلف عنبرین کا وہ ایک نافہ ہی مشک چین کا

یہ اُسکے ہی ساعدون کا عالم کہ جسنے دیکھا ہوا وہ بیدم
نیام تیغ قضاے مبرم لقب ہی قاتل کی آستین کا

کرون رقم کیا مین حسن کاکل کہ زلف پیچان ہی رشک سنبل
عذار مین ہی شباہت گل بدن مین عالم ہی یاسمین کا

بڑا ہو بدبخت عاشقی کا نہ دین ہو برباد یون کسیکا
بنا ہی عشق بتان کا ٹیکا نشان سجدہ مری جبین کا

اگر ہو پیچا پر سمندر یقین ہی ہو خاک دم مین جلکر
سنا جو ہو آفتاب محشر کہ گھر بد ہی داغ آتشین کا

شاہزادہ بدیع الزمان یہ اشعار آبدار پڑھکر متبسم ہوے اور دلمین خیال کیا کہ شاید اُسی نقابدار عالی وقار کا یہ ناموس ہی بموجب شعر عجیب حُسن خداداد سہ نقاد دیکھا ٭ خدا کی شان نظر آئی اُسکو کیا دیکھا ٭ یہ شعر پڑھکر منھ اپنا اُسکی جانب سے پھیر لیا اور ہاتھ کی رُخ پر آڑ کرکے فرمایا کہ یہ نقابدار بے غیرت ہی کہ مجکو اپنے ناموس کے سامنے بلا لیا اور پردہ داری کا کچھ لحاظ و پاس نہوا وہ مہ جبین مہر تمکین بہت قہقہہ مار کر ہنسی پلٹ کر جو شاہزادہ بدیع الزمان نے دیکھا کہ گویا باغ حسن مین نخل جوانی کے پھول بکھرے ہین غنچہ لب سے ظاہر ہی کہ گل مراد شگفتہ و شاداب ہونے والا ہی شعر نیا انداز گلرو نے ہنسی کا اب نکالا ہی ٭ کہ منھ سے پھول جھڑتے ہین چلن خوبی نرالا ہی ٭ اُس غنچہ دہن نے لبہاے نازنین کو کھولا کہ ای زینت دہ مسند شہریاران شاہزادہ بدیع الزمان آپ نے مجکو نہ پہچانا کہ مین دختر گنجاب بن گنجور ملک حرمان دیوکش ہون جسکو آپ نے بعد جرأت و ہمت و صولت و شوکت طلسم طہمورث دیوبند سے رہا کیا تھا آپ تشریف لاے رونق بخش مسند جہان آرا زینت افزاے محفل تمنا ہو جیسے جسوقت سے جمال بیمثال جہان آرا پر نظر پڑی ہی عجب دل کا حال ہی کہ جسکا بیان محال ہی شعر الفت نے تیرے ہوش ہمارے اڑائے ہین کن مختنون سے اپنے گلستان مین لائے ہین ٭ شاہزادہ بدیع الزمان رونق افروز بزم عشرت ہوے ملکہ گوہر دختر گنجاب نے تمام واقعہ گذشتہ من و عن شاہزادہ بدیع الزمان سے بیان کیا بعد اسکے آراستگی بزم عشرت کا حکم دیا خواصان خاص و سلیمان فیض اختصاص مشغول سامان بزم عشرت ہوئین تمام اشیاے نادرہ مہیا کرکے زیب و زینت سے آراستہ و پیراستہ کرنے لگین اشعار

وہ چھتگیریان زینت انجمن
وہ فرش زری کی ہراک بھبن
تکلف کے وہ جھاڑ اور وہ کنول
بلورین وہ مردنگیان بے بدل

وہ دیوارگیری ہر اک خوشنما
لگی تھیں جو تصویریں چار و نظر
خموں میں بھری بادۂ مشکناب
چنگیروں میں بیلا چنبیلی کے ہار
طوائف کے مجمع میں تھا راگ رنگ
عجب جلسۂ عیش برپا ہوا

جھلا جھل کے پردے وہ ہر ایک جا
نظر آتا تھا آئینے پر کلفت
تکلف کے قابوں میں شامی کباب
دکھاتے تھے عاشق کو تازہ بہار
جوانی کی ایک ایک کو تھی اُمنگ
فلک کو بھی اک رشک پیدا ہوا

بچھے تھے جو قالین ہر جا تمام
کہیں کشتیوں میں تکلف کے جام
کہیں پاندان اور کہیں خاصدان
خواصیں طرحدار حاضر تمام
یہ دو مہر و مہ سب تھے مثل نجوم
سحر رات کو تو یہ سامان ہوا

تصدق فلک ہوتا تھا صبح و شام
کہیں تھے سبو سے مئے لالہ فام
گلابی دھری تھی کہیں عطردان
عجب حسن سے کرتی تھیں انتظام
ستاروں کا محفل میں تھا اک ہجوم
دم صبح مجمع پریشان ہوا

درحقیقت عجب تکلف سے جلسہ عیش و عشرت ملکہ گوہر ملک دختر کنجاب نے بعد شادمانی آراستہ و پیراستہ کیا کہ دیکھکر فلک کجرفتار کو رشک و حسد کمال پیدا ہوا شعر دیکھتا ہی ایک جا جب عاشق و معشوق کو + ڈالتا کیا تفرقہ یہ تفرقہ پرداز ہی + عجلہ دور جام بادۂ گلرنگ متواتر چلتے ہیں حاسد شعلہ خو صورت شمع محفل جلتے ہیں راگ رنگ کی صحبت شراب و کباب کی لذت عاشق و معشوق ایکجا سب طرح کا عیش مہیا ملکہ گوہر ملک کو اُسی عشرت میں کچھ انجام کا خیال شاہزادہ بدیع الزمان کو سکوت متحیر کمال ہیبت محفل میں آپ تو ہیں پہ دل انتشار میں + کھٹکا لگا ہوا ہی خزان کا بہار میں + القصہ جب تین پہر رات سے زیادہ آئی شمع مومی و کافوری جل جلکر جھلملانے لگی صبح کا وقت قریب ہوا ماہ کامل بام فلک سے کاشانۂ مغرب میں اُترنے لگا سیارگان افلاک بہ گردش و چست و چالاک روانہ ہونے لگے نجوم فلکی آب قلزم سحر سے منہ دھونے لگے طائران صحرا زمزمہ پردازی شروع کرنے لگے حمد الٰہی میں مشغول ہوئے گوہر ملک نے بھی حلبۂ خاست کیا شاہزادہ بدیع الزمان سے اسطرح کہا ای شہریار آپ میرے ساتھ سنجان کو تشریف لیچلیئے کہ میں آپ کی عاشق و شیدا ہے کال تیر نگہ کی گھائل طالب شربت وصال مبتلائے رنج و ملال ہوں بدیع الزمان نے انکار سرسری کچھ بہتری جان کے دیا کہ مجکو وہاں نہ لیجاؤ میری آرزو ہے وصل سے ہاتھ اُٹھاؤ گوہر ملک نے کلام بلاغت نظام بدیع الزمان سنکر سکوت کیا مگر خضر عشق نے راہ بتائی دل سے یہ تدبیر ہاتھ آئی خیال میں آیا کہ مہتر مرجان پڑیا بیہوشی کی میرے پاس چھوڑ کر شکار کھیلنے گیا ہی اُسی بیہوشی کی پڑیا سے کام لو بدیع الزمان کو بیہوش کر کے چل نکلو یہ سوچکر ایک جام شراب بیہوشی پلایا رنگ دگرگون نظر آیا شاہزادہ بدیع الزمان بیہوش ہوئے ملکہ نے ایک صندوق تو عمدہ پر تکلف تیار کیا اُسمیں بدیع الزمان کو لٹایا اور تیغہ بیمثال اُنکا اُنکے پہلو میں رکھدیا اور صندوق کو بحفاظت تمام مقفل کر کے جانب سنجان مع خواصان نیک اختصاص ملکہ گوہر ملک روانہ ہوئی ناظرین مشتاقین پر واضح و لائح ہو کہ یہاں پر یہ داستان شوکت بیان چھوڑی جاتی ہی انشاء اللہ بعد روانہ ہونے ملک قاسم کے آگے بڑھکر حال شاہزادہ بدیع الزمان کا عرض کیا جائیگا

دو کلمہ داستان حیرت بیان جانا ملک قاسم کا لشکر بدیع الزمان میں اور دریافت کرنا بدیع الزمان کو اُمیہ بن عمرو سے اور روانہ ہونا بہ تلاش بدیع الزمان و کیفیت دیگر نظم

تو نے شہباز نگہ کو جو ادھر چھوڑ دیا
بیٹھے گھر ڈھونڈھ نکالا تو وہ گھر چھوڑ دیا
ہم نے بھی طائر دل باندھ کے پر چھوڑ دیا
پھر کس سے شکوہ کیجئے ظالم تری بیداد کا
اُس ستمگر کو یہاں تک تو مرے عالم ہے صد
کچھ اثر باقی نہیں آہ دل ناشاد کا
عندلیبیں اگر کہیں اپنا نشیمن چھوڑ کر
اس چمن میں ہو گذر شاید کہیں صیاد کا

نور دیدۂ دل اسلامیان و جان لشکر صاحبقران یعنی شاہزادۂ ملک قاسم عالیشان اپنے لشکر سے لشکر بدیع الزمان میں آئے اور اُمیہ بن عمرو سے کہا کہ جاؤ عمو ے نامدار شاہزادۂ بدیع الزمان عالیوقار سے ہمارے آنے کی اطلاع کرو اور کہو کہ بارگاہ عالیجاہ سے باہر تشریف لائیے دیر نہ کیجیے امیہ بن عمرو نے دست بستہ عرض کی اے شاہزادۂ عالیوقار میرے

آقائے نامدار کو ایک نقابدار بہ ارادۂ کارزار اپنے ساتھ لیگیا وہ تشریف نہین رکھتے ہین نہین معلوم کیا معرکہ گذرا مجکو بہی تشویش
کمال ہے دل مضطر کا بیقراری کے سبب سے عجب حال ہے قاسم نے کہا کیون واہی تباہی بکتا ہے دھوکا دھڑی کی باتین کرتا ہے جا اپنے
آقا کو بلالا اُمیّہ نے کہا مین خلاف نہین عرض کرتا ہون کوچۂ دروغگوئی مین قدم نہین دھرتا ہون قاسم چین بجبین ہوکر غصہ
کرنے لگے کہ پوشیدہ ہونے سے کیا حاصل ہمکو اس بات کا زیادہ رنج وملال ہے امیّہ نے عرض کی آپ ایسا نہ فرمایئے شک
دل سے دور کیجیے خود ملاحظہ کرلیجیے پھر تو شاہزادۂ ملک قاسم نامدار نے بغیظ وغضب بیشمار مثل شیر غضبناک بیباک ہوکر
تیزی سے قبضے حربے پر ہاتھ ڈالا دلیرانہ ترچھی نگہ سے امیہ بن عمرو کو دیکھا اور فرمایا کہ جا میری طرف سے پیام کہنا کہ مردمی
وبہادری سے بعید ہے کیا خیمہ مین چھپکے بیٹھے ہو مردون کا سامنا کرو مین کچھ عذر کسی کا نہ مانونگا اب مین خود وہین چلا آؤنگا
اُمیّہ بن عمرو نے آبدیدہ ہوکر کہا قسم آپ کے سر اقدس کی میرے آقائے نامدار کو ایک نقابدار فلک اقتدار بہ ارادۂ کارزار
اپنے ساتھ لیگیا مطلق پتا اور نشان مجکو نہین معلوم ہے کہ وہ آقا میرا کہان ہے کس برج مین مہر درخشندۂ صاحبقران نہان ہے
یہ سنکے قاسم نے کہا تو سچ کہتا ہے اُسنے عرض کی آپ مجھسے جیسی چاہے قسم لیجیے مین کبھی آپ کی خدمت مین خلاف نہ عرض
کرونگا یہ بات سُنکر قاسم پریشان ومضطر وحیران وہان سے پھرے اور کچھ دل مین سوچکر ایک طرف اسپ تیزرو کی باگ
اُٹھائی بتلاش بدیع الزمان روانہ ہوے راہ کی صعوبتین سفر کی مصیبتین پہاڑون کی سختیان دھوپ کی حدت پتھرون کا
تپنا زمین کا جلنا ریگستان کے ذرے مثل شعلہ ہاے آتشین خاک کا رنگ آفتاب کی گرمی سے کندنی زمین پر جگہ کی صورت
تابۂ آہن صحراے لق ودق مثل گلخن لون کا چلنا برگہاے درختان سبز وشاداب کا صورت خس وخاشاک جلنا ہر نخل باردار
مثل چنار ہر غنچۂ سربستہ شکل خار گل خودرو مرجھاے ہوے پتے پھول تمازت آفتاب سے کمھلاے ہوے سبزے کا رنگ
زعفرانی نہالون کے تھالون کا ختک پانی سایہ راہ مین نایاب دلکو گرمی سے اضطراب طیور پر وبال لٹکاے ہوے گوشون
مین پنہان درندے تہ زمین مین چھپے ہوے مگر بجان کوسون نقش پاے انسان کا پتا نہین سواے آسمان وزمین ذیروح
کوئی پیدا نہین **نظم** - آتش کے شعلون کا تھا اثر اُس غبار مین + گرمی سے شیر ہونٹ سے تھے کچھار مین + گوشہ ہر اک تنور شرربار ہوگیا
صحراے لق ودق کرۂ نار ہوگیا + اُس گرمی مین لخت دل امیر حمزۂ عالیجاہ نور دیدۂ علم شاہ یعنی ملک قاسم ذیشان بصد حسرت و
حرمان بھوکے پیاسے سرگردان حیران وپریشان بتعجیل چلے جاتے ہین لیکن بدحواس عالم یاس آگ کے شعلے آسمان سے
برستے ہین ٹھنڈی ہوا کو ترستے پانی کا کہین نام نہین زبان کو تراوت سے کام نہین اسی عالم مین دیکھا کہ صحرا مین
ایک جانب کچھ خیمون کے تنبوؤن کے سراچون کے نشان ہین جنکے بیحد ونہایت سامان ہین مگر بالکل سناٹا پڑا ہے وہ مقام
ہو مارتا ہے ایک شخص کھڑا ہوا زار زار مثل ابر نوبہار رو رہا ہے جان اپنی کھو رہا ہے قاسم یہ دیکھکر قریب اُس شخص کے پہونچے
اور پوچھا کہ تو کون ہے اور کیون گریہ وزاری بصد بیقراری کرتا ہے کسکے خیال جدائی مین رخسارون کو اشک گرم سے بھرتا ہے کون
ایسا محبوب تجھسے چھوٹ گیا کہ رشتۂ قوت دل تیرا ٹوٹ گیا اُسنے جواب دیا اے شاہزادہ والاتبار واے سرگروہ لشکر جرار میرا نام
مہتر مرجان ہے مین کوکا ہون ملکہ گوہر ملک دختر کنجاب بن گنجور کا مین بیہوشی کی پڑیا شہزادی کے پاس رکھکر شکار
کھیلنے کو چلا گیا اس عرصہ مین ملکہ نقابدار گوہر پوش بنکر شاہزادہ بدیع الزمان نور دیدۂ صاحبقران کو دھوکے سے لگالائی اور
اُنکو بیہوش کرکے طرف سنجان لیگئی قاسم نے کہا اے مرجان سنو فرزند ارجمند علم شاہ عالیجاہ نبیرۂ امیر حمزۂ صاحبقران ملک قاسم
نوجوان مین بھی ہوے نامدار شاہزادۂ بدیع الزمان عالیوقار کی تلاش مین نکلا ہون آؤ بھائی ہم تم دونون ساتھ چلین
لقہو سے خوب گذریگی جو مل بیٹھینگے دیوانے دو ہم مرجان نے کہا وہ جو دریاے بیکنار دکھائی دیتا ہے یہی رستہ سنجان کا ہے
چلیے کوئی کشتی ہاتھ آئے تو سوار ہولین منزل لماسے تری کو پاسے دل خشکیدۂ حرمان سے طے کرین یہ سنکر قاسم نوجوان حیران

پریشان مرجان کے ہمراہ روانہ ہوے جب کنارے پر اُس دریا کے پہونچے دیکھا موجون کو پیچ و تاب ہی ساحل کو اضطراب ہی گرداب بمثل شیر غضبناک ٹھہراتے ہین حباب دیدہ ہیبتناک وا کر کے دکھاتے ہین ناندین پڑتی ہین لہرین آپسمین لڑتی ہین گھڑیال گھڑی گھڑی شور کرتے ہین نہنگ سانس لیکر دم بھرتے ہین کنکہ تیتر سمٹ کر اُنکے پیٹ مین آجاتے ہین وہ نوش جان کرکے سب کھاجاتے ہین ماہیان دریا بیتابانہ کنارے پر آتی ہین ماہیت کماہی اُس قلزم بے کنار کی دکھلاتی ہین پانی شفاف مثل آئینہ صاف نظر آتا ہی عکس آفتاب عالمتاب تہ آب دکھاتا ہی مرجان تہ مین جھلملاتا ہی مروارید بے بہا صدف خوش آب کی لہر و بڑھاتا ہی قاسم ساحل پر اُس دریا کے آکر بہت مسرور ہوے رنج و ملال صعوبت سفر صحراے لق و دق کے دل سے دور ہوے ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا جو آئی بند قبا کھول دیے تن افسردہ کو فرحت ہوئی کنارے پر بیٹھکر ہاتھ منھ دھویا آب خوشگوار پیا سیراب ہوکر شکر خدا بجالاے کلام حمد و ثناے خالق مسبب الاسباب زبان پر جاری کیے ناگاہ دیکھا کہ ایک ملاح کشتی کھیتا ہوا چلا آتا ہی سفینہ مراد اپنی لہرین دکھاتا ہی مہتر مرجان نے ملاح کو آواز دی کہ بھاؤ سے ناؤ ادھر لاؤ ہم دونون کو سوار کرو منزل مقصود پر پہونچاؤ یہ سنتے ہی وہ ملاح کشتی کو لایا دونون کو سوار کیا بھاؤ پر ناؤ کو ڈالدیا جلد روانہ ہوا قاسم نے جو تلاطم دریاے بے پایان مشاہدہ کیا بیساختہ یہ شعر بادل نالان ورد زبان کیا شعر درین دریاے بے پایان درین طوفان موج افزا ٭ دل افگندیم بسم اللہ مجریہا و مرسٰہا ٭ اب ناظرین پر واضح ہو کہ ملک قاسم و مہتر مرجان کو دریا مین چھوڑیے اور احوال شاہزادہ بدیع الزمان و ملکہ گوہر ملک کہ طرف سنجان کے روانہ ہو چکین ہین گذارش کرتا ہون ملاحظہ فرمایئے

دو کلمہ داستان حیرت بیان شاہزادہ بدیع الزمان و ملکہ گوہر ملک کو درمیان دریا کے گھیرنا سلیمان زنگی کا بھیس عیار کرکے صندوق سے نکالنا بدیع الزمان کا اور مقابلہ کرنا سلیمان سے اور زیر کرنا سلیمان کو اور بظاہر مسلمان ہونا سلیمان کا جان کے خوف سے اور پھر جزیرۂ ارغوان مین اپنے مکان پر بلاکر فریبانہ دعوت کے حیلہ سے گرفتار کرنا سلیمان کا آمادہ ہونا قتل بدیع الزمان پر اور ملکہ کا سفارش کرکے بدیع الزمان کو بچانا اور پھر بدیع الزمان کو صندوق مین بند کرکے دریا برد کرنا اور گوہر ملک کا بھاگ کر جانا کشتی پر اور پھر سلیمان کا گھبرا کر دریا مین گھوڑا ڈالنا اور نقابدار پلنگینہ پوش کا آنا اور قتل ہونا سلیمان کا دست نقابدار سے اور مسلمان کرنا ساکنان ارغوان کو اور سکہ جاری کرنا بنام بدیع الزمان پھر ملکہ گوہر ملک کا جانا طرف سنجان کے

اشعار

ساقیا دے جام مجکو بادۂ گلفام کا
بحر مین سامان نظر آتے ہین مجکو جنگ کے
دور مین دور گردون کا دکھاتا ہی سمان
درد ہی بادے کا یانہ کی نظر آتی ہی شہ
سبز ہی دریاے می ای بحر امڈا ہی سحاب
کرتی ہی کار دم خنجر ے دل پر شراب
یاد چشم مست مجکو خون رُلاتی ہی مدام
رنگ چہرے کا ہرے کردیتی ہی اخضر شراب
ساقیا کیا پوچھتا ہی ہم وہ مین کے مست ہین
دیجیے جو کچھ مجھے یا ساقی کوثر شراب

غلغلہ ہو روز میخانون مین تیرے نام کا
سرخ ہی دریا کا پانی بہ رہی ہی یا شراب
سر بسر موجین ہین دریا کی کہ قوس آسمان
ماہیِ بے آب کیصورت ہی اب مذبون کا حال
صاف ساغر مین نظر آتا ہی عکس آفتاب
دور مین ہفت آسمان سکے یہ ملا سامان عیش
فرقت ساقی مین غم کھاتا ہون مین پی کر شراب
چشم میگون کے تصور مین مجھے کا نشا لگا
جس جگہ جاتے ہی سرکہ بنگئی اکثر شراب
ہیئت منقش کن لقش معنی سیان

دیگر

آج تو دریا بہادے بادۂ گلرنگ کے
منقلب ساغر نظر آنے لگے سارے حباب
ناندین دریا مین نہین گویا کہ مین خمہاے مے
ہوشتے ہین جابجا مین غرق کوئی ہی نڈھال
خون روتا ہون شب فرقت مین پی پی کر شراب
ابر ہی سطرب یار ساقی فصل گل ساغر شراب
بحر ساقی مین جو می پیتا ہون ہوجاتی ہی زہر
سچ ہی یہ میخوار کو کردیتی ہی لاغر شراب
اپنے سوا سے کہونگا حشر مین ای پاس مین
رقم کرد آنجا خین داستان ٭ غواصان

دریاے حسرت و حرمان و یاس و آشنایان قلزم مصیبت و رنج و ہراس گوہر سخن آبدار بر دہ نحمی لطافت طبیعت خوش نوعت جسمی نکالکر یون آبدار یون کرتے ہین کہ جب ملکہ گوہر ملک نے شاہزادہ بدیع الزمان کو بیہوش کیا اور صندوق مین لٹایا مقفل کرکے کشتی پر سوار کیا اور

اور روانہ ہوگئی دیکھا عجب دریاے بے پایان ہی جسکی تھاہ ہی نہ اُس پار کے کنارے کا نشان ہی موجین بیشمار نامذون اور بھنور کی قطار پانی کا تموج
بے انتہا تلاطم آب جابجا سواے پانی اور آسمان کے کوئی شی نظر نہین آتی جانوران دریائی کی آواز سے روح جسم مین گھبراتی ہی ہیہات
خدا کی ذات نہ دوست نہ ہمدم تنہائی کا عالم جسم مین تھرتھری چشم مین اشکون کی تری اور خواصین جو ہمراہ بھی ہین وحشت سے خود مردہ
پڑی ہین ابھی عالم مین ناؤ بہاؤ پر جاتے جاتے قریب جزیرہ اغوالن کی پہونچی وہان کا سلیمان زنگی حاکم ہی جو بادۂ کفر مین مجسم مستحکم ہی اُسکو
خبر ہوئی کہ ملکہ گوہر ملک دختر گنجاب بن گنجور کشتی پر سوار اس دریاے ناپیدا کنار مین اسطرف سے جاتی ہی یہ مردود بھی عرصۂ دراز سے
فریفتۂ حسن وجمال بے مثال باسید وصال ہی سنتے ہی مسلح ومکمل ہوکر گھوڑے پر سوار ہوا اور جستجوے ملکہ گوہر ملک مین چلا جب دریا پر پہونچا
کشتی کو روکا کنارے دریا کے اُترا اور پیام وصال اور عشق اپنا بدرجۂ کمال ظاہر کیا اور کہا کہ اے ملکہ ایک مدت مدید سے مشتاق تمھارا تھا
آج اتفاقیہ خورشید امید جلوہ گر ہوا کہ تجھ ایسا ماہ تابان رونق افزاے کلبۂ احزان عاشق مضطر ہوا ملکہ نے کہا اے سلیمان مین شاہزادہ
بدیع الزمان کو ہمراہ اپنے لیے ہوئے طرف سنجان کے جاتی ہون تو مجھسے ہرگز مزاحمت نہ کر ورنہ وہ شیر بیشۂ صاحبقرانی تجھپر سزاے معقول
ویگانہ تیغ آبدار کریگا سلیمان نے کہا بدیع الزمان کہان ہی ملکہ نے کہا اس صندوق مین پنہان ہی سلیمان نے کہا جلد اُسکو نکالو مین
اُسکا مقابلہ کرونگا ملکہ نے کہا اے سلیمان کیون نمکحرامی کرتا ہی میرے وصل کا دم بھرتا ہی تو نمکخوار میرے باپ کا ہی مجکو تیرے حال پر رحم آتا ہی مفت
تیری جان جائیگی عروس اجل تجھکو منہ دکھائیگی کسواسطے کہ مین بہو ہون زمرد شاہ کی جسکا لقا نام ہی اُسکی قدرت کا بڑا انتظام ہی اور منگیتر ہون
یاقوت شاہ کی جسکا جبرئیل قدرت لقب ہی اور بے ادب وہ بڑا صاحب جرأت عالی منصب ہی سلیمان زنگی نے کسی طرح نہ مانا کہا کہ
مجکو کیا دھمکاتی ہی بیکار باتین بناتی ہی یہ سب کچھ جانتا ہون بغیر وصل ہوے مین کب مانتا ہون اب بدیع الزمان کو نکال بیفایدہ نہ کر
قیل وقال مین بھی دیکھون وہ کیسا بہادر جرار ہی اور کیسا شجاع والو العزم نامدار ہی مجبور ناچار گوہر ملک دلفگار نے کہا کہ افسوس تو نے میرا
کہنا نہ مانا اچھا جا دم بھر ٹھہر کر آنا سلیمان یہ سنکر چلا گیا گوہر ملک نے قفل صندوق وا کیا بدیع الزمان کو نکالکر سارا حال کہا پھر ہاتھ
باندھکر عذر کیا لونڈی سے بڑی خطاے ناشائستہ ہوئی کہ آپ کو بیہوش کرکے صندوق مین بند کیا اور یہان لائی معاف فرمایئے
رحم کیجیے جو کچھ چاہیے مجکو سزا دیجیے لیکن یہان ایک معرکۂ عظیم درپیش ہوا ہی سلیمان زنگی میرے باپ کا ملازم آیا ہی کہ وہ بھی عرصہ سے
مجھپر فریفتہ تھا مگر مین نے کبھی اُسپر کچھ اعتنا نہ کی اُسنے آکر گھیرا ہی منہ نمکحرامی سے پھیرا ہی نہین معلوم اُسکو میرے اسطرف آنے کی کیونکر
خبر ہوئی کہ طبیعت اُسکی مائل شر ہوئی تیغ آبدار ہاتھ مین لیجیے اور اُسکو سزاے معقول دیجیے یہ ذکر تھا کہ وہ بدایمان طالب وصل جانان
یعنی سلیمان بھی آگیا اور شیر بیشۂ صاحبقرانی یعنی بدیع الزمان لاثانی کو لوکا بدیع الزمان بصد غیظ وجلال تیغ بے مثال کو ٹیک کر اُٹھ
کھڑے ہوے اور نعرۂ مستانہ کیا کہ دل اُس نامرد کا سینہ مین تھرانے لگا نعرہ منم آن پہلوان رستم شکوہ بدیع الزمان شاہ انجم گروہ
سلیمان زنگی نے جھپٹ کر ہاتھ تلوار کا مارا بدیع الزمان نے خالی دے کر پنجۂ دست زبردست زنجیر کمر مین ڈالا اور جھٹکا دیا کہ منہ کے بل وہ
پہلوان سلیمان زنگی زمین پر گرا بدیع الزمان مثل شہباز تیز پرواز اُس شکار کو چھاپ بیٹھے اور چاہا کہ سر اُس نامرد کا کاٹ لون ملکہ نے بھی
اشارا کیا کہ ہان اے صاحب تیغ جرأت وہمت اے ہمشان رستم وتہمتن خصلت اس نابکار کو چھوڑنا مناسب نہین کہ یہ دشمن بدچلن ہی سلیمان نے
دیکھا کہ اب جان بچنا محال ہی پنجۂ شیر غضبناک مین غزال ہی فریاد نہ کہا کہ مین مسلمان ہوتا ہون مجکو کلمۂ توحید تعلیم کیجیے مجکو چھوڑ دیجیے بدیع الزمان نے
چاہا کہ سلیمان کو چھوڑ دون اور سر اس نامرد ازلی کا نہ کاٹون ملکہ مانع ہوئی اور آواز دی کہ اے شہریار دشمن کو چھوڑ دینا عقل سے بعید ہی یہ دغاباز پلید ہی
بدیع الزمان نے کہا کہ اسنے کلمۂ توحید زبان پر جاری کیا ہی توبہ کرکے مسلمان ہوا ہی مین پابند شرع ہون اسکو امان دونگا ہرگز جان سے نہ مارونگا
ملکہ نے کہا یہ دغا کریگا مطلق عہد پر نہ وفا کریگا بدیع الزمان نے کہا جو کچھ ہوا ہو شرع شریف پر عمل کرتا ہون قدم براہ رضاے الٰہی دھرتا ہون
یہ کہکے اُسکے سینہ پر سے اُٹھے اور اُسے چھوڑ دیا شرع پر عمل کیا سلیمان زنگی بظاہر مطیع وفرمانبردار ہوا از جان ودل مستعد ہوا بعد کئی روز کے
بدیع الزمان اور ملکہ گوہر ملک عالیشان کو پیام دعوت کا دیا اور اپنے مکان پر لیگیا اور بہ صلاح عیاران ہرزہ کار شراب بیہوشی بدیع الزمان نامدار

کو بلائی اور تلوار کھینچکر کھڑا ہوا ارادہ قتل شاہزادہ بدیع الزمان کا کیا شعر سر کاٹنے پر محسن کے آمادہ ہو ظالم * دعوت مین عداوت کی نامرد اسے کٹتے ہین یہ چاہتا تھا کہ جلاد بے بنیاد ہاتھ تیغ ستمکش کا مارے کہ ملکہ ہان ہان کہکے آگے بڑھی اور کہا کہ او سفاک ناپاک بدکردار ستم شعار بد عہد دغاباز نامرد فسونساز کیا کرتا ہی کیون بیگناہ کے خون سے ہاتھ بھرتا ہی یہ نور نگاہ صاحبقران بدیع الزمان عالیشان رونق بخش دین اسلام خوش آئین و خوش انجام ہی سلیمان نے کہا کہ مین ہرگز نہ مانونگا ضرور اسکو قتل کرونگا مستفیض جناب فلک انتساب ہونگا وصال ملکہ گوہر ملک حور مثال سے کامیاب ہونگا ملکہ نے آخر کار بعد اضطراب سلیمان سے کہا کہ اگر بدیع الزمان کا قتل کرنا ہی مدنظر ہی اور تو ہر طرح سے بے خوف و خطر ہی تو میرے سامنے اسکا خون ناحق خاک پر نہ بہا مجکو اسکا داغ نہ دکھا اسکو صندوق مین بندکرکے دریابرد کردے کہ اسکو جانوران آبی کھا جائینگے زندہ ہرگز نہ چھوڑینگے اور یہ کہکر زار زار مثل ابر نوبہار رونے لگی صدمۂ الم سے جان اپنی کھونے لگی سلیمان نے کچھ سوچ کر کہا اچھا بہتر ہی صندوق مین بندکرکے اسکو دریابرد کردو کہ ہمکو بھی اسکے قتل ہونیکا رنج و غم نہو یہ کہکر بدیع الزمان کو صندوق مین مثل مردے کے لٹایا دریاے اشک چشمہ چشم سے بیتابانہ بہایا تیغ آبدار ورزہ بیمثال و نایاب و خود مثل کاسۂ منقلب سپہر گردون و بکتر وغیرہ سب پہلو مین انکے رکھ دیا اور رو روکر با دل مضطر کلمات حسرت و یاس کہکر رخصت کیا نظم

پریشان و محزون اور بیقرار
ہی مجبور و ناچار یہ دل دونیم
ہون مجبور کچھ بس ہمارا نہین
کرونگی مین جان اپنی تم پر فدا
اُٹھیگا نہ اب مجھسے یہ کوہ غم
کٹیگے بال مین زندگی ہو وبال

لکھون کیا مین ملکہ کا حال زبون
زبان پر عجب کلمۂ یاس تھے
فلک در پے ظلم ہی کیا کرون
مقدر مین ہی تو تمہین پاوینگے
تقاضاے الفت یہ ہی اے شفیق
یہ حال آنکھ سے دیکھا جاتا نہین
سحر کیا ہو بیتابی اُسکی بیان

ٹپکتے تھے رخسار پر اشک خون
جدا ہوتے ہو تم ابھی پاس تھے
یہ کسطرح فریاد و نالہ کرون
جو زندہ رہے تم تو مل جائینگے
جو تم ڈوبے تو ہم بھی ہونگے غریق
بس اب کچھ مرے دل کو بھاتا نہین
ہی لکنت مین اپنے قلم کی زبان

تڑپ دل کی پہلو مین وہ اضطرار
نگہبان تمہارا خدا ہے کہ ہم
کرون ہاے کیا کوئی چارہ نہین
ہوئے تم اگر غرق بحر فنا
جیونگی نہ فرقت مین مین پُر الم
پریشان نہ کیونکر کرون اپنا حال

ملکہ گوہر ملک نالان و بیقرار و پریشان نے رو رو کر وہ صندوق بند کیا بسم اللہ کہکر قفل دیا صندوق اٹھاکر سلیمان نے اُس دریاے ناپیدا کنار مین ڈالا ملکہ ہاے کا نعرہ کرکے بیٹھ گئی اور دونون ہاتھون سے دل کو سنبھالا ایکایک آواز آئی شعر درین دریاے بے پایان درین طوفان موج افزا * دل افگندیم بسم اللہ مجریہا و مرسٰہا * گرتے ہی وہ صندوق دریا مین ڈوب گیا مگر رحمت الٰہی شامل حال ہوئی پانی کو دریاے بے پایان کے اُس خداے دوجہان نے حافظ کیا کہ کسی جانور بحری کا اُسکی طرف رخ بھی نہوا پانی نے اندر صندوق کے مطلق سرایت نہ کیا وہ شناور دریاے جرأت و ہمت اُسی صورت سے زندہ لیٹا رہا صندوق یہ کر جدھر حکم مالک بحر و بر ہوا اُدھر بہتا چلا ناظرین پر واضح ہو کہ جب صندوق سلیمان نے دریا مین ڈالا ملکہ بیتاب و بیقرار ہوکر رونے لگی سلیمان نے کہا کہ اب چلیے اور شراب وصل سے مجکو سیراب کیجیے کوئی کھٹکا اور دغدغہ باقی نہین رہا وہ وفا کیجیے جو وعدہ کیا ملکہ نے کہا او نامنصف میرے باپ کے ساتھ یہ نمکحرامی کی حسب حال تیرے ہی بیت ملا جامی کی بیت تا قیامت خاک پاے آن قدم * طوطیاے چشم سازم دمبدم * شاہزادۂ بدیع الزمان کا یہ احسان فراموش کیا کہ تو پنجہ مین اُس شیر نر کے آچکا تھا اُسنے جان بخشی کی تجکو چھوڑ دیا اُسکے سلوک کا یہ بدلہ کیا کہ تو اسکو بیہوش کرکے اُسکے قتل پر آمادہ ہوا آخر کار سپرد دریا کیا مجکو داغ جدائی محبوب دیا اب پھر تو اُسی فعل کا مرتکب ہوتا ہی مجھ ایسے گوہر بے بہا کی آبرو کھوتا ہی سلیمان نے نہ مانا دل مین بدی کو ٹھانا چاہا ہاتھ ڈالے بہ حسرت دل نکالے ملکہ نے اپنے کو سنبھالا رنج و ملال بدیع الزمان کو ضبط کرکے یہ کلمہ منہ سے نکالا کہ اے سلیمان زندگی خیر اگر تو یہ جبر کرتا ہی مجھپر عاشق ہی اور مرتا ہی بہتر کیا مضائقہ ہی تو مین تیرے بس مین ہون قضاے مبرم کے آنے کی ہوس مین ہون ابھی مجکو نہ پریشان کر اسقدر نہ ستا جا مگر آٹھ روز کی مہلت دے سلیمان برضامندی چپ ہوگیا پھر کچھ جواب نہ دیا اور چلا گیا ملکہ کو اسکے حال زار پر چھوڑ دیا لیکن ملکہ گوہر ملک محزون بعد اشک خون آٹھ پہر روتی ہی صبح و شام اشک گرم سے روے دل مکدر دھوتی ہی اور ہر وقت متردد و متفکر رہتی ہی کہ کیا کرون کیا نہ کرون کون ہی کس سے حال دل کہون پہرون چپکی فرش غم پر پڑی رہتی ہی صدمۂ ہجران بدیع الزمان دل پر سہتی ہی کبھی جو براے سیر جانب

صحراے وحشت افزا آئی ہو بے یار جانی زیادہ گھبراتی ہو کبھی جو طرف دریا کے جا نکلتی ہو موجہ بحر مواج کو دیکھکر چھری دل غمزدہ پر چلتی ہو کبھی خواصون سے باتین حسب حال ہوتی ہین ذکر بدیع الزمان کا کرکے ملکہ سب کے ہوش کھوتی ہو شب بھر اختر شماری بصد بیقراری دن بھر آہ و زاری محبوب کی انتظاری کھانے کا مزا نہین پانی سے آشنا نہین وحشیون کی صورت ولمین درد فرقت بال پریشان مضطر و حیران ہو نہین سات روز گذرے آٹھوین دن سب خواصون کو پاس بلا کر بٹھایا حال دل زار اپنا سب سے بتایا اور کہا کہ مین اب یہ سوچی ہون کہ آج پوشیدہ سلیمان زنگی سے کشتی پر سوار ہوکر یہان سے نکل جائین اگر خضر قسمت بھی راہ دے اس امر اہم سے پروردگار عالم بنا دے تم لوگون کی کیا راے ہو سب خواصون نے بالاتفاق کہا بہت مناسب ہو ہم سب جان نثار حاضر ہین آپ کیون پریشان خاطر ہین جو کچھ حکم ہو بجا لائین آپ کسی طرح نہ گھبرائین بسم اللہ کیجیے نظر بخداے عزوجل کرکے قدم بڑھایے ناخداے سفینہ دین و دنیا بیڑا پار لگائیگا یہ سنکر ملکہ گوہر ملک اُٹھی اور کنارے پر دریا کے آئی اور کشتی منگوا کر مع خواصون کے سوار ہوئی ملاح سے اشارہ کیا جلد کشتی دھارے پر ڈال اس خرابہ مصیبت نژاد سے مجھے نکال ملاح نے جلدی جلدی ناؤ کو بہاؤ پر ڈالا ملکہ نے یہ مضمون منہ سے نکالا تضمین

کچھ اُسکے ساتھ بھی ہاے آہ تو کیا کرتا
برس کے ابر خجالت بہت اُٹھاتا
چلا ہون اُسطرف اے جذب دل ہر دم دکھا
بھر شتاب تشنہ لب تو خان سیلاب بہایگا
ذرا کمک کی اے خالق صمد کرنا
اگر سے وہ بھی فرا ہر جستجو نکلے دیکھو
تمہیں ہونا روتے ہو تم شہر ڈوب جائیگا
کوئی عدو ہوا اگر راہ مین تو رد کرنا
جو بحر دیدہ تر میرا جوش کھائیگا
برس پڑونگا ایسی دن جو ابر کیطرح

ملکہ تو یہ اشعار جانگزا حیرت افزا پڑھتی کشتی پر حیرت مین خواصون لیے بیٹھی چلی جاتی ہو موج دریاے چہرۂ زیباے محبوب یاد آتی ہو ادھر سلیمان زنگی سیاہ رو بدخو کو خبر ہوئی کہ ملکہ گوہر ملک کشتی پر بیٹھکر مع خواصون خاص کے روانہ ہوئی آہ کا نعرہ مارا آتش عشق دل مین بھڑکی کہا غضب ہوا وہ لعل بے بہا گوہر یکتا ہاتھ مین آکر نکل گیا سوز محبت سے سینہ مین کلیجا جل گیا جھٹ پٹ گھوڑے پر سوار ہوا جانب دریا چلا کنارے پہونچکے دیکھا کہ وہ سامنے دُر دریاے حسن و جمال آفتاب عالمتاب بمثال کشتی پر سوار مضطر و بیقرار چلا جاتا ہو عکس روے نیر تابان ملکہ عالیشان دریا مین جلوہ دکھاتا ہو آواز دی للکارا زور سے چیخین مارکے پکارا او ملاح کہان جاتا ہو کشتی کو روک دیکھ یہ میرے نیزہ خونخوار کی نوک مین آن پہونچا یہ کہکر گھوڑا دریا مین ڈالدیا اُدھر ملکہ کا عجب حال ہوا کچھ نہ بن پڑا بال سر کے کھول دیے جانب آسمان دونون ہاتھ اُٹھائے اور دعا کرنے لگی اے مالک زمین و زمان واے ناخداے کشتی کون و مکان اے خالق بے نیاز واے معبود کارساز میری آبرو اس شمن دین سے بچا لے یا مجکو اس دنیا سے ناپائدار سے اُٹھا لے رشتۂ حرمت میرا نہ ٹوٹے متاع عصمت میرا نہ لوٹے تو ہی حافظ و ناصر ہو تیرے ہاتھ عزت باطن و ظاہر ہو کبھی یہ مصرعہ زبان پر جاری کرتی رخسارون کو اشک گرم سے بھرتی ہو مصرع مایم پُر گناہ تو دریاے رحمتی + کبھی یہ شعر شیخ سعدی شیرازی کا پڑھتی ہو اپنے مالک و مختار سے حال زار بیان کرکے روتی ہو شعر دوستان را کجا کنی محروم • تو کہ با دشمنان نظر داری ہو کبھی یہ اشعار آبدار بصد اضطرار بہیجان ہوکر ورد زبان ہین آنکھین جانب جبلاد ہاتھ سوے آسمان ہین اشعار

مجھسے ہو انجام ری یارب
راز دل تجھپہ ہو مرا اظہار
کیسا طوفان اُٹھا ہو اے مولا
ہو قبول اب دعا مری یارب
تو ہی حافظ ہو اے مرے غفار
پانی پانی الم سے دل ہو مرا
کوئی میرا یہان نہین حامی
اس تلاطم سے تو نکال مجھے
کشتی نوح کی طرح تو بچا
گر نہ عزت میں میری تو حامی
زندگی ہو گئی وبال مجھے
پار کرنا خدا مرا بیڑا

ملکہ تو درگاہ خداے لم یزلی مین دعا کر رہی ہو سر براے سجود معبود خاک پر دھر رہی ہو اُدھر وہ ستم ایجاد براے بیداد آ پہونچا ملاح کو تہ تیغ کیا کشتی کو روکا ملکہ گھبرائی دلمین فوراً یہ سمائی حرمت نہ دیجیے محبوب پر جان فدا کیجیے یہ کہکر دریا مین کود پڑی غوطہ کھا کے اُبھری سلیمان نے بڑھکر ہاتھ تھام لیا اور گھوڑے پر بٹھا لیا خواصون نے غل مچایا سب نے برا حال بنایا ملکہ زار زار روتی ہو جان اپنی کھوتی ہو کوئی فریاد کو نہین پہونچتا نالہ نہین سنتا ناگاہ سامنے سے اُس صحراے ہولناک مین گرد اُڑی دیکھا کہ ایک نقابدار گھوڑے پر سوار تیغ خونچکان ڈاب مین نیزہ طویل ہاتھ مین کنارے دریا کے آ پہونچا اُسنے کہ ایک دیو سیاہ رو تندخو بصد غیظ و غضب بے سبب ایک پری حور نژاد کو لیے بدعت و بیداد جنگل مین دبائے ہو سر پر بیچاریون خواصون کو دریا مین طوفان اُٹھائے ہو اُس نقابدار نے

نعرہ کر کے گھوڑا دریامین ڈالدیا اور للکارا کہ مین آپہونچا ای ماہ آسمان خوبی و ای فلک خورشید محبوبی گھبرا نہین جب نقابدار قریب کشتی کے آیا
سلیمان زنگی چلایا کہا تو کون ہی کیا نام ہی کہان تیرا مقام ہی اُس سوار نے نعرہ کیا کہ ستم نقابدار پلنگینہ پوش لبس اسی مین خیر ہی کہ گل گلزار حسن
وجمال غنچہ نو دمیدہ بیمثال کو چھوڑ دے نہین ابھی تجکو اس بے ادبی کی سزا دونگا تہ تیغ آبدار کرونگا یہ کہکر ملکہ گوہر ملک کا بازو تھام کے
جھٹکا دیکر گھوڑے سے اُٹھا لیا اس صیاد ستم ایجاد کے پنجہ سے اس بلبل زمزمہ پرداز گلشن خوبی کو چھڑا لیا اور تیغہ آبدار بے حجت و تکرار
میان سے کھینچکر ایک ہاتھہ مارا دو ٹکڑے کر کے غرق دریاے فنا کیا ملکہ کو کشتی پر بٹھا کنارے لا کے آثار رہ غبار قدم مارا مگر نقابدار پلنگینہ پوش
حسن وجمال جہان آرا ے ملکہ گوہر ملک پر مائل ہوا تیر نگاہ چشم فتان ابرو کمان کا گھائل ہوا کہا ای جان جہان ای راحت و آرام جان تیرا
کیا نام ہی اور تو کون ہی اور یہان کیونکر آئی کیا بدی تقدیر سے فلک بیزار گر نے برگشتگی دکھائی ملکہ نے کہا میرا نام ہی ملکہ گوہر ملک مین
بیٹی ہون بادشاہ گنجاب بن گنجور ملک حرمان دلوکش کی اور فریفتہ و شیفتہ ہون جمال جہان آرا ے شاہزادہ بدیع الزمان نور دیدہ
صاحبقران کی ای نقابدار پلنگینہ پوش میرا حال زار ملاحظہ فرما اور کیفیت برگشتگی بخت بدکردار سماعت مین لا در بنا بریہ یہ شاہزادہ
بدیع الزمان اپنے لشکر فیروزی اثر مین تھے مین بجوش الفت و محبت لشکر نقابدار گوہر پوش بنکر گئی بحیلہ مقابلہ اُنکو لشکر سے نکالکر اپنے
خیمہ مین لائی اُنکی اطاعت و فرمان برداری کر کے خطا معاف کرائی رات بھر جلسہ عشرت رہا صبح کو بیہوش کر کے صندوق مین بند کیا
کشتی پر سوار ہوئی راہ دریاے تلاطم افزا مین کی یہان نمکحرام سلیمان زنگی کہ ملازم میرے باپ کا تھا مجھسے طالب وصال ہوا مین نے
شاہزادہ بدیع الزمان کو ہوشیار کیا اُنھون نے بہ قوت دست زبردست اُسکو زیر کیا اور سینہ پر چڑھ کے چاہا سر نحس اُس ملعون کا
کاٹ لین مجھ کمبخت نے بھی بہت کہا مگر وہ بہ دغابازی مسلمان ہوا بظاہر اسلام قبول کیا شہزادے نے اُسکو چھوڑ دیا وہ دعوت کے
حیلے سے اپنے گھر مین لایا اور شاہزادے کو شراب بیہوشی پلا کر قتل پر آمادہ ہوا مین بگریہ و زاری ساعی اور مارج ہوئی قتل کے عوض اُنکو
ایک صندوق مین بند کر کے دریا برد کر دیا اب نہین معلوم وہ نور نگاہ امیر حمزہ صاحبقران گوہر ملک کا آرام جان شاہزادہ بدیع الزمان
زندہ ہی یا نہین بعد آٹھہ روز کے بپاس حفاظت عصمت سلیمان زنگی سے پوشیدہ کشتی پر سوار مع خواصون کے روانہ ہوئی سلیمان زنگی کو
جو خبر ہوئی بغیظ و غضب آیا دریامین کشتی کو روکا اور طالب وصل ہوا اور چاہا کہ شیشۂ عصمت و عفت کو شکست کرے تمنے آکر اُسکو تہ تیغ
آبدار کیا اگر ایک ذرا عرصہ ہوتا وہ ظالم آبرو لے لیتا تمنے جان آبرو بچائی صورت شر و فساد صفحہ ہستی سے مٹائی اب مین سنجان کو جاتی ہون جب
خیریت سے پہونچونگی تمام عمر تمکو دعا کرونگی نقابدار پلنگینہ پوش نے یہ کیفیت سنکر شکر خدا کیا اور کہا کہ اب مجکو معلوم ہوا کہ تم ناموس
شاہزادہ بدیع الزمان نور نظر صاحبقران کی ہو نہ گھبراؤ خدا کو یاد کرو وہ مسبب الاسباب قادر و توانا ہی کوئی اسباب اس بے سر و سامانی مین
ایسا پیدا کریگا کہ تم پھر اپنے محبوب جانی بار جاودانی شاہزادہ بدیع الزمان سے ملاقی ہوگی مگر ہمارا بھی سلام کہنا اور مزاج پرسی ہماری طرف
کرنا اب چلو مین تمکو بحفاظت تمام طرف سنجان کے روانہ کرون یہ سنکر ملکہ مع خواصون کے ہمراہ نقابدار پلنگینہ پوش کے جزیرہ ارغوان مین
آئی کیفیت عجیب و غریب نظر پڑی نقابدار پلنگینہ پوش نے بضرب شمشیر آبدار و بزور قوت بازو صف شکنی دکھائی خلقت راہ راست پر آئی
ساکنان جزیرۂ ارغوان کو زیر کیا سبکو کلمہ پڑھایا اہل قریہ ایمان خدا پرستی پر لاے مسلمان کامل ہوے بتکدے توڑ ڈالے مسجدین بنائین
تکبیرون کی صدائین بلند سکہ زر و سیم بنام شاہزادہ بدیع الزمان خسرو خسروان پارہ جگر صاحبقران جاری ہوا ڈنکا شاہزادہ بدیع الزمان
کا بجنے لگا رعایا خوش و خرم نہ کوئی غم نہ الم ہر ایک آباد و شاد رہنے لگا ملکہ گوہر ملک دختر گنجاب بن گنجور ملک حرمان دلوکش کو
بعوض شاہزادہ بدیع الزمان خسرو خسروان راحت جان و نور نگاہ صاحبقران سب نے نذرین گذرانین بعد چندے کے نقابدار
پلنگینہ پوش نے ملکہ گوہر ملک کو بحفاظت تمام بصد انتظام جوانان جرار و پہلوانان نمودار ہمراہ کر کے طرف سنجان روانہ کے روانہ کیا ناظرین
واضح رہے کہ ملکہ گوہر ملک بخیریت تمام و بہ حفاظت و انتظام طرف سنجان کے روانہ ہوگئین یقین ہی بفضلہ تعالی پہونچ جاونگی شاہزادہ
بدیع الزمان قرۃ العین صاحبقران صندوق مین بند کر کے دریاے ارغوان مین بہا دیے گئے تھے نہین معلوم اُنپر کیا گذری انشاء اللہ تعالی

ہو دونون سکے حالات وکیفیت محالات آگے بڑھکر بخدمت ناظرین تمکین التماس کیے جائینگے بخوبی فہم وادراک وذہن چالاک مین آئینگے اب یہان سے احوال ملک قاسم نوجوان لخت جگر دل اسیر حمزہ صاحبقران فرزند ارجمند علم شاہ عالیشان کہ جنکو ہمراہ مہتر مرجان کے کہ وہ کوہ کاہ ملکہ گوہر ملک دختر گنجاب بن گنجور ملک حرمان دیوکش کا دریاے ناپیدا کنار مین چھوڑا تھا تحریر کیا جاتا ہی قابل ملاحظہ اور سماعت سکے ہی

دو کلمہ داستان حیرت افزاے پیروجوان ٹوٹ جانا کشتی کا ملک قاسم کی اور بہ جانا قاسم کا ایک تختہ پر اور بہو بہتا قاسم کا اُس جگہ جس کنارے پر دھوبی کپڑے دھورہے ہین اور پھنسنا ایک صندوق کا جال مین قاسم کا ماہی گیر کے شریک ہوکے اسکو نکالنا صندوق کھول کے پہچاننا بدیع الزمان کو پھر مقابلہ ہونا قاسم وبدیع الزمان کا براے دائل فیصلہ کرنا نقابدار ژندہ پوش کا دونون مین پھر صحرا نورد ہونا قاسم وبدیع الزمان کا جدا جدا براے فتح ملک سنجان اور ملاقی ہونا عوج قلندر سے اور مرید ہونا بدیع الزمان کا

| | |
|---|---|
| پلا ساقیا مجکو تازہ شراب | کہ ہو چہرۂ دل کو غازہ شراب |
| پلا ساقیا آج جو کچھ وہ ہو | کرون نشہ مین راہ دریا کی طے |
| بھلا ایک دو جام مین ہوگا کیا | سبو کے سبو سامنے میرے لا |
| روان کر تو دریاے مے کر نہ دیر | کہ چھلک جاؤن ہو جاؤن پی پی کے سیر |
| اُسی کی ہے اب جستجو بھی کمال | پلا دے مئے لالہ گون کا زلال |
| حبابون کی ہو مانند سیدھے وان تک قطار | سفینہ مرا جسمین ہو استوار |
| سحر یہ دعا صبح اور شام ہو | کہ آغاز سے بہتر انجام ہو دیگر |
| غفلت تمام کرد مرا و شباب حیف | چون رو نمود فصل بہار خزان شدم |
| دارد عجب بہار تن داغدار ما | در الفت گل رخ تو بوستان شدم |
| عشق بتان یار مرا کرد ناتوان | از کاہش الم چہ شد این ہیجان شدم |
| دل را خیال سیفی قد او قوی | ہر گہ کہ من ضعیف شدم ناتوان شدم |
| نالہ زدل کشم پی یاران رفتگان | آخر درین سرا جرس کاروان شدم |
| اُفتادگی عشق غبارم تباہ کرد | در کوی یار خاک رہ رفتگان شدم |

| | |
|---|---|
| شراب کہن سے ہی نفرت مجھے | تر و تازگی سے ہی رغبت مجھے |
| مرے آگے لا ساقیا خم کے خم | پیون اسقدر ہون ترے ہوش گم |
| ذرا سی نہین چاہیے ہی شراب | لنڈھا دے تو مشکون مین بھر کر شتاب |
| ہی اک رند تحریر آشوب مین | وہ ہی آب مواج سر ڈوب مین |
| نہ پہوچے جو میخانہ سے سحر تک | نظر آئے کشتی کی صورت فلک |
| جو ہو زور مین آب مے کا بہاؤ | پہونچ جاے اک آن مین میری ناؤ |
| در چشم خود ز فکر سخن شل جان شدم | این خوب شد کہ نام شود بی نشان شدم |
| در جستجوی او چو بدر رفتم از وطن | مانند روح از تن خاکی روان شدم |
| کاہیدہ کرد الفت ابروی نازنین | تیر قرہ فتاد و سینہ کمان شدم |
| یک عمر رنج فرقت جانان کشیدہ ام | چون نام وصل آمد و شادمان شدم |
| در باغ دہر آمدہ ام مثل بوی گل | آخر چرا بخاطر ہر کس گران شدم |
| شاید کہی مرا بدہد ساغر شراب | بر این امید بندۂ پیر مغان شدم |
| دل داغدار یافتم و اشک لالہ گون | در خانہ باغ الفت او میہمان شدم |

شعر نوشتہ شدہ خامۂ ہوشمند + کہ زیبا لیش داستان دلپسند + غواصان بحر مواج بے پایان وماہیت شناسان طوفان دریاے غمزدگان ساحل مراد پر گوہر بخشش بہاے مضمون آبدار کرتے ہین کہ جب مہتر مرجان کو کا ملکہ گوہر ملک دختر گنجاب بن گنجور ملک حرمان دیوکش کے ہمراہ شاہزادہ ملک قاسم نوجوان فرزند ارجمند علم شاہ کشتی پر سوار ہوکر جانب سنجان چلے روانہ ہوا اور ملاح نے کشتی دھارے پر ڈالی وہ دریاے قہار کا شور وہ گرداب طوفانی کا زور موجون کا اضطراب تلاطم آب مین حباب ماہیان کلان کا اچھلنا پانی کا اُبلنا گھڑیال کا گھڑی گھڑی خروش دریاے قہار کا جوش ہوش کا دم کشی کرنا مگر کا ڈوب کے ابھرنا یہ اور قیامت تھا طوفان نظر آتا تھا دل دہل جاتا تھا کشتی کا یہ عالم تھا کہ کنارے تک پانی موجین ایسی طوفانی کہ جب تھپیڑا پانی نے مارا معلوم ہوا کہ اب ڈوب گئے غرق ہو بہ یاسے فنا ہوئے جان پر بنی ہوئی قضا دل مین ٹھنی ہوئی اس تلاطم مین کشتی بیچ دھارے مین چلی جاتی ہی ہر دم موت کی صورت نظر آتی ہی سواے ذات پروردگار کے کوئی مددگار نہ رہا وجب پیش وپس نہین معلوم ہوتا ہی وہی خدا مسبب الاسباب ومشکلات حافظ وناصر ہی وہی معین ومددگار باطن وظاہر ہی ناگاہ آثار قیامت نظر آئے طوفان کے سامان دکھائی دیے

پانی کو تلاطم ہوا موجہ آب بانسوں دریا سے بلند دیکھا ایک ماہی کلان جانب راست سے موج مارتی ہوئی پانی کاٹتی آئی بیچ مین جو اُسنے
اس کشتی کو پایا ایک کا ٹہا مارا کہ کشتی پاش پاش ہوگئی نہ ملاح کا پتا لگا نہ کشتی کا نشان رہا ایک تختہ پر شہزادۂ ملک قاسم ایک پر
مہتر مرجان بسمل و نیم جان ڈوبتے اُبھرتے وہ کہین بہ گئے یہ کہین بہ گئے قاسم کو مرجان کا نشان نہ ملا اور مرجان کو قاسم کا پتا
نہ لگا مگر ناظرین پر واضح ہو کہ قضاے کار باتفاق روزگار شہزادۂ ملک قاسم تختۂ شکستہ پر بہتے بہتے بعد کئی روز کے مضطر و نالان حیران
و پریشان بے حواس عجب ہراس جینے سے یاس کوئی آس نہ پاس ایک مقام پر کنارے دریا کے تختہ ٹھہر گیا قاسم اُچک کر کود کے
خشکی مین آئے کچھ کچھ حواس درست ہوے مگر بھوک کے مارے آنکھوں مین دم چشم پر نم نقاہت آشکار ضعف بے شمار در حقیقت کئی روز
گذرے کہ بے آب و دانہ اُس شکستہ کشتی پر مثل ماہی مردہ کے وہ مجود تختہ سے لپٹے ہوے آئے کیونکر ہو سکتا ہی کہ سانس جیٹ مین ہمارے
انسان اناج کا کیڑا ہی اسی سے زندگی کا وسیلہ ہی دوسرے ہلاکت جان گراں بے حد و انتہا غرض کہ کنارے کنارے دریا کے آہستہ آہستہ
چلے دیکھا کہ سامنے دھوبی کپڑے دھوتے ہین چھوا چھو کر کے شاد ہوتے ہین دوپہر کا وقت ہی کچھ دھوبی بیٹھے ہوے روٹی
کھاتے ہین دیکھتے ہی قاسم بیتاب ہوگئے جلد قدم بڑھا کے اُن دھوبیون کیطرف چلے کئی دن سے جو دانہ آنکھ سے نہ دیکھا تھا
پانی بھی نہ پیا تھا جاتے ہی بسم اللہ کہکے اُن دھوبیون کے ساتھ کھانا کھانے کو بیٹھ گئے کھانا کھانے لگے بڑے بڑے نوالے مار کر
جلدی جلدی منھ چلانے لگے دھوبی یہ دیکھکر گھبرائے کچھ دھوبی اُسمین شریر سے کچھ اُسمین یہ کلام زبان پر لائے اے شخص تو کون ہی
کہان سے آیا ہی یہ کیا تیرے دل مین سمایا ہی ایسا بیباک چالاک کہ بے صلاح کیے کھانے کو بیٹھ گیا قاسم نے اُن دھوبیون کے باتون پر
کچھ اعتنا نکی اپنے کام سے کام رکھا جب تو وہ دھوبی دو دو روٹیان ہاتھ مین لیکر کھڑے ہوگئے قاسم بھی اُٹھے اُنسے چھین
چھین کر چکھنے لگے جس دھوبی نے کچھ بھی چین چپڑ کی اُسکی کمر مین ہاتھ دیکر زمین پر مارا اور روٹی اُسکی چھین کر گلے مین بھر لی منھ
چلانا مشکل ہوا مگر آگل نگلکر کھا گئے پھر تو یہ رنگ ہوا کہ کسیکو گھونسا کسیکو طمانچہ دیا کسیکو زمین پر دے ٹکا کسیکا ہاتھ جھٹکا ساری
روٹیان چھین جھپٹ کر اُن سب سے کھا گئے وہ دھوبی بیچارے آفت کے مارے بھوکے پیاسے رہ گئے کوئی کہین بھاگا کوئی کہین
بھاگا دھوپ مین دریا کے کنارے ایک چلچلور مچی غوغا بلند ہوا مگر کوئی انکے پاس نہین آتا دور ہی سے گیدڑ بھبکیان بتاتا ہی شیر گرسنہ
کے مانند قاسم ایک ایک کی طرف جھپٹتے ہین دھوبی آگے نہین بڑھتے ہین پیچھے ہٹتے ہین آتش دہشت سے بھٹی مین کپڑون کی
گر کر جلے جاتے ہین ایسی ہونڈ ان مین پڑے ہین دل دہل رہے ہین سلے جاتے ہین پیٹ کی آنچ تپتے ہین روٹی کھانے والے کو کلیجے مین
الغرض دھوبی ایسے پیٹے گئے اور پٹخنیان کھا کھا کر برا ہوے کہ صابن کے گولے کیطرح پانی مین بہ گئے کف منھ سے جاری ہوے
گدھے کیطرح ہانپنے لگے ڈر ڈر کے کانپنے لگے جب سب دھوبی استری کے مانند گڑگڑائے ہاتھ جوڑے سر قدمون پر جھکائے قاسم
مسکرائے تن تازہ کر کے پانی پیا مگن ہوے شکر خدا کیا ادھر اُدھر ٹہلنے لگے اور یہ اشعار مزید ارب صد مسرت و شادمانی پڑھنے لگے نظم

وحشی ہین عشق زلف شکن در شکن سے ہم
عادل کا سامنا ہی گناہون کی شرم ہی
یوسف کیطرح ڈوبے ہین ہم اسکے عشق مین
آیا جو ہمکو سبزۂ رخ کی تمنا کا دھیان
یہ وجہ ہی جسکو جو ہمارا ہی داغدار

بہر اُن لڑایا کرتے ہین آنکھین ہرن سے ہم
مرقد مین منھ چھپائے ہوے ہین کفن سے ہم
کب دیکھیے نکلتے ہین چاہ ذقن سے ہم
انگلین گے زہر اکدن اپنے دہن سے ہم
رکھتے ہین عشق دلمین کسی گلبدن سے ہم

یاد وطن کبھی کبھی جنگل کا ہی خیال
[illegible] غم ہوا نہ محبت مین کچھ حصول
بلبل [illegible] کر جاتے ہین باغ سے
تجکو بھی ان بتون کی خدائی سے کچھ ملا
پاس آ اپنی شاعری پہ ہمین کیا غرور ہو

ای دل تنگ مین ہین تیرے دیوانے بن سے ہم
کیا خاک دل لگائین کسی گلبدن سے ہم
برخاستہ دل آپ ہین اس انجمن سے ہم
پوچھینگے آپ جاکے کسی برہمن سے ہم
آگاہ کب ہین کوچۂ شعر و سخن سے ہم

شہزادۂ عالیشان قاسم نوجوان شغل شعر و سخن مین تھے کہ ایک طرف کنارے پر دریا کے نگاہ پڑی دیکھا کہ ماہی فروش شستا لیے
کھیلتے ہین جال جنجال پھیلائے بیٹھے ہین کوئی شست پھینکتا ہی موجۂ دریا دور سے کوشست کے بہانے لیے جاتا ہی مچھلی کوئی نہین
پھنستی ہی خجالت انہیں والون مین ہوتی ہی کوئی جال کھینچتا ہی مچھلیان نکال نکال کر ٹوکرے مین رکھ لیتا ہی قاسم کھڑے ہوے

دور سے تماشا دیکھ رہے ہین مگر ایک ماہی فروش نے جو جال کو اپنے کھینچا تو وہ اُس سے کھینچ نسکا کبھی تھم گیا دم لیا کبھی خوب زور کیا ہرگز وہ جال بالشت بھر نہ کھنچا ماہی فروش عاجز ہوا سب ماہی فروشون کو آواز دی کہ بھائیو آؤ کمک کرو جال نکالو بلا کا بار ہے ناؤ سب ماہی گیر آئے ملکر جال کھینچنے لگے دریائے عرق مین غرق ہوئے مگر ذرہ مین نہ فرق ہوئے یہانتک زور لگائے کہ کنارے تک کھینچ لائے اب جو دیکھا تو ایک صندوق نظر پڑا بہت شاد و مسرور ہوئے عسرت کے رنج سب کے دلون سے دور ہوئے کہنے لگے کہ بھائیو آج تو تقدیر نے یاوری کی بڑی دولت ہاتھ لگی جھانک جھانک کے اندر صندوق کے دراز سے تکنے لگے خیالی پلاؤ پکانے لگے حصے بانٹ کا ذکر ہونے لگا کوئی پسینہ پونچھ کے دریا سے ہاتھ مُنھ دھونے لگا کوئی دبلا سر پکڑ کے بیٹھ گیا کوئی موٹا اپنے بازو ملکر ٹہلنے لگا کسی نے جھنجھلا کر زور لگایا کسی نے ریلا دیکر ہٹایا مگر وہ صندوق اپنی جگہ سے مطلق نہ سرکا بہت بہت سبھون نے زور کیا شہزادہ والا ہمم قاسم ذی حشم یہ دیکھکر بڑھے اور ماہی فروشون کے پاس آکر کہا کیون بھائیو یہ صندوق نہین نکل سکتا اپنی جگہ نہین چھوڑتا اگر ہم اس صندوق کو باہر نکالین گے تو آدھا مال جو کچھ اسمین ہے وہ لے لین گے سب ماہی فروشون نے اقرار کیا ایک ایک اس بات پر راضی ہوا قاسم نے زور کر کے اُبھارا اور چاہتے ہین کہ آگے بڑھا کے ہٹائین یکایک صندوق کے اندر سے ہلا پڑا قاسم کے ہاتھ سے چھوٹ کے گر گیا کئی بار ایسا اتفاق ہوا قاسم چپ ہو کے ٹھہر گئے دم لیا ناظرین پر واضح ہو کہ بدیع الزمان کو جو سلیمان نے قتل کرنا چاہا تو پہلے شراب بیہوشی پلا کر بیہوش کر دیا تھا جب ملکہ گوہر ملک مانع ہوئی تو سلیمان نے اُسی عالم بیہوشی مین بدیع الزمان کو صندوق مین بند کر کے دریا برد کر دیا تھا اب اتنا زمانہ انکو بیہوش ہوئے ہو چکا ہے اور صندوق مین پانی ہر وقت رہا تراوت کی سردی کھا کر بدیع الزمان ہوشیار ہو گئے ہین اور قاسم کی آواز سن رہے ہین جب قاسم صندوق کو زور کر کے اونچا کرتے ہین بدیع الزمان اندر سے صندوق کے ہلا مار کر زور توڑ دیتے ہین وہ صندوق ہاتھ سے چھٹ جاتا ہے قابو مین کسیطرح نہین آتا ہے قاسم نے کہا یارو غور کرو کہ اس مال مین جان ہے اسمین کوئی شئے ذی روح ہمکو معلوم ہوتی ہے یہ کیسا مال ہے یہ صندوق عجب جان کا جنجال ہے ماہی فروشون نے کہا اچھا جو کچھ ہو اسمین مثل مشہور ہے مثل یا قسمت یا نصیب + اب صندوق نکالیے تو سہی جو کچھ مال مقدر کا ہوگا وہ ملیگا قاسم نے یہ سنکر بزرگون کا نام لیکے ایک زور خلیلی جو کیا تو اب کی مرتبہ وہ صندوق اُٹھ کے گھٹنون تک آیا دوسرے زور مین قریب کمر کے لائے تیسرے زور مین اونچا کر کے دھم سے کنارے پر دریا کے خشکی مین نکال کر پھینک دیا واہ واہ کا غل ہوا ہر ایک تعریف کرنے لگا قاسم نے فوراً قفل کھولکے جو صندوق کا پٹ اُٹھایا فلک نے عجب رنگ دکھایا قاسم نے جو جھک کے دیکھا تو چچا شہزادہ بدیع الزمان ہین قاسم نے کہا واہ عمو جان آپ کہان آپ تو خوب ادھر اُدھر دھوکا دیتے پھرتے ہین اب فرمایئے دنگل کے بارے مین آپ کیا کہتے ہین بدیع الزمان نے کہا کہ دنگل تو مین ہرگز نہ دونگا اگر لڑو گے تو لڑونگا قاسم نے کہا مین صندوق سے نکلنے نہ دونگا جب تک اقرار دنگل کا نہ لے لونگا یہ کہکے بدیع الزمان نے تیغ برق مثال پر قبضہ کیا اور تڑپ کے صندوق سے نکلے اور مقابلے مین قاسم کے کھڑے ہو گئے ماہی فروشون نے اور دھوبیون نے جو یہ معرکہ دیکھا ماہی گیر ڈرے اور جال مچھلیان جو کچھ شکار کر کے ٹوکرون مین بھری تھین پھینک پھینک کر بھاگے دھوبی سب اسباب اپنا اور گٹھری کپڑون کی اور بیل گدھے چھوڑ کر لنبے ہوئے سب کہتے تھے کہ بھائیو بھاگو جان بچا کر کہین چھپ رہو ایک تو وہ شخص بلانوش آیا دوسرے صندوق مین سے آسیب نکلا یہ دونون ملکر سبکو مار ڈالینگے کھا جائینگے جان نہ چھوڑین گے گھر والے کہان ڈھونڈھتے پھرینگے ناظرین ملاحظہ فرمائین یہان قاسم اور بدیع الزمان دونون مقابل ہوئے معرکہ آرائی پر مائل ہوئے تلوارین کھنچ گئین ٹھاٹھ بدلنے لگے کلیجے دیکھنے والون کے دہلنے لگے دو چار ہاتھ تلوارون کے دونون نے لگائے کچھ سپر پر رُکے کچھ خالی گئے کہ ناگاہ سامنے سے گرد اُڑی زمین تھرائی گھوڑے کی ٹاپون کی صدا آئی جھونکے ہوا کے چلنے لگے اشجار دشت کے ہلنے لگے جب دامن گرد چاک ہوا ایک نقابدار نقاب پوش نظر پڑا وحشیان دشت نے یکایک یہ غور مچایا اشعار مزا ہو بادہ خواری کا جو گلشن مین بہار آئے

کھیلے میخانہ کا در ساقی رنگین عذار آئے
یہان تک تجکو ڈھونڈھا ملگئے ہم خاک مین آخر
ترے کوچے مین ہم دوڑے ہوئے بے اختیار آئے
وصال یار مین سونا نظر بازی کو مانع ہے
وہ آئے وصل کی شب بھی تو کیسے شرمسار آئے
جنون کا شور ہو صحرا کے دامن پرزے پرزے ہون
محبت جیب سے ہوئے اُسکے دیکھے کیا قرار آئے

دیا ہر معرکہ مین کیا سبکدوشی ہوئی حاصل
لحد پر جو پانون اپنے اب دبانے کو فشار آئے
نہ پایا چین مرکر بھی تو اُنکے ہاتھ سے ہمنے
وہ آنکھین پھوٹ جائین نیند کا جسمین خمار آئے
مکدر ہین نہین دشمن سے بھی وہ صاف باطن ہونا
نئے گگر زندگی بھی بن آئے ابکی وہ بہار آئے

گئے تھے کوچۂ قاتل مین بلدر اپنا آثار آئے
نہین معلوم یہ کیسی کشش پیدا ہوئی دل مین
ہوا اک حشر برپا وہ جو بالین مزار آئے
جز یک سستہ نہ دکھلایا نہ کی اک بات بھی مجھسے
نکالون دل کو پہلو سے اگر اسمین غبار آئے
فراق یار مین ای یاس کیونکر سر نہ ٹکراؤن

یہ ذکر تھا کہ وہ نقابدار نمد پوش بصد جوش و خروش اسپ عبار رفتار کو دوڑاتا ہوا وحشیان وحشت کو آگے سے ہٹاتا ہوا قریب اُن دونون معرکہ آرا کے آیا اور آتے ہی دہنا ہاتھ قبضۂ شمشیر بے نظیر شہزادہ بدیع الزمان پر ڈالا اور بائین ہاتھ سے تلوار دشمن شکار شہزادہ قاسم نوجوان کو تھا با جھٹکا دیکر دونون غازیون کی تلوارین نکال لے گئے اور رشتۂ معرکہ آرائی دونون بہادرون کے قطع کر دیئے اور کہا ای بھائی تم دونون کیون لڑتے ہو قبضہ شمشیر بے نظیر کیون پکڑتے ہو دونون شہزادون نے کیفیت و نقل کی بیان کی جب تو نقابدار نمد پوش دست اصلاح رکھکر دوش بدوش دونون کو سمجھانے لگا اور کہنے لگا اگر تم دونون بدل منظور کرو اور پھر آپسمین سرگرم پرخاش نہو تو مین ایک بات کہون تم دونون کو راہ بتادون شہزادہ بدیع الزمان اور قاسم عالیشان نے قبول کیا اور گوہر بے بہائے کلام بطور اصلاح اُس دریائے صلاحیت اور شجاعت سے حصول کیا نقابدار نمد پوش نے بصد جوش و خروش فرمایا ای جوانو وای بہادرو جو تم دونون مین بضرب شمشیر آبدار و لشکر کشت و شجاعت بسیار ملک سنجان کو زیر و زبر کرکے فتحمند ہوا اور بہ جرأت و ہمت و نام آوری حق پسند و بہرہ مند ہو و نگل اُسکا ہے یہ سبب پرخاش او معرکہ آرائی اور شمشیر کشتی بجا ہے یہ کہکے دست شفقت پشت پر پھیر کر کہا غزل

یہ کماندار ہی ہے دم تک عاشق دلگیر کے
اس نشانے کو اُڑا کر کیش مین گے تیر کے

وا ہوئے ہرگز نہ عقدے وہ جو تھے تقدیر کے
مفتے ہوتے ہین مرید اُس کافر بے پیر کے
ایکسیر کے قتل سے دو لطف ای قاتل ہوئے
داغ چند اس عشق مین تھے اپنے بھی تقدیر کے
شہرہ ہی گیسوئے پیچان کا تمہارے ہر طرف
عید کے تو دے لگا دینگے یہ دستے تیر کے

سعی کرتے کرتے ناخن گھس گئے تدبیر کے
آشنا معنی سے بھی ہو جائینگے صورت پرست
رنگ دل تیرا سا جوہر کھلے شمشیر کے
گفتگو ای بت غرور حسن سے تو نے نہ کی
غلغلے ہین چار سو اس بے صدا زنجیر کے
پیچھے کرتے ہین مثل کبک مالون کے عوض

لیکہ قامت سے ہے آثار قیامت آشکار
دیکھ لینگے تجکو بھی عاشق تری تصویر کے
کھاتے ہین دو چار گل خوبان گل رخسار پر
رہ گئے مشتاق گوش اپنے تری تقریر کے
جنبش مژگان سے وہ خونخوار کھیلے کا شکار
عاشق شیدا تمہاری چاند سی تصویر کے

نقابدار نمد پوش یہ اشعار پر جوش پڑھکے شہزادۂ بدیع الزمان و قاسم عالیشان سے کہنے لگا کہ میرے کہنے کو مانو اور تم دونون علحدہ علحدہ طرف سنجان کے راہ لو بدیع الزمان کا ہاتھ پکڑ کے ایک طرف چلا اور کہا تم اِدھر جاؤ اب یہان نہ ٹھہرو قدم جلد اُٹھاؤ شہزادۂ بدیع الزمان کو تھوڑی دور پہونچا کے پھرے اور بعد تھوڑی دیر کے جب دیکھا کہ بدیع الزمان نظر سے غائب ہوا قاسم عالیشان سے کہا کہ لو تم بھی اب دوسری جانب سدھارو مرضی الٰہی مین دم نہ مارو جب قاسم بھی نکل گئے اور نگاہ سے پوشیدہ ہوگئے آپ بھی روانہ ہوئے اب ناظرین پر واضح ہو کہ اول حال شہزادۂ بدیع الزمان نور دیدۂ صاحبقران کا تحریر کیا جاتا ہے اشعار

اس گلستان جہان مین کیا گل عشرت نہین
وہ فلاطون ہو تو اپنی قابل صحبت نہین
خاک ہوکر بھی فلک کے ہاتھ سے ہے کو قرار
روز کرتے ہین جھل قدمی مگر فرصت نہین

سیر کے قابل ہے یہ ہر سیر کی فرصت نہین
خواہ پھرتا ہے فلک اور خواہ پھرتی ہے زمین
ایکساعت مثل ریگ شیشۂ ساعت نہین
سیر کی وحشت پانون بھلائے تو پھر دونون جہان

عالم جسکا عشق اور جسکا عمل وحشت نہین
پر ہمارے واسطے یان منزل راحت نہین
خانۂ ہستی کا اپنے صحن ہے دشت عدم
ہون اگر اک عرصۂ میدان تو کچھ وسعت نہین

عرضکہ شہزادہ بدیع الزمان وہ دشت پر آفت صحرائے وحشت طے کرتے چلے جاتے ہیں کہیں وادی سبزہ زار کہیں بیابان پر از خار کسی مقام پر گرد نواح سڑک کے دیہات کی آبادی کہیں زمین سنسان پر آشوب وادی کسی جا کھیت لہکتے ہوئے طائر زمزمہ پردازی کرتے کسی مقام پر اشجار چنار شعلہ آتشین سے دہکتے ہوئے کہیں گل خودرو کی بہار صبا کا جھونکے آنا بار بار طائروں کا چہکارنا فاختہ کا پکارنا بدیع الزمان کا صبا کیطرف خطاب کرکے یہ شعر پڑھنا کبھی دم بھر ٹھہر جانا کبھی آگے بڑھنا شعر صبا بگلشن جانان اگر تو بگذری اذا لقیت حبیبی فقل لہ خبری داور کبھی چلتے چلتے جو کچھ خیال اپنے محبوب گلعذار و معشوق گل رخسار کا آگیا تو راہ میں یہ اشعار گہر بار پڑھتے چلے جاتے ہیں نغمہ سنجی طائران خوش الحان و زمزمہ پردازی مرغان جادو بیان کان لگاتے ہیں نظم

کی خوب سیر باغ کی اے باغبان چلے

سایہ میں جسکے پھول چمن شادمان چلے
کیا کچھ خطا ہوئی سحری جالیوں مکان چلے
مدنظر ہو جسکو سیر امتحان چلے
اب فیصلہ ہی ہو گئے کیونکہ نہان چلے
تھک کے بیٹھ جائے سیر ساتھ اگر آسمان چلے
ایسا ہو کہ میری بھی اک دن زبان چلے
تربت پر آکے کہا مرے استخوان چلے
اسطرح چل کہ جیسے کوئی ناتوان چلے
صد شکر اس جہان سے ہم شادمان چلے

دار فنا میں اب بھی اپنا نہیں ٹھکانا
مجھکو یہ آگئی بہ بدنرگی کا خیال ہے
ہمسے چمن بہار میں چھوٹا ہے بلبلو
جو ہیں پابند ہوں گلستان حسن یار
اے دوستو ہمیں سر لاشے کو پہنچو دو
گل توڑنے یہ دیتے ہیں سننا نہیں مرید
قاتل ہیں خوش ہو شوق سے گردن کاٹ دو
یوں لکیر ہاتھ کی تری آہ کا اثر
ٹھنڈک گئے ہیں کوچہ زلف سیاہ میں

سب دوستوں کا خوب لیا امتحان چلے
جاتے ہیں کہیں وہ کہ نہیں پتا نشان چلے
رکھا ہے گل کی پالکیوں میں ہٹ زبان چلے
یارب ایسے چمن میں باد خزان چلے
توجہ سے یار کے مجھے بیگمان چلے
سچ ہے کسی کا ہاتھ کسی کی زبان چلے
گردن پہ کون اٹھا کے یہ بار گران چلے
جیسے عصا پکڑ کے کوئی ناتوان چلے
تاریک شب میں ٹھوکرین کھاتا گمان چلے

اٹھتے ہی تیری بزم سے ہم اٹھ کھڑے ہوئے
رکھ دونگا سر میں کاٹ کے قاتل کے پاؤں پر
اسپر بنا چلے مجھے تیر نگاہ سے
صحرا نوردیوں کی ہے یہ مشق آجکل
روز آپ چھیڑ چھیڑ کے دیتے ہیں گالیاں
ہیں کیا سگان کوچہ دلدار خوش چلن
لکھتا ہوں اپنے ضعف کا میں حال اسلئے
آیا وہ وقت مرگ عیادت کے واسطے

کسی سمت اس وادی مینو سواد میں بجائے حسرت سنبلان کا ہجوم بوم بخس و شوم کی دھوم زاغوں کا غل مچانا درندوں کا مہیب آوازیں لگانا آفتاب کی تیزی دھوپ کی حدت دوپہر کا ڈھلنا زمین کا تپنا ریگستان کا جلنا وہ ہوائے گرم وہ لوئیں وہ تق گرد و غبار وہ بگولوں کا اٹھنا چھیلیں خشک پانی نایاب حلق تر کرنے کو نہیں قطرہ آب جگر گرمی سے کباب دل بیتاب کو رشک سنبل پیچ و تاب اس جنگل میں نہ آدمی نہ آدمزاد مہیبات خدا کی ذات نہ کہیں سایہ درخت پہاڑوں کی تنہرامیں سخت دو دو چار چار دن دانے کا نام نہیں پانی سے کام نہیں تمازت آفتاب سے چہرے کا رنگ سنولایا ہوا دل سینہ میں گرمی سے گھبرایا ہوا گرد و غبار راہ سے پھول سا جسم سب اٹا ہوا دامن قبا کا کانٹوں سے کوئی نچا ہوا کوئی پھٹا ہوا پاؤں میں چھالے جان کے لالے وحشیوں کی صورت شاہانہ خصلت تکلیف نے انتہا راحت عنقا کبھی مسکرائے کبھی آنکھوں میں آنسو بھر لائے کبھی روئے کبھی ہنسے کبھی فلک کیطرف تککے ٹھنڈے سانس لئے کبھی یہ اشعار زبان پر لائے

اشعار بہاری جنون خیز کی بھر وحشت کا سامان ہے
ہجوم داغ سے سینہ مرا رشک گلستان ہے
بہت گھبرا رہا ہے یہ کسیکے پاس جائے گا
وہ مجنون ہوں کہ سایہ دیکھکر جسکو پریشان ہے

وہی دامن کے پرزے ہیں وہی ٹکڑے گریبان ہے
کہیں گل مسکراتے ہیں کہیں ہے چشم پر شبنم
ہمارا دل ہمارے پاس کچھ دن اور مہمان ہے
رقم کرتا ہوں جب وصف تیغ ناز قاتل کے

چمن تازہ کھلا ہے لائق گلگشت جانان ہے
کوئی خندان ہے باغ دہر میں کوئی گریان ہے
بلائیں کیوں نہ بھاگیں عاشق زلف پریرو ہوں
صدا دیتا ہے خامہ آج میرا ہاتھ میدان ہے

القصہ وہ نور چشیدہ و روح جان امیر حمزہ صاحبقران یعنی شاہزادہ بدیع الزمان عالیشان بعد قطع منازل و طے مراحل صحرائے ہولناک گریبان دریدہ دامن چاک چہرے پر بالوں پر بیابان و دشت کی خاک پاؤں میں آبلے تلوے مانند سے نہایت ہلاک جس جگہ بیٹھ جاتے ہیں اٹھنا محال جان خود کسلمندی سے بیحال ہے دل سست جی نڈھال ہے ایک قدم کی راہ ایک سال ہو رہی غذا ضعف سے غش آتا ہے ہونٹ پانی منہ خشک چہرہ اترا جاتا ہے اسی عالم میں جاتے جاتے دیکھا کہ سامنے کچھ درخت سرسبز ملے ہیں کچھ جانور بھی بول رہے ہیں کچھ آدمیوں کے بھی بولنے کی آواز آتی ہے بوئے آب و طعام بھی ہوا لاتی ہے گو نہ دل کو تازگی ہوئی قدم آبلہ دار کو

ہزار

چلنے کی ہوس بڑھی قریب پہونچکے دیکھا کہ زیر درخت گنجان خدا پرست وحق شناسان کچھ آدمی کچھ جوان بعید تکلف وشان بیٹھے ہیں جابجا ہرگز چھالے بچھے ہیں کہیں بوریا ہے فقر بر فقرا بیٹھے عبادت کے ذکر ہوتے ہیں آب رحمت الٰہی سے منھ دھوتے ہیں پلکین دراز ریشین ہلرفراز ہر ایک پاکباز یاد بے نیاز میں ہے بیچ مین ایک سجادۂ نورانی بسجادۂ چشم جہانبانی بچھا ہے اسپر ایک فقیر بعید توقیر سن دراز طویل قد پلکین سپید بڑھی ہوئی ریش سفید بیاد مالک خاد مذ میٹھا جھومتا ہے اور چار طرف چہرے جانوران رنگارنگ کے درختوں میں لٹکے ہوئے ہیں وہ سب قماش پر تکلف مین اپنے اپنے مقام پر چہچہہ زن شعر وہ طائر تھے اسطرح سے نغمہ سنج ہر کہ سب کو بجتی تھی ہر اسے سنج ۔ ناظرین پر واضح ہو کہ اس فقیر کو عوج قلندر کہتے ہیں بدیع الزمان اس رنگ خاک رنگارنگ کو دیکھکر بہت خوش ہوئے بہ قواعد آداب سلام بجا لاکر سامنے بیٹھ گئے اس مرد فقیر نے سر اٹھا کر دیکھا بعد شفقت پوچھا کہ ای بچہ تو کون ہے اسطرف آنیکا کیونکر اتفاق ہوا بدیع الزمان نے کہا شاہ صاحب میں بھی ایک فقیر آ باخبر سے ہون مگر ہر دل عزیز ہوں اسطرح سیاحانہ ادھر بھی آنکلا آپکا حسن وجمال تا صحبت بیمثال دیکھکر نہایت دل مسرور ہوا ولولہ قدمبوسی فقر در سوا امیدوار ہوں کہ مجھکو بھی مرید کیجیے اور کشکول گدائی اپنے طریقہ کا دیجیے کہ خدمت باسعادت ولی مالک اعلی سے سرفراز ہوں یاد صنعت صانع عالم عالمیان سے ممتاز ہوں فقیر نے کہا ای بچہ تو کیا کریگا فقیری اختیار کر کے تیرے تو چہرے سے شہزادگی کی شان قیمت صولت وشوکت ہویدا ہے تجھ سے فقیری رعب و داب شاہنشاہی پیدا ہے حسن وجمال جہان آرا ہے آفتاب ومہتاب شرمسار ہے شاید تو کوئی شہزادۂ نامدار ہے بدیع الزمان نے کہا شاہ صاحب خدا ایسا ہی کرے ورنہ میں ایک محتاج صاحب احتیاج گدا بے نوا ہوں سیاحی ملک در ملک کرتا پھرتا ہوں اب ادھر آنکلا ہوں زمانہ چند در چند یہاں کی سیر کرونگا مگر آپکا مرید ہو کر ہو لگا دل اپکی آپکی خدمتگزاری کی مجھکو بہت ہوس ہے بس اب تجھ آپ محبت ذکر ارنہ کیجیے جام اپنے دست حق پرست سے دیجیے تشنہ وگرسنہ دنیا سے دل کو سیر وسیراب کیجیے اپنی خدمت گہربار منزلت سے فیضیاب کیجیے وہ فقیر کلام فصاحت وبلاغت التیام شہزادۂ بدیع الزمان سے بہت مسرور ہوا عالم وجد وخوشوقتی کا ظاہر ہوا آخر کار برضا ورغبت دل شہزادۂ بدیع الزمان کو مرید کیا یہ وہان زمرۂ فقرا سے مریدان شاہ صاحب میں رہنے لگے ناظرین پر تمکین پر واضح ہو کہ شہزادۂ بدیع الزمان کو عوج قلندر کا مرید کر کے اسی جگہ چھوڑا

## دو کلمہ داستان شجاعت بیان شہزادۂ قاسم ذیشان کا تکلیف راہ کی ملنا ہمایون بن شداد کا صحرا میں اور اسکے ساتھ جانا دربار میں گنجاب بن گنجور ملک حیران دلکش کے

پلا ساقیا مجھکو وہ آج مے
زلال تولا کی ہے جستجو
پلا پھول کھل جاے دل کی کلی
سحر ہے تمنا ہے اب صبح وشام

گردوں مانند دشت وحشت کو ظا
شراب کہن کی نہیں آرزو
کرے باغ عالم میں اب ہیکلی
اٹھا ٹھون پھر سامنے مے کے جام

وہی ہے کدھر آج جو تھی شراب
جو بادہ ہو تو ہو گرگ بھر کتاب
اسی مے کی ہو ساقیا آگ میں

اسی کے پلا جام تو بیحساب
سمائی ہو مجھکو بس ہو کباب
ملایا ہے جینے مجھے خاک میں

اشعار

راستے میں کالے بادل دور الٹے ہونے والے ہیں

ہم اب مست شراب روح پرور ہونے والے ہیں
بہت جور وستم کرتے ہیں ستمگر ہونے والے ہیں
یہ کالے کالے دیکھے بھی سنوبر ہونے والے ہیں
مجھی کو دیکھکر تم اسقدر گھبرائے جاتے ہو
یہ مجمع ایکدن دنیا میں ابتر ہونے والے ہیں

سراپا ایکدن سرو صنوبر ہونے والے ہیں
جو دل شیشے سے نازک ہیں وہ پتھر ہونے والے ہیں
نکالے جائینگے کوچہ میں اسکے حشر تک دل ہی
ابھی کیا ہے بہت اس در پہ بستر ہونے والے ہیں
یہ رفتہ رفتہ سارے جسم کو ڈھکر چھپالیں گے

کہ پامال خرام ناز پرور ہونے والے ہیں
جماے کر داغ سودا اشک اختر ہونے والے ہیں
جو خود گم گشتہ ہیں وہ رہبر ہونے والے ہیں
فلک کہتا تھا ہم دیکھیں یاران محبت کو
یہ داغ جنون پھولوں کی چادر ہونے والے ہیں

### مخمس

کوئی گلفام جلانے دل ناشاد آیا
منہ پہ نکلے کلیجے پہ بیداد آیا

قتل کرنیکو کوئی غیرت شمشاد آیا
آیا گلشن میں ہے گلشن ایجاد آیا

کیا کہوں میں دل بیتاب نے صدمہ جو سہا
داغ سینہ میں بھی ہوئی لالہ کی سیر ہی

کوئی پامال ہوا خون کسی عاشق کا بہا
وہ خرامان جو ہوا باغ میں سینے پہ کہا

آشیان بھی نہ بنایا تھا کہ صیاد آیا
دیکھو طاؤس چمن بنکے پریزاد آیا

نزع مین ہاتھ مین یہ کاسکو اُسے ہو گی خبر
کیا عجب تھا کہ جانکاہ دکھائین نہ اثر

ادھر سنا بھی تو وہ بیدرد نہ آئیگا ادھر
ہی اجل بھر خدا اور ٹھہر جا دم بھر

سلسلہ زلف کے سودے مین ہی اس وحشت کا
زندگی خاک ہے جینے یہ جنون آفت کا

عشق رخسار ہوا انکو سبب حیرت کا
قیس ہی خوب ہی سودا زدہ الفت کا

ہچکیان آتی ہین شاید مین اُسے یاد آیا
مژدہ باد ای سر شوریدہ کہ جلاد آیا

شعر نگار ندسخنی دفتر انشا ء رقم کردا این داستان دل فزا ء چہرہ صحرانوردان کو دشت پر ہول و وحشت انگیز بادیہ پیمایان خارستان و ریگستان آفت و بلاخیز مسافرخانہ دوربان کو ہزار صعوبت گران بعید شوکت صمتان مسافت گاہ قرطاس و منزل سرای صفحہ حیات اساس پر یون پہونچاتے ہین شعر اذیتین نہین یہ خار زار دیتے ہین ء گلون کیطرح سے بوے بہار دیتے ہین ناظرین پر واضح ہو کہ جب قاسم نوجوان شہزادہ عالیشان کنارہ دریاے بے پایان سے بحکم نقابدار نمد پوش عالم جوش مین بعید چلے جاتے نور دیدہ صاحبقران یعنی بدیع الزمان کے صحرای پر آشوب کیطرف چلے چہار سمت حیران و پریشان دیکھنے لگے وہ چٹیل میدان سنسان نہ انسان نہ حیوان کہین ریگستان کہین خارستان نظر آتا ہی اشجار نہ جھیل ورنہ چشمہ نہ سایہ اشجار ء کہین ہین کنکریان اور کہین بچھے ہوئے خار ء وہ لون وہ دھوپ کڑی اور وہ سبزہ بیگانہ ء ہواے تند بگولون کا چرخ تک جانا ء شور دشت تھا ساری زمین دہکتی تھی ء نگاہ پردون سے باہر نکل نہ سکتی تھی ء نشیمن اپنا نہ دم بھر بھی چھوڑتے تھے پرند ء درندے غارمین پوشیدہ تھے مگر تھی گزند ء بنا ہوا کرہ زمہریر تھا صحرا ء ہر ایک نہر تھی گرمی سے آگ کا دریا ء گرے زمین پہ جو دانہ تو صاف بھن جائے ء جب ایسی گرمی ہو انسان کو کیا قرار آئے ء مگر اس دھوپ مین اور اس گرمی مین شہزادہ قاسم نوجوان مسافر صحراے پر آفت ہی عجب مقام مصیبت ہی بھوک سے چلا نہین جاتا ہی پیاس سے کلیجا منہ کو آتا ہی اگر کوئی جھیل کسی مقام پر ملی بھی پانی کھولتا ہی پیا نہین جاتا پینا کیسا اُس آب آتشبار کیطرف رُخ کیا نہین جاتا آسمان سے آگ کے انگارے برستے ہین دانہ پانی کو وہان کے مسافر ترستے ہین چلنا دشوار ہی قدم اُٹھانا ناگوار ہی غرضکہ اسیطرح قاسم گرتے پڑتے مرتے کھپتے چلے جاتے تھے بعد کئی روز کے وہ وادی مصیبت انگیز صحرای بلاخیز طی ہوا دور سے ایک سبزہ زار صحرا نظر آیا روح نے کسیقدر آرام پایا اور جلدی جلدی قدم بڑھایا کبھی کبھی ٹھہر ٹھہر کے اُسطرف سے ہوا آتی ہی دل پژمردہ کو تازگی دیتی ہی قریب شام اُس وادی فرحت انجام مین پہونچے زیر شجر باردار بیٹھ گئے پسینہ مین تربتر تھے بند قبا کھولدیے اور یہ اشعار آبدار پڑھنے لگے اشعار فصل گل اب آگئی ہی اس بیابان کیطرف ء رخ کرون کسواسطے خار مغیلان کیطرف ء مجکو لیچل ای جنون اب کوے جانان کیطرف ء رخ کرونگا شوق سے صحن گلستان کیطرف ء جھوم کر اُٹھی گھٹا کوہ و بیابان کیطرف ء مست آتے جاتے ہین ساقی کی دوکان کیطرف ء اپنے سودے کا تماشا بھی دکھادونگا تجھے ء لیچل ای جوش جنون تو اس بیابان کیطرف ء مفت پھنستا ہی مصیبت مین تو یوسف کیطرح ڈوبتے جاتا ہی دل چاہ زنخدان کیطرف ء آئے گر فصل جنون تلوے بھی کھجلانے لگین ء پر نجاؤنگا کبھی خار مغیلان کیطرف ء ای سحر کیا کام مجکو وادی پرخار سے ء فصل گل آئی ہی جاتا ہون گلستان کیطرف ء اسی ذکر مین قاسم نے وہ رات اسی درخت کے نیچے بسر کی خدا خدا کرکے سحر کی صبح کا ہونا گل خود ... کا شبنم سے منہ دھونا سبزے کا جابجا لہکنا طائرون کا چہکنا فضاے بہار کہین سبزہ زار کہین لالہ زار قاسم ذیشان نے نماز سحری اُٹھ کے پڑھی درگاہ پروردگار مین دعا کی کمر چست سفر پر باندھی ہر طرف روشنی آفتاب عالمتاب کی پھیلنے لگی قاسم ایک سمت کو چلے دوپہر تک منزل بآرام دل طی کی تھی کہ دیکھا ایک مقام پر کچھ آدمی جمع ہین قریب اُنکے پہونچے تو دیکھا کہ ان سب مین ایک سردار ہی نہایت نمودار ہی حسین شکیل جمیل طرحدار چہرے سے امیرانہ پن برستا ہی ملکہ کیا عجب ہی کہ شاہزادہ ہی تیر افگنی کر رہا ہی ہر تیر نشانے کے خلاف گذر رہا ہی آگے بڑھ گئے قاسم نے اس جوان سے کہا کہ تیر کمان لاؤ تو مین تیر لگاؤن اُسنے اور تیر کمان منگائے یہ بھی تیر افگنی کرنے لگے جو تیر مارا نشانے کے پار ہوا وہ بہت شرمسار ہوا پھر تو بموجب شرط قاسم نے ساٹھ تیر ایک نشانے پر مارے چلہ کشی مین وہ سب ہارے وہ جوان بہت خوش ہوا اور کہا ای جوان رعنا تیرا کیا نام ہی قاسم نے کہا

میرا نام فضل تیغزن ہے مدام میرا یہی چلن ہے تمہارا کیا نام ہے اور کہان مقام ہے اُسنے کہا میرا نام ہمایون بن شداد ہے اور بندہ فکر و تردد سے آزاد ہے ملک شداد ہی مین مقام ہے میرا بڑا انتظام ہے اے فضل تیغزن آپکا قصد کدھر جانیکا ہے فضل تیغزن نے کہا ملک سنجان کیطرف دلکل لینے ہمایون نے کہا مین اور آپ ساتھ چلونگا رفاقت سے اپنی آپکو جدا نہ کرونگا ایسا شخص بہادر کہان ملتا ہے تقدیر سے آپکی ملاقات حاصل ہوئی خوشی و خرمی کامل ہوئی یہ کہکے قاسم کو ہمراہ لیے اپنے مقام پر آیا بڑی خاطر و مدارات کی نہایت لطف و کرم دکھلایا انکی بہادری اور شجاعت پر فریفتہ ہوا انکی ہمت و جرات پر شیفتہ ہوا پھر بعد کئی دن کے کہا کہ اے فضل تیغزن اب چل میرے ساتھ سنجان مین کہ تجھکو سیر کراؤن نئی نئی بہار دکھاؤن پھر بولا کہ اے فضل تیغزن جی چاہتا ہے کہ شکار چلکے کھیلیے اور دل بہلایے فضل تیغزن نے کہا کہ بسم اللہ چلیے دیر نہ کیجیے راہ دشت و بیابان ابھی ابھی لیجیے یہ سن کے ہمایون بن شداد رہ نورد بیابان ہوا ہمراہ فضل تیغزن بھی روان ہوا اور بہواخواہان ہمایون بھی ہمراہ رکاب سعادت انتساب بصد خوبی ہمایون بن شداد باد و دل شاد وارد دشت ہوا اسنے غول کے غول غزالان صحرائی کے معلوم ہوئے جابجا گروہ گروہ ہرن کے ہجوم ہوئے ہمایون نے پھر کے سب سے کہا کہ یہ شکاران بے پایان و غزالان بیابان جانے نہ پائین سب لوگ چہار طرف پھیل جائین انکو علحدہ علحدہ شکار کر لائین یہ کہکے ایک طرف ہمایون نے اسپ صیغم شکار کو اُڑایا ایک جانب فضل تیغزن صف شکن نے سمند صبا رفتار صیاد آہوے ختن و تاتار کو جولان کیا اور دو طرف اور ہواخواہان ہمایون اپنے گھوڑے اُٹھاکر دوڑے آہوان دشت متفرق ہوکر گریزان ہوئے کوئی کسی طرف کوئی کسی طرف گیا جابجا اور لوگون نے کئی ہرن زخمی کیے اکثر فضل تیغزن کے بھی ہاتھ سے شکار ہوئے مگر ہمایون بن شداد کئی آہوؤن کے پیچھے گھوڑا اُڑائے چلا گیا کسی تیر نے اُسکے کسی آہو پر کام نہ کیا نہایت عاجز و شرمندہ ہوا ہرن چوکڑیان بھرتے ہوئے جنگل کیطرف نکل گئے ہمایون گھوڑا روک کر تھم گیا ناگاہ اُسی جنگل سے فوراً ایک شیر ببر بصد کر و فر دکارتا ہوا پنجے زمین پر مارتا ہوا نکلا ہمایون نے گھوڑے کی باگ پھیری اور شیر چھپا ہمایون ڈر کر سہم گیا مگر تیر کمان مین جوڑ کر مارا ناوک تیز پر بھی چلا کے رہ گیا ہمایون خطا ے خانش اُٹھا کر اور دوڑا کہ تیر نشانہ پر نہ لگا شیر ببر کو اور زیادہ غصہ آیا جھپٹ کر آیا شیر چاہتا ہے کہ ہمایون کو اُچک کر طمانچہ مارے ناگہان فضل تیغزن پہلو سے آنکلا اور جونکہ وہی آنکہ شیر سے اُس صیغم شکار کی لڑی وہین سے نعرہ کرکے للکارا کہ باش او شیر صحرائی مین آن پہونچا ہمایون پہ حملہ نہ کرنا شیر پلٹا او فضل تیغزن نیا پایہ گھوڑے سے کود پڑا اور شیر سے لپٹ کر دو چار شیر ہونے زمین پر آ پڑا اس صیغم شکار فضل تیغزن نامدار نے شیر کے کلون مین ہاتھ ڈالے اور بچکم دست زبردست سے پکڑ کے جو زور کیا دونون کلے شیر کے چیر کر اوچھا کیا زمین پر زور سے دے پٹکا شیر نے دم نہ مارا اور تڑپ کر مر گیا ہمایون یہ دیکھکے بہت خوش ہوا اور دوڑ کر گلے سے لگایا اور کہا کہ بھائی جان تمنے بچایا نہین تو شیر مار چکا تھا کچھ باقی نہ تھا تمہارے سبب سے جان بری ہوئی واہ کیا کار نمایان کیا پھر اُسکا ہاتھ اسنے دیا کہ اسکو جنم و اصل کیا آؤ اب چلو شکار سب اُٹھوا او ویرانہ کرو یہ کہکے ہمایون گھر کیطرف آیا اور بعد کئی روز کے عازم ملک سنجان ہوا فضل تیغزن اور کچھ ہواخواہون کو ساتھ لیے ہمایون جب روانہ طرف سنجان کے ہو چکا تو فضل تیغزن سے کہنے لگا بھائی صاحب چلیے آپکو ذرا گنجاب بن گنجور ملک حرمان دیو کش کو دکھاؤن اور آپکی ملاقات بادشاہ سے کراؤن فضل تیغزن نے بعد جرأت و صف شکنی جواب دیا کہ او بھائی ہمایون بن شداد چل تجکو بھیجیدادونگا ملک سنجان کا بادشاہ تجکو کردونگا گنجاب کو تیغ کرکے خون مین بھر دونگا رستم سے بھی نہ ڈرونگا ہمایون بن شداد نے کہا پیمانہ کرنا چاہیے یہ کہکے یہ تو دونون ہمایون بن شداد اور فضل تیغزن مع رفقا اُدھر روانہ ہوئے انکو تو یہان چھوڑا اب حال بیان کیا جاتا ہے بدیع الزمان کا

اب وہ کلمہ داستان شہزادہ بدیع الزمان کے کہ بسبب طعنہ زنی فقیرون کے کشکول گدائی لیکر مانگنا شہزادہ بدیع الزمان کا اور وہ بیماشرفیان لاکر دینا عوج قلندر اپنے مرشد کو اور پھر مانگنے جانا راہ مین ملاقات ہونا حکیم فاروس سے اور سواری دیکھنا ملکہ گوہر ملک کی اور علاج کرنا ملکہ گوہر ملک کا اور دربار مین گنجاب کے جانا ہمراہ حکیم فاروس کے - ساقی نامہ

ساقیا بادہ گدائی دے ۔ جو سمان اب نیا دکھائی دے
ہان بتا اب وہ ساغر کشکول ۔ دین نہ رندان دہر اسکا مول

بھیس کر ساقیا نغتیرانہ
دیر لشد گر نہ ای ساقی
کسی حکمت سے جلد دے ساغر
نہ تو کیوڑا دے اور نہ مجکو گلاب

ناگین ہے گے اب شراب رندانہ
جلد پلوا دے ہو جو کچھ باقی
کہ ہون بیمار بادۂ خودسر
مجکو بس چاہیے ہی جام شراب

ساقیا میکدہ رہے آباد
ابھی دربار دیکھتا ہی تجھے
نہین اس عارضہ کا کوئی علاج
ای سحر روز و شب یہ ہی امید

وہ عطا کر شراب دل ہو شاد
آج دلدار دیکھتا ہی مجھے
شربت دید کا تو جام دے آج
وہی دیکھون مین جلوۂ خورشید

اشعار ادیب تا چند ای دشت جنون قاتل کے دامن کا
محل خوف ہی ہمسایہ قصاب و برہمن کا
برا تا ہی کسے ای شیخ تو نار جہنم سے
ہمارے مردے کو درکار ہی غسل آب آہن کا

سنبھل سکتا نہین اب دوش سے بوجھ اپنی گردن کا
جو سویا ساتھ بھی قاتل تو خنجر درمیان رکھکر
سمندر موج مارے گر نچوڑون پاٹ دامن کا
ستایا ہی نہایت انقلاب دہر نے ہمکو

غضب ہی جان تیغ پہلو مین ہو نا دل سے دشمن کا
ہمارے اسکے پردہ رہ گیا دیوار آہن کا
نہین ہمسا گنہگار اہ فلک کوئی زمانے مین
رہا کرتا ہی چشم تر کے اوپر گوشہ دامن کا

شعر نویسندۂ دفتر دلکشا نمودند ارقام این ماجرا چہرہ حکمت طرازان عوارض مہوشان و اطبای معالجہ پردازان طبیعت مہروشان ستم کش سطب عشق مین قلم محبت رقم سے یون نسخہ نویسی کرتے ہین کہ جب شہزادۂ بدیع الزمان بصورت گدا مرید بنکر عوج قلندر کے یہان رہنے لگے اور مریدون نے چرچا کرنا شروع کیا اور طعنہ زنی سے یہ کنایے اشارے کرنے لگے کہ یہ مرید بیٹھے بیٹھے کہاتا ہی مزے اڑاتا ہی نہ کچھ کماتا ہی نہ کہین جاتا ہی یہ سنکر بدیع الزمان کو بہت ناگوار خاطر فیض ماثر ہوا مگر چپ ہو رہے ایکدن شاہ صاحب سے کشکول گدائی لیا اور رخ شہر کا کیا صبح سے گئے گئے شام کو آئے وہ کشکول گدائی اشرفیون سے بھر لائے اور آگے عوج قلندر کے وہ کشکول رکھدیا عوج قلندر بہت خوش و مسرور ہوا خیال طعنہ زنی کا مریدون کے دل سے دور ہوا سب مرید یکمرتبہ دنگ ہو گئے زرد چہرون کے رنگ ہو گئے آپسمین کہنے لگے کہ ہم اتنے زمانے سے گدائی کرتے ہین اور روز مانگنے کو جاتے ہین ہمکو اشرفیان کیسی روپیہ بھی نہ ملا مگر یہ مرید دولت بے اندازہ پہلے پہل ایک ہی دن مین مانگ کر لے آیا یہ بڑا چالاک ہی ایک نصیبہ ور دن سے غنی اور تونگر ہی ہم اسکا مقابلہ اور کسی طرح مباحثہ نہین کر سکتے یہ کوئی پردہ نشین فقرا ہین بڑا متمول ہی اسکا غنی دل ہی بدیع الزمان یہ باتین بھی اپنے چپکے چپکے سنتے ہین مگر کچھ خبر نہین ہوتے ہین ناظرین پر تمکین پر واضح ہو کہ بدیع الزمان تو عوج قلندر کے مرید ہو کر یہان رہا کرتے ہین اور وہان ملک خورشید و ملک جمشید پسر بادشاہ گنجاب بن گنجو ملک حرمان و دیوکش نے یہ خواب دیکھا کہ بخت خوابیدہ بیدار ہوئے حضرت ابراہیم خلیل اللہ تشریف لائے ہین اور فرماتے ہین کہ جا تو تکیہ پر عوج قلندر کے کہ وہان میری اولاد مین سے شہزادۂ بدیع الزمان نور دیدۂ صاحبقران ہی تجھسے ملاقات کریگا اور وہ شوہر ہاتی تیری ہمشیر ملکہ گوہر ملک کا اور اس نشان سے تو انکو شناخت کرنا کہ زلفین خلیلی اور خال ابراہیمی مثل سواد شب و ماہ تابان سفید اور روشن ہوگا بس یہ خواب دیکھکر خورشید و جمشید دونون بیدار ہوئے خورشید نے جمشید سے خواب اپنا بیان کیا اور کہا کہ مین ایمان لاتا ہون اور اسلام قبول کرتا ہون اور بت پرستی سے دست بردار ہوتا ہون جمشید نے کہا کہ مینے بھی یہی خواب مین دیکھا ہی جو تم بیان کرتے ہو مین بھی شرف دین اسلام حاصل کرتا ہون اور بت پرستی سے کنارہ کش ہوتا ہون آؤ چلو ہم تم چلکے اس شہزادۂ عالی وقار بدیع الزمان نامدار کو تکیہ پر چلکے دیکھ لین کہ وہ جوان کس شکل و شمائل کا اور کس صورت سیرت اور کس انداز و خصلت کا ہی یہ کہکر دونون باہم خورشید ملک و جمشید ملک تکیہ پر عوج قلندر کے دوڑے ہوئے آئے اور بموجب نشان بتانے حضرت ابراہیم خلیل اللہ کے بدیع الزمان کو پہچانا اور پوشیدہ طور پر ملاقات کی اور بہ لطف پیش آئے مگر یہ راز نہ تو بدیع الزمان پر ظاہر کیا اور نہ اور کسیکو اس اسرار سے ماہر کیا اور اشعار زبان پر لائے اشعار جا کر قفس مین عاشق صیاد ہو گیا

بلبل کا حال قابل فریاد ہو گیا
یہ احسن القفص ہی مین یاد ہو گیا
تفریح روح کو ہوئی دل شاد ہو گیا
گیسوئے مشک کے طرہ شمشاد ہو گیا

اور روشنی عالم ایجاد ہو گیا
زلفون کو رکھکے شانے پہ وہ نا ہو وہ شوخ
خورشید سے زیادہ ہوئی انجمن مین روشنی

ویرانہ تیرے جلوے سے آباد ہو گیا
دو پر لگا کے یار پریزاد ہو گیا
جو ذرہ تیرے راہ مین برباد ہو گیا

حافظ رخ کتابی محبوب کے ہین ہم
ساقی ماہرو نے پلائی شراب عشق
قد بلند یار کو شمشاد جو کہا

الغرض بدیع الزمان بعد چند روز کے ایکدن برائے سیر نکلے شہر مین آئے ادھر ادھر سے سیر کرتے

کہ

ایک کوچہ مین گذر ہوا دیکھا کہ ایک کمرہ مین ایک حکیم کہ نام اُسکا فاروس ہی بیٹھا ہوا مطب کرتا ہی اور مریضون کا مجمع ہی بدیع الزمان بھی
جاکر باادب سامنے خاموش بیٹھ گیے جب حکیم صاحب نے اُن مریضون سے مہلت پائی بدیع الزمان کیطرف آنکھ اُٹھا کر پوچھا کہ کیا مطلب
تمھارا ہی اور مزاج کیسا ہی بدیع الزمان نے نبض دکھانے کو ہاتھ بڑھایا اور حال بیان کیا کہ مین علیل ہون بخار آتا ہی دل تکلیف اُٹھاتا ہی حکیم
فاروس نے پوچھا کہان مکان تمھارا ہی کیونکر گذارہ ہی بدیع الزمان نے کہا کہ یہان تو میرا مکان نہین ہی نہایت دل مضطر و حیران ہی
مین رہنے والا ایران کا ہون خانہ بدوش رنج و ملال کا حلقہ بگوش ہون حکیم فاروس نے کہا کوئی تملو رکھے رہو گے بدیع الزمان نے کہا کیا
مضائقہ جو کچھ تقدیر کا لکھا حکیم صاحب نے کہا کہ تم میرے یہان رہو کھاؤ پیو عیش کرو یہ کہکے مطب برخاست کیا بدیع الزمان کو ساتھ لیا
مکان مین بدیع الزمان کو ہمراہ لائے زوجہ سے کہا کہ خوش ہو شادی کرو کہ ہمارے اولاد نہ تھی خدا نے پالا پوسا بیٹا دیا پھر اُسسے پوچھا تمھارا کیا
نام ہی بدیع الزمان نے کہا حکیم بدیع میرا نام ہی یہان رہنے سے دل بہت شاد کام ہی حکیم فاروس نے بدیع الزمان کو پھر نہلوایا پوشاک و
لباس سے آراستہ کیا یہ رہنے لگے ہر روز حکیم فاروس کے مطب مین بیٹھنے لگے نسخہ نویسی کرنے مین علاج معالجہ مین شریک حکیم فاروس کے
ہوتے ہین ایک روز بدیع الزمان مطب مین حکیم فاروس کے بیٹھے تھے کہ یکایک شور و غل ہوا ہٹو بچو کی آواز آئی سب نے راہ پر نگاہ اُٹھائی دیکھا کہ جلوس
شاہی ساز و سامان جہان پناہی پیدل سوار گرد و پیش نقیب و چوبدار خدمتگار خاص بردار بیچ مین محافہ شہزادی ملکہ گوہر ملک کی کہاریان مغرق
بجواہر لباس فاخرہ پہنے ہوے زیور آراستہ کیے ہوے گرد سواری محافہ کے دوڑی آتی ہین نقیب نگاہ روبرو کی صدا دیتے جب اُس کمرے کے
محاذی مین آیا جسمین بدیع الزمان بیٹھے تھے ہوا سے پردہ ذرا اُڑا دیکھا کہ ملکہ گوہر ملک بصد کر و فر اُس محافہ مین ہین بدیع الزمان کی اور
ملکہ گوہر ملک کی آنکھ چار ہوئی ایک برچھی جگر کے پار ہوئی ملکہ اُف کرکے بیہوش ہوئی بدیع الزمان کے دل پر چھری عشق کی چلی ملکہ نے
کلیجا پکڑ لیا بدیع الزمان نے سر خم کیا سواری بصد تزک و احتشام سے نکل گئی آدمیون سے پوچھا یہ کسکی سواری ہی لوگون نے کہا انجناب
بادشاہ کی بیٹی پیاری ہی شکار کھیلنے کو گئی تھی مدت کے بعد آئی ہی بادشاہ کو بڑی شادی ہی روز جشن آج قرار پایا ہی تمام شہر آراستہ ہی دربار
شاہی پیراستہ ہی نذرین وغیرہ ہونگی تصدق اتارے جائینگے غرضکہ سواری شاہزادی کی دربار گاہ پر پہونچی ملکہ محافہ سے اُترکے داخل ہوئی
ماں باپ اور تمام ارکین کو خوشی حاصل ہوئی صدقے اترنے لگے بربط شادمانی کے گذرنے لگے نذرین وغیرہ ہوئین ماں ملکہ گوہر ملک کی
ملکہ غنچہ خاتون بہت شاد خانہ دل آباد پھولون نہین سماتی ہی آرایش لگا کو ہر ایک ایک کو دکھاتی ہی خلعت و انعام محل مین سبکو دیا
زر و جواہر تصدق کیا بادشاہ نے دربار آراستہ کیا ناچ رنگ اندر سے باہر تک ہونے لگا خلعت فاخرہ سے ارکین دولت کو مخلع
کیا لشکر کو انعام دیا سب دعا و ثنا مین خورد و کلان مصروف تھے ایک ایک کی زبان پر یہی باری تعالیٰ ترقی جاہ و جلال دوست شاد دشمن پامال
یا در اقبال فزون اجلال مگر ملکہ گوہر ملک نے اپنے کو بیماری مین ڈالا عارضہ دل سے نکالا چھپر کھٹ پر پڑی رہی اُٹھ نہ سکی تب ماں نے کہا
اے بیٹی مین قربان مزاج کیسا ہی دل کا حال کیا ہی طبیعت کی ناسازی بیان کرو حکیم فاروس کو بلاؤ علاج ہو ملکہ نے کہا کہ حضور کیا
عرض کرون کچھ طبیعت سست ہی حرارت معلوم ہوتی ہی سر مین درد ہی دل پر گرد چہرہ زرد غرضکہ وہ رات جشن اور عیش و عشرت ناچ رنگ
مین گذری صبح کو چوبدار بھیجا حکیم فاروس کو طلب کیا حکیم صاحب مع حکیم بدیع ہمراہ چوبدار کے آئے شہزادی نے اپنی نبض دکھائی
کیفیت طبیعت سنائی مگر شہزادی نے کہا اے حکیم آپ اب ضعیف ہوگئے تشخیص بھی ضعیف ہی یہ صاحبزادہ جو یہ آپ کے ہمراہ ہی اس سے
نبض دکھلائیے کہ یہ جوان ہی تشخیص بھی جوان ہوگی حکیم فاروس نے حکیم بدیع کو اشارہ کیا حکیم آگے بڑھے پردے کے پاس کان لگا کر
بیٹھے ملکہ نے ہاتھ بڑھایا پردے کے اندر حکیم بدیع ہاتھ ڈالکر نبض دیکھنے لگے کہ ملکہ نے ہاتھ ملے بدیع کے ہاتھ مین چٹکی لی بدیع الزمان
سمجھ گئے چپکے سے ملکہ نے کہا کہ ہم اوپری اوپر رقعہ بھیجین گی پڑھ لینا اُدھر ملکہ ادھر بدیع الزمان ٹھنڈی ٹھنڈی سانسین بھرا کیے
نبض خوب دیکھا کیے بڑی دیر کے بعد حکیم بدیع نے ہاتھ پردے سے نکالا یہ نسخہ لکھا نسخہ تلخہ دیدار حبیب ۔ سنبل الطیب لف پیچان
عرق رخسارہ عاشق ۔ عناب لب معشوق ۔ سطلیا آتشین کبود خاطر محبوب ۔ نبات سفید لبہاے قند مکرر ۔ شربت دیدار حبیب

یہ نسخہ لکھکر حکیم بدیع نے ہاتھ میں ملکہ گوہر ملک کے دیا ملکہ گوہر ملک نے حکیم صاحب کو رخصت کیا بعد اُسکے حکیم دربار بادشاہ گنجاب بن گنجور ملک حرمان دیوکش میں آئے دیکھا دربار جمع ہے بادشاہ تخت پر بیٹھا ہے حکیم نے سلام کیا بادب بیٹھنے کا حکم ہوا بادشاہ نے پوچھا کہ حکیم صاحب آپ بہت عرصہ کے بعد آئے کیا سبب ہے کہاں تھے حکیم فاروس نے کہا کہ ایک میرا بیٹا تھا وہ طرف ایران کے چلا گیا تھا اب ملنا آٹھ روز کا ہے کہ وہ لڑکا بعد کئی برس کے آیا اس سبب سے میرا آنا نہوسکا بادشاہ متعجب ہوا اور کہا اے حکیم صاحب آٹھ روز کا عرصہ ہوا کہ تمھارا بیٹا ایران سے آیا ہے اور تمنے ہمکو نہ دکھایا حکیم فاروس نے سر جھکایا بادب عرض کیا کہ غلام زادہ حاضر خدمت فیض درجت شاہنشاہ ہوگا القصہ دوسرے روز حکیم فاروس حکیم بدیع کو حمام کراکے پوشاک درباری پہناکے بعد تکلف ہمراہ اپنے دربار میں بادشاہ گنجاب کے لیگئے ایک دھوم ہوئی دربار میں کہ حکیم فاروس اپنے بیٹے حکیم بدیع کو ہمراہ لائے ہیں بادشاہ نے بھی سر اُٹھاکے دیکھا حکیم فاروس نے حکیم بدیع کو آگے بڑھایا حکیم بدیع نے بادشاہ کو آداب سلام بجالاکے نذر گذرانی جیسے ہی بادشاہ نے ہاتھ بڑھایا تاج بادشاہ گنجاب کا گرا بادشاہ متوحش ہوا وزیر نے تاج اُٹھاکر جھاڑ پونچھکر بادشاہ کے سر پر رکھدیا بادشاہ خاموش ہو رہا مگر حکیم بدیع کی نجابت و متانت و حسن و جمال چہرہ بمثال دیکھکر بہت پسند کیا اور نہایت خوش ہو خلعت فاخرہ سے مخلع کیا پوچھا کیا ملکہ گوہر ملک کا علاج اسی صاحبزادے نے کیا ہے حکیم فاروس نے عرض کی حضور اسی صاحبزادے نے علاج شہزادی کا کیا ہے بادشاہ اور زیادہ خوش ہوئے اور بہت مداح ہوئے کہا حقیقت میں حکیم صاحب تمھارا بیٹا صاحب کمال ہے اور متانت اور فراست چہرۂ بمثال سے ظاہر ہے یہ کہکے جھوما اور یہ اشعار پڑھنے لگا اشعار

نظارہ صاف ہو اپنے جو دیکھے اسکو حیرت ہو
ہوئی ہے بوئے زلف یار جس پوشاک سے پیدا
سرے خورشید روشن کا ایک عالم ہوگا دیوانہ
شفا ہوتی ہے کسکی آستان کی خاک سے پیدا
عزیز از جان نہ رکھیں داغ عشق زلف خط کیونکر

ہوا ہے عشق ہمکو اُسکے حسن پاک سے پیدا
یہ آئینہ ہوا ہے جوہر ادراک سے پیدا
دل صد پارہ پارہ پر ہے نقش محبت ہو
ہزاروں ہونگے چاک گریبان چاک سے پیدا
قدم سے تیرے دیوانوں کے آبادی کا عالم ہے
یہ گل ہمنے کئے ہیں کس خش و خاشاک سے پیدا

کیا ہے نور کے پلکوں کو جسنے خاک سے پیدا
وہاں حضرت یعقوب عاشق اُسکو کہتے ہیں
کہاں ہو سکتے ہیں ایسے نگیں حکاک سے پیدا
مسیحا سے ہمارے عیسیٰ مریم کو کیا نسبت
ہوا ہے شہرا کے صحرائے وحشت ناک سے پیدا

بدیع الزمان نے جو آنکھ اُٹھاکے چاروں طرف دیکھا تو دربار گنجاب بجد و بے حساب سرداران نامی و پہلوانان گرامی سے آراستہ و پیراستہ ہے اور رعب و دبدبہ سے کسی کو مجال کلام نہیں غیر تہذیب اور بے ادبی کا مقام نہیں کہ بڑے بڑے اولوالعزم مثل ترک جوشن پوش ہو گیا مور خون آشام و صلیل دراز ترکیب و فضل بن گیا ہور و کلبس و قیس و لتیس و الماس و قیاس و لوح و لوح و تمور خون آشام و قدیر بن غدیر خون آشام و سہراب زرین رخت و مہران بن سہراب زرین و خدیو کشور کشا و شہیو کشور کشا و طراق بن صمطراق شیرگیر و ببر افگن و قشاق بن سراق پیل زور اژدہا چشم و قاہر گہر چشم و مکلل و محلل و مخلل و مسلسل دراز ترکیب و طاہر بن طیر روشن رائے و مقاہر جوان بخت و طویل بن ارطال و تہمتن تن بلند آواز و تہمتن ابر سیا و علقمہ دراز ابرو و شتر لطیہ و فرلطیہ و شیریہ بن علقمہ ایسے ایسے سردار نامی و نامور دلاوروں اور کرسیوں پر بیٹھے ہیں مجال کس نہیں کہ اِدھر کے اُدھر سے اُدھر چلی جائے دشمن کیا جان رکھتا ہے کہ ناگاہ ہمایون بن شداد اور ساتھ ایک جوان رعنا خوبصورت حسین شکیل جمیل طرحدار جرار بہادر صف شکن نام فضل تیغزن دربار گنجاب بن گنجور ملک حرمان دیوکش میں آیا اور بقواعد شاہانہ آداب تسلیمات بجالایا گنجاب نے حکم بیٹھنے کا دیا اسیطرح فضل تیغزن نے مجرا کیا انکو بھی حکم بیٹھنے کا دیا مگر فضل تیغزن نے بجرات و بہادری طاقت و وصف شکنی ایک سردار سے شیرانہ آنکھ ملانا شروع کیا جس سردار نے پلک جھپکائی آنکھ چرائی انھوں نے کہا وہ مارا ہمایون نے ہاتھ سے رانو پر اشارا کیا کہ چپ رہو دم نمارو یہ دربار بادشاہ گنجاب کا ہے ایسا نہو کہ عتاب آئے غضب شاہی میں گرفتار ہو فضل تیغزن نے کہا جس سردار نے مجھسے آنکھ ملائی اور شیشہ گردی آنکھ ڈالی اُسنے آنکھ چرالی اور پلکیں جھپکائیں میں نے

کہا دہ ارا ای ہمایون یہ سب سردار دیکھنے کے ہین بہادر نہین بودے ہین اگر تو کہہ تو گنجاب سے تاج و تخت چھین کے ابھی تجکو بٹھا دون اور طرۂ پیغمبری دلا دون ہمایون نے کہا ای فضل تیغزن کیا کرتے ہو خاموش رہو ایسی بات منہ سے نہ نکالو دربار مین غضب ہو جائیگا جو کوئی سن پائیگا ادھر جو سردار قریب بادشاہ کے بیٹھے تھے انھون جھک کے بادشاہ سے کہا کہ حضور نہین معلوم کہ ہمایون بن شداد کے ساتھ یہ کون جوان رعنا آیا ہی ہمکو یہ بڑا بہادر اور دلاور معلوم ہوتا ہی کہ ہم مین سے جسنے اسکی طرف آنکھ اُٹھا کر دیکھا اور آنکھ ملی اسنے اسطرح آنکھ لڑائی جیسے شیر ہیبناک نگاہ ڈالتا ہی ادھر ہماری آنکھ جھپکی اُسنے کہا وہ مارا یہ جو بادشاہ سے کسی نے کہدیا تو گنجاب نے سر اُٹھایا اور ہمایون بن شداد کیطرف دیکھکر خطاب کیا ای ہمایون یہ جوان آج تمہارے ساتھ کون آیا ہی اور کہان کا رہنے والا ہی ہمایون نے ہاتھ جوڑ کر عرض کی کہ حضور بادشاہ سلامت یہ میرا چھوٹا بھائی ہی نام اسکا فضل تیغزن ہی صف شکن ہی دوسرے یہ کہ صحبت اسنے بہادرون اور جرارون کی سپاہیون کی اُٹھائی ہی نہایت اجنبی ہی اور جاہل دربار شاہانہ ہی حضور مجکو بدل عزیز ہی بڑا صاحب تمیز ہی حضور مین ایک صحرا مین برائے شکار جو گیا وہان ایک شیر ببر نے مجکو آکر گھیر لیا کچھ بن نہ پڑا اُسوقت عجب یاس وہراس ہوا کوئی آس پاس نہین حواس مختل ہوئے اوسان جاتے رہے فضل تیغزن نے جو دور سے یہ معرکہ دیکھا گھوڑا اُڑا کر جھپٹا آتے ہی اسکے کانون مین ہاتھ ڈالکے چیر ڈالا اور زمین پر اس زور سے پٹکا کہ وہ شیر مثل روباہ پیوند زمین ہوا جری بے بدل بہادر بے نظیر بے مثل فن تیر گیری نشانہ بے خطا نہ کی جرات ایسی ہمت ایسی ہی طاقت ایسی ہی بادشاہ فضل تیغزن کے اوصاف حمیدہ و مدح پسندیدہ سنکر بہت مسرور و شاد ہوا اور خلعت فاخرہ سے مخلع کیا کہ یکایک فضل تیغزن نے سرداران نامدار و جراران دربار سے نگاہ ملاتے ملاتے جو بدیع الزمان کیطرف رخ کیا بدیع الزمان کو پہچانا اشارا کیا کہ واہ عمو جان آپ یہان بھی موجود ہین بدیع الزمان نے اشارے سے کہا کہ خاموش کچھ کہو سنو نہین ورنہ برا ہو گا مگر فضل تیغزن نے دست بستہ ہو کر بادشاہ سے پوچھا حضور حکیم صاحب کا کیا نام ہی اور حکیم صاحب کے بیٹے کا کیا نام ہی بادشاہ نے کہا ای فضل تیغزن انکے باپ کا نام حکیم فاردس ہی انکا نام حکیم بدیع ہی اب فضل تیغزن ادھر پھرا اور کہا حکیم صاحب مین تسلیمات عرض کرتا ہون ذرا میری بھی نبض ملاحظہ فرمائیگا کچھ مجکو حرارت نے ستا رکھا ہی دو چار روز سے طبیعت بدمزا ہی کوئی نسخہ عمدہ تحریر کیجیے کہ جس سے اصلاح طبیعت ہو دور وحشت ہو حکیم بدیع ظاہر تو بہت اچھا کہکر چپ ہو رہے مگر اشارے سے کہا کہ ارے کیا غضب کرتے ہو بس زیادہ نہ چل نکلو چپکے بیٹھے رہو غرض کہ جب دربار برخاست ہوا سب سرداران نامور و ارکان دولت بادشاہ کشورستان اپنے اپنے مقام سے اُٹھکر رخصت ہو کر گئے اور حکیم فاردس مع حکیم بدیع کے اپنے گھر آئے اور ہمایون بن شداد بھی سوار ہو کر روانہ ہوا داخل محلات سلی ہوا الملکہ گوہر ملک نے باپ کی اجازت سے ایک باغ علیحدہ تیار کرایا تھا اور اسمین ایک کوٹھی دلچسپ بنوا کے باغکو ایسا آراستہ و پیراستہ کیا تھا کہ گلشن شداد کو بھی اُسپر رشک آیا نمونہ بہشت عنبر سرشت گویا وہ باغ تھا پرستان کی کیا حقیقت تھی پریرویون کے دل کا داغ تھا جو کوئی اُسکو دیکھتا تھا جدہین اسکے یہ اشعار پڑھتا تھا اشعار

زمین جسکی چہارم آسمان ہی
کمر بستہ ہی دست باغبان ہی
گل و بلبل کے دریا درمیان ہی

دل روشن ہی روشنگر کی منزل
یقین ہوتا ہی یہ خوشبو سے اسکی

یہ آئینہ سکندر کا مکان ہی
کسی گل رو کا غنچہ عطردان ہی

یہ گلشن رشک سیحا کا مکان ہی
چمن کی سیر پر ہوتا ہی جھگڑا
سحر ہی کا کھلے شبنم کرے کوچ

اس کوٹھی کو مثل عروس شب اول بنا کے ہر چیز سے فرش درست کیا تھا چھت پردے فرش فروش عمدہ عمدہ جھاڑ کنول گیلاس بلورین مرنگیان دیوارگیریان شیشہ کے حباب ہر رنگ کا شیشہ آلات چہار طرف آئینہ بندی تصویرین لگی ہوئین چقین چھپر کھٹ لگا ہوا آگے اسکے مسند مرصع کار بچھی ہوئی اور سب اشیاء ضروریات مہیا باغ نہایت شگفتہ اشجار میوہ دار نسیم سحر سے جھوم رہے ہین مرغ خوش نوا غنچون کا منہ چوم رہے ہین جا بجا رنگ رنگ کے پھول سرسبز و شاداب کھلے ہین بقدرت صانع ازل اس چمن لالہ زار کو گلہائے رنگا رنگ سے ہین بیلا چنبیلی موتیا موگرا یاسمن و یاسمن نسرین و نسترن گیندا گل دوپہریا شبو عباسی سوسن و ریحان وغیرہ کھلکھلا کر سب ہنس رہے ہین نرگس کے دستہ بستہ مرضا ہے

بلبلین چہک رہی ہین کلیان پھولونکی مہک رہی اپنا طیور زمزمہ ساز ہین مرغ نغمہ نواز ہین قمریان کوکو کرتی ہین عشق کا دم بھرتی ہین فاختہ کا شور ہی کہین کہاں ہری کا زور ہی ایسا باغ دلکش جو کوئی آٹھ پہر عمر بھر وہان سے نکلنے کو نہ جی چاہے اس باغ مین ملکہ گوہر ملک دختر گنجاب نے سکونت اختیار کیا انیسین جلیسین خوصین کہاریان سہیلیان پیش خدمتین اور محلدارین وغیرہ اور عہدیدار ہر وقت حاضر ہین باغ لالہ زار ہی غنچہ خاطر پر از بہار ہی لیکن یار جانی و محبوب جاودانی کا انتظار ہی ملکہ گوہر ملک نے ایک نامہ محبت شمامہ بدیع الزمان کو لکھا اُسکا خلاصہ مضمون یہ ہی کہ ای گل باغ حسن و خوبی ای غنچہ نہال گلشن محبوبی ای فخر حسینان جہان ای خسرو خسروان شہزادۂ بدیع الزمان نور چشم و صاحبقران ہم اس باغ مین وارد ہوکر بیٹھے ہین جلد تم بھی تشریف لاؤ خوشبوے زلفین غلیلی سے کہ از مشک و عنبر ہے دماغ عاشق کسبا و تشنگی دکھاؤ دیدار سے خوش ساؤ

اشعار مشتمل بر گلشن ایجاد مین شمشاد ہی

کان بلبل کے لگے رہتے ہین لیس در کیطرف
تا بہ کے دوری مری جان تا کجا یہ اشتیاق
تم جو آجاؤ تو پیر کے باغ مین آئے بہار
کیا لکھون مین وہ آدہی باغ لالہ زار کی

تاک تلتے ہین خوشۂ انگور رہرو کی طرف
دعدغہ صیاد کو کھٹکے ہین ہی باغبان
نازگی آئے نہالون مین چمن ہو لالہ زار

ملکی نرگس کو ہی ہر ایک گل ناشاد ہی
سبزے کو ہی خسرو گل کے قدم کا اشتیاق
بلبلین نغمے کے بدلے جابجا ہین نوحہ خوان
ای سحر بتیابی دل اُس گل بے خار کی

ملکہ گوہر ملک نے یہ نامۂ اشتیاق اپنے ایام فراق کا لکھا اور شہزادہ بدیع الزمان کے پاس بھیجا شہزادہ بدیع الزمان پڑھکر بہت مسرور ہوے رنج و الم دل سے دور ہوے شب کو پشت باغ سے کمند پھینک کر پہونچے ملکہ دیکھتے ہی بدیع الزمان کو باغ باغ ہوئی خار الم جگر سے دور ہوا دل مسرور ہوا گویا بہار تازہ گلشن مین آئی نہالہاے چمن جھومنے لگے بلبلین نغمہ سنجیان کرنے لگین جلد خواصون کو حکم دیا کہ جلسہ عیش تیار ہوا اسیوقت جلسہ نیا ہوا پہلے تو دورہ جام شراب دور مین آیا ناچ ہونے لگا صبح تک پہلوے گلعذار مین بیٹھکر ناچ دیکھا سحر ہوتے ہی اپنے گھر مین چلے آے کسی کو کانون کان خبر نہو ئی اسی طرح ہر شب شاہزادہ ملکہ گوہر ملک کے یہان جاتا تھا ایک شب کا ذکر ہی کہ شاہزادہ بدیع الزمان تو ملکہ کے یہان گیا اُدھر قاسم جب دربار گنجاب سے آیا شب کو دل مین سوچا کہ چچا جان تو بڑے مزے مین ہین ذرا چلکے انکی خبر لینا چاہیے اور اگر بن پڑے و نگل ستم اُن سے لو یہ خیال کرکے ایک دوشالہ سیاہ اوڑھ کر ڈھاٹا باندھا اور سیدھا حکیم فاروس کے مکان پر آیا گرد مکان پھرا جب کہین رستہ نہ پایا کوٹھے پر کمند پھینک کر گھر مین داخل ہوا دیکھا حکیم فاروس ایک حجرہ مین سو رہا ہی وہان سے خوابگاہ شاہزادہ بدیع الزمان مین آیا دیکھا کہ پلنگ پر سو رہے ہین اسنے تلوار نکالی اور فورا سا پیلا مرف اس خیال سے کہ چچا جان جاگ اُٹھین جسم مین کو نجا دہان خیرے بناشد کا مضمون ہوا جب تو اسکو غصہ آیا اور چادر اُلٹ کر ڈالنا کہ چچا جان میرے ڈر کے مارے اُٹھنے کو جی نہین چاہتا ہین تمکو جان سے نہ مار ڈالونگا یہ کہکر خیال کرکے دیکھا تو بجاے بدیع الزمان کے تکیہ پلنگ پر رکھا ہی پھر قاسم کا غصہ کے مارے عجب حال ہوا تلوار سے تکیہ کے پرزے پرزے کر ڈالے اور وہان سے حکیم فاروس کی خوابگاہ مین آیا اُنکی ٹانگ پکڑکے جھٹکا دیا حکیم صاحب کی آنکھ کھل گئی ایک سیاہ پوش کو کھڑے دیکھا جبتک حکیم فاروس غل مچاے شاہزادہ قاسم سے کچھ پوچھے شاہزادے نے کہا کہ حکیم صاحب تسلیم عرض ہی یہ فرمائیے کہ آپکے صاحبزادے کہان تشریف لے گئے مین اُنکے مارنے کو آیا تھا وہ میرے ڈر سے پہلے بھاگ گئے اب جو وہ آئین تو اُنسے کہدینا کہ بچا آج تم میرے ہاتھ سے بچ گیے ورنہ تمہارے پرزے کر ڈالتا حکیم فاروس کا یہ حال ہی کہ مارے ڈر کے کچھ بات منھ سے نہین نکلتی ہی آخرکار ڈرتے ڈرتے پوچھا کہ جناب آپکا اسم شریف کیا ہی اگر بدیع الزمان آئیگا تو مین آپکا کیا نام بتاؤنگا قاسم نے کہا نام کی کچھ ضرورت نہین ہی جب بدیع الزمان آئین تو اُنسے صاف صاف کہدینا کہ اگر زندگی چاہتے ہو تو نگل ستم مجھے دیدو ورنہ کیون اپنی زلست پر حرف لایا چاہتے ہو یہ کہکے جست کرکے کوٹھے پر پہونچا اور کمند کے سہارے سے نیچے اُترکے روانہ ہوا اُدھر شاہزادہ بدیع الزمان گرد لشکر شکن نے رات بھر خوب جلسے دیکھے قریب صبح وہان سے اپنے گھر مین آئے حکیم صاحب کو نہایت مضطر پایا کیفیت مزاج پوچھی حکیم صاحب نے ساری نقل

گذشتہ بیان کی اور کہا ای بدیع الزمان مناسب یہ ہی کہ مین تمکو ایک اور مکان مین پہونچا دون جو شخص تمھارے مارنے کو آیا تھا معلوم تمسے اسکو کمان کا عناد ہے اگر تم آج پلنگ پر ہوتے تو بیشک وہ مار ڈالتا دیکھو تکیہ کے پرزے پرزے کرکے چلا گیا میری تو سکے ڈر کے مارے عجب حالت تھی جب وہ یہان سے چلا گیا تو مین یہی غنیمت سمجھا ورنہ مجھے اپنی زندگی سے نا امیدی ہو چلی تھی یہ بات شاہزادہ عالی مرتبت سنکر ہنسنے لگا اور کہا کہ حکیم صاحب آپنے بیجا بھی یہ وہ شہدا بیباک قاسم یعنی فضل شعیرزن تھا مجھسے ملنے کو آیا ہوگا جب پلنگ پر نہ پایا تو غصے سے تکیہ کو تلوار سے کاٹ ڈالا یہ قاسم بڑا شورہ پشت دیوانہ مزاج ہے کل دربار مین ہر ایک پہلوان سے آنکھ ملاتا تھا جسکی آنکھ جھپک جاتی تھی کہتا تھا وہ مارا کمبخت اس سودے کا کچھ علاج ہے وہ بجز میرے اور کسی سے ڈرتا نہین مین ہوتا ذرا اگو گوشمالی دیتا وہ چپکا یہان سے چلا جاتا پھر کچھ ترشش نہ کرتا حکیم صاحب نے کہا کہ وہ دنگل رستم مانگتا تھا اسکا مطلب میری سمجھ مین بالکل نہ آیا بدیع الزمان اس بات پر خوب ہنسا اور کہا بیشک وہی دیوانہ ہوگا حکیم صاحب مطلب اسکا انشاء اللہ آپ پر بہت جلد کھل جائیگا

دو کلمہ داستان جرأت و شوکت بیان مردم ربائے زین خدنگ شمشیر شگفتہ جنگ نہنگ دریائے شجاعت مالک ملک جرات وہمت خدیو صولت و شوکت خسرو قوت و طاقت حلقہ فگن گوش گردن کشان و زیر کنندۂ پہلوانان نام آوران سلطان سلطان شاہان داماد نوشیروان و شہپال ابن شہرخ یعنی امیر باتوقیر حمزہ صاحبقران کو ثابت ہونا کہ شہزادہ بدیع الزمان کو ایک نقابدار مرصع پوش لگا کر لیگیا اور قاسم بھی اپنے چچا کی جستجو مین چلے گئے اور اڑھائی سو سردار چوری گئے پھر امیر باتوقیر کا تلا یہ پھرنا پھر مظفر فاریابی کا امیر کو بیہوش کرکے گرفتار کرنا گنبد جمشید مین پھر عمرو کا تلاش امیر مین نکلنا اور عجائب عیاریان اور سردارون کا معلوم ہونا اور جنگ و جدل لشکر اسلام اور خنجر خان بن گنجاب سے اور شلیطا خان بن گنجاب سے لبنبر الکت لشکر گاؤ لنگی کا سوار ہوکے مدد کو آیکے تھا اور مسلمان ہونا اسکندر کوفی اور اسکی دختر کا کہ نام سکافتانہ ہے اور رہائی سب سردارون کی پھر کرب کا سبکو ہمراہ لیکر مراجعت طرف لشکر اسلام کرنا ساقی نامہ

پلا ساقیا بادۂ لالہ رنگ
اگر وہ نہ دے بادۂ سرخ فام
ارے کچھ ہے گم گردگان کی خبر
نہ آئین تنظر جام اور نہ سبو

کہ رندون سے میخانہ مین اب ہی جنگ
کہ بیہوشی کا جسمین ہی انتظام
کہ ہین خاص رند آج تیرے کدھر
نہ خم نہ قرابے نہ کنٹر نہ تو

ارے پھر کے لا اب سے انگبین
نہ عیاریان تو دکھا ساقیا
ہوا چاہتی ہے وہ جنگ و جدال
سحر لیس تعلی سے کیا کام ہی

کہ ہے دورۂ دور چرخ برین
زلال مصفا پلا ساقیا
کہ میخانہ ہو خون سے لال لال
بہت اپنے مطلب کا اک جام ہی

اشعار
مرے آنکھون کے آگے آئیگا کیا جو تر تیز دریا
خدا جانے کہ کیا ہونگے صدف کے گوش مین دریا
نہ رک جاوے جو میری چشم تر سے گوشۂ دامن کا
کبھی دل کھولکر رویا تو آیا جوش مین دریا

ہمیشہ صورت ساحل ہے یہان آغوش مین دریا
خموشی اور گویائی مری اک اک سے بہتر ہی
نہ دیکھا ہو کسی نے ایسا اپنے ہوش مین دریا

نکالا چاہیے ای غواص تو جلدی نکال اسکو
سکونت مین یہ قطرہ ہے اگر تو جوش مین دریا
کیا جو ضبط گریہ تو لیا کوزے کو دریا مین

شعر نویسندۂ دفتر لاجواب ٭ نمودند ارقام دفتر شتاب ٭ کشور کشایان اقلیم عیاری و طے کنندگان مراحل طراری و گم شدہ گان ہمت و شجاعت و برق جہندگان صولت و شوکت نشان قلم لشکر ظفر حشم میدان دو شت صفحہ قرطاس فلک اساس پر علم کرکے کارزار رفعت مین روان کرتے ہین کہ جسوقت مردم ربائے زین خدنگ شمشیر شگفتہ جنگ نہنگ دریائے شجاعت مالک ملک جرأت وہمت خدیو ممالک صولت شوکت خسرو سلطنت قوت و طاقت حلقہ فگن گوش گردن کشان و شکست دہندہ پہلوانان نام آوران سلطان سلطان شاہان داماد نوشیروان و شہپال ابن شہرخ یعنی امیر باتوقیر حمزہ صاحبقران کو زبانی امیہ کے معلوم ہوا کہ شہزادہ بدیع الزمان کو ایک نقابدار گوہر پوش برائے مقابلہ لگا کر کسی طرف لیگیا اور یہ بھی معلوم ہوا کہ قاسم نوجوان فرزند دلبند علم شاہ عالیشان برائے جستجوئے عموئے نامدار شہریار

بدیع الزمان عالی وقار امیہ سے حال سنکر کسی جانب کو گئے اُنکا بھی نشان نہ ملا اور علاوہ اُنکے اڑھائی سو سرداران نامور پہلوانان
لشکر بہادر صفدر تیغزن صف شکن یعنی لندھور بن سعدان گرد ومالک اژدر و بہرام گرد وخاقان مالک ختن وطرقوش
تیرزن ومرزبان خراسانی وشہپال ہندی وغیرہ ایسے ایسے سردار لشکر ظفر پیکر سے جدا ہوگئے یہ سنکر امیر باتوقیر کو نہایت صدمۂ عظیم
و فکر و تردد وغیظ وغضب تھا سکوت مین بیٹھے تھے کہ پہلوان عاری نے آنکر عرض کیا آج تلایہ کا دن حضور کا ہے سنتے ہی امیر باتوقیر نے بعد
جرأت وہمت فرمایا بہتر اچھا آج مین تلایہ کو چلونگا وقت شام بعد انتظام امیر شیر گیر مقبل وفادار وعمرو بن امیہ نامدار کو ہمراہ لیکر گرد لشکر
قہر وزی اثر کے تلایہ کرنے لگے بعد چند ساعت کے گرد وپیش پھر کر ایک مقام پر بیٹھے اور صحبت شراب وکباب برپا کی جب سب پی چکے شراب
کم ہوئی عمرو کو واسطے شراب لینے کے بھیجا ناظرین پر واضح ہو کہ جب عمرو برائے شراب لشکر کیطرف گئے ناگاہ منظفر فاریابی بشکل فقیر اُس مقام
ناگہ بر پر آیا اور ہاتھ مین اُسکے ایک شیر برنج کا کاسہ نہایت لطیف وعمدہ آبدار خوش ذائقہ گرماگرم تھا پس امیر باتوقیر کے
آگے لاکر رکھدیا اور کہا اے بابا مین نے پروردگار عالم کی نذر مانی تھی خیال کرتا تھا کہ یہ کاسہ شیر برنج کسکو کھلاؤن کوئی متبرک شخص ہو تو اسکے
سامنے پیشکش کرون اے بابا اسوقت تیرا حال معلوم ہوا کہ آپ خویش بادۂ خوشگوار مین مشغول ہو پس تجھسے زیادہ متبرک کون ہوگا یہ
شیر برنج بسم اللہ کرکے نوش کر امیر شیر گیر وہ کاسہ شیر برنج دیکھکر بہت خوش ہوئے کہ رزاق مطلق نے صحرا مین وقت شب ایسی نعمت
عنایت کی شکر نعمت عظمی بجالانا چاہیے اور کھانا چاہیے یہ کہکر امیر باتوقیر اور مقبل وفادار جرار نامدار نے وہ شیر برنج نوش کی بس کھاتے ہی
بیہوش ہوگئے منظفر فاریابی نے دونون کا پشتارہ باندھکر پیٹھ پر لادا اور لیکے بھاگا یہان عمرو عیار بن امیہ نامدار جو شراب لیکر
آئے دیکھا نہ امیر ہین نہ مقبل وفادار ہین عمرو گھبرایا چہار طرف دوڑا دیکھا تلاش کیا مگر کہین نہ پایا پلٹ کر لشکر مین آیا فوراً
بادشاہ جمجاہ اولوالعزم نامدار سعد بن قباد شہریار سے عرض کیا کہ اے خداوند حضور کیہان ظہور امیر باتوقیر حمزہ صاحبقران
اور مقبل وفادار کو تلایہ پر سے کوئی لے گیا اور یہان منظفر فاریابی نے امیر اور مقبل کو گرفتار کرکے لیجاکر گنبد جمشید مین قید
کیا یہ سنکر بادشاہ جمجاہ نے عمرو بن امیہ نامدار اور عیاران عالی کو فارسے کہا کہ جلد جاؤ اور چہار طرف تلاش کرو اور پتا لگاؤ محکوم ما
خبر لاکے سناؤ یہ حکم محکم سنکر عمرو مع عیاران طرار چہار طرف فرداً فرداً روانہ ہوئے ادھر کا حال ناظرین باتمکین ملاحظہ فرمائین
کہ شکیت خان بن گنجاب وخنجر خان بن گنجاب یہ دونون بدذات بہ سواری فیل قدرت یعنی گاؤ لنگی کا سواری کی کمک کو آئے
ہوئے تھے اُنھون نے سُنا کہ امیر حمزہ صاحبقران نامی نام آوران وسلیمان شکوہ مع اڑھائی سو اہل لشکر وسرداران ہر گروہ کے
گرفتار ہوکر گنبد جمشید مین قید ہوئے ہین اس سے بہتر کوئی اور وقت ہاتھ نہ آئیگا ابھی لشکر اسلام خوش انجام کو مار لو ایک ایک سردار
نامدار کا سر تن سے اوتارو یہ سوچکے شبکو اُنھون نے طبل جنگی بجوادیا اور فوج کفار نابکار کو حکم پہونچا کہ کل لشکر اسلام سے مقابلہ ہے
پہلے سے فوج مین کمر بندی ہونے لگی ایک ایک سپاہی ایک ایک سردار اسلحہ تن پر درست کرنے لگا کمر چست کرنے لگا صبح ہوتے ہی
مورچہ بندی ہوئی سپاہیون کے غول چلنے لگے سردار خیمون سے نکلنے لگے میدان مین فوج کفار نامردو نابکار صف آرا ہوئی
کالے کالے پھریرے نشانون کے کھل گئے پہلوانان نامی سب لڑنے پر تل گئے ہزار ہا نیزے علم ہوئے نعرے جرارون کے
وسبدم ہوئے برق کے مانند سنانین چمکنے لگین نامردون کی چھاتیان دھڑکنے لگین چلون سے تیر ملے کمانین کڑکین پیدل
بڑھے سوارون نے گھوڑون کی باگین لین چاؤش نعرے مارنے لگے بڑھ بڑھ کے پکارنے لگے اے پہلوانان جرار واے نام آورو
ہمو دارا ہر سرداران ذی وقار وگردن کشان جرأت شعار ہوشیار باش یہ روز نام وننگ ہے لشکر اسلام عیار ہے جنگ ہے قدم
آگے بڑھاؤ لڑائی مین جانین لڑاؤ اپنے جد وآبا کا نام کرو کارزار مین وہ کام کرو نمکخواری دکھانے کا وقت ہے جرأت دکھانے کا
وقت ہے نقاب بزدلی چہرے سے ہٹاؤ تلوار پکڑ کے معرکہ مین آؤ بڑھ بڑھ کے برچھے ہلانا چاہیے ہنر جنگ مخالف کو دکھانا چاہیے
جب لڑائی معرکہ کی فتح کروگے انعام مین زر وجواہر سے سپرین بھروگے گر کہتے تھے جو دفتر دلیری وجوانمردی انشگانہ وبہادرانہ

کھولکر بیان کرنا شروع کیا فوج کا دل ہاتھون ہاتھ بڑھا سپاہی پر سپاہی سوار پر سوار ٹوٹ پڑا کیا ادھر لشکر ظفر پیکر کو بادشاہ اسلام سعد بن قباد
فرخندہ فرجام نے حکم صف آرائی دیا کرب نوجوان نے لشکر اسلام کو درست کیا ایک ایک گرد لشکر شکن و جوانمرد دلیتن رستم صورت و بہمن سیرت
مغرق بہ سلاح جنگ دلیتن ولولہ شجاعت و نام و ننگ سے در رنگ لڑنے کو تیار داب مین تیغہ آبدار ہاتھ مین نیزہ خونخوار دوش پر کمان کیانی
ترکش تیرون سے بھرا ہوا کمر سے خنجر خونچکان لگا ہوا برابر چھاتے تانے کھڑے ہوے بادۂ شجاعت و ہمت سے سرشار آنکھون مین دلیری و
بہادری کا خمار جھوم جھوم کر نعرے کرنے لگے شیرانہ بلندگانہ ہاتھ قبضہ شمشیر پر رکھ رکھ کے لشکر ریداہ کو دمبدم دیکھنے لگے جوش ولولہ
شجاعت یہ کہ لشکر حریف پر جا پڑین پرون کو مسمار صفون کو تہ و بالا کرین اگر سلیمان عہد و جلالت بادشاہ بجاہ سعد بن قباد فرخ نہاد
حکم دے تو فوج حریف کو چیونٹیون کیطرح سے مسل کر پھینک دین ایک ایک نوک نیزہ سر تیز پر اٹھا اٹھا کر زمین کا پیوند کرین اشعار

ہوا ایکبار رن مین قرنا کا جوش
لگے کرنے باجے ہزارون خروش
پرے سے پرا صف سے صف مل گئی
فلک کانپا کوسون زمین ہل گئی
بھڑکنے لگے جا بجا بیدرنگ
سوارون کے گھوڑے کمیت و سمنگ
مقابل ہوے دونون لشکر بہم
مبارز طلب سب ہوے دمبدم
دلیری سے بھالے سنبھالے ہوئے
جوان ہاتھ قبضون پہ ڈالے ہوے
بڑھے جب نمودار جنگی جوان
وہ دب دب کے پیچھے ہٹے پہلوان

جب دونون طرف لشکر مقابلہ مین صف آرا ہو چکے ادھر کرب غازی شیر بیشۂ جانبازی اور بادشاہ سکندر پناہ سعد بن قباد
شہریار نمودار و نامدار اور سرداران ذیوقار و عیاران طرار مستعد بجنگ بیدرنگ ادھر لشکر کفار جفا کار و نابکار پیدل سوار بارادۂ
جدال و قتال تیار ہین خنجر خان بن گنجاب و شلیطہ خان بن گنجاب سرگروہ فوج دریا موج مین ہین خنجر خان بن گنجاب
نے گھوڑے کو کودا کیا صف سے نکل کے نبرد آزما ہوا نعرہ کیا کہ ہان کوئی بھی ایسا ہی کہ میرا مقابلہ میدان کارزار مین کرے قبضہ شمشیر آبدار
پر ہاتھ دھرے ہر ایک بہادر و دلاور نے ارادہ کیا کہ گھوڑا چھیڑ کر پرے سے نکلون اور جیسے پر اسے اٹھاؤن کرب غازی شیر حجازی نے
اشارے سے سبکو منع کیا اور چاہا کہ سمند تیز رفتار کو اڑا دون غول سے آگے بڑھ آؤن کہ ناگہان ایک سمت سے ابر زردی آگے اور
پیچھے اس ابر کے گھنگھور گھٹا سرخ اٹھی اور گرد زردی اڑی کہ آسمان نیلی پوش اس گرد زردی سے چھپ گیا نہالہاے خشک کے
پتے زرد زرد دھوپ تو نسے ہوے کمھلاے ہوے وہ گیاہ زعفرانی حدت خورشید سے مرجھائی ہوئی اس گرد و غبار زرد سے
سرسبز نظر آنے لگے جب دامن گرد چاک ہوا دیکھا دو سوار اسپ صبا رفتار پر ایک نقابدار زرد پوش دوسرا نقابدار سرخ پوش
سامنے آئے مگر نقابدار زرد پوش نے وہین سے نعرۂ شیرانہ کیا کہ باش اے مردود ازلی مین آن پہونچا شعر منم شیر افگن رستم کارزار
نہ سرکوب کفر و ضلالت شعار جب وہ نقابدار نامدار مقابل اس نابکار کے آیا خنجر خان بن گنجاب نے نیزہ اٹھایا چاہتا ہی
کہ بند باندھ کے نیزے کو سینہ بے کینہ کی جانب لگان دے کہ نقابدار نے پیچھے سے جنگ پھرتی سے پنجہ سر شگاف کہ جسکی دھوم قاف سے
تا قاف کر سے کھینچا چہیٹ کر ایک ہاتھ جو مارا نیزہ مانند نیشکر خشک کے قلم ہوا دو ٹکڑے ہوکر چار ہاتھ اونچا ہوکر پیچھے پر رہوار کے
گرا سنان نیزہ ملی پٹھے مین اسکے گھوڑے کے ڈانی گھوڑا اسکا زخمی ہوکر چراغ پا ہوا اچھلا کودا آخر الف ہو گیا کہ خنجر خان بن گنجاب
گرتے گرتے بچا گردن سے رہوار کی لپٹ گیا سرداران اسکے لشکر کے جو کھڑے ہوے تماشا دیکھ رہے تھے قہقہہ مار کر ہنس پڑے نقابدار نے
کہا او نامرد سنبھل سنبھل ایک ہی ہاتھ مین گھبرا گیا گھوڑے کو چمکار کر سامنے لا یہ سنکر خنجر خان بن گنجاب کو غصہ آیا تاؤ پیچ
کھا کر گھوڑے کو دھیرا کیا برابر نقابدار کے آکر تیغہ سیاہ فام میان سے کھینچکر ہاتھ مارا نقابدار نے خالی دیکر کلائی پر ہاتھ ڈالکے
تیغہ اسکا چھین لیا اور بند دست اس ملعون کا دست زبردست سے تھام کر سر سے اونچا کیا اور دو بار چرخ دیکر عمرو عیار بن امیہ
نامدار کے آگے پھینکدیا عمرو نے فوراً حلقہاے کمند مار کر اسکو گرفتار کیا اور اپنے عیارون سے کہا کہ اسکو لیجا کر لشکر مین خوب
جکڑ کے قید کرو پھر نقابدار فلک وقار نے پھر کر آواز دی ای عمرو عیار بن امیہ نامدار امیر با توقیر حمزہ شیر گیر صاحبقران کا بیٹا ان

کہان ہین عمر نے کہا کہ امیر اور مقبل وفادار کو نہین معلوم کون پکڑ لے گیا ابھی کہین پتا نہین لگا نقابدار نے کہا اے خبردار جلد کوشش و جستجو کر کے امیر کا پتا لگاؤ ڈھونڈھ کر لاؤ نہین تو بہت بری طرح پیش آؤنگا بلکہ تیغ کرونگا پھر بہمن اصفہانی تو للکار آواز دی ای لشکر کفار وای سرداران ضلالت شعار او کسیکو حوصلہ ہو تو لوے جنگ ہر کہ مقابلہ کو میرے آئے سرداروں نے ادھر کے طبل امان بجوا دیا لشکر پیچھے ہٹ گیا دہشت سے کسی نے سامنا نہ کیا ایک ایک کا منہ دیکھنے لگا شعر

چھپے صف مین کچھ گبران تیغ
طلبگار امان کے سپاہی ہوئے

سمایا یہ دل مین نالان ہوئے
پڑاؤ کی جانب وہ راہی ہوئے

ہوئی جب یہ سردارون کو شکست
ہوا لشکر سب دو سنے کا ہرن

ہوا حوصلہ ہر سپاہی کا پست
انگین گھٹین ہو گئے شل زن

غرضکہ فوج کفار با شکست فاش ادھر راہی ہوئی نقابدار زرد پوش و نقابدار سرخ پوش عمرو سے تاکید جستجوے امیر شیر گیر کر کے روانہ ہوئے لشکر اسلام بفتح و فیروزی دنیکنامی اسطرف چلا عمرو عیار بن امیہ نامدار براے جستجو و تلاش امیر باتوقیر ایک سمت کو روانہ ہوا ایک صحرا مین پہونچے کہ انکو پیاس کی شدت ہوئی دھوپ کی حدت ہوئی پانی کی خواہش تھی کہ دیکھا راہ مین سامنے ایک چرواہا بھیڑین چراتا ہی عمرو اسکے پاس آئے اور کہا کہین پانی ہو پلا اس چرواہے نے کہا کہ پانی تو نہین ہی بھیڑون کا دودھ دوھدون تم پی لو یہ کہکر چرواہا اٹھا اسنے بھیڑ کا دودھ دوھکر بیہوشی ملا کر ایک پیالہ بھر کر عمرو کے سامنے لایا عمرو نے وہ پیالہ ہاتھ مین لیا اور دودھ کو دیکھکر کچھ دل انکا کھٹکا کہا ای عمرو اس دودھ مین کچھ ملا ہی ہرگز نہ پی تو یہ سوچکر وہ دودھ زمین پر پھینک دیا اور اٹھ کے چلے گئے ناظرین پر واضح ہو کہ وہ چرواہا ارشاد نقب زن تھا عیار سکندر کوہی کا جو ہزار درے کا مالک وحاکم ہی ارشاد نقب زن نے جو عمرو کو پہچان لیا تھا جب تو بیہوشی دودھ مین ملا کر خواجہ عمرو کو دیا تھا مگر عمرو نے ارشاد نقب زن عیار کو نہ پہچانا تھا فقط قیافہ سے اس دودھ مین شک پایا گیا جو خواجہ عمرو نے پھینکدیا اور صحرا کیطرف روانہ ہوئے جستجوے امیر باتوقیر مین چلے یہان چار عیار ایک سمک طباقی دوسرا ابو الفتح اصفہانی تیسرا یزک خطائی چوتھا ابو الخیر لا مکانی یہ چارون طرف میخانہ کے آئے کہ قریب لشکر کے خمانہ دختر اسکندر کوہی شاگرد ارشاد نقب زن نے دوکان شراب کی رکھی ہی اور مے فروش بنکر بیٹھی ہی اور سازندے قہر و زہر بنائے ہین وہ دونون بیٹھے ہوئے طبلے بجا رہے ہین اور گا رہے ہین اور یہ مے فروش مست بادہ نخوت دغابازی سے سرشار ہی آنکھون مین فریب فتنہ کا خمار ہی کہ یہ چارون عیار ادھر سے پھرتے ہوئے اس میخانہ کیطرف آئے انکو بھی جام بادہ سرخ کی چاہ ہوئی تقدیر گمراہ ہوئی مے فروش نے ایک جام بادۂ بیہوشی کا چارون کو دیا ان چارون نے پی لیا تیورا کے زمین پر گرے چارون بیہوش ہو گئے سازندون نے گانا بجانا موقوف کیا ساز ہاتھ سے رکھدیا چارون کا پشتارہ باندھ کر دوکان سے لے نکلے طرف ہزار درے کے چلے یہان اسی صحرا مین سرراہ خواجہ عمرو ایک برہمن کیصورت بنے ہوئے کنوین پر بیٹھ گئے مسافرون اور راہگیرون کو پانی پلاتے تھے کہ دونون عیار قہر و زہر پشتارہ بدوش کا ہانپتے کانپتے پشتارے اپنے پر لادے آتے ہین راہ مین اس بار عظیم سے عرق عرق ہوئے حلق سوکھے پیاس معلوم ہوئی پانی کی چاہ کی اس برہمن کے پاس آئے کہا پانی پلا پیاس بجھا اسنے کہا مین تمکو پانی نہین پلاتا تم کون ہو کہان سے آئے ہو یہ پشتارہ کاہے کا باندھ لائے دونون قہر و زہر عیارون نے کہا کہ ہم ضرور پانی پئین گے جب تو خواجہ عمرو نے پانی کا ظرف ہاتھ سے رکھدیا اور تیغ کھینچا اب ان دونون نے پہچانا کہ یہ خواجہ عمرو بن امیہ ہی دونون بھاگے اور خواجہ تعاقب مین انکے دوڑے اور للکارا کہ کہان بھاگے جاتے ہو مین آپہونچا یہانتک کہ خواجہ قریب دونون کے پہونچے وہ دونون قریب دہنہ نقب کے آگئے تھے بس دونون نے پشتارے دونون اس نقب مین پھینکدینے چاہتے ہین کہ آپ بھی کودین کہ خواجہ نے کمند مارکر دونون کو گرفتار کیا اور پشتارون کو کھولکر عیارون کو اپنے نکالا لکے ہوشیار کیا پھر خواجہ قہر و زہر دونون کو گرفتار کر کے لشکر مین لائے اور قید کیا پھر سوچے کہ وہ چرواہا کہ جسنے پیالہ دودھ کا دیا تھا یقیناً وہ بھی عیار ہی چلکر اسکو بھی گرفتار کرنا چاہیے یہ سوچکر خواجہ فوراً چلے اور چرواہے کو ٹوکا کہ تو کون ہی نام تیرا کیا ہی یہ سنتے ہی وہ چرواہا اٹھ کھڑا ہوا اور کملی سے ہاتھ نکالکر تیغچہ کھینچا اور جھپٹ کر خواجہ کو مارا خواجہ نے خالی دیا خواجہ نے ہاتھ مارا اسنے بھی خالی دیا

پھر تن کے اندر کیا کہ منم ارشاد نقب زن عیار اسکندر کوفی اور پھر ہاتھ نیچے کا مارا خواجہ عمرو نے بڑھ کے تلوار پر گرا تھا اور بایان ہاتھ قبضہ شمشیر پر
ڈالدیا چاہا کہ اسکو پکڑ لون ارشاد نقب زن بھی یہی سمجھا کہ اب خواجہ مجھکو پکڑ لیگا فوراً تلوار ہاتھ سے چھوڑ دی اور بھاگا خواجہ بھی اُسکے
پیچھے دوڑے اور للکارا کہ او نامرد کافر ازلی کہان بھاگا جاتا ہے مین آیا ارشاد نقب زن کو کچھ نہ بن پڑا دوڑ کر و منہ نقب مین کود پڑا
خواجہ بھی اُسکے برابر پہونچے اور چاہا کہ نقب مین پھاندین کہ پشت سے آواز آئی کہ ہان ہان کیا کرتے ہو نقب مین نہ پھاندنا کہ پیچھے پھر کر دیکھا تو
مہتر قران ہین خواجہ نے کہا کہ تمنے مجھکو کیون منع کیا مہتر قران نے کہا کہ آپکا نقب مین جانا صلاح نہ تھا شاید کہ وہان حلقے کمند کے
پھیلے ہون اور عیار چھپے بیٹھے ہون تو مفت مین آپ گرفتار ہوتے یہ خلاف عقل تھا خواجہ نے کہا تم کہان سے آئے ہو مہتر قران نے
کہا کہ بتلاش اسیر ہاتھ قید گیا تھا ایک صحرا مین مجھکو ایک عیار نے پانی مین بیہوشی دی مین پیکر بھاگا آتے آتے قریب ایک درہ کے بیہوش ہو کر
گرا مگر اُسنے مجھکو ڈھونڈھ نہ پایا مین وہین پڑا رہا اسوقت مجھکو جب ہوش آیا تو مین وہان سے لپکا ہوا خواجہ نے کہا کہ اچھا تم یہان رہو مین
لشکر مین جاتا ہون اور عیارون کو ساتھ لیکر اُس مے فروش کو مارتا ہون مین نے سنا کہ جب سے یہ مے فروش یہان آباد دکان شراب کی رکھی سردار
چوری جانے لگے ہین یہ کہکر خواجہ عمرو بن امیہ ضمری لشکر مین آئے اور لشکر سے پانچو عیار اپنے ہمراہ لیے دُکان مے فروش کیطرف چلے یہان
ارشاد نقب زن نے پہلے ہی قتانہ کو جو مے فروش بنی ہوئی تھی خبر پہونچا دی تھی کہ عمرو آگیا ہے تم نکل جاؤ ورنہ گرفتار ہو جاؤ گی وہ قبل
پہونچنے خواجہ اور دیگر عیاران لشکر کے مے فروش وغیرہ دُکان چھوڑ کر بھاگ گئے تھے اب جو خواجہ پہونچے تو دُکان خالی پائی ساری دُکان
لوٹ لی خواجہ مع عیاران مایوس لشکر کو پھر آئے اور قہر و زہر دونون عیارون کو مے فروش کے باندھ کر مارنا شروع کیا اور کہا بتاؤ کہ یہ
مے فروش کون تھا اور تمہارے لیے کہان بھاگے جاتے تھے اُن قہر و زہر نے کوڑے کھاکر کہا کہ وہ مے فروش قتانہ تھی بیٹی اسکندر کوفی
کی اور ہم یہ لشتارے دے رہے جاتے تھے اب قتانہ بھاگ کر نقب کی راہ سے مع اپنے عیارون کے قلعہ اسکندریہ مین چلی گئی پھر
خواجہ کر سب غازی شیر حجازی اور مہتر قران کو ہمراہ لیکر قلعہ اسکندریہ پر پہونچے دروازے پر قلعہ کے ایک دُکان نان پزلی تھی یہ
دُکان نان پز پر بیٹھ گئے اور روٹی کھانے کو مانگی عمرو نے اشارہ کیا کہ یہ روٹی نہ کھانا قران خاموش بیٹھے رہے مگر نان پز ارشاد نقب زن تھا
وہی جو چرواہا بنا ہوا جنگل مین بکریان چرا رہا تھا اور خواجہ کے ڈر سے بھاگا تھا اب یہان نان پز بن کے بیٹھا ہو اُسنے خواجہ کو پہچانا خواجہ
نے اُس نان پز سے کہا کہ اس قلعہ کا رستہ کدھر سے ہے اُسنے کہا مین آدمی تمھارے ساتھ کرتا ہون وہ تمکو رستہ قلعہ کا بتا دیگا اُس نان پز
نے ایک آدمی کو بلایا اور اُسکو بخوبی کچھ چپکے سے سمجھایا کھسر پھسر کرکے اس آدمی کو خواجہ کے ہمراہ کر دیا وہ آدمی خواجہ کو ایک صحرا
کیطرف لیگیا مہتر قران دُکان پر بیٹھے رہے جب خواجہ اُس صحرا مین اُس آدمی کے ساتھ پہونچے اُس آدمی نے آواز دی کہ ارشاد نقب زن
نے خواجہ عمرو بن امیہ ضمری کو میرے ساتھ بھیجا ہے مار لو بس یہ سنتے ہی چارطرف سے کفاران بے حیا و نابکاران پر دغا نرغہ کرکے خواجہ پر
آپڑے تلوارون کی برق چمکنے لگی ابر تیرہ و تار اُن کفارون کا چھا گیا خواجہ دیکھکر گھبرائے تلوار کھینچی یہ اکیلے وہ سیکڑون تلوار چلنے لگی خرمن ہستی کفار پر
برق شمشیر خواجہ سے چلنے لگی غرضکہ بہت سے کفار نابکار ہاتھ سے خواجہ کے واصل جہنم ہوے اب خواجہ کا ہاتھ تھک گیا بڑھ کے تلوار مارتے
ہین پیچھے ہٹتے ہین جب دیکھا خواجہ نے کہ اسقدر مین نے کفار کشتہ کیے مگر یہ کم نہین ہوتے لبس نکالکے حقہ بیہوشی دو چار حقے جو مارے جنگل
مین دھوان دھار ہوگیا تاریکی چھا گئی کسی کو کچھ نظر نہ آیا خواجہ پلٹ کے چلے آئے اور اُسی نان پز کی دکان پر آکے کہا کہ مہتر قران
کیا دیکھتے ہو اس نان پز کو مارو یہ ارشاد نقب زن ظالم رہزن ہے مہتر قران لُبعد الیکر اُٹھے اور ارشاد نقب زن دُکان سے
کود کر اور بھاگ کر قلعہ مین چلا گیا یہان مہتر قران سے اور ارشاد نقب زن کے شاگردون سے دُکان کے تلے لبعد اجل ہاہی
یہ اکیلے ہین اور انکی جمعیت بہ اور خواجہ نے جو دُکان خالی پائی یہ چڑھ کے دکان پر اسباب روٹیان لوٹنے لگے مہتر قران
آواز دیتا ہے کہ اُستاد آؤ مین اکیلا یہ مجمع کثیر ہے خواجہ کہتے ہین مارے جاؤ قرم ساقون کو مین یہ روٹیان اور سالن کا پتیلہ تو اٹھالون
مفت یہ کھانا ضایع ہوگا یہ کہتے جاتے ہین اور روٹیان داخل زنبیل کرتے جاتے ہین سالن کا پتیلہ بھی اٹھا کر زنبیل مین داخل کیا

سو تھیان اُٹھائیں سب ہمیت سمات زنبیل مین رکھ لین سینیان بھی کٹورے بھی پیالے بھی سب زنبیل مین صندوقچہ غلے کا کہ اسمین کچھ پیسے کچھ روپے تھے وہ قبضہ مین کیا سب اسباب زنبیل مین داخل کرکے ایسے دکان سے اُترے اور تلوار کھینچکر خواجہ بھی لڑنے لگے کہ ناگاہ کرب غازی نامور و نامدار النظر کردہ شیر پروردگار نے جو دور سے دیکھا کہ خواجہ اور مہتر قران سے تلوار چل رہی ہے وہین سے شمشیر آبدار بصد قہر و غضب کھینچی اور للکار کے آپڑے سیکڑون کو واصل جہنم کیا غرضکہ ارشاد نقب زن کے شاگرد بھاگ کر قلعہ مین چلے گئے اور اسکندر کوفی سے کیفیت سوکہ بیان کی اور کہا کہ خواجہ عمرو بن امیہ ضمری اور شاگرد انکا مہتر قران اور کرب نامدار زیر قلعہ جنگ و جدل کر رہے تھے یہ سنتے ہی اسکندر کوفی دس ہزار سرداران نامور و پہلوانان ذی ہنر لیکر مع کمیدزنگی سالار لشکر کے بصد طیش و غضب قلعہ سے نکلا اور آتے ہی طبل جنگی بجایا پہلوانون نے نعرہ کیا بڑھ بڑھ کے للکارا سیکڑون تلوارین کھنچ گئیں ابر سیاہ لشکر کفار مین برقین چمکنے لگین تلوار چلنے لگی جنگ مغلوبہ ہوگئی اودھر خواجہ عمرو بن امیہ ضمری و مہتر قران و کرب نوجوان بصد غرور و شان مین انھون نے ساتھ ہی حسام انتقام کھینچی اور مثل شیر غضبناک غول مین گھس گئے قتل کرنا شروع کیا جسکے ہاتھ مارا دو ٹکڑے اللہ رے زور و قوت و طاقت کرب غازی صاحب شجاعت و صاحب صولت و شوکت جسکو اٹھا کر زمین پر پٹکا تڑپ کر مر گیا کشتون کے پشتے ہوگئے لاشون کے انبار لگ گئے خون کا دریا جاری ہوا

نظم

ہوئی جنگ مغلوبہ وہ آشکار | کہ صحرا ہوا خون سے لالہ زار | ہزارون اودھر کافر بد شعار

اودھر تین نامی جوان نامدار | مگر چند اجنگ غازی دین | فلک کانپا تھرا گئی سب زمین | ہوا دشت مین خون کا دریا روان

نظر آیا مثل حباب آسمان | وہ تیغ سر افشان کی انکی چمک | چھپکتی تھی ہر بار چشم فلک | جسے ہاتھ مارا وہ دو ہو گیا

غرور و تکبر فرو ہو گیا | کسیکا جدا تن سے سر ہوگیا | دو پارہ کوئی بر جگر ہوگیا | کسیکا کلائی سے پنجہ کٹا

کسی جسم کا سب شکنجہ کٹا | کسیکا جو شانے سے ہاتھ اتر گیا | لڑائی سے منہ پیچھے کو مڑ گیا | لڑائی ہوئی ایسی گھمسان کی

پڑی ذور سے ایک ایک کو جانکی

مگر کرب غازی جو خیال کرتے ہین کہ سہ قدر کافر قتل ہوے ہین اور مجمع کفار کم نہین ہوتا ایک غول مین خواجہ عمرو لڑ رہے ہین اور ایک سمت مہتر قران غول مین خونریزی کر رہے ہین کرب نامدار بصد غرور و وقار ہاتھ مین شمشیر آبدار لیے ہوے قریب سکندر کوفی آپہونچے سکندر کوفی نے جھپٹ کے تیغہ فولادی کا وار کیا کرب غازی نے خالی دیکر ایک ہاتھ قبضہ شمشیر پر ڈالکے جھٹکا دیا کہ ہاتھ سے سکندر کوفی کے تلوار نکل گئی دوسرا ہاتھ کرب نامور نے بند کمر مین ڈالکے گھوڑے سے اکھیڑا اور ادھر بچار کے چاہا کہ زمین پر مارین کہ کمیدزنگی للکار کر قریب آ پہونچا اور آتے ہی تلوار کا ہاتھ مارا کرب غازی سپر جہاری نے سکندر کوفی کو بجائے سپر کیا وار انکا خالی دیا ہاتھ کمیدزنگی کا جو خالی پڑا تلوار ہاتھ سے چھوٹ گئی ہاتھ جھوٹا ہو گیا کرب نامدار نے بایان ہاتھ بڑھا کر مر بند مین ڈالکر اور گھوڑے سے اٹھالیا اور دونونکو چرخ دیا اور کہا او نامرد کافر و بے شرط دونونکو لڑا کر ٹکرا کر کاسہ سر چور کردونگا لعین ایمان لاؤ اسلام قبول کرو دونون نے اسی بلندی پر دست بستہ باواز بلند پکار کر کہا کہ ہم بصدق دل اسلام قبول کیا ادھر لشکر شکست خوردہ نے چادر ہلائی اور امان امان پکارے ادھر سے خواجہ نے آواز دی امان بشرط ایمان جسکو اسلام قبول ہو وہ ادھر دست بستہ چلا آئے امان پائے کچھ لشکری ایمان لائے اور جو رنگ کفر سے سیاہ قلب تھے انھون نے منہ پھیرے اور ہمراہ ارشاد نقب زن اہون کے میدان جنگ سے شکست خوردہ بھاگے ارشاد نقب زن ان سب بھگوڑون کو ساتھ لیکر اپنے قلعہ مین گیا یہان کرب غازی نے ان سب ایمان قبول کرنیوالون کو امان دی سکندر کوفی اور کمیدزنگی کی بھی جان بچائی رہا کیا سکندر کوفی نے مع کمیدزنگی وغیرہ کے قدم مبارک پر بوسہ دیا اور مطیع اسلام بصدق دل ہوے خواجہ اور مہتر قران وغیرہ قلعہ اسکندریہ مین گئے اسباب وغیرہ خوب خواجہ نے لوٹا اور داخل زنبیل کیا پھر خیمہ قلعہ سے لائے اور علحدہ استادہ کیے کرب غازی و خواجہ عمرو و مہتر قران وغیرہ اپنے اپنے مقام پر فروکش ہوے سکندر کوفی کو کرب غازی نے قریب اپنے خیمہ کے رکھا جب شب ہوئی خواجہ عمرو برائے شکار کسیطرف گئے مہتر قران ہوا کھانے کو اپنے خیمے سے نکلکر چند قدم ٹہلنے لگے کہ ناگاہ ایک جوگن حسین و خوبصورت منہ پر بھبوت ملے ہوے جیسے ہلکے ملکے ابر سپید چاند سر پہ اندوہ سنہری بال کالے کالے لٹ بکھرے ہوے انکا کالون سیہ پوش تا کمر جھپکا بال بالمین گرفتہ دل عاشق خستہ جگر سلیمان کالی ہاتھون مین مندرے سونے کے جڑاؤ کانون مین

یاقوت و زمرد کی طرح دونوں کی لگے ہیں جوڑا تھا بندھا ہوا جوبن ابھرا ہوا سینہ تنا ہوا چہرہ کھبو کا بنا ہوا دوش پر بیں ہاتھ کی انگلی سے چھڑی ہوئی
چال مستانہ ناز و انداز معشوقانہ شعلۂ عزت آفت ہر قیامت کج ادائی میں لگی

ہاتھ سے تھام لے دل دیکھ لے گر عاشق زار
لال آنکھوں میں وہ ڈورے کہ کرین دل کو فگار

آنکھیں دونوں وہ نشیلی کہ خدا خیر کرے

حشر برپا کرے ہر گام پہ وہ ہفتو رگی
دل تیغ نگہ عاشق جانباز و صبر

سینہ نفیس سفید جوبن کا ابھار
بادۂ جوش جوانی کا وہ آنکھوں میں خمار

غرضکہ وہ جوگن بیتابانہ قدم اٹھاتے ہوئے مستانہ بے تکلف خیمہ میں کرب غازی کے پاس آئی کرب غازی نے اسکو دیکھکے کہا تو کون ہے سچ بتا یہ کہکے ہاتھ اسکا پکڑ لیا اس جوگن نے ناز و ادا سے کرب کی گردن میں باہیں ڈالدین اور کہا میں فتانہ دختر اسکندر کوفی ہوں تمپر جان و دل سے عاشق و فریفتہ ہوں کوئی صورت تمہاری خدمت میں آنیکی نہوتی تھی اب شکل جوگن آئی طالب وصل مبتلائے جدائی ہوں قرار دل بیتاب کو دیجیے شربت وصال عطا کیجیے یہ کہکے سب لباس جوگنی اتارا صورت اصلی دکھائی کرب غازی کو بہت بھائی دیکھتے ہی جمال جہان آرائے فتانہ مفتون و بیقرار ہوئے وہ حسن و جمال اسکا چہرہ مثل آفتاب درخشان رخسارے رشک ماہ تابان زلف گرہ گیر رشک سنبل عاشقوں کے دل پھانسنے کی زنجیر ابرو خمدار ہلال عید یا اونچی ہوئی تلوار مژگان ناوک دلدوز جسمیں سے عاشق کھنچے آہ جگرسوز لعل لب دونوں یاقوت کے ٹکڑے گوہر دندان موتیوں کی لڑی چاہ زنخدان وہ جسمیں عاشق غوطے کھائے کبھی نہ ابھرے سینہ چاندسا گرد گندہ سے بھرا ہوا جوبن ابھرا ہوا بیت جوانی کا یہ عالم وہ جوبن غضب ہے کہ عاشق جو دیکھے ہو دل پر تعب ہے کرب غازی کا دل بیچین ہو گیا بیساختہ آغوش میں لیا فتانہ نے کہا میں اسلام قبول کرکے عقد حلال سے مسلمان ہوتی ہوں اس بکارہ کے فریب و مکر کو نہ سمجھے غرضکہ چند ساعت مشغول لہو و لعب میں کرب غازی کو بعد تھوڑی دیر کے وہ فتانہ کسی حیلہ سے اٹھی اور کسطرف گئی جہاں اسکا باپ تھا اسکو اٹھاکر لے بھاگی اب خواجہ اور مہتر قران جو آئے خیمے میں کرب غازی کے کرب غازی نے کہا ای خواجہ ابھی ایک جوگن آئی تھی نہیں معلوم کدھر چلی گئی خواجہ نے کہا اسکندر کوفی کو تو نہیں اٹھا لیگئی خواجہ نے جو جاکر دیکھا تو اسکندر کوفی نہیں ہے خواجہ نے کہا ای کرب غازی وہ فتانہ بیٹی اسکندر کوفی کی تھی اپنے باپ کو اٹھا لیگئی یہ سنتے ہی کرب غازی اٹھ کھڑے ہوے اور کوچ کی تیاری کی قلعہ ارشاد نقب زن پر چڑھائی کی اور کمیدزنگی کو قلعہ اسکندر پر چھوڑدیا اور جو سرداران مدار و پہلوانان جرار اسلام قبول کرکے ایمان لائے تھے انکو کرب غازی نے ہمراہ لیا وہ تھوڑا لشکر آراستہ کرکے طرف قلعہ ارشاد نقب زن کے چلے در قلعہ پر جو پہونچے ارشاد نقب زن کو خبر ہوئی اسنے بھی اپنی فوج کو درستی کا حکم دیا طبل بجوایا جاوش نے صدا دی کہ آج سب سرداران نامور و پہلوانان پر جگر ہشیار رہے کارزار چست و چالاک و بیباک ہو جائیں کہ کل لشکر اسلام و غازیان خوش انجام سے مقابلہ ہے خواجہ عمرو بن امیہ ضمری ساعید خنجر گذار مہتر قران سلحیا طرار کرب غازی شیر حجازی ساد لاور وغیرہ کا سامنا ہے جاہیں عزیز نہ کرنا دل لڑادینا اندر قلعہ کے تیاری جنگ لشکر ہوا کی طبل دف و دہل کی آواز آئی باہر قلعہ کے وسیع میدان میں خیمے لشکر اسلام کے برپا ہوے سرداران اولوالعزم و غازیان عالیشان یہاں آئے خیموں میں ہشیار آکر و مقتل کفار میں شب کا وقت کرب غازی اپنے خیمہ میں ہیں خواجہ عمرو و مہتر قران طلایہ لشکر میں مصروف ہیں وہاں دختر اسکندر کوفی شکل اپنی تبدیل کرکے پوشاک فاخرہ پہنکر زیور مرصع کار سے مزین ہوکر ایک پری کی صورت بنکر قلعہ سے نکلی اور نقب باہر سے دیکر خیمۂ کرب غازی میں آئی اور نقب کا دہنہ خیمہ کرب نامدار میں چھوڑا اسوقت کرب غازی جاگ رہے تھے آواز کان میں زمین کے ترقنے کی آئی انھوں نے خیال کیا کہ زمین پھٹ گئی ایک شکل نمایان ہوئی عقل سے سمجھے کہ کوئی عیار لشکر کفار کا نقب دیکر آیا ہے کہ آہٹ پانوں کی معلوم ہوتی ہے کرب غازی نے آنکھیں نیم واکرلیں اپنے کو سونے والوں میں شمار کرکے خاموش لیٹے رہے فتانہ دختر اسکندر کوفی مکارہ نے دہنہ نقب سے سر نکالکر دیکھا معلوم ہوا کہ کرب نامدار بیدار نہیں سوتے ہیں یہ مکارہ دہنہ نقب سے نکلی اور فی زمین بیہوشی بھرکر قریب کرب غازی کے آئی اور چاہا کہ جھک کے نے پھونکوں اور کرب غازی کو بیہوش کردوں کہ فوراً کرب غازی نے ہاتھ کلائی پر زور سے بقوت شیرانہ ڈالا اور ہاتھ پکڑ کے اٹھ بیٹھے کہ فتانہ نے نخرے اور غمزے کرنا شروع کیے ادی وہی ہائے ہائے ہاتھ ٹوٹا جاتا ہے پہنچہ کے پاس سے اکھڑا جاتا ہے میں صدقے گئی چھوڑدو کوئی عورت سے ایسا زور کرتا ہے کلائی پہنچہ اس قوت سے دھرا ہے دم نکلا جاتا ہے جان پر بنی ہے جہرے پر مردنی ہے میں تمہاری شیفتہ ہوں دل سے فریفتہ ہوں کرب غازی نے کہا او مکارہ تو مجکو فریب

دینے آئی ہو ایکمرتبہ تو مکر سے اسلام قبول کرکے دغا دی اب پھر وہی فریبانہ باتین کرتی سر قدمون پر دھرتی ہو اب مین کب فقرے مین آتا ہون اور جعلسازی مین پھنستا ہون بیٹھ چرخہ اوتنے برائی مین ڈالکر سرگردان کیا ہو رہ تو جا مین تجھکو تیغ کرتا ہون شمشیر آبدار تیرے گلے پر دھرتا ہون فتانہ فتنہ انگیز آفت وبلا خیز گھبرائی تازہ فقرہ گڑھا اور کہا اے کرب نامدار شہسوار عرصۂ کارزار مین نے ایک خواب دیکھا ہے کہ اس خیال نے مجھکو بہت پریشان کیا جناب ابراہیم خلیل اللہ نے فقرہ حسرت افزا دیا تمہارے عشق مین ہم بسمل تو مین پہلے ہی سے تھی اب زیادہ بیقرار ہوئی خلیل اللہ فرماتے ہین او فتانہ کرب نامدار کے پاس جا اسلام قبول کر بصدق دل ایمان لا اسیر کو اور سردار دنکو رہا کر اسیری نجات اسی مین ہے لہذا برائے عفو تقصیر وبحصول دولت اسلام حاضر ہوئی ہون سوائے اسکے کشش الفت وشوق مواصلت آپکا اس شفقت سے لایا ہے اب دست بستہ عرض کرتی ہون نقش قدم حضور پر سر افتخار دھرتی ہون خطا کو معاف کیجیے جان کو بچا دیجیے درحقیقت مین آپ سے بے منفعل ہوتی ہون اور توبہ کرتی ہون بصدق دل ایمان لاتی ہون سر نیاز پانون پر جھکاتی ہون آپ میرے ساتھ چلین سردارون کو رہا کرین تمہارے دلی لونڈی کی بھی بر لائین تمام عمر خدمت حضور مین رہونگی اطاعت سے آپ کی سرتابی نہ کرونگی اس فتانہ فتنہ انگیز قیامت نے ایسے ایسے فریبانہ کلام اور ایسی ایسی باتین بناکے جھوٹے جھوٹے دم دیے کہ کرب حق شناس فیض اساس سمجھے کہ یہ سچ کہتی ہے اور اب اسلام بصدق دل قبول کریگی دغا نہ کریگی یہ سوچ سمجھ کے ہاتھ اسکا چھوڑ دیا اور بہ شفقت پاس اپنے بٹھا لیا اس خیمہ مین اسوقت کوئی نہ تھا تنہا تھے تخلیہ کی صحبت شروع کی دور جام جہان نما گردش مین آیا شراب ارغوانی کے دور چلنے لگے نشہ چڑھا رنگ بدلنے لگے فتانہ نے گلابی اٹھا کے ایک جام لبریز کیا بیہوشی ملا کے ہاتھ مین لیا اور ناز سے باہین گردن مین ڈالدین اور کہا شعر اے یار گلعذار ہمارا لہو پیے * گر پی نہ لے بشوق یہ ساغر شراب کا

کرب نامدار نے بسرور وشادمانی جام لبالب بادۂ گلرنگ فتانہ کے ہاتھ سے لیا اور یہ شعر ورد زبان کیا شعر گر یار مے پلائے تو پھر کیون نہ پیجیے * زاہد نہین مین شیخ نہین کچھ ولی نہین * پھر وہ جام ہونٹھون سے لگا کے غٹاغٹ پی گئے انجام کا خیال مطلق ذہن مین نہ آیا پیتے ہی تڑاق سے کرب بیہوش ہوگئے فتانہ اٹھی جلد جلد فرش کی چاندنی اٹھا کے پشتارا باندھا اور اسی نقب کی راہ لیکر روانہ ہوئی جلدی جلدی نقب سے نکلی اور صحرا طے کرتی چلی رخ طرف قلعہ ارشاد نقب زن کے کیا اگر سیدھا رستہ چھوڑ کے پھیر کا رستہ لیا ناگاہ اس جنگل مین پہلو کی جانب سے کسی شیر کے ڈکارنے کی صدا آئی فتانہ بہت گھبرائی دلمین ڈری چل نہ سکی پانون بھاری ہوگئے گویا لنگر پڑ گئے آخر تھم گئی پیچھے پھر کے جو دیکھا مہتر قران چلا آتا ہے وہی شیر کیطرح ڈکارتا ہے فتانہ کا دم نکل گیا کلیجا دہل گیا سمہ سست گیا خون خشک ہوا چہرہ اتر گیا قوت دل کا اثر گیا بولی کہ دیکھیے اب کیا ہوگا قتل کریگا یا گرفتار کریگا مہتر قران نے اسکو دیکھا جھپٹ کے قریب آگیا فتانہ کی کلائی تھامی یہ پشتارہ دوش سے رکھکے بیٹھ گئی مہتر قران نے پہچانا کہا او بڑی فتنہ انگیز کو کرام حملہ بتلا ہمین کیا ہے کہان سے لائی ہے کسپر قیامت ڈھائی ہے فتانہ نے کہا اے میری جان مہتر قران تیرا استاد خواجہ عمر وہ میرا عاشق ہے مگر مجھکو اسکی طرف مطلق رغبت نہین میری تجھپر جان جاتی ہے تجھسے بوے وفا آتی ہے تو میرا وصل قبول کر دل عاشق نہ ملول کر مہتر قران نے نہ مانا کہا او مکارہ تو کیا بیہودہ بکتی ہے میرے ساتھ بھی عیاری کی باتین دغابازی کی گھاتین کرتی ہے مین کب تیرے فریب مین آتا ہون مین خود ایسے شعبدے صدہا بناتا ہون وہ کرب نامدار بھولا بھالا تھا جو تیرے مکر مین آگیا دیدہ ودانستہ دھوکھا کھا گیا یہ کہکے مہتر قران نے کمند کے حلقہ مین باندھ کے گرفتار کیا اور پشتارہ کھولا دیکھا کہ کرب نامدار نشہ شراب مین سرشار بیہوش ہے جی مین تو آیا کہ ایک بغدا اٹھا کر مارے کہ دو ٹکڑے ہو مگر کچھ سوچ چپ ہو رہا جب بعد تھوڑی دیر کے کرب غازی کو ہوش آیا مہتر قران نے اٹھا کے بٹھایا کرب غازی نے کہا یہ کیا مین یہان کہان مہتر قران نے عرض کی اے شہسوار میدان یکہ تازی وائے کرب غازی آپکو فتانہ پشتارہ باندھ کے اٹھا لائی مین اس جنگل مین سیر کر رہا تھا مین نے اسکو دیکھا گرفتار کیا پشتارہ چھین کے آپکو ہوشیار کیا یہ سنکے کرب غازی مع مہتر قران وفتانہ اپنے خیمہ مین آئے خواجہ عمر کو خبر ہوئی وہ بھی تشریف لائے فتانہ کو بہت لعنت ملامت کی اور کہا او مکارہ یہ جعلسازی پھر تو نے دغا کی اور فریبانہ ایسی باتین بنائین کہ مجھکو یقین آگیا ہے شرط تجھکو قتل کرون فتانہ نے کہا اب معاف کیجیے طالب امان اور معتقد ایمان ہون اب مین قسم کھاتی ہون طریقہ اسلام بجا لاتی ہون مجھکو آئین دین اسلام تعلیم کیجیے دامن جامہ اسلام مین چھپا لیجیے کرب غازی نے کہا تو ہر مرتبہ یہی کہتی ہے یہی تیری بات کا

کیونکر یقین آئے کہ شک دل سے نکلجائے اُسنے کہا کہ مین ابھی آپ کے دل کا شک نکالدونگی وہ خدمت بجالاؤنگی ایک رقعہ لکھا اور ایک آدمی کو دیا کہا کہ جا قلعہ ارشاد نقب زن مین اور میرے باپ اسکندر کوفی کو دیدینا مضمون اُس رقعہ کا یہ تھا کہ ای پدر عالی مقدار وای سرگروہ لشکر کفار مین نے کوئی عیاری اُٹھا نہین رکھی مگر کسی عیاری کا اثر عیاران لشکر اسلام پر نہوا حقیقت مین یہ لوگ بڑے بہادر و جرار ہین کشندۂ لشکر کفار ہین یعنی مین نے تو اسلام قبول کیا بصدق دل مسلمان ہوئی لات و منات پر لعنت کرتی ہون ایسا سوا خداے نادیدہ کے کسی سے نہین ڈرتی ہون آفتاب دین اسلام نے جلوہ گری کی دیدۂ قلب روشن و منور ہوگیا اب تم سب سرداران لشکر اسلام کو ہمراہ کر کے ساتھ اپنے لے آؤ دیر نہ لگاؤ والسلام یہ رقعہ ایک آدمی لیکر قلعہ ارشاد نقب زن مین گیا اور اسکندر کوفی کو دیا اسکندر کوفی پڑھتے ہی اس رقعہ کے اُٹھ کھڑا ہوا اور سب سردارون کو ہمراہ لیکر خدمت فیضدرجت کرب ذی مرتبت مین حاضر ہوا بعد بجا آوری آداب سلام و قدمبوسی فیض التیام عرض کی ای حق شناس فلک اساس رہنماے دین اسلام کرب نیکنام غلام ناکام امیدوار عفو خطا پر ترقی فیض و عطا ہی گناہ بحل کیجیے تقصیر بخش دیجیے اب غلام خدمت مین حاضر رہیگا اطاعت سے سرتابی نہ کریگا القصہ کرب شیر گیر نے بعد عفو و توقیر عفو تقصیر کی قواعد دین اسلام تعلیم فرماے اور مع سرداران نامدار و دلیران ذی وقار کوچ کر کے رُخ طرف لشکر امیر با توقیر کے کیا

## اب دو کلمہ داستان شوکت بیان گاؤ لنگی کا سوار کا فوج لیکر لشکر امیر با توقیر پر شبخون مارنا اور جنگ و جدل بلکہ جنگ مغلوبہ ہونا رات سے اور صبح تک اور صبحکو کرب غازی مع سرداران نامی کا جنگ مین شریک ہونا پھر آخر کار ایک نقابدار زمرد پوش کا اس لڑائی کو فتح کرنا پھر عیاریان خواجہ عمرو وغیرہ کی اور رہائی امیر با توقیر کی

ادھر ہی تو ای ساقی جنگ جو / پلاتا نہین کس لیے آج تو
مجھے ہی سے لالہ گون کی تلاش / یہ باتین ہین تیری بہت دلخراش
ہی شبخون کا سامان میخانہ مین / ارے دور گردون ہی پیمانہ مین
وہ ڈھالونکی چھائی ہوئی ہی گھٹا / چمکتی ہین تلوارین بھی برق زا
سبو ہین نہ خم ہین نہ شیشے ہین یان / نہ ساغر نہ جام مئے ارغوان
ہجوم آج رندون کا ہی رات سے / یہ جنگ و جدل ہی تری ذات سے
ہر اک موجۂ می ہی تیغ قضا / لنڈھادی ہی مینا ہی خون بہا
یہ اُلٹے ہوے جام ہین یا حباب / ہر اک کاسۂ خم ہی گرداب آب
تلاطم مین ہین کشتۂ می فروش / شجاعت کا رندون کو ہی آج جوش
گلہ تجھسے کیا خیر وہ می پلا / کہ لون ساقی قدردان سے صلا
مگر شرط یہ ہی نہ کیجیو دریغ / نہین آج چمکے گی اپنی بھی تیغ
زمرد کا جام اور مئے لالہ رنگ / ضیا بار ہو جلوۂ شوخ و شنگ
نہ کر ساقیا مجھسے عیاریان / کہ ہین فتح کی آج تیاریان
رہائی کی تدبیر ساقی بتا / لگا محتسب کا کہین تو پتا
طبیعت نہ کر ای سحر اپنی سست / جوا علی ہو مضمون تو بندش ہو چست
اشعار تری کاکل مین پہنسا ہی دل جوان و پیر کا / سیکڑون آزاد ہی پابند اک زنجیر کا
وصف چشم یار مین یارا نہین تقریر کا / جاے خاموشی ہی عالم سحر کی تحریر کا
عالم منطق مصور ہو تری تصویر کا / منہ کتابی قطعی ہی خط حاشیہ ہی سیر کا
کس خوشی سے دوڑ کر عاشق کٹا دیتے ہین گلے / نقش جب ای ترک جوہر ہی تری شمشیر کا
جانب چرخ مقوس آہ ہوتی ہی روان / یہ گمان اک دن نشانہ ہی ہمارے تیر کا
جو کہ لکھا خوب لکھا دست کس کا ہوتا اگر / چومتا مین ہاتھ اپنے کاتب تقدیر کا
گوش گل رخسار لالہ چشم نرگس سرو قد / باغ کا تختہ بھی صفحہ ہی کوئی تصویر کا
عاشقون کی خون سے رہتی ہی لیکن سرخ رو / دیدۂ مریخ جوہر ہی تری شمشیر کا
زندۂ جاوید ہین قربانیان تیغ عشق / سر کا کٹنا جانتے ہین ہم بنا اکسیر کا
ہجر کے صدمے سے خوبی عشق کی ظاہر ہوئی / زخم کی ایذا سے جوہر کھل گیا شمشیر کا
نوش مے صفرا کرے خون گنہگاران عشق / پھول سے رنگین ہی پھل آہ تری شمشیر کا
غش کرنیکو وہ کان حقیقت سے مجھے لوایا گیا / حلق بسمل ہی ہر اک حلقہ مری زنجیر کا
رو دشنۂ دشمن کا لون پاپوش سے کیجے فگار / جیسے سلہٹ کی سپر ہی زخم ہو شمشیر کا
کشتۂ تیر فرہ ہر تیغ ابرو بھی چلے / اہ شکار انداز ہو چہرہ گل اس نخچیر کا
رول منہ پرواز قاتل کا سپر کیطرح سے / مرو کے چہرے کا زیور زخم ہی شمشیر کا
معرکہ مین ہاتھ قاتل کی کمر مین ڈالیے / لیجیے دامن سر میدان گریبان گیر کا
شعر فرازندہ و جاہلان علم / نوشتند این ماجراے اہم

معرکہ آرایان میدان کارزار خونریز و نبرد آزمایان دشت قتال جنگ و جدال غلغلہ خیز رزمگاہ قرطاس خالک مین برق شمشیر قلم شجاعت کو بزور طبیعت آبدار بمدد شیر و سرو کاریون چمکاتے ہین کہ جب بختیارک نابکار و غایبشہ مکار کو معلوم ہوا کہ لشکر اسلام فی الحال جمعیت

سرداران نامور و ظالم آوران پیر جگر مع اسیران تو قید سے خالی ہیں کہ یہ بہادران نامی چوری گئے ہیں گاؤ و لنگی گاؤ سوار سے بختیارک نے کہا کہ ایسا وقت پھر ہاتھ نہ آئیگا جو تو لشکر اسلام سے پیش پایگا شبخون مار کر قتل و قمع کر ورنہ کر بموجب ترعیب و تحقیق کے سوختہ آتش کفر و نفاق یعنی بختیارک سگ کے گاؤ و لنگی گاؤ سوار نے سامان شبخون مار کا آسیدن کیا اور تمام لشکر کفار کو حکم دیا کہ جلد کمر بندی ہو اور چست و چالاک اور درست بسلاح جنگ ہوں کہ لشکر اسلام پر شبخون مارنے کو چلتے ہیں یہ کہکے گاؤ و لنگی گاؤ سوار اٹھ کھڑا ہوا اور بیس ہزار پیادے و سوار اپنے ہمراہ لیکر لشکر اسلام پر آپڑا اور شبخون مارا لشکر اسلام مین جوانان شیر دل و سرداران صف شکن اپنے خیمون مین بیخبر تھے بادشاہ بارگاہ فلک جاہ مین مشغول بہ آرام خاص تھے یکایک غلغلہ ہوا اسپ دلاور تلوارین باندھ کر خیمون سے نکل پڑے جدال و قتال ہونے لگی بجلیان تلوارون کی چمکین تلوار چلنے لگی تاریک شب مین یہ معلوم ہوتا تھا کہ اپنون کو مارتے ہین یا حریف کا دل تنگ کرتے ہین جسکو ہاتھ مارا وہ مکڑے کیا سر کٹا کسی کے ہاتھ سے

نظم

| | | | |
|---|---|---|---|
| وہ تاریک شب اور وہ جنگ عظیم | کوئی نیم بسمل کوئی دل دو نیم | کوئی تھا لگد کوب وہ ہاے اجل | |
| سکتا تھا کوئی نہ اپر دغل | بزن بر بزن کی صدا تھی بلند | روان سر پہ تھی تیغ و گرز و کمند | بجز مار کیا جاتا تھا کوئی |
| نہ اپنے کو پہچانتا تھا کوئی | روان خون کی سیل تھی ہر طرف | ہوا کشت و خون ہوگیا صف بہ | کہیں سیل بہ ہوگا تھا کہیں |
| پتا تن کا تھا اور نہ سر کا کہیں | ہر اک کی زبان پر تھا بس مار مار | تھا اک گرم ہنگامہ گیر و دار | ادھر کے ادھر ہو گئے تھے سوار |
| صفین درہم و برہم ابتر قطار | گرج پہلوانون کی مانند رعد | چمک تیغ کی ایک کے ایک بعد | سحر شب کو ایسی لڑائی ہوئی |
| برابر صفون کی صفائی ہوئی | | | |

ایسی جنگ مغلوبہ شبخون نے کرنے سے ہوئی اور ہنگامہ اور صداے گیر و دار بلند ہوئی کہ بادشاہ جہان پناہ بارگاہ فلک جاہ مین بیدار ہو گئے اور گھبرا کے اٹھ بیٹھے تلوار لیکے باہر بارگاہ کے نکل آئے مگر تاریکی شب مین کچھ دکھائی نہین دیتا کہ یہ کون لوگ ہین کہ خیمے کارزار ہے بلند صداے گیر و دار ہے حیران ہوے کیا کیا جاے آخر کار حکم دیا کہ مشعلین لاؤ جلد روشن کرو چار طرف روشنی ہوئی اب جو مشعلین روشن کی گئین تو دیکھا کہ جوانان بربری سے جنگ عظیم ہے غازیان دین اسلام صد ہا دل دو نیم ہین جا بجا خون کے برنالے جاری ہین دو نون کو جان سے کھلا سے سرون کے ڈھیر تنون کے لشتارے پڑے ہین لشکر اسلام کے سپاہی کشتہ ہیں کہیں پڑے ہین مگر طرف آسمان کے جو خیال کیا معلوم ہوا کہ صبح بھی قریب ہے بادشاہ کو اک ہراس ہوا کہا کہ غفلت مین لشکر بربری گاؤ لنگی گاؤ سوار لیکر آپڑا ہے شبخون مارا خدا خیر کرے اور فتح یابی ہاتھ آئے اسی تردد و فکر و ہنگامہ مین صبح ہو گئی روشنی مہتابان کسیقدر پیدا ہوئی اب ایک ایک کو ایک ایک نے دیکھا بخوبی پہچانا کہ گاؤ لنگی گاؤ سوار بجماعت کثیر بربری لیے ہوے ہنگامہ کر رہا ہے کشت و خون ہو رہا ہے تلوار پر تلوار چل رہی ہے ہر قدم پر خون کی جا بجا ندی بہہ رہی ہے غازیان دین و جوانان خوش آئین کے رخ پھرے ہوے ہین کفار غلبہ کرتے چلے آتے ہین بادشاہ نیک نہاد سعد بن قباد شہریار بعد استغفار مضطر و بیقرار ہوے اور درگاہ الہی مین طرف آسمان ہاتھ بلند کر کے دعا کی کہ اے پیدا کنندہ عالم و عالمیان و اے بخشندہ معصیت گنہگاران الٰہی ناخداے کشتی نوح غریبان اے لنگر جہاز دریاے مصیبتان اس موج بلا بحر آفت سے نکال اس گروہ ظالم کفار ان کو جلدی ٹال

نظم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہوں منتظر میں رحمت رب جلیل کا | بیڑا لگا دے پار غریق ذلیل کا | راہ عدم کو جاتے ہین خاموش قافلے | بے جرس ہے یہ غبار اس سبیل کا |
| عاجز نواز دوسرا تجھسا کوئی نہیں | رنجور کا انیس تو ہمدم علیل کا | باغ و بہار آتش نمرود کو کیا | مشکل کے وقت حامی ہوا تو خلیل کا |
| موسیٰ کو تیرے حکم سے دریا نے راہ دی | فرعون کو غریق کیا رود نیل کا | طوفان مین ناخدا ہی کشتی نوح کی | حقا جواب ہی نہین تجھسے کفیل کا |
| سائل ہوں تجھکو قبضہ کم و بیش کی نہین | مختار ہے کریم کثیر و قلیل کا | کوتاہ بیان کمند ہی عاجز ہے زد بیان | باعث مراد عرش ہے رب جلیل کا |
| آواز تیرے عدل کا ہے بسکہ گوش زد | پشہ سے زور چل نہین سکتا ہے فیل کا | دیکھا تو خار و گل کا ستم ایک شاخ ہے | دل توڑتا نہین تو عزیز و ذلیل کا |
| یارب مجھے بھی کافرون سے جلد دے نجات | جز تیرے اب کفیل ہے کون اس ذلیل کا | | |

بادشاہ جمجاہ سعد بن قباد شہریار نے جو تڑپ کر مناجات کیا فوراً اثر دعا ہدف اجابت پہ پہونچا ناگاہ جانب بیابان سے گرد اڑی اور زمین کو لرزہ ہوا آسمان تھرایا جب دامن گرد چاک ہوا اور بگولہ خاک ہوا دیکھا کہ سواران پر جگر و جوانان دلاور نمود ہوے اور دہن مین صدا و نعرہ کرب غازی شیر حجازی ہوا نعرہ کرب غازی کر کے شہسوار دلیر نامدار لشکر کفار پر ٹوٹ پڑے اور ساتھ ہی اُسکے دو ہزار

نعرہ آور ہوا کلیجے کفاروں کے دہل گئے شعلۂ نہیب مردانہ سے ناری جل جل گئے نعرۂ لندھور جزیرہ ہائے دیار اگر فتم تا بہ ہندوستان ٭ اگر نامم ہمیدانی منم لندھور بن سعدان ٭ بعد اسکے فواتیس ابھی نعرہ ہوا نعرۂ خواجہ عمرو عمرم کہ کلاہ از سر قیصر بہ برم ٭ خال رخ خاقان بدا خنجر بہ برم ٭ در محفل خسروان چو گروم ساقی ٭ جام و قدح وسبو وساغر بہ برم ٭ ساتھ ہی نعرۂ خواجہ عمرو بن امیہ ضمری عیار عیاران و افسر خنجر گذاران کے نعرۂ مہتر قران بھی ہوا نعرۂ مہتر قران سریع السیر چون باد بہاری ٭ جہان سر ہنگ در خنجر گذاری ٭ ہمیدان اژدر آتش فشانم ٭ منم مہتر قران شیر ژیانم ٭ بعد انکے اور جتنے پہلوانان ہمتن و جوانان لشکر شکن تھے سبکے برابر سے نعرے پر نعرے ہوئے تلواریں کھینچے سرد ہیان تیغہ سر آشوب لے لیکے آپڑے اور لشکر کفار میں خٹ پٹ ہو گئے تلوار چلنے لگی مثل برگ خشک کے تن قد سے اڑنے لگے ہوائے جانستان چلی شعلۂ شمشیر غازیان دین سے بستی کفر کی جلی کشتوں کے پشتے سروں کے انبار ہوگئے ہزاروں کفار نیتوں کے ڈھیر جاسدوں کی قسمت کا پھیر غازی خون میں نہائے ہوئے زخم از سرتا پا چشم پر کھائے ہوئے گھاؤ زخم کی بدرقیا پہنے ہوئے اسپر یہ طرہ کہ تلواریں تولے ہوئے مشغول ہیں دمغیں جانتے ہیں سپاہیوں کو ہٹاتے ہیں بدن تیر و نیزہ و شمشیر سے چھلنے ہوئے مگر شجاعت کی امنگ میں تھے جس غول پر آپڑے وہیں جس کے سر اڑا دیے ایک ایک نے بہتر سکے پرے نیا دیے اس سلطے سے دلاور بہادر جرار نمودار صف شکن تیغ زن نامی دلیر رزمگاہ کے شیر شجاعت وہمت صولت وشوکت سے لڑتے ہیں مگر غالب نہیں آتے کفار شکست نہیں کھاتے دل انکے ہراسان ہوئے جاتے ہیں دیکھ دیکھ کر رنگ جنگ گھبراتے ہیں ناگاہ ایک سمت سے ابر زمردی اٹھا اور چشم زدن میں پھیلا دامن تق گرد چاک ہوا فلک نیلی فام کے مانند رنگ خاک ہوا دیکھا کہ ایک سوار نقابدار زمردپوش بصد جوش اس ہیبت سے نعرہ کرتا ہوا گھوڑا اڑائے ہوئے چلا آتا ہے تسمہ لگام خوش خرام کا زیر ران نیزہ ایک ہاتھ میں تانے ہوئے پنجۂ قضا شیم بصد جاہ و حشم دست میں تولے ہوئے سپر بر پشت کمان بر دوش ترکش بر کمر یہ نعرہ جانگزا کرتا ہوا اسمت عدو آیا باش او کافران بربری ٭ شعلہ بسوزد خرمن ہستی جہان برق تپان آمدہ ٭ دیا این گلہ روباہ را شیر ژیان آمدہ ٭ بیت آن نہ من باشم کہ روز جنگ بینی پشت من ٭ آن منم کاندر میان خاک و خون بینی سری ٭ یہ نعرہ کرتے ہی وہ نقابدار زمردپوش و شہسوار ذی ہوش پنجہ کھینچکے آپڑا اور قتل وقمع کرنے لگا شعر لگایا ہاتھ اسکو اسکو دو اٹھا اسکو دے مارا

ادھر آیا ادھر آیا ہے مارا اُسے مارا بھگا
وہ بھاگا گر نصف چہرہ کٹا
تو گھوڑے نے لینڈی ہی ہانک دیا

جسے ہاتھ مارا وہ دو ہو گیا
جو نہ ہی طرف کو کوئی آپڑا
ڈپٹ کر جدھر گھوڑے کو آگیا

غبار حسد سب فرو ہو گیا
سروہی کا ہاتھ اسپہ پورا پڑا
سحاب اجل بس وہیں چھا گیا

جھپٹ کر لگا جیسے بجھا
کوئی جیسے گر آگیا نا بکار
نقابدار زمرد پوش کی تلوار

کیا تھی گویا ملک الموت کا پنجہ تھا جسپر پڑی آ سکنے پانی بھی نہ مانگا و لیا تلوار نے اپنے گھاٹ اُتارا وہ بیچارہ پیاسا ہی سدھارا ایمان تلوار سے کٹ کٹکے بار بار گرنے لگا وہان جہنم پیٹ بھرنے لگا مالک خوشی خوشی ہاتھ بڑھاتا ہر دس دس بیس بیس کو پکڑا تا ہے اللہ رے نقابدار زمرد پوش کی جنگ پر بڑے نامی بہادر و پہلوان زبردست جان سے تنگ ادھر تو گم گشتوں کا نعرہ کر کے روباہوں کا دل بڑھانا ولولہ دلا دلا کے لڑانا ادھر نقابدار زمرد پوش کا تلوار کرنا پناہ بذات خدا لشکریان بربری کے دانت کھٹے ہوگئے جان پر بن گئی لڑنا کیسا بھاگنا دشوار ہو گیا وہ جنگ عظیم ہوئی روح جسم میں دو نیم ہوئی وہ تلواروں کی جھنکاریں نیزوں کی ڈانڈوں کے تڑاقے تیروں کے سناٹے ایسا کشت خون ہوا اس ترک فلک پر خون کی چھینٹیں پہونچیں قبائے زمین دشت لالہ گون ہوئی جلاد فلک کانوں پر ہاتھ رکھکے کانپنے لگا عقرب نیش زنی اپنی بھول گیا طرقہ وحشت آنکھوں کے نیچے پھرنے لگا زحل برج حمل میں چھپ گیا عطارد نے قلم روک لیا تلواروں سے غازیوں کی وہ گھمسان پڑا کہ دشت ہر دلیران ترسان ہوا شعر چقا چاق خنجر بگردون رسید ٭ زمین وسنان خون بہ جیحون رسید ٭ گاؤ لنگی گاؤ سوار نے جو تلاطم دریائے کارزار کا دیکھا بس حواس باختہ ہوئے گھبرا گیا جان پر بنگئی بھاگا دم دبا کے مثل روباہ کئی ہزار کا خون ہوا باقی لشکر اپنے سردار بھگوڑے کے ساتھ بھاگ کے مع سردار قلعہ میں گھس گیا جو ادھر ادھر تا بیچہ رہ گئے انکو غازیوں نے تہ تیغ کیا امن و امان ہوئی کفاروں سے

نجات ملی تسلط ہوا لشکر اسلام ادھر پھر انقابدار زمرد پوش گھوڑے کی باگ پھیر کر خواجہ عمرو کے قریب آیا اور نیزہ اٹھا کر سینہ خواجہ کیطرف اشارہ کیا اور کہا ای عمرو ہمارے کہنے پر تو نے عمل نہ کیا امیر با توقیر کا پتا نہ لگا جستجو سے غافل رہا تیرے کیا ہوش و حواس مین فرق آیا اگر سروز بتا کید تجھسے کہدیا تھا اور ابتک امیر کا پتا نہ لگا اب اسی مین خیر ہی تجکو تین دن کی مہلت دیجاتی ہی کہ اس درمیان مین جسطرح جسے ہوسکے امیر با توقیر کا جلد پتا لگا اور کوشش وجستجو کر کے رہا کر لا نہین تو قسم اسی پیدا کنندہ معبود ازلی وابدی کی یہ نیزے کی انی تیرے سینہ کے پار ہوگی برچھی موت کی کلیجہ کے دوسار ہوگی یہ کہکے وہ نقابدار زمرد پوش ایک سمت کو گھوڑا اڑاے چلا گیا خواجہ ہمہ تن تھر تھر مثل بید کے کانپنے لگے کہتے تھے یا خدا یہ نقابدار مجکو بیشک مار ڈالیگا اگر امیر کا پتا نہ لگا اور نہ رہا ہوکر آئے تو یہ نقابدار زمرد پوش مجھے چھوڑے گا نہین تلوار سے ٹکڑے اڑا ڈالیگا جو کہہ گیا ہی وہی کریگا یہ نیزے کا پھل سینہ کے پار ہوگا الغرض بادشاہ جمجاہ اپنی بارگاہ مین آئے اور سرداران امدار وغازیان جرار اپنے اپنے خیمون مین داخل ہوے زخمیون کی مرہم پٹی ہونے لگی کشتے اپنی طرف کے دفن کیے گئے خواجہ عمرو ہمراہ کرب غازی کے بارگاہ فلک اشتباہ مین سامنے بادشاہ جمجاہ کے روتے ہوے آئے اور عرض کرنے لگے کہ اس نقابدار زمرد پوش سے کیونکر بچین گے یہ بیشک بجھوڑیگا مار ڈالیگا امیر با توقیر کا کیونکر پتا لگاؤن کہان ڈھونڈھنے جاؤن وہ نقابدار کہہ گیا ہی کہ ای خواجہ اگر تین دن مین تجہسے نہ امیر کا پتا لگا تو قسم ہی پیدا کرنیوالے کی تجکو مار ڈالونگا اور نیزہ سینہ کے پار کرونگا کیا میری جان عذاب مین پڑی کچھ نہین بن پڑتی کوئی تدبیر ذہن مین نہین گڑتی پھر بعد گریہ وزاری آہ وبیقراری ہاتھ بلند کر کے کہنے لگا **نظم**

| | | | |
|---|---|---|---|
| کریم میرے گنہ کا شمار کیا ہوگا | گناہگار ہون روز شمار کیا ہوگا | یہ ڈر ہی ای مرے پروردگار کیا ہوگا | تری تو رحمت بیحد کا کچھ حساب نہین |
| گلون کے گرد جو رہتے ہین خار کیا ہوگا | نہوسکے گا مقابل وہ چشم تر سے مری | برس پڑیگا جو ابر بہار کیا ہوگا | بدون کے قریب نیکون کو کبھی پھیر |
| | دہان بھی ساتھ دل بیقرار لیکے چلے | قرار ہی ہین زیر مزار کیا ہوگا | بیقراری اور آہ وزاری بعید |

اشکباری اس دہر سپہر عیاری خواجہ عمرو بن امیہ ضمری کی جو دختر گاؤ لنگی گاؤ سوار نے سنی کہ وہ ایک مدت سے لشکر امیر با توقیر مین ہی خواجہ عمرو نامدار کو اپنے پاس بلایا اور کہا کہ ای بھیا تو کیون اسقدر زار زار مثل ابر بہار روتا ہی مجکو سنکے بڑا صدمہ ہوا کیا الیام حلہ دشوار ہی جس سے تو اسطرح بیقرار ہی خواجہ نے کہا کیا بتاؤن نقابدار زمرد پوش میری جان کا خریدار ہی امیر با توقیر کا پتا لگنا دشوار ہی وہ کہہ گیا ہی اگر امیر کا پتا نہ لگا تو مین تجکو قتل کرونگا کیا کرون کدھر جاؤن کہان ڈھونڈھون کیونکر امیر کا پتا لگاؤن دختر گاؤ لنگی گاؤ سوار نے کہا تو کیون روتا ہی دلکو مطمئن رکھ مین امیر کا پتا بتائے دیتی ہون امیر گنبد جمشید مین قید ہین وہان کا رستہ مین تجکو بتاتی ہون تو فلان صحرا مین جا وہان کوہ پر ایک نخل شمشاد ہی مثل قد معشوق آزاد ہی اسکے نیچے ایک سنگ طلائی نہایت گران رکھا ہی اسکو تو اٹھا نا خوف نہ کھانا تجکو دہنہ نقب ملیگا کہ دوسرا دہنہ اس نقب کا میرے باپ کے تخت کے نیچے ہی تو اسی نقب مین چلا جانا کہ وہی رستہ گنبد جمشید کا ہی خواجہ اس سے پتا سنکر بہت خوش ہوے اور دعائین اسکو دین چونکہ عیار ہین چلبل اس سے کرنے لگے کہ امیر با توقیر سے تمہاری مدح وثنا بیان کرونگا اور کہونگا کہ موجب رہائی آپکی ملکہ دختر گاؤ لنگی گاؤ سوار ہوئی تمہارا اب سب سے زیادہ چاہ پیار ہوگا اور حصول مطالب دلی کا شمار ہوگا وہ بولی کہ چل مجھے جا مردے اپنا کام کر ابھی سوے بہانا تھا مین نے مسرت وخوشی کی راہ بتادی جانبری کی سنین تو نقابدار زمرد پوش کے ہاتھ سے مارا جاتا نگوڑے تو مجھپر کیا طعن کرتا تھا مین ہر حالمین شاد ہون غم سے آزاد ہون یہ چند اشعار نظم

| | | | |
|---|---|---|---|
| میرے گھر آئے اگر وہ گل خندان میرا | بزم شادی ہو ابھی کلبہ احزان میرا | غرق ہوجاے ابھی کلبہ احزان میرا | جوش پر آئے اگر دیدہ گریان میرا |
| دیکھ ای گل دل پرداغ کے پھولون کی بہار | آجکل سیر کے قابل ہی گلستان میرا | الفت ابرو قاتل ہی گلے کو خنجر | آجکل وحشت جنون مین ہی گریبان میرا |
| الفت ابرو کے خمدار مین بنکر خنجر | دم کبرنے لگا خود مجکو گریبان میرا | الفت زلف نے دم بند کیا پہلے تو | پھر گلا گھونٹنے آئی شب ہجران میرا |
| مین بھی اک صورت زیبا کا تماشائی ہون | آئنہ دیکھتا ہی کیا رخ حیران میرا | اف جو کرتا ہون تو منہ سے نکل جاتا ہی | پھونکے دیتا ہی مرا تن دل سوزان میرا |
| | | یاد محبوب مین فریاد کیا کرتا ہی | چین دم بھر نہین لیتا دل نادان میرا |

یہ اشعار گہربار اسکی زبان سے سنکر خواجہ ہنسے سر ہلانے لگے کہا نہ گھبراو لب پہ دعاے خیریت امیر با توقیر لاؤ انشاء اللہ وہ دن بھی آئیگا

خدا خوشی دکھائیگا یہ کہکے خواجہ اٹھے اور دربار شاہ جمجاہ و کرب وغیرہ سے رخصت ہو کے جانب صحرا چلے عجب صحرا سرسبز دلکشا پر فضا بیت وہ خودرو کے پھولون کی ہر جا بہار ۔ کہین سبزہ زار اور کہین خارزار ۔ جابجا اشجار گھنے گھنے لگے ہوے اُنپر طائر خوش الحان چہکتے ہوے ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا کا جھوم جھوم کے آنا تماشا تھا سے گل کا جوش ان ہو کے سر پلا نظم

کہین سرو ایستادہ صرف سکوت
سحر ایسے جنگل نہ دیکھے کبھی
نہ تھا دشت تھا بادۂ لاہوت
جواہر سے تھے سب گل اشرفی
وہ غنچون کی بھینی بھینی تمام
وہ گھاس تھے کوسون جو برگ گیاہ
کہ صحرا تھا سب گلشن رشک فام
وہان فرش مخمل کا تھا اشتباہ

اُس صحرا ے دل آویز بہار گل خیز کو خواجہ طے کرتے کودتے پھاندتے اس مقام پر پہونچے جہان کا پتا دختر گاؤ لنگی گاؤ سوار نے دیا تھا دیکھا کہ ایک درخت سرو رشک قامت محبوب خوش اسلوب ایک مقام پر جو اسیر قمریان ہزار ہا کو حق سرہٗ کا شور کر رہی ہین برگ سبز و شاداب شاخین نایاب شعر سرو در باغ یک پاے ستادہ ست نگر بر رو و سیر حسن گر بود ش پاے دگر ۔ خواجہ زیر شجر نو رستہ بخار شگفتہ پہونچے دیکھا کہ ایک سنگ سخت مثل گبران کمبخت زیر درخت رکھا ہی بڑی مشکل سے بقوت تمام زور کرکے پہرون مین اُسکو سرکایا مگر از سر تا ناخن پا عرق عرق ہو کے پسینا بہنے لگا دل دھڑکنے لگا ہانپنے کانپنے لگے دم بھول گیا سارا ولولہ طاقت بھول گیا بیٹھ گئے سستاتے یہ اشعار پڑھکے دلکو سنبھالے نظم

اے دل کہان ڈھونڈھو وہ گل پیرہن بتا
پر کوچہ گیسوے سیہ مین نہین ملتا
کس سے کہون اپنا سے کہے حال جو
دنیا مین کوئی ایسا ہمین نہین ملتا
کب تک مین پھرون ناک کہان ڈھونڈون جا بجا
سودائی ہو گیا کہان کی نہین خاک چھانی

یہ اشعار پڑھتے تھے کہ کچھ خیال اور آگیا پھر یہ اشعار پڑھنے لگے نظم

حشر ہو جائیگا باتین ہین قیامت کی لگی
ایک دفتر ہی مصیبت کا حقیقت کی لگی
ایک تو ہجر تو ادوسرے فرقت کی لگی
ہجر مین جان پر آجاتی ہی آفت کی لگی
جا کے ان گیسوؤن والون سے اُلجھنا ہی عبث
دونون عالم کو ڈبو دین مری آنکھین دونون
کرتی ہی روح کو بے چین اذیت کی لگی
دیکھنا ایکدن آجائیگی شامت کی لگی
فرقت یار مین پاتین ہیچ اجازت کی لگی
آپ کہتے ہین کہو کیا حقیقت کی لگی
آکے بیٹھو مرے پہلو مین کوئی دم تو کہون
اُٹھ نہ پہلو سے کہ ہی شاق بہت یہ دم بھر

یہ اشعار پڑھکر خواجہ عمرو بن امیہ ضمری بسم اللہ کہکر اس وسیع نقب مین اُترے اور آہستہ آہستہ خاموش چلے یہان تک کہ زیر تخت گاؤ لنگی گاؤ سوار بدبخت پہونچے وہان صحبت تخلیہ جمع ہی ہرمز و فرامرز و گاؤ لنگی گاؤ سوار بختیارک بیٹھے ہوے شراب خوری کر رہے ہین اور دو تی تلنی ہو گئی اُڑا رہے ہین ذکر شبخون کا ہو رہا ہی پہلوانون اور سردارون کی لڑائی کا تذکرہ ہی بہادری و دلاوری کا چرچا ہی نقابدار زرد پوش اور سرداران لشکر امیر کا حال بصد جوش و خروش بیان ہو رہا ہی کہ اب امیر یا تو قیر کی رہائی مشکل ہی وہ ایسی جگہ قید ہین کہ جہان طائر وہم و خیال بھی نہین جا سکتا عمرو کی کیا مجال ہی کہ اس تخت آراے اسلام تک پہونچے اور چھڑا لائے کہ بختیارک نے کہا چپ رہو ایسی بات پیچھے کی نہ منہ سے نکالو ایسا نہو کہ خواجہ عمرو کہین ہو وہ سنے اور فوراً پہونچنے کی تدبیر کرے گاؤ لنگی گاؤ سوار نے کہا کہ یہان عمرو کہان اُسکے فرشتے بھی یہان نہین آسکتے پہرا چوکی بہت ہوشیار دربان نہایت خبردار ہین بختیارک نے کہا وہ یہین موجود ہی اُسکو پہرہ چوکی کیا کرتی ہی جہان چاہتا ہی وہ چلا جاتا ہی اُسے کون روک ٹوک سکتا ہی بختیارک نے کہا وہ تخت کے نیچے نہ بیٹھا ہوا ور کیفیت سنتا ہو کہ نکل کے ساری حقیقت اور لاف زنی بھلا دے مزا شمشیر انتقام کے پھل کا چکھا دے گاؤ لنگی گاؤ سوار نے کہا کہ نہین اس تخت کے نیچے نہین ہی بختیارک نے تب تو کہا کہ نہین تخت کے نیچے بیٹھا ہی سب ماجرا سنتا ہی مگر خواجہ عمرو اپنی دل مین کہتے تھے کہ بختیارک کمبخت نے شاید مجکو دیکھ لیا نہین تو کیونکر اسکو معلوم ہوا کہ خواجہ تخت کے نیچے بیٹھا ہی کہ اتنے مین کسی حاجب دربان نے آکر دست بستہ عرض کی کہ در قلعہ پر بڑی دیر سے ایک پیادہ سپاہی کہین کا چیخ رہا ہی باریابی حضور چاہتا ہی اُسکو کیا حکم ہوتا ہی ناظرین پر واضح ہو کہ جب سے گاؤ لنگی گاؤ سوار شبخون مین شکست کھا کے بھاگ آیا ہی سب لشکر بھی اندر قلعہ کے ہی اور قلعہ کا پھاٹک بند کروا دیا ہی اور حکم دیا ہی کہ کوئی آئے پکارے خبردار ہرگز پھاٹک نہ کھولنا بغیر ہمارے اطلاع کیے ہوے اسی سبب سے اس دربان نے عرض کی ہی کہ ایک پیادہ سپاہی آیا ہی کیا حکم ہی گاؤ لنگی گاؤ سوار نے کہا کہ وہ تنہا ہی کہ کچھ لوگ اُسکے ساتھ ہین اُنھون نے کہا کہ اکیلا ہی حکم دیا کہ بلا لو وہ دربان گیا اور پھاٹک کھلے اُس پیادے کو بلا لیا پیادہ سامنے گاؤ لنگی کے آیا اور بعد قواعد آداب عرض کیا کہ غلام نے امیر با توقیر حمزہ صاحبقران سرگروہ لشکر سلمانان و

وسرکوب کافران کو گرفتار کرکے گنبد جمشید مین قید کیا ہی اُسکو حکم کیا ہوتا ہی قید مین رکھون یا تیغ آبدار کردن سر اُسکا کاٹ کے یہان بھیجدون
گاؤلنگی گاؤسوار نے پہچانا کہ یہ پیادہ مظفر فاریابی ہی کہا کہ ای مظفر فاریابی امیر کا سر کاٹنے کے لئے آؤ یہ سنتے ہی خواجہ عمرو بن امیۂ ضمری کا مہر
سپہر عیاری نہنگ دریاے رزم مرای ہتیر بستہ خنجر گذاری تھر تھر کانپنے لگا یقین تھا کہ نکلکے تخت کے نیچے سے ایک ہی ہاتھ شمشیر آبدار انتقام کا مارے
کہ مظفر فاریابی کے دو ٹکڑے ہون مگر عقل کے خلاف تھا ضبط کرکے اپنی بوٹیان آپ دانت سے بجوش شجاعت کاٹنے لگا غصہ کے مارے منہ لیا خشم سے پیچ گیا
کہ زبان سے ہونٹھ چاٹنے لگا بختیارک نے شکر کہا کہ ای گاؤلنگی گاؤسوار کیا کرتا ہی یہ کیا حکم تو دیتا ہی عمرو یہان موجود ہی ابھی تیغ نکلکے قیامت
برپا کردیگا خون کے جل تھل بھر دیگا بر انگشت خون سے گا گاؤلنگی گاؤسوار نے کہا کہ تو کچھ دیوانہ ہوا ہی خواب دیکھا ہی ارے ہشیار رہو خواب غفلت سے
بیدار ہو عمرو کے فرشتے بھی یہان نہین اور اگر بالفرض عمرو یہان آئے بھی تو منہ کی کھائے ایسا پٹے کہ روتا ہوا بھاگ جائے عمرو کوئی ایسا
بیوقوف آدمی ہی کہ جو اس قلعہ مین آکر اپنی جان پھنسائیگا مار کھائیگا ابھی تو مین عمرو کو لشکر مین چھوڑ آیا ہون وہ انتظام زخمیان وغیرہ حالت
مین ہوگا انکی مرہم پٹی کا سامان کرے گا بتلاش امیر نکل کھڑا ہوگا خلاف عقل ہی بختیارک نے کہا ابھی تخت اُٹھواکے دیکھو معلوم ہو جائیگا
غبار شک آئینہ دل سے دھو جائیگا گاؤلنگی گاؤسوار نے حکم دیا کہ تخت یہان سے اُٹھا دو عمرو کو دیکھو جب تخت اُٹھنے کا بند و بست ہوا خواجہ نے
دل سے کہا ای خواجہ عمرو اب پوشیدہ رہنا بیکار ہی پھر یہان رو بکار شمشیر آبدار ہی نکل کھڑے ہو تلوار میان سے لو خدا کے نام پر کارزار کرو کافرون کو
مارو مگر پہلے مظفر فاریابی سے اس سخت کلامی کا بدلہ لو اول اُسیکو تیغ آبدار کرو یہ سوچکر غرب تلوار میان سے لی اور تخت کے نیچے سے اُچک کر
میدان مین آیا اول مظفر فاریابی پر جا پڑا جیسے ہی چاہتا ہی کہ ہاتھ شمشیر خونچکان کا مارے مظفر فاریابی دو ہو کر گرے مظفر فاریابی
اُچک کر باہر آیا اور وہان سے پھاٹک کھولکر بھاگا اور کہا کہ ارے یارو مین اپنی جان بچاکر بھاگتا ہون دوڑو عمرو آگیا غضب ہوا تلوار چلنے لگی زمین
ہلنے لگی گاؤلنگی گاؤسوار بھی گھبراکر اُٹھا ہر فرد و فرامرز بھی سامنے سے ہٹ گئے گاؤلنگی گاؤسوار نے لشکر کو حکم دیا ہی تا قلعہ بہت بڑا ہی لشکر گاؤلنگی گاؤسوار کا
پھیلا ہوا ہی وہ قلعہ بھی مثل شہر کے ہی نقارہ رزمی بجا سرداران نامی و پہلوانان رزمی تلوارین پکڑ پکڑکے دوڑے قلعہ مین تلاطم ہو گیا بازار بند ہو گئی
تلوار چلنے لگی شمشیر خواجہ عمرو رنگ بدلنے لگی ادھر جھک کے مارا اُدھر جھپٹ کے حملہ کیا ایک خواجہ نے قیامت برپا کردی مگر سب کچھ سہی کہین ایک
ہزارون سے لشکر مین لڑ سکتا ہی بختیارک کا یہ حال ہی کسیکو ڈانٹتا ہی کسیکو للکارتا ہی دل جو دھڑکتا ہی جھپٹ پڑے ادھر اُدھر پھرتا ہی جب خواجہ
کے پاس آکے پہونچا خواجہ نے چاہا کہ ہاتھ تلوار کا مارون کہنے لگا حضور مجکو آپکا خیال ہر وقت رہتا ہی یہ روپئے اشرفیان قلمدان مین حاضر مین سلیکے
لیجیے اور مین آپ کی فکر سے غافل نہین ہون جو کچھ سمجھئے ہی حاضر کیے جاؤنگا خواجہ نے اسی تلاطم و معرکہ مین روپئے اشرفیان مع قلمدان لیکر بختیارک
سے لیکر داخل زنبیل کیے اور پھر جاکر لڑنے مین مصروف ہوگئے بختیارک نے اپنی جان اسطرح بچائی اب خواجہ نے دیکھا کہ یہان سے بفتح ہونا مشکل بلکہ
بچنا محال ہی دو چار حقہ آتشباری جو ادھر اُدھر مار دیے تمام قلعہ مین دھوان دھار ہو گیا بس خواجہ گلیم اوڑھ کے روپوش ہوے اور ایک
جست جو کی تو قلعہ سے برآمد ہوکے اور آئے وہان سے جستجو کی محل پر گاؤلنگی گاؤسوار کے آکر دیوار قلعہ پر پھاندے لیکن قلعہ پر باہر قلعہ کے کودے اور
ایکطرف جنگل مین بھاگے ناظرین پر واضح ہو کہ مظفر فاریابی ہر چند کہ پہلے بھاگا ہی اور خواجہ پیچھے چلے ہین مگر یہ اور طرف سے اُسی سمت کو
بھاگا جاتا ہی خواجہ اور طرف سے دوڑے آتے ہین اُسی طرف اب خواجہ آگے نکل آئے مظفر فاریابی پیچھے رہ گیا مگر بھاگا آتا ہی اور پیچھے پھر پھرکے
دیکھتا ہی کہ کہین عمرو تو پیچھے عقب نہین آتا ہی اب سنیے خواجہ دوڑتے دوڑتے تھک گئے ایکدرخت کے نیچے ٹھہرے خیال کرکے دیکھا کہ سامنے
کچھ درخت ہین اور کچھ آدمیون کی آواز بھی ادھر اُدھر درختون سے آتی ہی کہ جیسے اہل زراعت کام کر رہے ہین عقل سے معلوم کیا کہ یہان چوکی
مسافر کے ٹھہرنے کی ہی جلد اُسطرف دوڑے چوکی پر پہونچکر دیکھا کہ ایک دکان کلوار کی ہی وہ اور اُسکی جورو وہان شراب بیچتی ہی تو ملین عمدہ
بادہ گلنار رنگ کی بھری ہوئی برابر رکھی ہین مٹی کی کوزیان کونے مین ڈھیر ہین اندر دکان کے قرابے شیشے سبو خم شراب کے لبالب دھرے
ہین کلوار بیٹھا حقہ ناریل پی رہا ہی جورو اُسکی ٹہل کرتی ہی ابھی چوکا دیا ہی کھانا پکانے کے سامان مین ہی یہ اُسکی دکان کی پشت پر آکے ایک
درخت کے نیچے بیٹھ گئے ناگاہ جورو کلوار کی پیشاب کرنے کو دکان سے اُتر کے درختون کی جھنڈون کی آڑ مین پیشاب کرنے کو بیٹھی خواجہ

دل مشتاق بلبل دیکھے روئے شاہد گل کو
یقین آتا نہیں معشوق کو جاہی الفت کا
نظر آیا کبھی گلچین کبھی صیاد بلبل کو
نظر آنے لگے مار سیہ گلشن مین لہراتے
خدا افزون کرے اب حسن جادو تجمل کو
سدا جو مجھکو دیتا ہی اسی پر شکر کرتا ہون
یہ جلوہ ہوا سنگ میر [illegible] کے غسل کو
شرا مین [illegible] نہیں [illegible] کیا ہی
غضب کفر کار ہی ہے آہ بلبل آتش گل کو

بہار آئی ہو الفت سے بہار سے سرشار ہو جائے
گواہی مین جعفر سیٹے دیکھنا ہو شاہد گل کو
چمن مین آج بلبل امتحان ہو غیر سے دونکا
جو بلبل دیدے سکو چھوڑ [illegible] کو [illegible]
چمن پر چھا رہین الیسا خزان سے انقلاب آیا
جہان مین اپنا تو سفیہ جانتا ہون مین گل کو
چمن کی سیر کو یہ کونسا سیحوار آیا تھا
مگر ردر شیشے آتے ہین شیشے کی قلقل کو

صبا اشعار بلبل سے لگا دے ساغر مل کو
نیا کھٹکا ہی ہر روز اپنے فصل بہاری مین
سبھو جلتی ہین کہ بلبلون سے چھپا و آتش گل کو
ترقی حسن کی ہو دمبدم عاشق زیادہ ہون
کہ [illegible] دیکھی مین شمع کے گل کو
سما نہین اسقدر بیوقتی کی وحشت کا شہرا ہی
کہ توڑا جسنے شیشے کے سبو کو ساغر گل کو
ہوا امید [illegible] الگ گلشن مین لگا کے گی

یہ غزل حسب حال جو بعد ناز و ادا کلوار کی نقل جو رو نے بلبل بار بار سیر مین گائی
سمان بندھ گیا عالم وجد ہوا منظفر فاریابی کو غفلت سی آئی کلوار تو پہلے از خود ہو گیا کیونکہ اسنے شراب آتشی پی تھی مگر منظفر فاریابی
کے آگ سی لگی دل سینے مین تل بہ مرم خشک کے جلنے لگا کلوار کی جورو کو محبت کی نگاہ سے آنکھ اٹھا کر دیکھا اور کہا اے جان جہان یہ شراب
کیسی تھی اسنے آگ لگا دی مشعلہ جو کی خاصیت دکھا دی پھر دونون ہاتھ بڑھائے کہا جیسی تیری لبی تھی آؤ ذرا لگے سے لگ جاؤ منھ سے
منھ ملا دو یہ سنکے کلوار کی لڑکی جو پاس اٹھ کھڑی ہوئی کہا یہ اسی طرح کی شراب تھی جسطرح کہ شیر بیشہ نے اسیر کو شاہ شاہان سلطان
سلطان صاحبقران زمان کو کھلائی تھی منظفر فاریابی نے سمجھا یہ خواجہ عمرو ہی وہ اٹھ کھڑا ہوا اور خواجہ عمرو نے نعرہ کیا کہ اور دو
کا داز لی القب عمرو ہو کہ گاہ از سپہر تیغ بہ پیرم × خال سیہ بخباسب بدا اختر بہ برم × در تحفل شہ دانا جو گرد ہم ساقی × جام و قدح و سبو و ساغر بہ برم
شم ہر سپہر عیاری و ماہ فلک خنجر گذاری خواجہ عمرو مین اسنے قمری یہ کہکر اپنا بیان سے لی اور منظفر فاریابی اٹھ کے بھاگا چاہتا تھا کہ حلقہ
کمند مار سے دار سے بیہوشی تو اسکو اپنا اثر کر چکی تھی گرتے ہی بیہوش ہو گیا کلوار جاپ کے دکان پر سے بھاگا گھبرا کر کہا کہ ہائین یہ چور کیسی
کر حیسکا عمرو نکلیا کلوار تو ادھر بھاگ کے دکان کے پیچھے جنگل جھاڑی مین چھپ رہا یہان خواجہ نے میدان خالی پا کر فرصت پائی
دکان لوٹنے لگے تھالی ٹیلوہی تو او سست پیاہ ڈول کٹرا لٹا اسباب مال غلہ سب اٹھا اٹھا کے داخل زنبیل کیا اور منظفر فاریابی کا
پشتارہ باندھ کے لے نکلے دوڑتے ہوئے آگے اپنے لشکر مین داخل ہوئے وہ پشتارہ منظفر فاریابی کا لا کر آگے بادشاہ جمجاہ سعد بن قباد
شہریار کے رکھدیا اور ساری کیفیت اپنی مصیبت و عیاری کی بیان کی اور کہا کہ حضور منظفر فاریابی کو قید کرین اب مجکو تیار اور
نقصان اور [illegible] گنبد جمشید یہ کا معلوم ہو گیا ہی جاتا ہون امیر یا تو قیر کو رہا کرکے لاتا ہون اگر جب تک مین نہ آؤن منظفر فاریابی کو
چھوڑیے گا نہین ہرگز ہرگز رہا نہ کیجیے گا پھر جم کو راہ نہ دیجیے گا یہ کہکے منظفر فاریابی کو تو قید خانے مین قید کیا آپ پھر مثل باد صرصر ہو کے
گھوڑے پر سوار العبد [illegible] رہائی امیر عالیہ قار صحرا کی طرف چلے جاتے جاتے جب تھوڑی دور گنبد جمشید یہ رہا ایک درخت کی آڑ مین بیٹھ کے
ایک دشمن عیار نکال منظفر فاریابی کی شکل بنے اور جلد طرف دروازہ قلعہ جمشید یہ کے چلے یہان پہنچے کہ منظفر فاریابی نکلا یک بیساختہ
زار زار مثل ابر باران چیخین مار کر رونے لگا لوگون نے پوچھا ای منظفر فاریابی کیون روتے ہو جان کھوتے ہو منظفر فاریابی نے کہا کہ ابھی مین نے
ایک خواب دیکھا ہی تمسے نہین بیان کرونگا بادشاہ پاس لیچلو تو بیان کرون اور تعبیر لون بادشاہ سے لوگون نے عرض کیا کہ حضور منظفر فاریابی
نے کچھ خواب دیکھا ہی تو زار زار بے اختیار رو رہا ہی کہتا ہی کہ تم اپنے بادشاہ کے پاس لیچلو تو بیان کرون بس بادشاہ نے کہا لاؤ جب وہ
سامنے بادشاہ کے آیا پوچھا بادشاہ نے ای منظفر تو کیون روتا ہی جان کھوتا ہی اسنے کہا حضور مین مسلمان ہوتا ہون دین اسلام قبول
کرتا ہون مین نے خواب مین دیکھی جناب ابراہیم خلیل اللہ کو دیکھا ہی فرماتے ہین ای منظفر فاریابی تو مسلمان ہو اور دین اسلام قبول کرا دے
امیر یا تو قیر کو رہا کرکے جلد لا مین نے عرض کی حضور بادشاہ کو خواب دکھائین اور میرا حال بادشاہ سے فرمائین ورنہ وہ میرے خواب کو جھوٹ

جائین گے اعتبار میرے کہنے کا نہ لائینگے یقین ہی کہ حضور نے بھی یہی خواب دیکھا ہو تو عجب نہیں خلیل اللہ نے یہ بھی فرمایا تھا کہ تو خواب بادشاہ
سے بیان کر وہ اعتبار کرینگے اور تجھکو دین اسلام مین لائینگے بادشاہ نے کہا اے مظفر فاریابی ہمکو تیرے کہنے کا اعتبار ہی تو نے ضرور خواب دیکھا ہوگا
لے مین تجھکو آئین دین اسلام تعلیم کرتا ہون پھر مظفر فاریابی کو مسلمان کیا اور رہا کر دیا مظفر فاریابی نے کہا کہ اب حضور مین جاکر امیر با توقیر
صاحبقران زمان کو چھوڑاتا ہون کیا حکم ہوتا ہی فرمایا بادشاہ نے کہ جا امیر با توقیر صاحبقران زمان اور تعشق کو رہا کر کے لا مظفر فاریابی راہی ہوگے
طرف قلعہ جمشید کے چلا اور بے تحاشا دوڑا وہ بداساس ایسا بدحواس ہوکے دوڑا جاتا ہی کہین کہین گر پڑتا کبھی ٹھہر جاتا اور کبھی رو دیتا ہی کبھی کہتا ہی
کہ خواجہ عمرو بڑا عیار طرار ہی ایسا نہو کہ قلعہ مین کسی ترکیب سے پہونچ جائے تو غضب ہو جائے امیر ہاتھ نہ آئینگے یہان خواجہ عمرو نامدار عیار
طرار ہی بشکل مظفر فاریابی بصد مضطر و بیتابی تند و تیز مثل شعلہ بے پرواے دشت خبر جلتے جلتے قلعہ جمشید مین کے پھاٹک پر پہونچے دربانو کو آواز دی
کہ کھولدو پھاٹک کہ مظفر فاریابی آیا ہی عمرو نے عجب غریب رنگ دکھایا ہی جلدی پھاٹک کھولدو ایسا نہو کہ کہین آ جائے لشکر سے اپنے
چل چکا ہی دربان جب تک پھاٹک کھولین کہ پشت سے مظفر فاریابی نے آواز دی کہ یارو پھاٹک نہ کھولنا یہ مظفر فاریابی نہین ہی خواجہ عمرو
ہی عمرو نے ان لوگون سے کہا کیون مین کہتا ہی تھا کہ عمرو ضرور آتا ہوگا لشکر سے چل چکا ہی اب لوگ آپس مین کہہ رہے ہین کہ ایک مظفر فاریابی کھڑا
ہوا پھاٹک کھلواتا ہی دوسرا مظفر فاریابی پیچھے آتا ہی کچھ عقل نہین کام کرتی آہین کونسا مظفر فاریابی ہی کسکو قلعہ مین آنے دین اور کسکو
روکین یہ کہتا ہی وہ عمرو ہی وہ کہتا ہی یہ عمرو ہی آپس مین کون اصلی مظفر ہی یہ نہین کہ مظفر فاریابی بھی قریب پہونچا وہ کہتا ہی دراز
مین مظفر فاریابی ہون خواجہ کہتے ہین کہ یہ عمرو ہی ہرگز اسکو قلعہ مین نہ جانے دینا مین مظفر فاریابی ہون آخر کار خواجہ نے تلوار کھینچی اور
مظفر فاریابی نے اپنی تلوار کھینچی دونون مین لڑائی ہونے لگی بجلیان پھولون کے چمکنے لگے جیسے دیکھنے لگے خواجہ عمرو نے شمشیر جوگیان کے
وہ ہاتھ لگائے کہ مظفر فاریابی پسپا ہوا اور بھاگا اور عمرو اسکے پیچھے لپکا مظفر فاریابی بھاگ کر ڈر کے مارے دور کھڑا ہوا اور پکار کر اپنے ہمرہیون سے
کہا کہ بھائیو ہم ایک بات کہتے ہین تم اگر پالو یہ جو مظفر فاریابی ہی اور مالک حاکم اس قلعہ کا ہی اور باشندہ اس قلعہ کا ہی تو اسکو سب حال قلعہ کا
معلوم ہوگا اس سے پوچھو کہ جو قصر مظفر فاریابی کے رہنے کا ہی اسکے کتنے در ہین اور کس رخ پر ہی اور کس قطع کا ہی چونکہ عمرو قلعہ سے بالکل
ناواقف تھا اسکے کہنے لگا کہ پانچ در ہین اور فلان رخ پر ہی اور ایسی قطع ہی مظفر نے کہا کیون بھائیو یہ عمرو ہی کہ نہین اب اسکو گھیر لیا اور جانے نہ
دو وار مین بھی آیا جب دیکھا خواجہ عمرو نے کہا کہ یہ عیاری نہ چلی اور خالی گئی اب تم بھی جاؤ گے بس تڑپ کر نعرہ کیا نعرہ عمرو
عمرم که کلاه از سر قیصر به برم ✻ خال رخ شخنگ بد اختر به برم ✻ از محفل خسروان چو گردم ساقی ✻ جام و قدح و سبو و ساغر به برم
منم مهر سپهر عیاری و ماه تابنده فلک خنجر گذاری خواجہ عمرو بن امیہ ضمری یہ کہکے تلوار لی اور جھپٹ جھپٹ کر حملہ کرنے لگے دشمن کو جان
سے مارا سو پچاس کو زخمی کیا کہ دیکھا قلعہ کے پھاٹک کے دونون کواڑ سے کھل گئے اور قلعہ سے جوانان پیلتن و پہلوانان دریا دل آہن
نکلنے لگے اور ہاتھ تیغہائے فولادی کے چلنے لگے بھیر کی بھیر قطار کی قطار غول کے غول ریلے کے ریلے غٹ کے غٹ قلعہ سے تلوارین ننگی
چمکاتے غل مچاتے چلے آتے ہین شور ہی کہ عمرو کو مار ڈالنے نہ دو بہادرو شاباش کیسا ہشیار و خبردار رہنا عمرو کسی طرف سے نکل جانے نہ پائے
فوراً سر کاٹ نوجوان پر ساتھ آئے خواجہ نے دیکھا کہ یہان اب بچاؤ نہین تم اکیلے ہو یہ لشکر سارا تمہارے لیے امنڈا ہی اب نکل چلو بہادر
کا کام نہ دو یہ سوچ کے چار حقے آتشبازی کے مارے کہ میدان دھوان دھار ہو گیا عمرو گلیم اوڑھ کے غائب ہو گئے اور چل کھڑے ہوے اور
وہان سے نکل کے جلدی جلدی دوڑے اپنے لشکر مین داخل ہوے مظفر فاریابی مع لشکریان و سرداران مجروحان و لاشہائے پہلوانان قلعہ مین
آیا اور حکم کیا کہ امیر کو زنجیرہائے آہنی سے جکڑ کے قلابے مین لٹکا دو جسقدر کوشش ہائی کی مسلمان عیاران اسلام کرینگے اسیقدر امیر کو زیادہ ایذا دونگا
غرضکہ حکم مظفر فاریابی امیر با توقیر کو زنجیر آہنی مین باندھ کر گنبد جمشید کے قلابے مین لٹکا دیا امیر با توقیر کبھی شکر پروردگار کرتے ہین کبھی نالہ
با دل بیقرار کرتے ہین یہان خواجہ عمرو بن امیہ ضمری بادشاہ جمجاہ سے کہنے لگے آپنے غضب کیا مظفر فاریابی کو چھوڑ دیا اسنے یہ آفت
ڈھائی ساری کیفیت بادشاہ سے خواجہ نے بیان کی بادشاہ نے کہا مظفر فاریابی نے مجھسے مسلمان ہونیکا اقرار کیا وہ خواب ہی اسنے

درس وغیرہ بیان کیا ہیں بہت اور سوکھا کھا گیا خواجہ نے کہا ایک تدبیر ہے مجکو چالیس سردار شمشیر زن ہاتھ میں صف شکن لشکر شکن تیغ زن شجاع دلیر بہادر عنایت کیجیے تو میں پھر قلعہ جمشیدیہ پر جاؤں اور امیر بانو قبر کو رہا کروں بادشاہ نے چالیس سردار خواجہ کو دیئے خواجہ نے چالیس صندوق بنوائے اور اُن صندوقوں میں سرداران نامی وگرامی کو بند کیا اور مقفل کرکے کشتی پر وہ صندوق لدوائے اور آپ تاجر بنکے چلا خواجہ کو باہیت راہ قلعہ جمشیدیہ بہت تو معلوم تھی مثل سراج دریاے بے پایان وگرداب ہائے آب بحر زخار ان ناخداے کشتی عالم عالمیان کا نام لیتا ہوا زیر قلعہ جمشیدیہ پہونچا سفینہ تجارت کو لنگر کیا اپنی کشتی پھر ادب سے اترا اور قلعہ سے پکار کر کہا اے دربان مظفر فاریابی جلد جاؤ خبر کرو کہ ایک تاجر کچھ مال ہر قسم کا لایا ہے تمہارے قلعہ میں آنیکا ہے دربانوں نے جاکر عرض کیا کہ ایک تاجر چالیس صندوقوں میں مال تجارتی لایا ہے اسکو وہیں قلعہ کے باہر روکا ہے اسکو کیا حکم ہے مظفر فاریابی نے کہا کہ اسکو قلعہ کے اندر بلاؤ صندوق بہال کے کشتی پر سے اتروالو جس وقت خواجہ تاجر بنے ہوئے مع صندوقوں کے قلعہ میں آئے مظفر فاریابی خود آیا صندوق دیکھتے ہی خواجہ عمرو کو پہچاننا چاہتا تھا نہ پہچان سکا کہا کہ صندوق کھولو دیکھو کیا مال ہے خواجہ نے کہا کہ ایک مقام مجھکو اترنے کے واسطے بتلا دیجئے کہ وہاں صندوق یہ اٹھوا کے لیجاؤں پھر مال آپکو دکھاؤں یہ سنکے مظفر فاریابی نے صندوق اٹھوا کر کھا ... فوج میں رکھوائے اور پکار کر لشکر والوں سے کہا کہ پکڑ لو یہ تاجر نہیں ہے وہی خواجہ عمرو ہے بیٹا عمرو کا ہے جو کہ مظفر فاریابی کی شکل بنکے آیا تھا کیا دیکھتے ہو مار لو پکڑ لو سرداران نے دو فوراً سر کاٹ لینا اسکے چہار طرف سے فوج نے خواجہ پر نرغہ کیا تلوارین کھینچ لیں ابر سیاہ فوج میں برق تیغ شمشیروں کی چمکنے لگیں خواجہ نے بھی تیغ خونچکاں میان سے نکالی تلوار چلنے لگی خواجہ نے بہر جنگ ساتھی کسیکو حصہ کیا کہ مار پیٹ کر خواجہ نکل گئے وہ بیچارے سردار جو کہ صندوقوں میں بند تھے پھنس گئے مظفر فاریابی نے تعجب کیا کہ عمرو بھاگ گیا صندوق کھلوائے دیکھا کہ سردار لشکر امیر اُن صندوقوں میں ہیں ان سبکو گرفتار کرکے جہاں امیر بانو قبر گرفتاری میں پڑے تھے وہیں ان سب سرداروں کو بھی قید کیا وہ سردار جب اُس زندان گنبد جمشیدیہ میں پہونچے امیر بانو قبر کا حال دیکھکر بے اختیار ... رونے لگے کیونکہ حبس بلا و مصیبت میں امیر بانو قبر تھے وہ حال قابل دیکھنے کے تھا نہ بیان کے تھی کہ وہ حال امیر کا دیکھکر لیتے تاب ... امیر نے انکو ... اور بیچینی میں اپنے لشکر کے سرداروں کو دیکھکر پہچانا اور مستفسر ہوئے کہ اے بھائیو ہم اس حال خراب میں تھے تم کیونکر آئے عرض کی سرداروں نے اے امیر خواجہ عمرو ہمکو صندوقوں میں بند کرکے بشکل تاجر قلعہ جمشیدیہ میں آپکی رہائی کے واسطے لائے تھے مظفر فاریابی نے پہچان لیا خواجہ تو لڑ کر نکل گئے ہم صندوقوں میں بند تھے پھنس گئے امیر نے کہا شکر خدا جل جلالہ اُس مسبب الاسباب کو یاد کرو پروردگار عالم رہائی کا ہماری تمہاری کوئی نہ کوئی سامان کریگا ناظرین پر واضح ہو کہ جب خواجہ عمرو میں اپنے شعر کی ... مظفر فاریابی سے پوشیدہ ہوکر بھاگے ہر گلی وکوچہ میں حیران وپریشان پھرتے پھرتے ایک حمام ملا نابدان کیطرف سے خواجہ اندر پہونچے تو دیکھا کہ ایک شخص بیٹھا ہے آہستہ خواجہ کو دیکھکر کہا کہ عمرو تو ہی ہے خواجہ نے کہا کہ تجھکو کیونکر ثابت ہوا کہ میں عمرو ہوں اُس نے کہا میں نے رات کو خواب میں دیکھا تھا کہ تو کل حمام میں نہانے کو جانا خواجہ عمرو سے حمام میں ملاقات ہوگی میرا نام گلخن تابدار ہے آپ میرے گھر چلیے میں آپکو مہمان کرونگا خواجہ نے کہا چلو گلخن تابدار بعد غسل و افتخار نہا دھوکے پوشاک پہن کے حمام سے چلا خواجہ نے کہا کہ تو اکیلا نہانے کو آیا تھا اب جو میں تیرے ساتھ چلونگا تو حمامی ٹوکے گا کہ یہ دوسرا شخص حمام میں کدھر سے آیا اور کون ہے تو چل میں گلیم اوڑھ کے آتا ہوں گلخن تابدار چلا اور خواجہ گلیم اوڑھ کر اسکے ساتھ ساتھ گھر پر آئے گلخن تابدار نے خواجہ کو مہمان کیا کھانا عمدہ عمدہ ہر رنگ کا پکوایا اور دسترخوان پر چنوایا جام شراب ارغوان آب خنک صاف شفاف خواجہ کو کھلایا پلایا بڑی خاطرداری اور مہمان نوازی کی تواضع اور مدارات سے پیش آیا خواجہ نے پوچھا اے گلخن تابدار تجھکو کچھ امیر بانو قبر حمزۂ صاحبقران زمان کا حال معلوم ہے گلخن تابدار نے کہا اتنا جانتا ہوں کہ گنبد جمشیدیہ میں بڑی قید شدید میں ہیں خواجہ نے پوچھا کہ گنبد جمشیدیہ کہاں ہے اور اُسکا رستہ کدھر سے ہے کہ میں رہائی امیر بانو قبر کے واسطے اسقدر خراب وخستہ ہو رہا ہوں گلخن تابدار نے کہا مجھکو نہیں معلوم ہے کہ گنبد جمشیدیہ کہاں ہے اور اسکا کون سا رستہ ہے کس لیے کہ ابھی میں اس شہر میں نو وارد ہوں میں ساکن ... تھا جب بختیارک کو یہ معلوم ہوا کہ گلخن تابدار خدا پرست ہے میرا گھر اسنے لٹوا لیا اور مجھکو قتل کرنیکا قصد کیا میں وہاں سے مع اہل وعیال کے نکل آیا اب چند روز سے یہاں مقیم ہوں تجارت کرتا ہوں

خود بھی بیہوش ہوگیا جلاد قربانی کے ساتھ یہ اشعار سنکر ترید پہلوان دربان گنبد جمشیدیہ ساتھ ہی اُس نازنین مہر تمکین کے رونے لگا اور کہا اے بزم آرائے محفل عشاق وای آرام دہ روح روان مشتاق اب زندگی تمہارے ہاتھ ہی جو کچھ ہو سو ہو مثل سایہ یہ عاشق تمہارے ساتھ ہی بموجب غزل

وحشت دل تراجیر جا نہوا تھا سو ہوا
میں نے کیون بار عشق اپنا جیا یا قسمت سو ہوا
میرے نالون نے کیا شور قیامت برپا
ہم پریشان کو جو بیچ مین تو لاقی ہی

مجکو اس زلف کا سودا نہوا تھا سو ہوا
راز دل کا کبھی افشا نہوا تھا سو ہوا
ایک عالم تہ و بالا نہوا تھا سو ہوا
یہ تو ای زلف چلیپا نہوا تھا سو ہوا

فصل گل مین مجھے سودا نہوا تھا سو ہوا
ہجر جانان مین ہی آنکھون نے اٹھا طوفان
اُسکی الفت بہ یہ سبب غمین بنسی ہی دل مین
رہ گیا دیکھ کے وہ تو کیمیوت ای یار

ایک وہ محو تماشا نہوا تھا سو ہوا
جاری ان چشمون سے دریا نہوا تھا سو ہوا
گل و بلبل مین یہ جھگڑا نہوا تھا سو ہوا
مثل موسی مجھے سکتا نہوا تھا سو ہوا

یہ اشعار درد آثار پڑھکے ترید پہلوان کلیجا پکڑکے جو بیٹھ گیا اس قتال جہان کشتہ کرن مکاران نے گلے سے لگالیا اور کہا ای عاشق روے زیبا وای شیفتہ حسن و جہان فریفتہ اسوقت تیرے رونے پر میرا بھی دل بس گیا اُس ہوے موئے کاٹے جوگی نے منہ کو آگ لگادی مجکو ڈھونڈھا کرونگی بے بڑی دیر ہوئی رونے جان کھونے حلق خشک ہوگیا ہوگا یہ موہن بھوگ تری ہی تقدیر کا ہی کھالے پانی پیلے گلوری منہ مین لیکر جا بھرے پر جب پہرا بدلا کر آنا اس درد کوہ سے مجکو بلا نا مین تیرے گھر چلونگی عمر بھر ساتھ نہ چھوڑونگی تیرا دل اُٹھے یہ خوش کیا کرونگی مجکو مار کر مرونگی ترید پہلوان خوشی مین لگ کیطرح بھول گیا جو کچھ ہوا سب بھول گیا آنچین کھل گئین موہن بھوگ کھایا یا کہ نعمتین مل گئین خوشی خوشی کتے کیطرح تھال مین کھانے لگا زندگی مین فراموش کا اُٹھانے لگا جب کھا چکا اُسنے گلوری منہ مین دی اور یہ تقریر کے جا و جاو قدم اُٹھاؤ یہ سنکر ترید پہلوان تنتا ہوا چلا دو چار قدم بڑھا کہ تراق سے گرا خواجہ جھپٹ کے بالین پہ اسکی پہونچے کہا او ناکرام کیون موہن بھوگ کا مزا اُٹھایا خوب کیتے کیطرح چر چر کھایا دیکھ مین نے کیسا رنگ جمایا تجکو لینڈی بنایا جا تو بھی اپنے سگون مین مل ہم بھی سپہر عیاری قطب فلک خنجر گزار خواجہ عمرو بن امیہ ضمری یہ کہکر سب کپڑے وردی صافہ ہتھیار وغیرہ لے لیے تلوار کھینچ کے ایک ہاتھ مارا کہ دو ٹکڑے اُس ترید پہلوان کے ہوگئے خواجہ زنگ روغن عیاری کا لگاکر اُسیکی شکل بنے اور کپڑے وردی سب اُسیکے پہنے اور صافہ سر سے باندھا اُسی کے ہتھیار لگائے لاش اُسکی اُٹھاکر ایک گڑھے مین پھینکدی اور طرف گنبد جمشیدیہ کے چلے لنصف راہ طی کی تھی کہ ایک مقام دور اطلاب حیران ہوے کسطرف جاؤن گنبد کی راہ کیونکر پاؤن سر پکڑکے اسی جگہ بیٹھ گئے اُدھر سے ترید پہلوان کے ساتھ کا جوان پہرے والا آتا تھا اُسنے دیکھا کہ ترید پہلوان بیٹھا ہی سر پر ہاتھ دھرا ہی پوچھا اُسنے کیون ترید کیا حال ہی بیان کرو یہ وقت تیرے پہرا بدلانے کا تھا عرصہ ہوگیا تو نہیں پہرے پر پہونچا داروغہ محبس خفا ہو رہا ہی پہرے والے بھی بکتا ہی ترید نقلی نے کہا ای بھائی مین وہین چلا تھا پہرا بدلانے کا خیال لگا تھا مگر میرے درد راہ مین اُٹھا بڑی دیر سے اس مقام پر بیٹھا ہون تم اتنا احسان کرو کہ ہاتھ میرا تھام کے لیچلو اور پہرے پر بٹھلادو پھر مین وہان بیٹھا رہونگا کچھ کھا پی لونگا یہ سنکر ترید پہلوان کے ساتھ والے نے ترید نقلی کا ہاتھ پکڑ لیا اور جلدی لیجاکر پہرے پر بٹھلا دیا اور داروغہ زندان خانہ کو دیکھا خواجہ نے کہ سامنے کرسی پر بیٹھا ہی آگے اُسکے کشتی رواح حقہ لگا ہی خاصدان گلوریون کا اور اگالدان بھی دھرا ہی آس پاس گلدستے رنگا رنگ پھولون کے کھلے ہوے رکھے ہین خدمتگار سامنے کھڑا ہی اُسکے ہاتھ مین جام و صراحی ہی دمبدم شراب پیتا ہی نشہ بادہ نخوت سے جھومتا ہی اور یہ غزل پڑھتا ہی غزل

خم فلک سے بھرو وہ شراب شیشے مین
وہ سبز آنکھین آنکلے شاید ای ساقی
خزان مین مرغ چمن کیلیے سالن ہو
وہ پیرہن مین ترے رنگ سرخ کو دیکھے
ہر ایک ست کی ہو چھتی ہی نالہ بلبل
سفید ہوے مرگ قدح کشی کیجیے
وہ ترک دو مین آئے تو آب شعلہ ہی

یقین ہو ذرون کو ہی آفتاب شیشے مین
شراب چیدہ ہے انتخاب شیشے مین
بہار رکھتی ہی گلگون شراب شیشے مین
بھرا نہ دیکھا ہو جسنے شہاب شیشے مین
شراب شیشے مین ہی یا گلاب شیشے مین
عوض شراب کے رکھیے حفا شیشے مین
کباب سیخ پر آتش شراب شیشے مین

ہنوز ہی کُپی ساغر شراب شیشے مین
ہمارے گھر مین ہی شبکو روشنی دن کی
زلال نوش ہو نہین مست دور مین سیر
کھلی ہی چاندنی مر بیجیے تو موقع ہی
بنائے رکھتے ہین ساقی اگر دیا چاہے
یہ ہمسے نشہ مین ہوگی نہ محل حرکت

ہنوز باقی ہی اپنا حساب شیشے مین
کرم سے ساقی کے ہی آفتاب شیشے مین
رہیگی درد کی سٹی خراب شیشے مین
طلوع ماہ ہی اور آفتاب شیشے مین
سوال کا ہی ہمارے جواب شیشے مین
شراب پی کے بھرینگے کباب شیشے مین

داروغہ سقو بدمست و مغرور نے یہ غزل پڑھتے پڑھتے خواجہ کیطر

دیکھا اور کہا تربد پہلوان آج کیا سبب ہوا جو تونے پہرا بدلانے مین عرصہ کیا تربد پہلوان کا ساتھی پہرے والا جو ہاتھ پکڑ کر تربد پہلوان
نقلی کو لایا تھا اُسنے کہا کہ حضور تربد پہلوان کے راہ مین درد اُٹھا تھا ایک مقام پر بیٹھا ہوا تھا مین آتا تھا مینے عجب یہ حال دیکھا تو ہاتھ پکڑ کر
یہان تک لایا ہون داروغہ نے کہا اے تربد آجکل پر آشوب شہر ہی عمرو کے آنیکا غلغلہ ہی گھر سے سویرے آیا کرو پہرے پر بہت ہوشیار رہا کرو اگر کسی طرح کی
بے عنوانی ہوگی تو عتاب مظفر فاریابی آئیگا ہر ایک پہرے والا سزا پائیگا خواجہ نے کہا بہت خوب کیا مجال جو حکم کے خلاف ہو یہ کہکے خواجہ پہرے
پر بیٹھے بیٹھے کچھ نکال کے کھانے لگے داروغہ نے کہا اے تربد کیا کھاتے ہو کہا حضور دوائی کھاتا ہون درد کو بھلاتا ہون ساتھ والون نے کہا ارے
بھائی یہ کیسی دوائی ہی درد کے لیے بنائی ہی خواجہ نے کہا ایک درد یہ کیا ہی اسمین بڑی بڑی تاثیرین ہین کھاؤ تو ذرا اُٹھاؤ گھر کا رستہ بھول جاؤ
رنڈی ڈھونڈھتے پھرو تنخواہ ساری اسمین پھونک دو جورو گھر مین روئے پیٹے غل مچائے فاقے کرکے مرجائے داروغہ بھی بڑا رنگیلا عیاش بدمعاش
تھا کہا میان تربد کیا کہا تمنے ایسی دوا ہی ہم بھی چکھین خواجہ نے کہا حضور اس دوائی پر کیا ہی میرے پاس اور دوائیان ایسی عمدہ و نایاب
ہین کہ کبھی چشم فلک نے نہ دیکھی ہونگی اور خصوصاً مرد کے واسطے تو اکسیر اعظم ہین لات منات کی دیا سے اب میری چار جوروان ہین اور انھین
دوائیون کیوجہ سے سب میری عاشق ہین دوسرے کیطرف اُنکا رخ کرنیکو جی نہین چاہتا ہر وقت تخلیہ پر ایک ایک اپنی جان نثار کرتی ہی گھڑی
بھر کی جدائی شاق ہی وصل پر مرتی ہی یہ کہکے دو چار پڑیان اپنی تھیلی سے نکالین اور کھولکے دکھائین داروغہ کے منھ مین پانی بھر آیا خواجہ کو
زر نقد کھولکے دکھایا کہا اگر اس صفت کی دوائی ہی تو ہمکو دو آج کھا کر دیکھینگے قدرے یہ زر نقد لو آگے کو تمھین بہت خوش کرینگے خواجہ نے
کہا یہ دوائی اس مصرع برات عاشقان برشاخ آہو ہو یہ نہین ہی اے حضور ابھی کھا لیجیے امتحان کیجیے یہ وہ چیز ہی کہ کھاتے ہی بیٹھنا تو آپکو مشکل ہوگا
داروغہ نے کہا تربد میرے سر کی قسم لاؤ جلدی دو دیر نکرو مین تمکو ایسا نہین جانتا تھا اتنے عرصہ سے تم ہمارے ساتھ ہو تمھارا کمال ظاہر نہوا
کیون نہو استاد جیسے رستم ہو ویسے صاحب فن ہم ہو خواجہ نے اُٹھکے ایک پڑیا داروغہ کو دی اور ساتھ والون سے چپکے سے کہا تم بھی کھاؤ تم لوگ
پہرے والے ہو تمسے ہم کچھ لینگے نہین وہ امیر ہین اُنسے زر نقد تمام لیے داروغہ نے وہ پڑیا شراب مین ڈالکے پی لی اور جام خدمتگار کو دیا خدمتگار نے اُس
جام مین جو کچھ دُرد تھا پی لیا بلکہ جام کو خوب چاٹ لیا ادھر ایک پڑیا خواجہ نے شراب مین ملاکر ایک ایک جام تربد کے ساتھ والون کو دیا
اُن سب نے پیالیں شراب پیتے ہی سب کے سب مع داروغہ و خدمتگار تراق تراق زمین پر گرے اور بیہوش ہوگئے خواجہ عمرو اُٹھے تلوار کھینچکے
پہلے تو جتنے پہرے چوکی والے دربان زندان خانہ تھے اُن سبکے سر کاٹ کے پھینکدیے پھر داروغہ کیطرف بڑھا سامنے سے مظفر فاریابی
کو آتے دیکھا جھٹ پٹ دروازہ کھولکر اندر گھس گیا وہان دیکھا کہ دو زنگی پڑے سو رہے ہین ایک ایک ہاتھ تلوار کا اُن دونون کو بڑھ کر مارا کہ
اُنکا سر کٹ کے بدن سے جدا ہوگیا دیکھا کہ ایک دروازہ مقفل اور ہی اُسکو کھولا تو ایک دہنہ نقب کا نظر پڑا اسمین زینہ بنا ہوا ہی اس زینہ سے
اُترکر جو خواجہ عمرو گئے تو دیکھا ایک میدان وسیع ہی اُسمین ایک گنبد مستحکم بنا ہوا ہی کہ جسکا نام گنبد جمشیدیہ ہی اس گنبد کا بھی دروازہ
مقفل پایا جب اُس دروازے کو خواجہ نے کھولا اندر سے آواز آہ آہ کی آتی ہی اور ساتھ ہی صدا آہ کے یہ آواز بھی آتی ہی افسوس کہ میرے بھائی
خواجہ عمرو کو میرے حال کی خبر نہین کیا جانے کہ کیا سبب ہوا جو خواجہ میری رہائی مین کوشش نہین کرتے نہین معلوم کہ خواجہ کس کیفیت مین
کہین بلا مین وہ بھی پھنسے تو نہین خدا اُنکو مجھ تک پہونچائے کہ رہائی کی صورت کچھ نظر آئے یہ صدا دردناک سنکے دل بیچین ہوگیا خواجہ نے
رو دیا مگر رقت کو ضبط کرکے ایک روغن لگاکر اپنے کو شکل مہیب بنایا اور بسم اللہ کہکے اُس گنبد کے اندر داخل ہوا سب سردار اور عقیل اور امیر
یاتوقیر صورت دیکھکر خائف ہوے اور کہا تو کون ہی اُسنے کہا مین لات ہون اگر تم سب مجکو سجدہ کرو تو ابھی سبکو رہا کردون امیر یاتوقیر
نے فرمایا لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم ہم لات و منات پر لعنت کرتے ہین محراب درگاہ الٰہی ہین یا برائے سجدہ سر دھرتے ہین اگر میرا بھائی
خواجہ عمرو بن امیہ ضمری آجائیگا تو ابھی شعلہ آتش شمشیر برق تاب سے جلا دیگا دور ہو کیا بکتا ہی اگر ہزار برس قید سخت مین رہین
تو بھی تجکو سجدہ نہ کرین پروردگار عالم کا جسوقت حکم ہوگا خود رہا ہو جائینگے لات نقلی نے کہا اگر کچھ روپیہ یا مال وغیرہ دو تو تمکو ابھی
رہا کرادون جسوقت امیر یاتوقیر نے روپیہ کا نام اُسکی زبان سے سنا پہچان گئے کہ یہ خواجہ عمرو بن امیہ ضمری ہین انھین کو روپیہ مال و دولت

کالالچ زیادہ ہی جانتے ہین امیر کہ خواجہ لالچی زیادہ زر کے مرید ہین اس حال مین بھی ہنسے مذاق کرتے ہین امیر باتوقیر پکار اُٹھے ای بھائی خواجہ عمرو تم آئے جان مین جان آئی روح کو تازگی ہوئی دکھ درد سارا ہم بھول گئے او بھائی جلد رہا کرو خواجہ عمرو نے پہلے سب سرداروں کو رہا کیا مقبل وفادار کا بند قید کا نامہر امیر باتوقیر کو سب سرداروں سمیت مگر زنجیر آہنی سے کھولا بند قید خواجہ عمرو نے توڑا امیر باتوقیر کو مع سرداروں نامی وگرامی و مقبل وفادار کو رہا کیا اور زنبیل سے نکالکر ایک ایک تلوار ولایتی امیر باتوقیر کو اور سبکو خواجہ نے دی اور اسی نقب سے امیر کو اور سرداروں کو لیکر چلے جاتے دیکھا کہ دوسرے نقب کا بھی نقب سے رستہ لگا ہوا ہی اسی طرف کو چلے وہ شاخ اس نقب کی نخل گلشن بارگاہ اتِ بتِ تتِ کی جانب نکلی تھی اتِ بتِ تتِ تینون بادشاہ ان کفارون کے تھے صاحب حکومت صاحب فوج لعبداد موج تھے ناظرین پر واضح ہو کہ جب خواجہ عمرو داروغہ زندان خانہ بیہوش کر کے اور پہرے والون کو مار کر گنبد مین داخل ہوئے اسوقت منظفر فاریابی براے خبر قیدیان جو آیا دیکھا کہ داروغہ بیہوش پڑا ہی اور سب پہرے والے کشتہ ہین خون کا تھالہ بھرا ہوا ہی منظفر فاریابی دیکھکر حیران ہوا اور داروغہ کو ہوشیار کیا اور پوچھا کہ یہ کیا ماجرا ہی داروغہ نے کہا کہ شرید پہلوان نے ایک پڑیا دیکر بیہوش کیا منظفر فاریابی نے کہا معلوم ہوتا ہی کہ عمرو یہان پہونچگیا سواے اسکے یہ کسیکا حوصلہ نہین جلد تلاش کرو کہ عمرو کہان ہی منظفر فاریابی خواجہ عمرو کو تلاش کرتا پھرتا ہی ڈھونڈھتے ڈھونڈھتے بارگاہ اتِ بتِ تتِ مین آیا ہی اور کیفیت عیاری خواجہ عمرو اور احوال دربانان زندانخانہ بیان کر رہا ہی یہان خواجہ عمرو بھی امیر باتوقیر اور سرداران نامدار و مقبل وفادار کو ساتھ لیے ہوے دہنہ نقب پر پہونچے سبکو تو دہنہ نقب پر ٹھہرایا آپ دہنہ نقب سے باہر آئے اور نعرہ کیا **نعرہ**

| | | | |
|---|---|---|---|
| عمرم کہ کلاہ از سر قیصر بہ برم | خال رخ بختک باختر بہ برم | از محفل خسروان چو گردم ساقی | جام و قدح و سبو و ساغر بہ برم |

سنم مہر سپہر عیاری دماہ فلک خنجر گذاری خواجہ عمرو بن امیہ ضمری تلوار کھینچکے جھپٹے اتِ بتِ تتِ گھبرا کر اُٹھ کھڑے ہو منظفر فاریابی بدحواس ہو گیا فوج کو آواز دی سب کفار تلوارین کھینچکے آ پڑے دیکھا کہ خواجہ تنہا ہین سمجھے سب کہ اب گھیر کر خواجہ کو مار لین گے جانے نہ دینگے کہ خواجہ نے آواز دی ای بہادران جادہ ہمت و شجاعت ای نامی نام آوران صولت و شوکت کیا دیکھتے ہو خواجہ عمرو کی نصرت کو چلو ان کفاران ازلی و ابدی کو زیر کرو یکایک تخت اُلٹا ایک دھڑا کا ہوا اور امیر باتوقیر و سرداران صاحب شمشیر وغیرہ دہنہ نقب سے نکلے اور نعرہ ہوا **نعرہ** امیر

| | | | |
|---|---|---|---|
| امیر عرب صیغم روزگار | بو وصف شکن خسرو نامدار | ز تیغم بمیدان جنگ آوران | بہر جا شود الامان الامان |

ساتھ ہی اسکے لندھور کا بھی نعرہ ہوا کہ بارگاہ تھرا گئی پہلوانون کے دلون پر وحشت چھا گئی نعرہ لندھور جزیرہ ہاے دریار اگر فتم تا بہ ہندوستان اگر نام ہم ہندانی سنم لندھور بن سعدان ہ اسیطرح سب سردارون نے نعرہ کیا اور تلوارین پکڑ پکڑ کے کفار کے انبوہ پر گرے اور تلوار چلنے لگی بارگاہ مین ندی خون کی اُبلنے لگی ایک ایک نے دس دس کو بیس بیس کو جان سے مارا ہر جسم بخنجر سے ہر ایک کا اُتار اُلشتون کے پشتے ہوے تن و سر کے ڈھیر لگ گئے صاحبقران زمان امیر عرب وشان تلوار تولے ہوے اتِ بتِ کے قریب آئے اتِ نے جھپٹ کر ہاتھ تلوار کا مارا صاحبقران نے خالی دیکر ہاتھ قرانی پر ڈالدیا ایک جھٹکے مین تلوار ہاتھ سے نکال لی دوسرا ہاتھ کمر زنجیر مین ڈالکر اُٹھا لیا بھائی کا یہ حال دیکھکر بتِ دوسرا بھائی اُسکا شیر ژیان کر جھپٹا صاحبقران زمان نے زد بچا کر قبضہ کی اوچھی ماری کہ ڈانڈ نیزے کی ٹوٹ گئی جھنجھلا کر نیزہ پھینکدیا اور تلوار کا ہاتھ مارا صاحبقران کے دستے ہاتھ مین تلوار ہی اپنی ہاتھ مین بجاے سپر اتِ بت نے جو تلوار ماری صاحبقران نے تلوار کو تلوار پر روکا ہاتھ اپنا بچ کر کے اُسکی تلوار کو اُلجھا کر مولا دیا کہ ہاتھ سے تلوار اسکی چھٹ کے گری صاحبقران زمان نے بند دست مین ہاتھ ڈالکر اسکو زمین سے اُکھیڑ کے اُٹھا لیا سبحان اللہ سبحان اللہ کا شور ہوا جتنے سرداران کفار و پہلوانان نابکار تھے زنگ ہو گئے جان بچا بچا کر بھاگے صاحبقران زمان نے فرمایا اتِ بتِ سے کیونکر تو حدانیت پر درد گار ۔ پر کیا کہتے ہو دونون نے کہا ہم صدق دل سے مسلمان ہوتے ہین آمین دین اسلام ہمکو تلقین کیجیے جادہ ہدایت سے لگا دیجیے دونون نے لات و منات پر لعنت کی بت پرستی چھوڑی صاحبقران زمان سے نعمت دین پائی انکے اور سرداران نامور و پہلوانان پر جگر بھی مسلمان ہوے منظفر فاریابی بعد اضطراب بیتابی ہاتھ باندھکر آگے صاحبقران زمان کے آیا کہا مین بھی دین اسلام قبول کرتا ہون سر اطاعت قدوم میمنت لزوم حضور پر دھرتا ہون صاحبقران زمان نے منظفر فاریابی کو از سر صدق

دل سلمان کیا صاحبقران نے ایت مست کو چھوڑ دیا خواجہ عمرو نے کہا ای امیر باتوقیر مظفر فاریابی کے مسلمان ہونے مین مجکو شک ہی
کہ یہ ایک مرتبہ مسلمان ہو کر دغا کر چکا ہی صاحبقران زمان نے فرمایا کہ ہم پابند شرع شریف ہین اور حکم خدا بجالاتے ہین ہمکو گمان فاسد نہ کرنا
چاہیے ایت مست نے سر عبودیت نقش قدم صاحبقران زمان پر جھکایا مسند پر لاکر بٹھایا صحبت جشن برپا کی صاحبقران زمان نے فرمایا
کہ ایک شخص کو ہمارے لشکر مین بھیجا جائے ہمارے آنیکی خبر کرے مظفر فاریابی نے عرض کیا اگر حکم ہو تو یہ ابعدار بسر عجز و انکسار جائے اور حضور
کے لشکر ظفر اثر مین خبر کرے امیر باتوقیر نے مظفر فاریابی کو اپنے لشکر ظفر پیکر کیطرف آگے روانہ کیا اور آپ نے انھین ایت مست کو قلعہ جمشیدیہ
کا حاکم کیا اور اپنے لشکر کیطرف بجماعت کثیر امیر باتوقیر مع سرداران نامدار مقبل وفادار و خواجہ عمرو ذوالوقار بصد جاہ و جلال و بشوکت و اقتدار روانہ
ہوے وہان بادشاہ جمجاہ سعد بن قباد شہریار نے کل سرداران لشکر اسلام کو براے استقبال امیر باتوقیر شاہان شاہان و سلطان سلطان جہان
صاحبقران زمان بھیجا سب سرداران بے نظیر و نمود اران صاحب شمشیر امیر باتوقیر صاحبقران شیر گیر کو بصد عزو افتخار و بجاہ و جلالت و وقار بارگاہ
فلک اشتباہ بادشاہ جمجاہ سعد بن قباد والا نژاد مین استقبال کرکے لائے

اب وہ کلمہ داستان شجاعت بیان آنا رستم خان بن گاؤلنگی گاؤسوار کا ملک باختر سے مع لشکر جرار بیس ہزار کے بدر نا ہنجار
گاؤلنگی گاؤسوار کی خدمت مین برابر اور کہتا پدر نا ہنجار سے کہ آپ لشکر اسلام سے کیون نہین مقابلہ کرتے کہنا گاؤلنگی گاؤسوار
کا بیٹے سے کہ سرداران لشکر اسلام سے سر بر نہ ہم ہو سکینگے یہ سنکے طبل جنگ بجوانا اور مجادلہ و مقابلہ ہونا لشکر اسلام سے اور
زیر ہو کر مسلمان ہونا رستم خان بن گاؤلنگی گاؤسوار کا پھر لوٹ آنا اسکے رستم خان کا گاؤلنگی گاؤسوار کے پاس آنا مسلمان کرنے کو
پھر جنگ و جدل باپ سے ہونا اور گرفتار ہو جانا رستم خان کا ـ ساقی نامہ

پلا ساقی ماہوش وہ شراب
ہنود دل کبابوں کو پھر اضطراب
ندے جام تو درد کا ساقیا
زلال تولا پلا ساقیا
ارے پھر پھر ندوں مین سلطان جنگ
چڑھی ہے ہر اک کو نشے کی ترنگ
ہر اک موج کی ہے تلوار اگر
نظر آتا ہے جام شکل سپر
لڑا جام سے گرچہ جام شراب
مین سمجھا ہی جھنکار شمشیر تاب
مین سمجھا ہوا شور قلقل کا جب
صدائے بگیر و بزن ہے یہ اب
کہین طبل رقص کی ہے صدا
سر رزم بجتا ہے طبل وغا
تحریر یون ہے رندوں نے تیغ تیغ
گھٹا اٹھے جوں فوج کی جھوم جھوم

اشعار انھین ہین کالے بادل اگر ہونیوالے ہین
کہ پامال خرام ناز دلبر ہونیوالے ہین
ہم اکدن عاشق زلف معنبر ہونیوالے ہین
ہمارے شیفتہ دل مین سخر ہونیوالے ہین
گواہی دینگی روز حشر قاتل خون کی چھینٹین
یہ چھوٹے چھوٹے نشتر بڑھ کے خنجر ہونیوالے ہین

کہ ہم مست شراب ناز پرور ہونیوالے ہین
جو دل شیشہ سے نازک ہین وہ پتھر ہونیوالے ہین
طرح دیوانہ لیلیٰ کے ہمسر ہونیوالے ہین
خدا کو رحم آجائیگا ہر اشک ندامت پر
ترے دامن ہمارے خون سے معطر ہونیوالے ہین
مرے نالوں سے کیا تو آج گھبراتا ہے اے دلبر

سنہرا پائے الکدن سرو و صنوبر ہونیوالے ہین
بہت جو رحم کرتے ہین ستمگر ہونیوالے ہین
حسینان پریرو مین شرارت ہو تو ہو لیکن
یہ قطرے موج خون ہو ہو کے کوثر ہونیوالے ہین
ابھی کم سن ہے گو قاتل مگر ہین قہر کی پلکین
بپا کل ہی ترے کوچے مین محشر ہونیوالے ہین

جیت دلبند ماجرائے عجیب در رقم سیکند این زلک خطیب معرکہ آرایان میدان کارزار و نبرد آزمایان دشت قتال و جدال روزگار
ہدایت شمامہ کو صفحہ قرطاس فلک اساس پر یون جاری کرتے ہین کہ گاؤلنگی گاؤسوار بصد فخر و افتخار بارگاہ مین بیٹھا ہی کہ ہر کارون نے آکر خبر
مسرت اثر یہ سنائی کہ صاحبزادہ حضور رستم خان پہلوان ملک باختر سے آتا ہی اور ہمراہ اپنے بیس ہزار فوج جرار ایک ایک ان مین پہلوان نمودار
گرد گردان معرکہ کارزار لیے آتا ہی گاؤلنگی گاؤسوار سنکے بہت مسرور ہوا اضطراب الم جدائی فرزند دلبند دل سے دور ہوا کہ یکایک رستم خان بن
گاؤلنگی گاؤسوار آیا باپ کو بصد تعظیم و تکریم آداب بجالایا گاؤلنگی گاؤسوار نے بیٹے کو گلے سے لگایا ہاتھ پکڑ کے پہلو مین بٹھایا رستم خان نے
باپ سے کہا کہ مین نے سنا ہی امیر باتوقیر صاحبقران شیر گیر مع مقبل وفادار گنبد جمشیدیہ مین قید ہین اور کئی سو سرداران نامدار لشکر امیر
باتوقیر گرفتار ہو گئے ہین آپ بھی آپ نے لشکر مسلمانان کو زیر نہ کیا گاؤلنگی گاؤسوار نے کہا ای فرزند لشکر ظفر پیکر امیر باتوقیر کا زیر کرنا کیا تو سہل سمجھا ہی

اب بھی اسکا ایک ایک سردار اور ہر ایک پہلوان شیر ببر ہی ہر ایک پیلتن تہمتن صف شکن شمشیر زن صاحب ہمت و شجاعت یکتائے قوت و طاقت وہ رعب وہ دبدبہ وہ صولت وہ شوکت ہی کہ جس سے دیو عفریت جلتا ہی شیر کا سامنے آتے ہوئے دم نکلتا ہی رستم خان نے کہا ای پدر بزرگوار مین لشکر اسلام سے مقابلہ کرونگا کسی سے نہ خوف کھاؤنگا نہ کسی سے ڈرونگا یہ کہکے حکم دیا کہ طبل جنگی بجے صبح کو لشکر اسلام سے مقابلہ ہی سرداران و پہلوانان و جوانان یکتا از میدان کارزار سے مجادلہ ہی فوج رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار مین طبل جنگی بجا ہر ایک پہلوان و سردار گرد جرار و نامدار مسلح و مکمل درست و چست جنگ جدل پر ہوا لشکر اسیر با توقیر مین بھی یہ خبر ہو گئی کہ کل رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار برائے مقابلہ لشکر اسلام آیا ہی سرداران نامور نے یہ خبر سنکر بادشاہ جمجاہ سعید بن قباد شہریار سے عرض کیا خداوند نعمت رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار ملک باختر سے مع بیس ہزار فوج جرار کے آیا ہوا ہی اسنے طبل جنگی بجوایا ہی کل ہمسے مقابلہ و محاربہ ہوگا بادشاہ نے بھی حکم کر دیا لشکر اسلام کو دیا صبح ہوتے ہی دونون لشکر میدان رزمگاہ مین صف آرا ہوے لشکر کفار کیطرف صف بندیان ہوئین کالے پھریرے کھلے نشان علم ہوے سواران نیزہ گزار ہزار در ہزار قطار باندھ کے مستعد کارزار ہوے ایکطرف تلوارین رومی تولے ہوے استادہ قریب نیزہ دار ہوے ادھر لشکر اسلام مین تکبیرون کی صدائین بلند ہوئین روحین کفاران بد شعار کی سینون مین دردمند ہوئین سرداران نامی و پہلوانان گرامی نعرے کرنے لگے شیر صحرائی صدائے غیظانہ سے ڈر کر مرنے لگے گردان پیلتن دلیران صف شکن کے سینے تنے ہوے و جوانان شمشیرزن مسلح و مکمل اونچی بنے ہوے ناگاہ نقارہ رزمی پر چوب پڑی بزدلوں سے غیرت دست نبرد کی نگاہ لڑی دونون طرف تلوارین کھینچ نیزے علم ہوے جراحکار پر مستعد ہم ہوئے نظم

وہ مغرور تھی اسکو ہو سطوت و جلال | کہ غیر حال ہو جلاد چرخ کا فی الحال
سیاہ ایک سے تھا ان کو تھا | اٹھا لون نیزے پر اسکو جو اجو ہر اعلی
سحر جری ہی بڑے غازیان دین خدا | جہان لڑائی ہوئی کافرونکو زیر کیا
یہ دلولہ کہ اگر حکم بادشاہ کا ہو | ابھی بزیر خم تیغ فوج کو دھر لو
انہیں لگائی یونہین وہ جری دکھائے تھے | وہ کیا تھے شیر نگہ مین کچھ سماتے تھے

لڑائی شروع ہوئی اگرچہ فوج کفار کا دل بڑھانے لگے طبل بیان کر کے زمین و آسمان کے قلابے ملانے لگے ای پہلوانان نامدار و ای جوانان آزمودہ کار آج روز نام و ننگ ہی بڑے معرکہ کی جنگ ہی لازم ہی کہ آج جان لڑائی مین لڑا دو زور ہمتی لشکر اسلام کو دکھا دو داد مردانگی دینا چاہیے نام بڑھا کے انعام لینا چاہیے اپنے جد و آبا کی بہادری پر نظر کرو تلوارون مین سینہ سپر کرو تمہارے بزرگون نے بڑے بڑے معرکے فتح کیے بڑے بڑے پہلوان زیر کیے تم بھی آج لڑائی سے منہ نہ پھیرنا دشمن پر بابطرف سے گھیر نا ای مرو بلکہ شیرتا جانیدمان بنوشید کر کیتون سے کرتے ہی تلوار چلنے لگی ہوس دلی نکلنے لگی پہلے تو ایک ایک پہلوان سے مقابلہ ہوا جب دو چار سو مارے گئے شور و غوغا بلند ہوا جنگ مغلوبہ ہونے لگی رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار فوج بیشمار لیکر دھنس پڑا ادھر سے لشکر اسلام بعد کرو فر تمام کر کے غازی و غیرہ تیغہ خارا شگاف میان دہشت مصاف کھینچ کھینچکر بڑے جدال و قتال ہونے لگی وہ غازیان لشکر اسلام کی لڑائی وہ دست قوت وار کی صفائی جسپہ بڑھ کے ہاتھ مارا دو ٹکڑے ہوے تسمہ تا سر نہ باقی رکھا و جس جہنم کیا کشتوں کے جابجا انبار ہو کر پن کھاتے تھے پھر تے تھے سر کفار خون کے تھالے بھرے ہوے لاشے خاک و خون مین غلطان پڑے ہوے کشتی حیات کفار دریائے آہین غرق موجہ شمشیر آبدار لشکر اسلام از غرب تا شرق اشعار

ہزارون کے سر کی جدائی ہوئی | غضب کا تھا چرخ تھا سحر کہ
نمودار تھا فوج کا روکشا | کوئی تھا جو بیدست نے سر کوئی
کسیکو نہ تھی حیرت کوئی وانگ تھا | کسی کا جو دیکھا تو پنجہ نہیں
کہ بھولا تھا جلادی کا سپہر | لرزتا تھا دہشت سے ترک فلک
| سحر گفتگو ہر جو وہ لڑائی ہوئی
نہ دیکھا نہ ایسا سنا سحر کہ | قیامت کی اس دن لڑائی ہوئی
نہ سالم رہا لڑکے افسر کوئی | زبردست ہر اک تھا باز وکشا
کسی جسم بد کا سکنجہ نہیں | کوئی دو تھا اور کوئی چوزنگ تھا
غضب برق شمشیر کی تھی چمک | سماہا تھا مریخ کو ایسا ڈر
کہ دم مین صفون کی صفائی ہوئی

رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار نے دیکھا کہ رخ فوج کا پھر گیا ہی پہلوان جوان تنہی لڑائی مین کم کر رہے ہی جانا کہ ایسا نہو شکست کھا کر بھاگین دہشت کار آسمانہ لین بڑی رسوائی ہوگی یہ سوچکر خود رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار گھوڑا اٹھا کر آگے نکلا اور لشکر کو آواز دی یارو تھم جاؤ آگے نہ بڑھو میری لڑائی کا تماشا دیکھو یہ سنکے فوج جابجا رک گئی رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار نے گھوڑے کو کوتا کیا گھوڑا مثل سموم تند کے اڑ کر میدان مین آیا رستم خان

نے

بن گاؤ لنگی گاؤ سوار نے غنیمت ہی کہ ہر کوئی ایسا کہ مقابلہ برابر کرے صف لشکر سے تم نکلے یہ سنکے پہلوان عادی نے گھوڑا بڑھا کر صدا دی نعرہ شیرانہ کر کے مقابلہ رستم خان
بن گاؤ لنگی گاؤ سوار میں آئے نیزہ بازی ہونے لگی عقدۂ ہنر جنگ کھلنے لگے میزان جرأت میں تُلنے لگے جب ہمنام رستم نیزہ بازی میں عاجز آیا تلوار میان سے
لی پہلوان عادی نے بھی تلوار کھینچی رستم خان نے جھپٹ کے تلوار کا ہاتھ مارا عادی نے سپر میں الجھا دیا رستم خان نے جھٹکا دیکر کھینچی
تلوار سپر کاٹتی ہوئی نکل آئی پہلوان عادی نے سر پر تلوار ماری رستم خان نے چہرے پر سپر لی تلوار سپر کو کاٹ کے نکل گئی موت رستم خان
کی آئی ہوئی ٹل گئی رستم خان ضرب گران اٹھا کر پیچھے ہٹا اور پیترا بدلا ہاتھ رستم خانی دکھایا چیکا میان تلوار کی دینے لگا کبھی تلوار سپر پر لایا
کبھی طمانچے کا رخ دکھایا کبھی شانے پر اشارہ کیا کبھی بغلی پر چھلا کبھی پالٹ پر جھلک کے ہاتھ لایا کبھی کمر پر تلوار کو دکھایا پہلوان عادی بھی
کس کس پھرتی سے سپر کو پھیر لیتے ہیں چوٹیں بچاتے ہیں رستم خان پالٹ کا ہاتھ نکالا سیدھا ہوا ننگے سر پر جھکائی دی فوراً پہلوان عادی
سپر پھرتی سے سر پر لایا یہاں ہمنام رستم نے جھک کے جو ہاتھ مارا پھندار اکھل گیا انتیں نکل پڑیں پہلوان عادی نے دونوں ہاتھوں
سے پیٹ پکڑ لیا سرداران لشکر جرار دوڑ پڑے سینے سنبھال لیا گھوڑے سے گرتے گرتے بچے ہاتھوں ہاتھ سردار لشکر میں لیگئے انتیں اٹھا کر پیٹ میں
رکھیں خوب کسکے پٹی باندھی یہاں رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار نے پھر مبارز طلب کیا کرب غازی کو غصہ آیا چاہتے ہیں کہ گھوڑا چھوڑ کر
بڑھیں کہ فرامرز نے بڑھ کر کہا کہ آپ ابھی ٹھہریں تکلیف نہ کریں گھوڑا آگے نہ بڑھائیں مقابلے کو نہ جائیں یہ میرا شکار ہے ابھی تہ تیغ آبدار ہے یہ کہکے
سمند صبا رفتار جل کن نسیم بہار کو جولان کیا صرصر تیز رو کے مانند گھوڑا اڑا کے مقابلہ میں ہمنام رستم رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار کے آئے
اور نعرہ کیا نعرہ فرامرز رستم شیر دل ہے شکن نامدار بد فرامرز کشتہ کن نابکار ہے رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار نے نیزہ تانا پینترا بدلکے
برچھا لانے لگا فرامرز شیر دل نے بھی نیزہ خار اشگاف سنبھال از قاف تا قاف ہاتھ میں اٹھایا رستم خان نے ایک بند باندھکے جو برچھا مارا
فرامرز نے نیزے پر روک کے ہر بند ناخن فتح سے کھولدیا پھر اپنے نیزے کی ڈانڈ برچھے کی ڈانڈ پر لا کے برچھے کو الجھایا یہ معلوم ہوا کہ دو مار سیاہ
رزمگاہ بالائے ہوا گشت گئے ہیں کبھی فرامرز نے ہاتھ بڑھایا کبھی رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار نے دست دراز کیا کبھی ڈانڈ سے ڈانڈ
لڑی کبھی سنان پر سنان پڑی چنگاریاں اٹھیں شعلہ آتش رستم پھر کے کمانیاں ہوگئیں فرامرز نے ایک مقام پر جھک کر ڈانڈ ڈانڈ سے ملا کر جو
جھٹکا دیا برچھا ہاتھ سے رستم خان کے نکل گیا فرامرز نے بڑھکر بائیں ہاتھ سے روک لیا لشکروں میں واہ واہ سبحان اللہ سبحان اللہ کا
شور و غل ہوا کرب غازی نے بڑھکر صدا دی سبحان اللہ ماشاء اللہ کیا نیزے کا توڑ کیا کیا خطا کار کے ہاتھ سے نکال لیا کیا خوب فن سپہ گری یاد ہیں
بیشک ہنر جنگ میں آپ استاد ہیں اب یہ ملعون ہمنام رستم تمہارا شکار ہے تلوار بھی تمہاری مفتاح باب معرکہ کارزار ہے یہ طعن و تشنیع سنکر رستم خان
بن گاؤ لنگی گاؤ سوار غصہ سے پیچ و تاب کھا کر بار بار پشت دست کو دانتوں سے چبانے لگا شرمندہ ہو کر سر خم کیا گھوڑے پر غصہ کھانے لگا اور
دو تین کوڑے زناٹے سے مارے کہ گھوڑا چراغ پا ہو کر الف ہو گیا رستم خان گرتے گرتے بچا پھر گھوڑے کو چمکار کے دھیرا کیا تیغ آبدار کمر سے
کھینچ لیا فرامرز شیر دل منہ پر ہاتھ رکھکے ہنسے رستم خان سے کہنے لگے اور باہ دل ہیزیان پر غصہ نکالتا ہے آپ ندامت میں غرق ہو کر اچھا نتا ہے
مردوں کی فتح و شکست ہے جرأت و ہمت کیوں پست ہے لے اب تلوار کا ہنر دکھا دل نہ ہار قدم پیچھے نہ ہٹا یہ کہکے فرامرز نے بھی تلوار کھینچی
نیزے دونوں نے میدان میں گاڑ دیے دونوں لشکروں کے جوان آ کے قریب کھڑے ہوئے رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار نے جھپٹ کر ہاتھ
تلوار کا مارا فرامرز نے خالی دیکر تیغ خار اشگاف کا وار کیا رستم خان نے سپر پر روکا پھر رستم خان نے تلوار ماری فرامرز نے اپنی تلوار پر روکی
جھنکار کی آواز آئی روح سینے میں اس نامرد کے تھرائی سمجھا کہ تلوار ٹوٹ گئی ہاتھ سے چھوٹ گئی دیکھا تو منہ تلوار کا مڑ گیا طائر ہوش ڈر کے
اڑ گیا تلوار میں دندانے پڑ گئے نشتر غم دل میں گڑ گئے رستم خان جھنجھلایا دل ہی دل میں غصہ کھایا جھپٹ کے اور ہاتھ تلوار کا مارا فرامرز
سپر پر کاٹ کے پکارا تلوار سے ہشیار قبضہ سے خبردار یہ کہکے سپر کی اوجھر دی قبضہ سے تلوار صاف نکال لی رستم خان نے ہاتھ بڑھایا تھا
کہ فرامرز نے تلوار اٹھائی رستم خان نے ڈر کے باگ گھوڑے کی پیچھے ہٹائی لشکر میں تحسین و آفرین کا شور ہوا حریف اور مکرر جو اچھم سے
گھوڑے سے کود پڑا خم ٹھونک کر کھڑا ہو گیا فرامرز بھی گھوڑے سے اترے تلواریں رکھدیں کشتی شروع ہو گئی جو پیچ رستم خان نے کیا

وہ فرامرز نے توڑ کر کے رد کر دیا کبھی رستم خان ریل کر اُدھر لے گیا کبھی فرامرز ریل کر ادھر آیا مگر لنگر فرامرز نا رستم خان سے نہ اکھڑا نہ رستم خان کا لنگر فرامرز سے اکھڑا اسی طرح چار روز تک کشتی رہی سب لشکری دونوں طرف تماشا دیکھا کیے دونوں پہلوان دوران لڑائی ایک ایک سے کہتا تھا دونوں برابر کے جوان ہین دونوں مین ایک سی طاقت کے نشان ہین ایک سی جرات ایک سی ہمت ایک سی قوت ایک سی شجاعت ہے دیکھیے کون زیر ہو کے گرے دیکھیے کسکی فتح ہو کسکے ہاتھ میدان جنگ رہے غرضکہ چوتھے روز رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار تھکا سانس پھولی زور گھٹا فرامرز نے ایک پیچ زبردست باندھا کہ اُسکا توڑ کر کے زور ر وکنا بہت مشکل تھا لنگر اُس سنگ گران کا زمین سے اکھاڑا نبرد و قوت و شجاعت دھڑام سے رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار کو پچھاڑا لشکر ظفر پیکر امیر بانوقیر مین شور ہوا وہ مارا وہ مارا کیا کہنا فرامرز شیر دل مرحبا مرحبا بڑے بہادر ہی کو زیر کیا مرد و کو زندگی سے سیر کیا فرامرز شیر دل ضیغم روزگار جرار و نامدار گراتے ہی رستم خان کو چھاتی پر چڑھ بیٹھا اور خنجر نکال کے گلے پر رکھ دیا اور کہا کہ وحدانیت پروردگار مین کیا کہتا ہے رستم خان نے کہا برحق تمہارا دین سچا اور پختہ ہی مین دین اسلام اب قبول کرتا ہون دولت عقبیٰ حصول کرتا ہون جتون پر لعنت کرتا ہون اقرار وحدانیت کرتا ہون اب کبھی اطاعت سے باہر نہونگا ہمیشہ مطیع اہل دین اسلام رہونگا ناظرین پر واضح ہو کہ جسوقت فرامرز شیر دل ضغائم روباہ کو زیر کیا لنگر اکھاڑ کر زمین پر گرایا فوج کفار بڑے لمک سردار یعنی رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار تلوارین کھینچ کھینچ کے اُٹھے اور شتابشتاب دامن چلنے لگین ادھر سے بھی غازیان لشکر اسلام تلوارین تول تول کے غٹ پٹ ہوگئے فرامرز نے رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار سے کہا کہ منع کر اپنی فوجکو نہین تو یاد رکھ اس خنجر آبدار کا تیرے حلق مین ہو گا تیری جان اب عنقریب مین جائیگی کچھ نہ بن پڑیگا رستم خان زیر خنجر سے پکارا ہر چند ایک ایک کو للکارتا ہی مگر کوئی نہین سنتا ہی رستم خان نے عرض کیا کہ حضور اب مجکو چھوڑ دین مین ابھی بند و بست کرتا ہون ہر طرف سے آپ مطمئن رہیے اب تو تابعدار غلام درگاہ امیر بانوقیر کا ہون یہ سنکے فرامرز نے رستم خان کو چھوڑ دیا رستم خان اٹھا ہر ایک کو پکارتا ہی منع کرتا ہی مگر کوئی اسکے کہنے پر عمل نہین کرتا تلوار چل رہی ہی ندی خون کی دشت کارزار مین اُبل رہی ہی گویا سیلاب آگئی سر کٹ کٹ کے گر رہے ہین مثل حباب تیر رہے ہین کہ ناگاہ بیابان سے گرد اُڑی دن کی شب ہوگئی ذرے زمین سے اٹھ کر مثل سیارگان چمکنے لگے جب دامن گرد چاک ہوا فرد غبار خاک ہوا دیکھا لشکر آتا ہی ایک چشم زدن مین لشکر آ پہونچا وہین سے نعرہ ہوا نعرہ صاحبقران زمان امیر عرب ضیغم روزگار ہ بود عدت شکن خسرو نامدار ٭ تیغم بمیدان جنگ اوران ٭ بہر جا شود المان الامان ٭ ساتھ ہی اس نعرہ شیرانہ کے دوسرا نعرہ ہوا نعرہ لندھور جزیرہ ہائے دریا اگر فتم بابہ ہندوستان ٭ اگر نام میدانی منم لندھور بن سعدان ٭ بعد اس نعرے کے وہ نعرہ ہوا کہ کفاران نابکار ادا نہایت باک سے دہل گئے نعرہ خواجہ عمرو کہ کلاہ از قیصر ببرم ٭ خال زخ بخت بد اختر ببرم ٭ گر محفل خسروان جو گردم ساقی ٭ جام و قدح و سبو و ساغر ببرم ٭ منم مہر سپہر عیاری و ماہ فلک خنجر گذاری نمودار و نامدار خواجہ عمرو بن امیہ ضمری اسیر جیسے یہ دور پر نعرے ہوئے تلوارین بکڑ کر لشکر کفار پر آپڑے قیامت کی تلوار چلی آسمان تھرایا زمین کا سینہ ہلی خون جنگل مین ایسا بہا کہ نمونہ دریا نظر آیا آسمان شکل حباب دکھائی دیا سیلاب خون نے صدہا قصر تن ڈبو دیے ایسی بحر خون کی طغیانی ہوئی کشتی حیات طوفانی ہوئی

اشعار

سر تن تھے خون میں صد حباب وار
میدان رزم گہ میں تلاطم تھا آشکار
طوفان رزمگاہ میں کشتون کا تھا یہ حال
تسبیل تھے جسم ماہی بے آب کی مثال
تھا حال ایسا لشکر کفر انتساز کا
طوفان مین جیسے ہوتا ہی عالم جہاز کا

امیر بانوقیر کا یہ حال تھا ہاتھ مین کھینچے ہوئے شمشیر آبدار جسپر جا پڑتے ایک وار مین اُسکو ٹھنڈا کیا وہ سیدھا خدمت مین مالک کی جہنم مین گیا کسیکو فاش زین سے اُکھاڑ کر زمین پر مارا وہ پیوند خاک ہوا جسپر لندھور شیر کوہ شکاف نے ہوئے گرز شہاب و باد صید کیا خواجہ عمرو نے قیامت برپا کی اُسکو اُچک کے مارا اُسکو جھپٹ کے دو کیا کسیکو حقہ آتشبازی سے جلایا کسیکو آب دم شمشیر سے پلایا ہر سردار اسی طرح ہر جگہ لڑ رہا تھا سیکڑون ہزارون کا کھیت پڑ رہا تھا سرون کے انبار سیان کارزار تنون کے ڈھیر دام اجل کا بہر بہیر غازیان لشکر اسلام بھی بہت سے جان بحق ہوئے فلک کج رفتار کو اُنکے قلق ہوئے سیکڑون مجروح اکثر غازی گھائل ہوئے

زخم کی بدھیاں پہنے جھوم رہے ہیں پھل شمشیر آبدار کا چوم رہے ہیں عندلیب شجاعت یہ نغمہ سرا ہے باغبان اقبال دیکھتے ہیں گلزار کھلا ہے جیسا
اجل کا ماتر ربیع باغبان شکار کرتا ہے قفس جسم کی تیلیاں شکست ہیں نخل لشکر اسلام بارور ہے غنچہ حیات کفار خشک و زرد ہو رہے ہیں
کارزار میں عجب تزلزل ہے جنگ مغلوبہ ہو رہی ہے ہر طرف غل ہے فوج کفار بے سر و پا بھاگی جاتی ہے غل ہے کہ بھاگو موت پیچھے لگی چلی آتی ہے جدھر
جسنے منہ اٹھایا بھاگا پھر پیچھے پھر کے نہ دیکھا کہ کیا ہوا بجائے گرمیں آنکھوں کے تلے اندھیرا ہے بیٹے کو باپ نہیں بھائی کو بھائی نہیں باپ کو بیٹا نہیں
دکھائی دیتا بھائی کو بھائی نہیں پہچانتا دوست کو دوست نہیں جانتا یہ کون ہے وہ کون ہے لشکر اسلام ایسا غالب آیا ہے ہر ایک میں خوف
سمایا ہے سب بدحواس ہیں سلاطین ہراساں ہیں دل قابو میں نہیں زبان دہن میں نہیں ترکش میں تلوار ڈھونڈھتے ہیں میان سے تیر نکالتے ہیں کسی
ہوش و حواس ہی نہیں تسمہ کو باگ سمجھ کے کھینچتے ہیں تنگ گھوڑوں کے ڈھیلے ہو گئے ہیں بجائے رکاب بدحواسی میں اپنے پاؤں رکھ کر
گھوڑے پر چڑھتے ہیں الغرض اسطرح فوج کفار قطار در قطار پھیر پھیر کے پیچھے سب بھاگی گھوڑے چھوٹ چھوٹ گئے دل ٹوٹے بڑے بڑے
پہلوانوں کے لوٹ لوٹ گئے ہتھیار سپاہیوں کے رہ رہ گئے بہتوں نے تلواریں پھینک دیں سپریں ڈال دیں ایک چشم زدن میں
میدان کارزار بیابان سے زیادہ تک صاف ہو گیا کفار بھاگ بھاگ کر طور بر میں پوشیدہ ہوئے قلعہ بند ہو گیا گاؤ لنگی گاؤ سوار سے کوئی
سرداروں نے کہا کہ فوج نے شکست فاش کھائی سردار رستم خان سے سرکہ شہزادہ زیر ہوا شاید کہ گرفتار کر لیا گیا گاؤ لنگی گاؤ سوار کو بڑا
تأسف اور رنج و ملال ہوا ادھر سنیے جب فوج کفار سب فرار کر گئی غازیان لشکر اسلام نے ہاتھ روک لیا امیر باتوقیر صاحبقران زمان داخل
بارگاہ فلک پناہ ہمراہ بادشاہ جمجاہ ہوئے سرداران نامدار سب اپنی بارگاہوں میں مقیم ہوئے زخمیوں کی مرہم پٹی ہوئی کشتے دفن کیے گئے
امیر باتوقیر بادشاہ سے ملے سجدہ شکر بجالائے حمد پروردگار شمار [illegible] ساتھ لیکر رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار کو بارگاہ میں
آئے کیفیت معرکہ آرائی امیر باتوقیر سے بیان کی امیر باتوقیر صاحبقران زمان نے دست شفقت پشت پر رستم خان کے پھیرا احسنت و آفرین
کی خواجہ نے ایک خیمہ اسکے واسطے استادہ کرایا اسمیں رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار مقیم ہوا القصہ دوسرے روز رستم خان
دربار دربار امیر باتوقیر صاحبقران زمان میں حاضر ہوا عرض کیا کہ اگر حکم قضا شیم حضور ہو تو میں اپنے باپ کو جا کر مسلمان کر کے دربار حضور
میں لاؤں کہ بدبختیاں کہ اسکو بیکار کیا ہوا ہو ورنہ کفر اسکو دل سے نہیں نکلنے دیتا ہے امیر باتوقیر نے فرمایا کہ اے بھائی تو وہاں تنہا جایا
اسنے عرض کیا کہ انشاء اللہ تعالی اسکو لیکے حاضر خدمت کرونگا امیر باتوقیر نے بہت بہت منع کیا اور سمجھایا مگر رستم خان نے نہ مانا اور اجازت
چاہی جب رستم خان بہت مصر ہوا امیر باتوقیر نے دیکھا کہ رستم خان کسیطرح نہیں مانتا خدا حافظ کہہ کے اسکو رخصت کیا رستم خان
بن گاؤ لنگی گاؤ سوار چلا مگر پیچھے اسکے براے خبر صورت بدل کے خواجہ عمرو بن امیہ ضمری بھی روانہ ہوئے کہ کیفیت دریافت کریں کہ
باپ بیٹے میں کیا معاملہ درپیش ہوتا ہے جب رستم خان قریب پہونچا ہرکاروں نے گاؤ لنگی گاؤ سوار کو خبر دی کہ رستم خان لشکر اسلام
سے آیا گاؤ لنگی گاؤ سوار نے بلوایا جب باپ کے پاس آیا کہا اے پدر بزرگوار آپ دین اسلام کیوں نہیں قبول کرتے دولت کونین کیوں نہیں
حصول کرتے لقا لعنتی کو [illegible] امیر باتوقیر کی اطاعت کیجیے بت پرستی کو چھوڑیے زنار کو توڑیے خدا پرستی اختیار کیجیے [illegible]
نادیدہ سجا ہے دین حق بہت اچھا ہے خدا کی وحدانیت کے قائل ہو جیے دین اسلام پر قائم ہو جیے یہ سنکر گاؤ لنگی گاؤ سوار کو غصہ آیا [illegible]
پر لایا رستم خان تو خدا پرست ہو گیا کیا مجھکو بھی آپ سے خدا پرست کرنے آیا ہے یہ کیا تیرے دل میں سمایا ہے یہ کہکے گاؤ لنگی [illegible]
رستم خان نے بھی تلوار کھینچی گاؤ لنگی گاؤ سوار نے سرداروں کو آواز دی پہلوان لشکر کے تلواریں کھینچ کھینچ کے آپڑے چہار طرف سے [illegible]
سے تلوار چلنے لگی بہت سے کفار رستم خان نے مارے اور بہت پہلوان سردار زخمی ہوئے مگر یہ تنہا وہ کفار ہزاروں رستم خان [illegible]
طناب بارگاہ میں رستم خان کا پاؤں الجھا کہ منہ کے بل زمین پر گرا فوج نے رغہ کر کے اسپر [illegible] حلقہ [illegible] آخرکار گرفتار کر لیا
رستم خان کی مشکیں باندھ کے سامنے گاؤ لنگی گاؤ سوار کے لائے گاؤ لنگی گاؤ سوار نے حکم دیا کہ رستم خان کو جلدی قتل کرو
کہ غیب سے آواز آئی [illegible] پروردگار عالم کی کہ جسنے اپنی قدرت کاملہ سے زمین و آسمان کو پیدا کیا ہے امیر باتوقیر صاحبقران

شیر بیشہ پروردگار فصیح بے نظیر کا سر کوب کا ذات برباد کن ملک کفرستان آنکہ پر برگوا الیسا تباہ و تاراج کرینگے کہ نیست و نابود ہو جائیگا اور اس قلعہ اور بارگاہ کا پتا و نشان بھی نہ رہیگا ناظرین پر واضح ہو کہ یہ صدا امیر سپہر عیاری ماہ فلک خنجر گذاری خواجہ عمرو بن امیہ ضمری کی تھی بس یہ صدا سنتے ہی گاؤ لنگی گاؤ سوار کا بند بند تھرا گیا جسم بید کے مانند کانپنے لگا حکم کیا کہ رستم خان کو قید کرو شاید کہ اینہ کوئی اجرائے کار

## داستان قوت بیان شہزادہ بدیع الزمان نستور بن لنسار سے کشتی ہونا اور بڑے سامان و تزک سے اکھاڑے کی تیاری زیر ایوان باغ ملکہ گوہر ملک دختر گنجاب بن گنجور ملک حیران دلوکش اور تمام خلق کا جمع ہونا تماشا دیکھنے کو۔ ساقی نامہ

ساقی کدھر ہی بادۂ گلگون کا جام دے
لبریز کر کے دے تو مجھے جام ارغوان
دلکو لگی ہوئی ہی اگر لڑنے کی جوش
ہان دیکھو کسیا اُنکے تو آب زر کرتا ہی
سلطنت داستان کے اب جلد آ سحر

الم ہو گیا خمار مجھے لالہ فام دے
ہوتا ہی آج تیری بھی قوت کا امتحان
نکلتا ہی کیا اکھاڑے کو لے باندھ چست لنگوٹ
وہ پہلوان مقابلہ کا شور کرتا ہی
مضمون وہ چست لکھ کہ رہے نام عمر بھر

جلدی پلادے مجھکو کوئی جام لالہ رو
دے رند بادہ خوار کو مے اور نہ ٹال تو
آئے ہیں سب تماشے کو خلقت کا ہی ہجوم
دکھلادے ساقیا تو تیغ اسکندری

ہمت کا جوش اور جوانی کی ہی امنگ
میخانہ کے اکھاڑے میں کشتی نکال تو
طاقت کا تیری شہرہ ہی کشتی کی ہی دھوم
شہرت تیرے مقابلہ والے کی ہی بڑی

### غزل

وہی جنون کی خونخواری جو آگے تھی سو اب بھی ہی

تری آنکھوں کی بیماری جو آگے تھی سو اب بھی ہی
تعلق ہی وہی تا حال اُن زلفوں کے سودے سے
وہی راتوں کی بیداری جو آگے تھی سو اب بھی ہی
وہی جی کا جلانا ہی لگانا ہی وہی دل کا
بتوں کی ناز برداری جو آگے تھی سو اب بھی ہی
وہی سودائے کاکل کا ہی عالم جو کہ سابق تھا

وہی نشو و نمائے سبزہ ہی گور غریبان پر
سلاسل کی گرفتاری جو آگے تھی سو اب بھی ہی
رواج عشق کے آئین وہی ہیں کشور دل میں
وفا اسکی گرم بازاری جو آگے تھی سو اب بھی ہی
فراق یار میں جسطرح سے مرتا تھا مرتا ہوں
یہ شب بیمار پر بھاری جو آگے تھی سو اب بھی ہی

ہوائے چرخ زنگاری جو آگے تھی سو اب بھی ہی
وہی سر کا پٹکنا ہی وہی رونا ہی دن بھر کا
رہ و رسم وفاداری جو آگے تھی سو اب بھی ہی
نیاز خادمانہ ہی وہی فضل الٰہی سے
وہ روح و تن کی بیزاری جو آگے تھی سو اب بھی ہی

بیت

نگارندۂ داستان کہن نو سنجندۂ باتاز کی سخن زور آوران احاطۂ اقلیم سخن و قوت نمایان دائرہ ملک طبع کہن عنان خامہ و زبان شیرین بیان بسمت معرکہ نظم و نثر یون پھیرتے ہیں کہ جب دربار گنجاب بن گنجور ملک حیران دلوکش میں شہزادۂ بدیع الزمان نور دیدۂ شاہان شاہان سلطان سلطان اسیر بانو قید صاحبقران زمان یعنی حکیم بدیع مثنی حکیم فاروس نے کمان قہار بن قہرمان عجمی کی بزور و قوت مقابلہ قاسم نوجوان تورڈالی اُس روز سے بادشاہ گنجاب بن گنجور حکیم بدیع کو بہت دوست و عزیز رکھتا تھا اور آنکھوں میں اُسکی انکی شجاعت و بہادری و طاقت و زور آوری کھپ گئی تھی اور دربار میں انکی بڑی قدر و منزلت بادشاہ گنجاب کیا کرتا تھا اور بڑی خاطرداری سے پیش آیا کرتا تھا اور حکیم بدیع کا یہ معمول تھا دن کو دربار گنجاب بن گنجور میں آتے تھے رات کو باغ میں ملکہ گوہر ملک کے پہلو میں بہاری و نسیم صبح جلتے میں سر شب ماہ پہلوے گل نخل نو دمیدہ و غنچہ خندیدہ و پسندیدہ میں سحر ہوتی ہی حیات مستعار بدیع الزمان نامدار گلشن عیش میں یون بسر ہوتی ہی ایکروز قاسم نوجوان تبلاش بدیع الزمان آئے مگر بدیع الزمان سے ملاقات نہوئی ایک پرچہ کاغذ مضمون دلگل بر رستم تحریر کر کے بالش پینہ یعنی تکیہ پھاڑ کر رکھدیا اور چلے گئے جب بدیع الزمان آئے تو انھون نے دیکھا کہ تکیے پھٹے ہوئے ہیں اور ایک پرچہ کاغذ تحریری بدست قاسم نوجوان رکھا ہی پرچہ کاغذ پڑھکر مضمون سمجھکر بہت منغص و کبیدہ خاطر ہوئے اتفاقاً ایکدن دربار گنجاب بن گنجور جمع ہی اور تمام سرداران نامدار و پہلوانان قوت آثار کرسی نشین و دنگل نشین ہیں اور حکیم فاروس کے پاس حکیم بدیع باوجود جلوہ افروز ہیں اور قاسم نوجوان بصد عز و شان پہلوے ہمایون میں شداد میں ضیا اندوز ہیں کہ ناگاہ نستور بن لنسار کشتی گیر دربار میں گنجاب کے آیا آداب سلام بجالایا اور ایک کاغذ تحریری مضمون کشتی و زور آوری کہ بسر مہر و دستخط سلاطین و امرا و وزرا کی تھیں حضور میں بادشاہ گنجاب کی پیش کیا اور عرض رسا ہوا کہ یا حضور بھی اس کاغذ پر مہر اپنی ثبت کر دیں با کوئی اگر پہلوان جوان زور آور جری و صفدر طاقت دار ہو وار و نامدار آپ کے دربار عالی وقار میں ہو تو میں اُس سے

نہ دونگا مقابلہ کرونگا بادشاہ سنکے کلام نستور بن نستار کا خاموش ہوئے اور دربار میں تمام حضار کیطرف دیکھا اور اشارہ کیا چونکہ اسوقت دربار میں بڑے بڑے پہلوان و طاقت دار و دردار جوان تن و توش کے شامل بہ دنگل و کرسی تھے مگر سب نے اُس جوان کو دیکھکر سر جھکا لیا کہ اپنے کو کسی نے موافق اُس پہلوان نامی کے نہ دیکھا لیکن قاسم نوجوان نے زبان کھولی اور ہمایون بن شداد سے چپکے سے کہا کہ میرا مقابلہ اس کشتی گیر کا کرادو پھر تماشا دیکھو ہمایون نے چپکے سے کہا کہ خاموش بیٹھے رہو کیا دربار میں گنجاب کے تمکو ذلیل کروگے اور آپ بھی خجل ہوگے اپنے قوی اور ہاتھ پاؤن دیکھو ذرا اسکے تن و توش پر نگاہ کرو تم اسکے ہم نبرد و ہمقوت ہو سکو گے قاسم نے کہا کہ انشاء اللہ پچھاڑونگا کہ زمین سے مل نہ سکے ہو بھی تمھین نے روک روک کر رکھا کمان قہار بن قہران عجمی پر ہاتھ ڈالنے دیا جو مین کھینچتا تھا کہی ہوا حکیم بدیع نے کمان توڑ ڈالی اب بھی تم منع کرتے ہو ایسا نہو کہ حکیم بدیع [illegible] اُٹھے اور اس سے کشتی کی شرط قرار پائے اور وہ کشتی نکال لیجائے تو بڑا غضب ہوگا اور مجکو اس سے سبکی اور خفت ہوگی بھائی ہمایون مین تو کھڑا ہوتا ہوں اور کہتا ہوں کہ مین اس سے مقابلہ کرونگا ہمایون ہاتھ سے چپکے چپکے زانو دبا رہا ہے اور قاسم بولا چاہتے ہیں کہ حکیم بدیع نے کھڑے ہو کر عرض کیا کہ ای بادشاہ گنجاب اگر مجکو حکم ہو تو مین اس پہلوان نامی سے مقابلہ کرون اور کشتی لڑون گنجاب نے کہا ای حکیم بدیع بھلا تم اس سے مقابلہ کیونکر کر سکوگے اپنے قوی دیکھو اور اسکے تن و توش پر نظر کرو مصرع چہ نسبت مور را پیش سلیمان . کہان تم کہان یہ تم ایک نازنین حسین طفل کمسن یہ ایک پہلوان جوان صاحب تن و توش جہان دیدہ نشیب و فراز کشیدہ مین کبھی حکم تمکو اس پہلوان کے مقابلے کے لیے نہ دونگا حکیم بدیع نے کہا کہ حضور اس پہلوان نوجوان کی کیا حقیقت ہے آپ کے اقبال سے زیر کرونگا انشاء اللہ آپ ملاحظہ فرمائیے گا کہ اکھاڑے مین مثل برگ خزان دیدہ اُٹھا کر پھینک دونگا یہ سحر قد و تن و توش و شاد رنج نخل جیا نہ دیکھنے کا ہے اب یہ صیاد ہمت و قوت و شجاعت کا مری صید [illegible] عرض کرتا ہون بفضلہ تعالی یہی امید ہے قاسم نوجوان نے ہمایون بن شداد سے کہا یہ شکار بھی تمنے ہاتھ سے کھویا کیا کہون تم حارج ہوے سنتین [illegible] ہیٹ تھا جو آخر کار قاسم ستاسعت ہوے ہاتھ مل کر رہ گئے کہا ای ہمایون تمنے غضب کیا میرا شکار حکیم بدیع صید کریگا مجکو بڑا رنج و ملال ہوا وہان نستور بن نستار کشتی گیر نے بادشاہ سے عرض کیا کہ حضور مین چاہتا ہون کہ پہلے زور آزمائی اکھاڑے مین ہو جائے ایک سنگال لنگوار بوزن سو من کا بنوا کر اکھاڑے مین رکھدیا جائے اسکو مین اُٹھاؤن اور یہ بھی اُٹھائے اگر یہ اُس لنگر کو ہاتھون سے اُٹھا کر بلند کرین گے تو مین انسے کشتی لڑونگا اور جو وہ لنگر انسے نہ اُٹھ سکیگا تو مین انسے ہم مقابلہ نہونگا حکیم بدیع نے سب شرطین اس پہلوان کی قبول کین اور کشتی قرار پا گئی پھر گیا ہور خون آشام نے بھی منع کیا ای حکیم تم کیا غضب کرتے ہو تم اس کشتی گیر سے مقابلہ کرنے کو کہتے ہو کیا نادانی کرتے ہو تم اس سے کسطرح سر بر نہین ہو سکتے آخر کو سبکی ہوگی تم خجالت ہاتھ آئیگا نخل ہمت گر جائیگا مصرع چرا کارے کند عاقل کہ باز آید پشیمانی [illegible] حکیم بدیع نے کہا ای گیا ہور خون آشام تم منع نہ کرو ذرا تماشا دیکھنا کہ اکھاڑے مین کیا ہوتا ہے یہ بھی کشتی یادگار ہیگی جو دیکھیگا دھوم کریگا گنجاب نے حکم دیا کہ جارچی جائے منادی ندا کرے ڈھنڈھورا ڈھنڈھورا پیٹے کہ فلان روز زیر دیوار قلعہ گوہر ملک اکھاڑا تیار ہوگا وہان کشتی حکیم بدیع سے اور پہلوان نستور بن نستار کشتی گیر سے ہوگی او زور و قوت کا امتحان مقابلہ نستور بن نستار کشتی گیر ہوگا چاہیے کہ تمامی شہر خورد و کلان اعلی و ادنی شائقین و ناظرین تماشا دیکھنے کو آئین درجہ بدرجہ مقامت کرین اور ملاحظہ فرمائین کہ یہ کشتی بھی یادگار زمانہ ہے کبھی چشم فلک نیلوفری نے بھی نہ دیکھی ہوگی گوش کروبیان نے بسماعت دل نہ سنی ہوگی اسی عرصے مین چھتر مرجان کہ کاملہ گوہر ملک آیا بقواعد شاہانہ اداب تسلیمات بجا لایا اور ایک پرچہ کاغذ بطور عرضی پیش کیا جب گنجاب نے وہ کاغذ پڑھا معلوم ہوا یہ عرضی ملکہ گوہر ملک کی ہے تحریر تھا کہ بخدمت فیض درجت عالی منزلت والا شان عالی مکان بادشاہ مکرم سلطان معظم گیہان خدیو فلک شکوہ بادشاہ جمجاہ گنجاب بن گنجور ملک حیران پوکش خلد اللہ ملکہ و حشمتہ فدویہ گوہر ملک بحضور حاشیہ بوسان بساط فیض مناط عرض پرداز ہوتی ہے کہ آج کوئی پہلوان نوجوان مسمی نستور بن نستار کشتی گیر بڑا بلند زور و طاقت و قوت و ہمت کہیں سے آیا ہے اس سے مقابلہ حکیم بدیع سے قرار پایا ہے متمنی ہون کہ اکھاڑا اپنے مقام پر بنوایا جاوے کہ جہان سے اس فدویہ کو بھی تماشا دیکھنے کا موقع ہو زیادہ حد ادب گنجاب نے وہ پرچہ عرضی ملکہ گوہر ملک پڑھکر چھتر مرجان سے کہا کہ ای مرجان کہدینا

کہ اے نور چشم راحت جان اقبال نشان دختر ملک خرزہرہ کے باغ تمھارے اکھاڑا تیار ہوتا ہے جو دمین کشتی اور زور ہونگے تم بھی اپنے باغ پر بیٹھ کر یہ
تماشا دیکھنا دہین ہجوم خلائق وازدحام تماشبینان ہوگا بلکہ ایک سلسلہ جمع ہوگا یہ بھی تماشا قابل دید ہے اور ادھر تمام شہر مین ڈھنڈھورا پٹا
کہ خلق خداوند ہیجدہ ہزار ملک لقاے بے بقا اور حاتم پیغمبر رسل گنجاب کا کل حکیم بدیع پسر حکیم فاروس اور نستورین نستار کشتی گیر زیر محل
ملکہ گوہر تاب کشتی ہوگی اذن عام ہے جسکا جی چاہے تماشا کشتی آ آکر دیکھے [illegible] عیارونے عین دیوار ایوان عالیشان ملکہ کے نیچے ایک تمام پر کہ پر کیا
خود رو اور سایہ گستر تھا اور میدان بھی بہت وسیع تھا جا بجا دکانات پر چار درخت بہت بڑے بڑے فلک فرسا اور خود رو دیکھکر چالیس گز نیچے چالیس
عرض پیمائش کرکے آدم آدم قد زمین کو کھدوایا اور وہ تمام مٹی وہان کی نکلواکے اور تختہ مٹی ہنڈول کی خوب باریک کرا کے شکر [illegible] پانی
اسمین سے چھنوا کے بھنا او پنہا اور اسی چالیس گز کے دور مین بھروا کے کئی سو من عطر مٹی اور کیوڑہ اور خس کا اسمین ڈلوا دیا کہ وہ تمام مٹی عطر کی بو سے
اور مخلوط ہوبے کہ گل کی پشش بیٹھنے کے ہو گئی تھی اور چار طرف لب گرداں اسکی بچپن اور بہت پاکیزہ بنوا کے کو سوان تک جتنا کہ خس و خاشاک اور جھاڑی جھنکاڑ یا
شمشیر دار درخت اور پلیٹہ کانٹون سے صاف اور شفاف کروا دیا اور جا بجا راستہ و گھوڑے والے واسطے آبپاشی چھلکے ہوے تھے غرض یہ کہ شام ہوتے ہوتے
تیاری اکھاڑے کی بخوبی تمام ہوگئی اور منادی تمام شہر ایران مین بلکہ بیرون شہر فوج و سپاہ کی چھاونیون تک ہوگئی کہ کل صبحکو زیر قصر عالیشان
شہزادی کے اکھاڑا کشتی کا تیار ہوا ہے اور نستورین نستار کشتی گیر پہلوان قدرت خداوند کے حکیم فاروس کے بیٹے حکیم بدیع کی کشتی قرار
پائی ہے اذن عام ہے جسے تماشا کشتی کا دیکھنا منظور ہو وہ بیخوف و خطر آئے اور دیکھے ممانعت اور مزاحمت کسی کی نہین ہے غرض وہان تو تیاری
اکھاڑے کی اور خلقت تمام شہر ایران کی اس فکر مین کہ کل ازدحام خاص و عام کا بہ حدے ہوگا کہ بخوبی تمام سیر و تماشا کشتی کا دیکھنے نہ پائینگے اور
کوئی جا اسوقت ہمکو نہ پہونچیگی جو شام سے چلکے وہان کوئی مقام اچھا دیکھکر بیٹھ رہین تا کیفیت کشتی کی دیکھین چار طرف سے ادنی اعلی زن
مرد کہ و مہ وضیع و شریف از خرد تا کلان از پیر تا جوان امیر و زیر محتاج فقیر و بڈھے انتہا یہ کہ اندھے لولے لنگڑے بھی اور ون کے کاندھون پر چڑھ
چڑھ کر چلے تھے کہ ہم بھی کشتی زبردست تماشا دیکھینگے اور ازبسکہ یہ خبر دم بھر مین عالمگیر اور شہرلون تک مشتہر ہوگئی تھی دس کوسی بیس کوسی رعایا
برایا وغیرہ توشہ کی بر ریشان کو [illegible] بندھوا کے کشتی کے دیکھنے کے اشتیاق مین چلے آتے ہین غرض کہ یہان کی یہ دھوم دھام اور ازدحام خاص
و عام کی شرع تو ہی کل صبحکو یہان کیا ہوگی اب حال شاہزادہ با اقبال کا سنیے کہ یہ جو اپنے مکان مین بخدمت حکیم فاروس تشریف لاے تو
حکیم صاحب نے فرمایا کہ اے فرزند تمھاری عقل و فہم اور ذہن اور شعور سے نہایت دور ہے یہ بات کیا تمھارے خیال مین آگئی کہ تمنے سر دربار
اس نستورین نستار کشتی گیر سے ازراہ کشتی کا بیڑا لیا اور اس دیو خصال پہلوان قدرت تماشا سے اپنے زور و طاقت کے امتحان کرنے پر ارادہ جو علاوہ
اطبا ہونگے مشہور ہین [illegible] چاہیے ہان اگر معرکہ و مباحثہ علمی یا کوئی مسئلہ طب ہو تو ہمین ہمکو کلام کرنا چاہیے یہ کارخانہ شفاخانہ
اور طرز جوانی ہے کشتی لڑنا پہلوانون کا پیشہ ہوتا ہے جو کوئی کہ انسان دانشمند ہوگا وہ اس وضع سے حذر کریگا شاہزادہ عالم نے عرض کیا کہ اے بزرگ
ہر چند کہ یہ حرکت مجھسے خلاف اپنی وضع کے واقع ہوئی مگر کیا کرون مجبور ہون کہ غیرت اور حمیت میری مقتضی اس بات کی ہوئی کہ
بزرگی پیغمبر رسل کی اور ذلت سرداران بارگاہ خاقانی ہو لہذا ابتو یہ خیال انکے مصرع ہر مرد کہ گوید نکند زنان باز دست [illegible] حکیم
جو کچھ نوشتہ تقدیر اور کاتب ازل نے صفحہ پیشانی پر سعید دیوان قضا کلک قدرت سے اپنے ترقیم کیا وہ بعرصہ ظہور آیا اور آیندہ کا
اب اندیشہ مین تردد و فکر نکرین حکیم فاروس مجیب ہو کر خاموش ہو رہا اسمین دن تمام ہوا اور وقت شام کا آیا شاہزادہ عالی مقام
بعد الفراغ تناول طعام نماز مغرب و عشا سے فارغ ہو کر واسطے آرام فرمانے کے پلنگ پر تشریف لیگئے ناگاہ وقت خواب کچھ جی کو
خیال آگیا کہ آج یہ حال کشتی کا سنیکے بیشتر ملکہ گوہر تاب کو اضطراب بدرجہ کمال ہوگا بہرصورت چلکے ملکہ سے بھی ملاقات کرانا
از جملہ واجبات ہے صبحکو واللہ اعلم بالصواب شب حال سنت فرداے زاید آدھی رات کے عمل مین لباس شب روی ذات اقدس ادا [illegible]
وہ پہنکر کے بعادت معہودہ حسب الحق سے کہ وا لگیا سابق مین تشریف لے گئے تھے اسیطور پر آج بھی [illegible] ملکہ کے زیر قصر
ملکہ کے پہونچے اور کمند کی راہ سے دیوار پر چڑھکر اندرون قصر داخل ہوے وہان ملکہ صحن خانہ باغ کے چبوترے پر ایک بنگرہ جواہر دوز کے ۱۹۰

کے نیچے کراستادے اُسکے الماس تراش جھالرین منقیش کی باسلکہاے مروارید آویزان ہین فرش بہت پاکیزہ بچھا کے اول شام سے اُسی رنج و آلام
مین آبدیدہ اور نہایت مضطرب الحال جلوہ فرما ہے اور گل اندام و شمعرو وغیرہ ہمرازین ہمسازین کچھ باتین تسلی و تشفی کی کرکے ملکہ کو سمجھاتی ہین اور ملکہ ہر بار
باچشم اشکبار یہ اشعار آبدار کسی استاد کی غزل کے

## غزل

نازپروردہ چمن تھے اب اسیر دام ہین — اُلجھہ تو ای صیاد کر خاطر ہماری اندنون
چل بسے ہوش و حواس طاقت و صبر و قرار — کون کرتا ہے ہماری غمگساری اندنون
دکھ رہا ہے بسکہ دل مضراب غم کی چھیڑ سے — بھاگس و سے جاتا ہے درد زخمکاری اندنون
دل نفس کی ہے شوق ضبط آہ و زاری اندنون — طائر تے آشیانہ ہے بیقراری اندنون
ہے سلیمان کو سر جوش جوانی کا غرور — مرکب ہا و صبا ہے سواری اندنون
سالکان عرش بسم اللہ مجرا ہمارے ہین — چشم طوفان زا ہے دو دریا جاری اندنون

پڑھکر رولے کہتی تھی کہ صاحبو کیا اپنے جی کو سمجھاؤن اور کیونکر صبر کرون سو سو
اُلجھنین اسوقت میرے دلکو ہو رہی ہین یہ تفرقہ انداز گردون غدار صبحکو کیا بازی تازہ بر روے کار لاتا ہے استدعا اور حسرت ہے کہ جناب حضرت اُس پہلوان
قدرت کے سر کا اور مقابلے سے پیشتر شہزادہ والا مرتبت کو یہان پہونچادے شعر اب جذب تو اسکے دلمین جاوے ہے عاشق کو مرے مجھے ملا دے
ایک ہفتہ سے وہ یہان رونق افزا ابھی نہین ہوے ہین اگر آج تشریف لے آئین تو میرے اُنکے دو دو باتین ہو جائین اور جو بخار میرے دل کا ہے اور جتنی
پھر اس جی کی ہے نکال لکے جہانتک منت خوشامد سے مجھسے سمجھایا جاوے اور زبان میری یاری دے مین کہہ سن لون آگے جو نوشتہ تقدیر ہوگا دیکھون گی
شمعرو نے عرض کی کہ قربان جاؤن آج کی شب تو شہزادہ عالم کو بھی مسخر سے لستور کشتی گیر کی کشتی کا تردد لاحق ہوگا دیکھیے کیونکر اُنکا تشریف لانا ہو
ملکہ نے کہا کہ یہ تیری عین نادانی اور محض غلط فہمی ہے یہ اولاد صاحبقرانی عجیب بے پروا اور آستہ مزاج ہین فکر اور تردد اُنکے قریب ہوکر نہین نکلتا ہے
یہی گفتگو فیما بین ملکہ کے اور خواصون کے ہو رہی تھی کہ سامنے سے ایک خواص دوڑتی ہوئی آئی اور اُسنے ہنسکے دعا دی شمعرو اللہ کرے سلامت جم جم
ہے یہ چیزہی جسکے دم قدم سے دنیا کا سب بکھیڑا ہے لو ملکہ عالم تمہارا تیر دعا ہدف اجابت پر پہونچا شاہزادہ عالم حسب معمول تشریف لائے ملکہ گوہر ملک
گھبراکے اُٹھہ کھڑی ہوئی اور وہ سب محرمین ہمدم ہمراہ ہوگئین اور دستی وا الیان جب دراست کچھہ آگے آگے روشنی دکھلاتی جبکہ ملکہ قریب
بارہ دری کے پہونچی تو دیکھا کہ شاہزادہ بدیع الزمان نگر دلشکر شکن دیوار پر سے اُوتر چکے ہین اور اسیطرف کو آتے ہین خواصون نے جھککر مجرا کیا
شمعرو نے بڑھکر بلائین لین اور کہا کہ قربان گئی ابھی ملکہ عالم آپکا ذکر خیر کر رہی تھین اور جسوقت سے یہ خبر کشتی لڑنیکی سنی ہے ملکہ کے جی کو عجب طرحکا صدمہ
عظیم ہے اور شام سے اسی فکر اور آلام مین آپ بھی رو رہی ہین اور ہملوگونکو بھی رُلاتی ہین شاہزادہ والاشان نے ہنسکے ملکہ کو گلے سے لگایا اور سیر باغ
کرتے ہوے جس مکان مین کہ پلنگ ملکہ کا لگا رہتا ہے اور خلوت گاہ ہے وہان آکر مسند پر بیٹھ گئے ملکہ نے کہا تمھارے جی مین یہ کیا آگیا جو تمنے لستور ایسے خوک
طلعت پہلوان قدرت لقا سے کشتی لڑنیکا ارادہ کیا ہے وہ بلانوش چار چار دیگین پلاؤ کی زہر مار کرجاتا ہے کئی سو من کا تو لوہے کا ایک بیل ہے اسکو زمین مین گاڑکر
لیتا ہے ایسے سنڈے مسنڈے بنکر سے خاک مین ملے سے زور آزمائی کرنے سے فائدہ کیا آپ کی کشتی مین ٹیکا لگا جاتا تھا جو اور سب سردارون نے
انکار اور پہلوتہی کی اور تم اپنی نمود کرنے کو اقرار کر بیٹھے اور ہم سبکو عجب طرح کی بلا مین اور مجھسے مین ڈال رکھا ہے کہ ایک سکتہ کی حالت ہے جیتے ہین نہ مرتے
ہین شاہزادہ عالم نے تبسم فرماکے جواب دیا کہ ای ملکہ انصاف کرو اور اسے سوچو کہ گنجاب ہماری عزت و توقیر کیسی کرتا ہے کہ تمام سردار اور اہل دربار ہماری
روز بروز ازدیاد حرمت و جاہ کو دیکھکر حسد کرتے ہین اور اسی رشک مین مرتے ہین بھلا ہم اُسکی بدنامی کیونکر گوارا کرسکتے تھے اور اُس خط نفسور پر سرداران
بارگاہ نشینون کی اپنے جیتے جی مہربن ہونے دیتے یہ بات تو ہمارے خلاف وضع اور خلاف ہمت اور غیرت تھی علاوہ اسکے طرہ اسپر یہ ہوا کہ لستور کی
زیادہ گوئی اور بلند پروازی اور لاف و گزاف کے ہم متحمل نہ ہوسکے ملکہ گوہر ملک نے کہا آپ بجا فرماتے ہین لیکن ہم تمہارا سا دل و گردہ کہان سے
لائین شاہزادہ والاقدر نے فرمایا کہ ہمنے تمکو انہین باتون کے خیال سے روز اولین کہا اور بہت سا سمجھایا تھا مگر ام رشدنی تو نہین تھا تمنے نہ مانا
اب بجز صبر و شکر کے کچھ تشویش و تردد کرنا لازم نہین مجھے ایسے طویل القامت لستور کشتی گیر کا تو لا حول ولا قوۃ مطلق کچھ اندیشہ و ڈر نہین مگر
تمھارے سر کی قسم جب دربار مین جاتا ہون بخوف جہالت تا بسم سر بکف نہایت ششدر اور مضطر رہتا ہون کس لیے کہ اس جاہل احمق بدمزاج
زود رنج کی خو بو سے مین خوب آگاہ ہون گنجاب کی کیا اصل و حقیقت ہے اگر زمرد شاہ لقاے سنگ خدا مع تمام اپنے اٹھارہ ہزار پیغمبران
مرسل و غیر مرسل اور بندگان بارگاہ اور پہلوانان قدرت اور مقربان درگاہ سے اکبار غا و سپاہ سے کوئی کلمہ خلاف اسکی زبان پر لاے

تو یہ جاہل مطلق کچھ اندیشہ اور پس و پیش نیک و بد کا نہ کرے اور لقا سے بھی لڑنے مرنے مارنے مر جانے کا ارادہ کرے بعد ازان جو گفتگو سخت و درشت شاہزادۂ قاسم نے سرو رباد نستور بن نستار سے کی تھی وہ سب بیان کر کے کہا کہ بس تم اب یہی دعا جناب باری سے مانگو کہ ہماری آبرو رہجاے اور قاسم کے مزاج مین ہر وقت کشتی نستور ہماری طرف سے کچھ جہالت نہ آجائے ملکہ گوہر ملک یہ حال شاہزادۂ قاسم کی طبیعت اور جہالت کا سنکے کانپ اُٹھی اور کہنے لگی اے صاحب براے خدا تم دو دنگل سے تم شہزادۂ قاسم کو دے ڈالو تو یہ مناقشہ اور دغدغہ رفع ہو جائے اور پھر تو وہ تمھاری اطاعت اور فرمانبرداری کریگا شاہزادۂ بدیع الزمان نے فرمایا کہ اے ملکہ مین حاو سیاہ کی گوشمالی اور چشم نمائی کے لیے ہر وقت اور ہر جا پر موجود ہون انکی جہالت میرا کیا کر سکتی ہی ملکہ گوہر ملک بولی کہ ماشاء اللہ ماشاء اللہ واہ تمتو اُسسے بھی کچھ زیادہ تر جاہل معلوم ہوتے ہو ایک کرسی چوبی کے لیے اپنے ایسے بھتیجے کو کہ بجاے اپنے فرزند جگر بند کے ہی ناراض کرنا یہ کون سی عقل کی بات ہی القصہ تا نصف شب یہی گفتگو رہی بعد ازان شاہزادۂ عالی مقام کا جی چاہا اب استراحت اور آرام فرمایے جانب ملکہ مخاطب ہوکر فرمانے لگے کہ اب تو شبنم بکثرت پڑنے لگی اُٹھکر اندر چلکے پلنگ پر بیٹھو رات بھی تھوڑی رہ گئی ہی یہ کہکر ملکہ کا ہاتھ پکڑ لیا اور وہان سے برخاست کر کے اندر چلے اسی ضمن مین ہر ایک کوئی کسی کام کے حیلہ سے کوئی کسی بہانے سے ادھر اُدھر ہو گئین شاہزادۂ عالم مع ملکہ پلنگ پر تشریف لے گئے اور گرد و پیش جو کشتیان گلابی شراب کی رکھی ہوئی ہین شاہزادۂ والا مرتبت نے ایک کشتی کا تورہ پوش اُلٹکر ایک گلابی کو ہاتھ مین اُٹھا لیا اور اُسکی شراب کو ملاحظہ کرنے کے لیے ملکہ گوہر ملک نے ساغر زر دین اُٹھا کر شاہزادۂ عالم کے ہاتھ سے اُس گلابی کو لے لیا اور دو ایک جام شراب کے باتفاق طبع نوش فرمائے اور سرور دونون صاحبون کی طبیعت کو ہوا لال لال ڈورے نشہ صہباے عیش کے آنکھون مین معلوم ہونے لگے نوبت بوس و کنار کی پہونچی مگر از بسکہ رسم اور طریقہ خاندان صاحبقرانی کا یہ ہی کہ تا وقتیکہ رشتۂ عقد و مناکحت مستحکم اور استوار نہو یہ لوگ مرتکب فعل حرام کے نہین ہو سکتے چنانچہ سابق ازین بھی ملکہ گوہر ملک سے یہ گفتگو طی ہو چکی تھی پس باقی اور سب راز و نیاز عاشقی اور معشوقی کے سواے وصلت اور پیوند کے فیما بین ہو رہے تھے اتنے مین دیکھا کہ کوئی چار گھڑی رات پچھلی باقی ہی کہ شاہزادۂ بدیع الزمان نامدار پلنگ پر سے اُترے اور ملکہ سے بمضمون اس مصرع کے کہ اے ملکہ مصرع اگر زندگی ہی تو پھر آئینگے گھبراؤ نہین انشاء اللہ تعالی باقبال لایزال ایزدی پھر تمسے ملاقات کرینگے اور یہ کہکر رخصت ہوے بوقت وداع ملکہ نے اپنا گریبان کرتی کا اور دوپٹہ مثل خط شعاع کے تار تار کر ڈالا اور مثل ابر نوبہار زار زار اشکبار ہو کر کہنے لگی اے شہریار شعر گر زلیست سے نہ مجکو خفا تو خفا نہو ٭ سر تن سے میرے کر تو جدا پر جدا نہو ٭ اور دامن پکڑکے کہنے لگی کہ عند اللہ آپ نستور کشتی گیر سے کشتی لڑنے کا ارادہ نہ کرین میرے دلکو تسکین و صبر کسی طرح سے نہین آتا اور لاکھون طرح کے وسواس جی کو آتے ہین یہ تقریر ملکہ کی سنکے شاہزادہ والا تو چین بجبین ہوا اور چاہتا تھا کہ کچھ جواب سخت دیکر دامن چھڑاے الا بغور جو دیکھا کہ ملکہ کا حال غیر ہی اور روتے روتے ہچکی بندھی ہوئی ہی بات نہین کیجاتی ہی آپ بھی با چشم تر آب دم بھر عالم سکوت مین رہے بعد اُسکے ملکہ کو اپنے گلے سے لگایا فرمایا کہ اے ملکہ تم ہمارے مزاج سے خوب آگاہ ہو اور یہ بھی ہم تمسے بارہا سمجھا چکے ہین کہ ہمارے خاندان عالی مین کاذب و دروغگو نہین ہوتے پس تمسے کمال تعجب ہی کہ تم ہمکو اسوقت روکتی ہو ہمنے جو زبان سے کہا ہے جس طرح سے کہ مرگ و زیست برحق ہی ہم کرینگے اب بھلا ہم انکار کرینگے لعنت ہی اس بیحیائی کی زیست پر اے ملکہ بس اسوقت تم نظر کرم کریم کارساز پر رکھو کے عوض اس گریہ و زاری کے جناب باری سے دعا طلب ہو کہ اس مجمع کثیر اور انبوہ غفیر اور انبوہ خاص و عام مین ہماری آبرو رہجاے یہ کہکر شاہزادۂ عالم نے اپنے دامن سے گوہر ملک کے آنسو پونچھے اور خوب سی دلجمعی اور تسکین دیکر تشریف لے گئے اسیطرح پر باغ کی دیوار سے اُترکر اپنے مکان پر رونق افروز ہوے وہان تمام خواصین انیسین جلیسین ملکہ کو سمجھاتی ہین اور ایک زبان ہو کے سب کہتی ہین کہ واری ہم لونڈیان صدقے آپ کچھ سراسیمہ اور مکدر نہون اور کسی طرح کا اندیشہ دغدغہ وسواس نکرین خدا نے چاہا تو جس طرح سے شاہزادۂ والا شان نے اس کمان کو توڑ کر پھینکدیا تھا دم بھر مین سن لینا کیا مقرر اپنی آنکھون سے دیکھ لیجیے گا کہ اس نطفہ شیطان پہلوان کو خدا کی مار ہمارے آقاے دو جہان شاہزادۂ عالم و عالمیان نے دم سے سر کھینچ کے پیوند زمین کر دیا اور جہنم واصل کیا غرض اسی طرح تسلی و تشفی کی باتین کر کے ملکہ کو بہلاتے اور سمجھاتے ہوتے صبح جو ہو گئی تو سبھون نے

عرض

عرض کی کہ ملکۂ عالم اب آپ اُس برج مین جسکے سامنے میدان کشتی ہے اور فرش فروش پردے چلمنین وہان سب تیاری معقول ہی چلکے مسند پر اجلاس فرمایئے اور تماشائیون کا اژدہام اور اجتماع خاص و عام اور تماشہ کشتی شاہزادہ عالیمقام اور اس پہلوان شیطان کا ملاحظہ فرمایئے ملکہ نے فرمایا اچھا چلو یہ کہکر ہاتھ منہ دھوکر گلوری پان کی خاصدان والی سے لیکر کھائی اور اس برج مین جاکر جلوہ فرما ہوئی اور دیکھا کہ دردون اسیرون کا ہجوم اور تماشائیون کی دھوم ہے لاکھون ادنی اعلی برنا و پیر جمع ہین کھوے سے کھوا چھلتا ہے سیکڑون ہزارون امیر امیر زادے ساہوکار بڑے بڑے سیٹھ جوہری بچے ہاتھیون اور گھوڑون پر سوار ہین ہزارون سیکڑون کھڑے ہین سیکڑون نے اول سب سے آ کے اکھاڑے کے اندر کنارے پر شطرنجیان چاندنیان جازمین قالینین دریان بچھاکر بیٹھ رہے ہین سیکڑون درختون پر چڑھے ہوے بیٹھے ہین اکثر درختون کے ٹہنے آدمیون کے بوجھ سے پھٹ پڑے کتنون کے سر پھٹ گئے اکثرون کے ہاتھ پانون ٹوٹ گئے بعضون کے کوکون مین چوٹ آئی دو چار کے پیٹ مین صدمہ ہے اُنکے منہ سے خون جاری ہے دو ایک ضائع ہو گئے جان سے گئے ہین کوسون تک حلوائیون نے تختہ تختہ چبوترے مٹی کے باندھ باندھکر پالین تانی ہین دکان اسمین لگائے بیٹھے ہین کبابیان گرم ہین پوری پکوان تر حلوا بیچ رہے ہین سیکڑون خوانچہ والے نونگ چڑے کیا بلیمے تھال والے سموسہ دال موٹھ والے پھرتے ہین سیکڑون دُکانین شیشہ سوتی والون کی ہزارون دکانین گلوری والون کی لگی ہین غرض کہ ایک میلا سا لگا ہے اور چپ و راست اُس اکھاڑے کے دنگل کرسیان مسند لیبان نیم تخت بچھتے جاتے ہین اکثر سرداران بارگاہ گنجاب اور اُنکے پالے امیرون وزیرون کے جو جو کہ باریاب دربار ہیں ہین آتے ہین اور بعضے خاندانی رؤسائے شہر اور اہالیان مملکت اور اراکین دولت آن آنکر بیٹھتے جاتے ہین مگر ابھی گنجاب کی سواری نہین آئی ہے اور نہ نستور بن نستار کشتی گیر آیا ہے ہان جلوس سواری کا چلا آتا ہے اسمین طرح ہوا اور آواز ڈنکے کی گوش زد ہوئی اور آگے آگے سانڈنی سوار بعد اُسکے اور ہزار بارہ سو حاجب دربان یساول ہمرہ ہے نقیب چوبدار عصا بردار گھوڑون پر سوار بہت ذی ہوش اہتمام سواری کا کرتے ہوے ہزار بارہ سو سقے فوارے ہزاری کے دہانون پر مشکون کے چڑھائے آبپاشی کرتے ہوے منقل بردار عود سوز اگر سوز عنبر سوز ہاتھون مین لیے بخورات جلتا ہوا گنجاب تخت روان پر سوار اور علقمہ ضغلالالی وزیر اعظم دستور المعظم خواصی مین باادب کھڑا مورچھل طاؤسی سے مگس رانی کرتا ہوا سعد خرقہ نشین اور سعید خرقہ نشین دو بھانجے گنجاب نے تخت کے برابر اپنے اپنے مرکبون بازین و لجام مرصع کار پر سوار اور گیاہور خون آشام وغیرہ دست راست کو اور جہلیل درازترکیب شہسوار دست چپ کو نشیت پر کئی لاکھ سوار و پیادہ ملازمین اور نمکخوار سرکاری ہین غرض تخت گنجاب کا اُس اکھاڑے کے کنارے پر رکھا گیا اور تمام سرداران اور اہالیان دربار اپنی اپنی سواریون سے اُتر اُترکے دنگلون کرسیون پر بیٹھے کہ ناگاہ غل ہوا کہ پہلوان قدرت آتا ہے اور دیکھا کہ آگے آگے تو ایک شاگرد اُسکا بہت بڑا ڈھول گلے مین ڈالے ہوے چوب مارتا ہوا ڈھول بجاتا ہوا اور پیچھے اُسکے وہ نستور بدغرور زمین پر اکڑتا ہوا عجیب طرح کی شخصیت اور تمکنت سے ساٹھ ارح کا قد و قامت ہاتھ پانون بڑے زبردست جانگیہ لنگوٹہ باندھے گلے مین پھولون کے ہار پڑے ہوے ایک چوب دست آہنی دو سو من کی کاندھے پر رکھے گرد و پیش اُس لعین بدکیش کے چار سو شاگرد کشتی لڑنے والے جام شراب پیتا ہوا پنجون کے بل اکڑتا اکڑتا قریب اس اکھاڑے کے آکر جسطرح کوئی کبھی اڑا دیتا ہے سلام گنجاب کو کیا اور وہ جو چوب دست اسکے ہاتھ مین تھی اسکو اس زور سے اُس اکھاڑے مین مارا کہ وہ آدھی زمین مین غرق ہو گئی بعد ازان گنجاب کیطرف خطاب کرکے پکارا کہ وہ حکیم زادہ آپ کا کہان ہے اُسدن تو سر دربار بیہودہ گوئی کر بیٹھا اب سر دست یہ چوب دست جو مین نے پھینک دی ہے اور وہ قدرے زمین مین بھی دھنس گئی ہے اُسکو تو اُکھاڑ دے بعد اُسکے میرے سامنے مجھسے نام کشتی لڑنے کا لے گنجاب چپ و راست دیکھنے لگا گیاہور خون آشام نے عرض کیا کہ حضور کیا مقدور کسی کا جو اس چوب دست کو اُکھاڑتا تو بجز زمین سے حرکت بھی نہین دیسکتا اور حکیم بدیع تو ابتک تشریف فرما نہین ہوے بس ایسی ہی بات حق گوئی پر تو غلام مطعون خاص و عام ہے کہتے ہین اور کرتے مین بڑا فرق ہوتا ہے جہلیل درازترکیب نے ہان مین ہان ملا کے کہا کہ یا میمنیر مرسل زیادہ گوئی آخر انسان کو شرمندہ کرتی ہے ابھی یہ دونون سیاہ رو اسی گفتگو مین تھے کہ پھر غل ہوا حکیم بدیع بھی تشریف لاتے ہین اور حسب اتفاق قبل ورود شہزادہ بدیع الزمان والا شان کے شدلو شاہ اور پہلوان بن سعد او

اور فضل تبغرن پہلوان نامی گردن کشان روے زمین میدان کشتی مین آچکے منتظر آمد شاہزادہ بدیع الزمان نامور کے تھے جسوقت گذر گیا ہور
مزملیل نے ازراہ عیب جوئی یہ گفتگو غیبت مین شاہزادہ والا مرتبت کی تو قاسم یعنی فضل تبغرن نے درجواب اسکے نہایت پیچ و تاب کھاکر کلمات سخت و
درشت فرمائے اور کہا کہ اس خوک دشتی نستور پر غرور کی اصل و حقیقت کیا ہی کہ کوئی شخص اس بیچارے بے حقیقت کی خوف تمہارے سر کہین نہ آئیگا اور
ایسے بزدلے کے مقابلہ مجادلے سے ڈر جائیگا مجھے فقط اس بات کا خیال آتا ہو کہ وہ حکیمزادہ کشتی لڑنیکا اور اسکو زیر کرنیکا اقرار اور وعدہ حتمی کر چکا ہی
ورنہ اس چوب آہنی کو جو اسنے بڑے زور و طاقت سے زمین مین گاڑ دی ہی ایک اشارے مین اکھاڑ کر مین پھینک دیتا ابھی اس بات کا کوئی جواب دینے
نہین پایا کہ شاہزادہ بدیع الزمان اس اکھاڑے کے قریب آن پہونچا اور گنجاب کو سلام کرکے ملتمس ہوا کیا حکم ہی گنجاب نے کہا ای فرزند ابتک
خیریت ہی تم اس پہلوان قدرت سے لڑنیکا ارادہ نہ کرو شاہزادہ عالم نے جواب دیا کہ یا شیخ مرسل سوا اس امر کے جو کچھ ارشاد ہو تعمیل کرون الا یہ تو میری
اور اسکی کشتی کا وزرا کا اب تماشا ملاحظہ فرمائین یہ کہکر شاہزادہ عالیمقام نے پوشاک اپنی اتاری اور جانگیہ پہن کر لنگوٹ کھینچا تو جسوقت کہ اس
رشک مہر و خورشید ماہ شاہزادہ بدیع الزمان عالیجاہ کے جسم اطہر پر نگاہ سب کی پڑی اور تمام خاص و عام نے تن نازنین اس والا مقام کا دیکھا
سب متعجب اور متحیر ہو کر کہتے تھے کہ فی الحقیقت رستم کا دل اور کلیجا اس حکیمزادے کا ہی واہ کیا ارادہ اور کیا حوصلہ کر بیٹھا ہی بلاشبہہ و بیشک یہ بڑا دلیر
و بہادر ہو کس لیے کہ اگر اس سے اور اس سے نسبت ارض و سما یا مقابلہ کوہ و کاہ کا کیا جاے تو بجا ہی خداوند تعالی اس حکیمزادے کی آبرو رکھے ملعون نستور
بن نستار نے شاہزادہ عالیوقار کیطرف بنگاہ غیظ دیکھکر باواز بلند کہا کہ ای حکیمزادے رحم کر اپنی اس نوجوانی اور جان شیرین پر شعر دنیا مین فرا
دیکھ ہوسناک تماشا ہو پھر خاک مین کیا دیکھیگا تو خاک تماشا ٭ کہان تیرا جسم نازنین اور خوبصورت خوبصورت ہاتھ پانون اور کہان تیرا تن و توش
اور قد و قامت اور زور و طاقت مجھمین تجھمین کسی طرح کی مناسبت نہین اگر تو اسدن ازراہ نادانی بیساختہ ایک بات زبان سے نکال بیٹھا اور
مجھسے وعدہ کشتی لڑنیکا کیا تو کچھ قباحت نہین سہو و خطا سبھی سے ہو جاتی ہی بلکہ ایک مذہب نادیدہ خداے آسمانی کے پرستارون کا وہ اس قول کو
اپنا دین ایمان الانسان مرکب من الخطاء والنسیان جانتے ہین مین نے بخوشی معاف کیا کسلیے کہ خداوند تعالی نے تجھے خاص حسن و جمال مین عدیم المثال
خلق کیا ہی تیری شکل دیکھکر میرا جی کڑھتا ہی اور اسدرجہ تجھپر پیار آتا ہی کہ تجھے اپنے گلے لگاؤن اور صاحبزادے تمنے سنا نہین شعر ہر کہ با فولاد بازو پنجہ کرد
ساعد سیمین خود را رنجہ کرد ٭ مجھسے کشتی لڑنا خیلے اشکال و امر محال ہی شاہزادہ با اقبال نے بکمال آشتی اور نرمی جواب دیا کہ تم پہلوان قدرت ہو البتہ
تمسے لڑنا بہت مشکل ہی الا جو اشراف نجیب الطرفین ہین وہ جو کچھ کہ اپنی زبان سے اقرار کرتے ہین وہ پورا کرتے ہین اب ہمارے تمہارے کشتی ہونا مقدر
اور مقرر ہو گیا پھر اب توقف اور تامل کیا نستور ہنسا اور اپنے شاگردون کیطرف دیکھکر کہا کہ صاحبو ہر چند مین نے ترس اور رحم اسکی جان پر کیا
لیکن قضا و قدر مین مجھسے کیا مداخلت ہی مین سوا خدا کے اسکے خون کے بری ہو چکا محض بقصور اور مجبور ہون یہ کہکر للکارا کہ ای شخص تو کشتی تو مجھسے کیا
لڑیگا پہلے یہ چوب آہنی جو مین نے میدان مین پھینک دی ہی تو کیلا سے تو اکھاڑ لا بعد اسکے کچھ کلمہ فضول زبان سے نکالنا شاہزادہ والا مرتبت کو
یہ گفتگو کبر و نخوت کی نہایت ناگوار طبیعت اقدس ہوئی اور ہر چند کہ شاہزادہ عالیمقام بہت حلیم اور سلیم ہی مگر اسکی بیہودہ گوئی سے ایک حالت غیظ کی
مزاج پر طاری ہوئی اور اپنے دلمین یہ سوچکر کہ قطعہ نباید انقدر صبر و تحمل ٭ کہ مانند زمین پامال باشی ٭ تو ئی از خاک و باد و آب و آتش ٭ نمی شاید
کہ بر یک حال باشی ٭ برابر اس چوب آہنی کے پہونچا اور اسمین ہاتھ ڈالکر نعرہ کیا کہ زمین معرکہ دہل گئی اور زور اولین مین بے تکان اس چوب آہنی کو
اٹھاکر سر سے بلند کیا اور دوسرا نعرہ کرکے جو مارا تو وہ چوب تمام زمین مین غرق ہو گئی فقط ایک دستہ اسکا لگا رہ گیا تھا ہر ایک کی زبان سے مرحبا صد مرحبا
بلند ہوا اور از زمین تا آسمان صدا آفرین و تحسین گوش زد تھی بیساختہ فضل تبغرن کی بھی زبان سے واہ واہ نکل گئی اور گنجاب تخت پر کھڑا
ہو گیا اور پکارا ای فرزند چشم بد دور مرحبا صد مرحبا کیا ہور وغیرہ جو کہ معاند و حاسد تھے انکو عجب طرح کا داغ رشک دلپر ہوا کہ کلیجا اپنا دونون ہاتھون
سے تھام کر رہ گئے اور کچھ دم نہین مار سکتے تھے اسمین شاہزادہ نامدار نے پلٹ کر کہا کہ ای نستور بن نستار اب یہ چوب دست آہنی کھینچ کر اکھاڑ سکے
تو اکھاڑ اور جواب نہ اکھڑے گی تو اس مجمع خاص و عام مین تیری ہوا اور آبرو خاک مین ملجائیگی نستور بن نستار کشتی گیر اپنے دلمین نہایت حیران
پریشان بیحس و حرکت خاموش کھڑا ہوا شاہزادہ عالی کا منہ دیکھ رہا تھا کہ دوبارہ شاہزادے نے اس چوب دست آہنی کے دستہ پر ہاتھ ڈالکر

زور کیا اور اُسکو اُکھاڑ کر علحدہ پھینکدیا لنستور کا یہ حال ہوا کہ مارے ذلت کے زمین مین گڑا جاتا تھا اور زمانہ نظروں مین تاریک معلوم ہوتا تھا ایکبارگی
پکار اکہ ای حکیم بدیع شاید تجھے اسطرح کی مشق اور کثرت بہت ہی کہ تو نے ایسی چوب آہنی کو اُکھاڑ کر گاڑدیا اور پھر اُکھاڑ لیا لیکن اس سے کیا ہوتا ہی
خدائی اور کتخدائی مین بڑا فرق ہوتا ہی مصرع شیر قالین دگر و شیر نیستان دگر ہست ۔ یہ باتین متعلق کثرت اور مشق کے ہاین اگر کوئی بھی ایسا
کام کرتے ہین اور کشتی لڑنا زور و طاقت سے علاقہ ہی یہ کہکر اپنے خم ٹھونکا اور بآواز بلند کہا کہ بھراپ آخر کیا ہی آمیرے مقابلہ مین لیس اتنا
کہا تھا اس نستور بدانجام کے منھ سے پورا نہین نکلنے پایا تھا کہ وہ شیر بیشۂ شجاعت ضیغم بیجائے روزگار اشعار چو تیرے زکمان جستہ سوئے نشان
بجوش غضب بیجو پیل دمان ۔ چو باز گرسنہ بصید کلنگ ۔ چو شیر ژیان سوئے آہوئے لنگ ۔ قریب اس اجل رسیدہ نستور مغرور جھپٹا
پہلوان قدرت لقا کے ہوتے وہ بیچارا ایکبار ہاتھ اپنا اس شاہزادہ عالی وقار کی گردن مین ڈالکر زور کشمکش کا کرنے لگا اور تماشائیون کا یہ عالم ہوا
کہ آدمی پر آدمی گرا پڑتا تھا سیکڑون منگیرون مین سر ڈالے ہوے سیکڑون بغلون مین گھسے سیکڑون کاندھون پر سر رکھے دیکھنے کو جھکے ہوے
جہان ریلا کرتے تھے دو دو ہزار اور تین تین ہزار آدمی نکلے اور ہم ہوجاتے سیکڑون پاؤن کے تلے پسے جاتے اور یہان اکھاڑے مین شاہزادۂ
رستم دل سہراب توان اس نستور بن لنستار پہلوان سے کالبد بشت بمشت لپٹے کشتی ہو رہی تھی ایک دستی دو دستی بغلی اور لنگان دوم
اور نانگ پھیری کوڈہ گرمن ارنگی وغیرہ تین سو ساٹھ بندکشتی کے جو کہ ہا بہ لیا داہ اس نستور نالائق کے تھے سب کر کے تھک گیا اور کوئی پیچ
اُسکا شاہزادہ والا تبار پر نہ چلا اُسوقت یہ سوچ سکے کہ پہلے تو مین یہ جانتا تھا کہ یہ حکیم زادہ اصل کیا رکھتا ہی زورآور اول مین اسکو زیر کر دونگا
اور آسمان دکھا دونگا مگر معلوم ہوا کہ یہ سوکھی سوکھی ہڈیان اسکی فولاد کی ہین پھر مجھے لازم ہی کہ ہوشیار ہوکر حریفانہ اور استادانہ زور کر کے
اسکو پشت بزمین کرون حالت غیظ و طیش مین زور کرنے لگا گنجاب نے جو یہ تماشا دیکھا کہ حکیم بدیع کسی مقام پر نستور بن لنستار کشتی گیر
سے کم نہین برابر کا زور طرفین سے ہو رہا ہی بہت خوش ہوکر علقمہ اضطرلابی اپنے وزیر اعظم سے پوچھنے لگا کہ کیون صاحب تمھاری راے
مین کیا آتا ہی ان دونون مین فتحیاب کون ہوگا علقمہ اضطرلابی نے عرض کیا کہ علم غیب تو فدوی کو نہین لیکن عقل اسبات کی مقتضی ہی کہ حکیم بدیع
اقبال لایزال سے سرکار کے غالب ہوا در کشتی مین یہ پہلوان مغلوب ہو جاے گنجاب نے کہا کہ فتحیاب ہونا تو اس اہرمن توان دیو
نژاد لنستور پر معلوم ہین خیال سے کہ یہ پہلوان قدرت ہی اور خداوند ہیجدہ ہزار ملک باختر نے اپنی زبان سے اسکو فرمایا ہی کہ کسی سے روے زمین پر زیر
نہوگا تو فرمانا خداوند کا بمنزلہ تقدیر کے ہی اگر یہ کشتی گیر حکیم بدیع سے برابر بھی رہجاے تو گویا غلبہ و فتح حکیم بدیع کے نام پر ہوا اور یہ خط منشور جیسے
موا ہیر پہلوانان عرصہ امکان سے تیار کروایا ہی سب مہرین بیجاے دھبے بسینہ اس نابکار کی نظرون مین ہو جاوین اور ہم اس خط منشور پر مہر کرنے سے
نجات پاوین ہرگز مہر نکرین اور سرداران گنجاب گیا ہو رخون آشام اور فیصل بن گیا ہو ر اور جہلیل دراز ترکیب وغیرہ جوکہ معاندین اور
حاسدین شاہزادہ عرش تمکین ہین وہ یہ تماشا کشتی کا دیکھکر مثل مار سر دم بریدہ پیچ و تاب کھا رہے اور جل جلکر کباب ہوے جاتے ہین اور آپس مین
سرگوشیان کر کے کہتے ہین کہ یہ حکیم زادہ بلاے مبرم نکلا ہرگز ہرگز یہ حکیم فاروس کا بیٹا نہین ثابت ہوتا ایک عرصہ دراز سے ہمکو اسکے مقدمے مین
تامل و تحیر ہی جہلیل دراز ترکیب نے جواب دیا کہ یہ گمان غلط اور خیال خام ہی کبھی زمانہ اچھے بیدون سے خالی نہین رہتا حکیم فاروس کے
بیٹے ہونے سے اسکی شجاعت اور پہلتنی مین کیا نقص اور عیب لگ سکتا ہی تم سب صاحب عاقل و فہمیدہ ہو دیکھو تو کیسے کیسے گوہر بیش بہا بطن
صدف سے پیدا ہوتے ہین اور لعل رمانی و بدخشانی سفینۂ سنگ سے نکلتے ہین یہ نیرنگیان اسی قدرت کاملہ خداوند لقاے خداے ہیجدہ ہزار
ملک باختر کی ہین اسمین عقل کو کیا مداخلت ہی زور و طاقت جرأت و شجاعت یہ امور خداداد ہین اسمین حسب نسب ذات و صفات سے
کیا علاقہ ہی غرض یہان تو سرداران مین یہ چرچا اور ذکر مذکور ہو رہا ہی کوئی کہتا ہی صاحب نستور بن لنستار کشتی گیر پہلوان قدرت خداوند
لقا کا ہی یہ کبھی پشت بر زمین کشتی مین سنا ہی نہین کہ کہین ہوا ہو اگر ہوا بھی ہی وہ رعایت مروت اپنی آدمیت کر رہا ہی جسوقت کہ وہ زور کریگا پھر
حکیم بدیع ایکدم تو ٹھہر نہین سکتا چارون شانے چیت پڑا ہوگا دو چار کہتے ہین کہ تم جھک مارتے ہو پہلوان قدرت کی حالت تو اسوقت
غیر ہو رہی ہی روح پر صدمہ معلوم ہوتا ہی اور حکیم بدیع کے تیور بشرے پر چہرے پر کچھ بدحواسی کوئی علامت پریشانی کی نہین پائی جاتی ہی

ہمارے سنرہ پاے تو کوئی دم بھر میں یہ ہوتی ہے کہ حکیم بدیع نے حسب حسرت قہرمان عجم کی کمان توڑکر پھینک دی اور اسکی چوب آہنی دو بین کی اکھاڑ کر ڈالی پھر اسکو اکھاڑ لیا اسی صورت پر نستور کو بھی دیکھنا کوئی گھڑیاں گذرتی ہیں اُٹھا کر چاروں شانے چت دے پٹکا غرض کوئی کچھ کہتا ہے کوئی کچھ کہتا ہے کوئی ہوا خواہی شاہزادۂ بدیع الزمان میں سرگرم ہے آمادہ رزم ایک طرف کھڑا ہے کوئی طرفداری میں نستور کشتی گیر کی خنجر کھینچے بر سر عزم جنگ مباحثہ اور تکرار کر رہا ہے دس بیس شخص ہزار دو دو ہزار اشرفیوں کی بازی لگا کے کہتے ہیں کہ حکیم بدیع اس نستور کو پچھاڑیگا دو چار بالعکس اسکے کہ حکیم بدیع بیچارہ نسخہ نویس نبض شناس ہے وہ کیا مقابلہ کرے گا کہ نستور ایسے پہلوان قدرت پر کیا غلبہ پائیگا شرطیں بدرہے ہیں اور قسمیں کھا کھا کر حجت کرتے ہیں کہ پھر ہمکو کوئی نقار پرست نہ کہنا خدا وند یہ سنکر جاتا ہے ہمکو تم سب خدا پرست سمجھنا جو پہلوان قدرت حکیم بدیع کی کشتی نہ ہارے اب یہاں تو یہ بلوہ ہو رہا ہے ان تماشبینوں کو بھی انتظار ہے فتح و شکست کے رہنے دیجیے وہاں حال ملکہ گوہر ملک کا سنئیے کہ یہ جو اس بیچ میں بیٹھی تماشا کشتی شاہزادہ باتوقیر اور نستور کشتی گیر کا دیکھ رہی تھی جس وقت فیما بین ان دونوں کے زور کشمکش کے ہونے لگے اور دونوں کو از پا تا فرق پسینے میں غرق دیکھا تو نستور اہرمن طلعت دیو خصال کے قد و قامت اور زور و طاقت اور شاہزادۂ والا منزلت کے حسن و جمال اور جسم اطہر اور تن نازنین کا خیال جو دل کو آگیا تو فرط محبت سے ہزار ہزار طرح کی الجھن اور تشویشات اور ترددات اور توہمات اور خیالات اور وسوسے اندیشے جیکو پیدا ہوئے پھر ضبط کر رہی تھی پر آنسو آنکھوں سے نہیں تھمتے تھے اور کلیجا چار چار ہاتھ اُچھل رہا تھا جی بیٹھا جاتا تھا نہایت بیتاب ہو کر حالت اضطراب میں گھبرا کر وہاں سے اٹھ کھڑی ہوئی اور ایک جانب سجادہ بچھا کے بسمت قبلہ ہو کر تسبیح صد دانہ اشک کو تار نظر میں پروستہ کیے بحضور قلب اور خلوص نیت مضمون اس رباعی کے رباعی اے آنکہ بملک خویش پاینده توئی ٭ در ظلمت شب صبح نماینده توئی ٭ کارمن بیچارہ قوی لبستہ شدہ ٭ بکشائے خدایا کہ کشاینده توئی ٭ جناب کبریا سے دعائیں مانگ رہی تھی اور کہتی تھی کہ اے رب کریم میں جدید الاسلام ایک ادنیٰ کنیز عاصی و خاص تیری وحدانیت اور الوہیت کی ہوں زبان فیض ترجمان شاہزادۂ بدیع الزمان قدسی سیرت سے مجھے معلوم ہوا کہ تو ایزد کائنات و قاضی الحاجات مجیب الدعوات سمیع و بصیر علیم و خبیر ہر شئے پر قادر و قدیر ہے شعر تو نگاہ دار ز خاک صورت پاک ٭ تو تو پیش باز کردن خاک ٭ فقط اتنی ہی ملتجی ہوں کہ صدقہ اپنے حبیب پاک صاحب لولاک احمد مختار محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا میرے اس دوست دلخواہ شاہزادۂ عالیجاہ کو اس نستور روسیاہ پر فتحیاب کر کے صحیح و سالم الصمد جاہ و حشم نکال اس عذاب کشتی سے اور تمامی تماشا بینوں کے ازدحام اور بلائے خاص و عام اور مقربین و مصاحبین بارگاہ اس مقبر مرسل یعنی کنجاب کے سامنے شاہزادہ عالیجناب کو سرخرو کر اور پھر میں ادر وہ تیری خدائی کا صدقہ لیا ہوں اور باتفاق باہم نذریں نیازیں گذرانیں علی ہذا القیاس بہت ہم انیسیں جلیسیں خواصیں ہمدمیں محرمیں مقربیں لونڈیاں باندیاں وغیرہ ملازمیں اور متوسلین ملکہ کی سب سر برہنہ سمت قبلہ منہ کیے خاک پر پڑی ہوئی بکمال تضرع و زاری بجناب باری سے دعائیں مانگ رہی تھیں اکثر ملکہ کے پاؤں پر سر اپنا رکھے بعضی صدقے اور نثار ہو ہو کر یہ اشعار پڑھتی تھیں

اگر بایے پیل است ور پر مور
چو بر لشکر دشمن آرد رحیل
گلستان کند آتش بر خلیل
سری بادشاہان گردن فراز

بہ ہر کس دہد او ضعیفی و زور
بخرطان کشد فیل و اصحاب فیل
گرہ سبب آتش بود آب نیل
بدرگاہ او بر زمین سر نیاز

چو بردار دار ز بلند و دون
یکی را بسر بر نہد تاج بخت
کلاہ سعادت یکی بر سرش

خورد لیشہ عرب نمرود را
یکی را بخاک اندر آرد ز تخت
گلیم شقاوت یکی در برش

سمجھاتی تھیں کہ حضور کا کدھر خیال ہے وہ دن کیا بھول گئے یاد تو کیجئے اس گوہر نایاب دریائے صاحبقرانی کو صندوق میں بند کر کے ناالائق سلیمان زنگی علیہ اللعن نے کیسے دریائے زخار تیرہ و تار ساحل ناپید اکنار میں کہ جسمیں دو دو ہزار من کا پتھر مثل برگ کاہ بہتا چلا جاتا تھا ڈالدیا اور آپنے جوش محبت اور ولولہ شوق سے اپنے دشمنوں کی ہلاکت پیش خود تجویز کر کے آپ کو کشتی سے گرا کے ہم آغوش اسی دریا کا کر دیا تھا پھر ازروے انصاف فرمائیے بلکا اب پر کچھ موقوف نہیں جو کوئی شخص یہ حال سنیگا اسکو اس دریا سے شاہزادہ والا منزلت کے زندہ و سالم نکلنے کا احتمال اور آپکی سلامتی اور زیست کا وہم و خیال میں بھی یقین نہ ہوگا مگر دیکھیے قدرت نمائی اور کبریائی اُس رب العالمین جامع المتفرقین کی کہ پھر تم دونوں صاحبوں

کو اس دنیا کی آفات سے نجات دی یا دایان فضل و کرم سے اپنے ساحل مراد پر پہونچایا اور از سر نو حیات دوبارہ عطا فرما کر دونون کو پھر ملوا دیا پس ملکہ عالم اسد مرید جو ہی اور اضطراب کرنے سے کچھ فائدہ نہین نظر بافضال کریم کارساز رکھو اپنے دل کو سمجھاؤ اور جی کو تسلین دیکر تماشا دیکھو تم نے بہی اسلام کی قدیم الایام سے سنتے آئے ہین اور یہ تو اولاد صاحبقران گل گلدستہ باغ ابراہیمی کس باپ کا بیٹا مشہور و معروف ہو کر جو شکنندہ کمان رستم و ستاننده صاحب گرز سام بن نریمان زلزلہ قاف ثانی سلیمان سلطان والاشان امیر حمزہ صاحبقران موصوف کا ہی جسنے کہ اپنے زور پنجہ دست سے سمندون ہزار دست کو پست اور پیوند خاک کیا اور میدان مصاف مین دیوان پردہ قاف کو شکست فاش دی اس نالائق ذلیل و مقہور خدا لنستور پہلوان قدرت لقائی کیا اصل و حقیقت ہی ابھی کچھ دیر ہو او دنیا کی اسے کھانا ہی سو ہی بجہائی سے یہ زندہ ہاتھ پاؤن مار ہا ہی بعد اسکے حضور ملاحظہ کیجیگا تھوڑی دیر مین ہاتھون سے شاہزادہ رستم صولت کے پامال ہو کے جہنم واصل ہوا چاہتا ہی ملکہ گوہر ملک نے باچشم پر آب جواب دیا کہ بیبیو یہ مین بھی جانتی ہون کہ یہ لوگ قبالستند ہین اور ہمیشہ یہ لعنایت اور تائیدات غیبی اور امداد ایزدی آفات و بلیات سے محفوظ رہے ہا اور کامیاب ہوئے ہین مگر سینے کو کیونکر چاک کرکے تمھین دکھلاؤن اور اپنے دل کی تپش اور بیتابی کو کیا کرون شعر کس سے کہین اور کون سنے اور کون ہماری مانے ہی × صدمہ جو کچھ جان پہ ہی وہ دل ہی ہمارا جانے ہی × گل اندام نے عرض کی کہ قربان گئی آپ ذرا سر کو سجدے سے اٹھا کر یہان تشریف لائین اور ملاحظہ تو فرمائین کہ شاہزادہ رستم صولت کس شان و شوکت سے کشتی لڑ رہے ہین آپ کے اقدام عالی پر لونڈی ہاتھ رکھکر قسم کھاتی ہی اور غلط کہنے والی قربان گئی سر مو ہمین فرق نہین سچ سچ عرض کرتی ہی کہ ابھی شاہزادہ عالم نے لنستور کو چھ سات قدم پسپا کر دیا تھا ملکہ یہ کلمہ سنکے اندکے خوش ہوئی اور پھر اس برج مین آکر تماشا کشتی کا دیکھنے لگی قصہ مختصر یہ کہ چار پہر دن شاہزادہ عالیمقدار اور لنستور مین لگتار سے برابر زور کشتی کا رہا مگر دونون مین غالب اور مغلوب کی تمیز کسی کو نہوئی آخر جبکہ وہ دن تمام گذر گیا اور وقت شام کا ہوا آنجناب نے حکم دیا کہ ہان روشنی کی تیاری جلد ہو جائے حسب الحکم آنجناب کے طرفۃ العین مین سیکڑون مہتابین ہزارون بخشانے گنگا جمنی روپہلی سنہری لگہو کھا دستیان مشعلین روشن کرکے سب بخشانے والے دستی بردار چارطرف حاضر ہوئے تماشائیون کا یہ حال تھا کہ کھانا پینا وغیرہ حوائج ضروری اپنے سب بھولے ہوئے محو تماشائے کشتی تھے جہانتک نگاہ کام کرتی تھی آدمی پر آدمی گرا نظر آتا تھا سیکڑون ہزارون آدمیون کے کاندھون پر آدمی سوار کھڑے دیکھ رہے تھے اور آنجناب کا یہ حال ہی کہ اگر ذرا بھی حکیم بدیع کو غالب اور لنستور کو مغلوب دیکھتا ہی تو بہت خوش ہو کر تعریف و توصیف دلیری اور رتقی شاہزادہ عالم کی اپنی زبان پر لاتا ہی اور بنگاہ غور چارطرف دیکھکر اسبات کا منتظر اور گوش بر آواز رہتا ہی کہ اور لوگ بھی تعریف حکیم بدیع کی کرتے ہین یا نہین پس یہ بات تو مشہور ہی شعر اگر شہ روز را گوید شب است این بباید گفت اینک ماه و پروین × حاکم اور مالک کے جھوٹھ کو بھی سچ کہنا لازم ہی نہ کہ ایک بات حقیقت مین راست ہے کم و کاست اپنی آنکھون سے دیکھتے تھے کیونکر نہ تعریف کرتے بعضے تو جو مزاج دان ہین وہ پہلے ہی سے واہ واہ کر دیتے ہین اکثر وہ لوگ جو کہ انصاف پسند ہین وہ اپنے دل سے احسنت احسنت اور مرحبا مرحبا کر رہے ہین معاندین اور حاسدین نا بکار بخیال اسکے کہ الناس علی دین ملوکہم بظاہر یہ مدح اور بطون مین جلتے بھنتے اف اف کرکے رشک عداوت اور اپنی بدذاتی سے سرگوشی مین یہ اشعار چپکے چپکے پڑھتے ہین اشعار

| | | | |
|---|---|---|---|
| زہے گردش چرخ تیز گام ساز | کہ گنجشک دارد سر صید باز | در لعنا ز نیرنگی دہر پیر | گندر وہی شل نخچیر شیر |

اب حال اس لنستور خوک خصال کا سنیے کہ جب ایکدن ایکرات زور کشمکش کا کرتے کرتے دوسرے دن وقت دوپہر کا ہوا تب سنتے بہ کمال غیظ اور طیش یہ کہکر کہ ای حکیم زادے بس اب خبردار رہنا یہ نہ کہنا کہ مین نے تجھے ہوشیار نہ کر دیا دیکھ پہلوان اسطرح لڑتے ہین اور زور اسطرح کرتے ہین شاہزادہ والا صفات کے لنگوٹ مین ہاتھ ڈال دوسرا اپنا سینہ پے کینہ پر رکھکر ایک نعرہ کیا کہ یا خداوند باختر اور بزور وقت تمام ریل کر پیچھا اور سب شاگرد اس بدذات کے پکارے شعر ہر کس کہ ز حد نہد بیرون گام × نیست سزاے آن بد انجام × ای حکیم زادے اب استاد کے ہاتھ سے نجات پانا خیال محال در سبت محال ہی اور فی الحقیقت وہ نامی شیطان پہلوان لنستور علیہ اللعن والعذاب اس زور شور سے شاہزادہ رستم توان عالیجناب کو چاہتا تھا کہ ریل کر دوڑا لیجائے اور پسپا کرے اور کوئی اپنا پیچ گانٹھ کر اپنی استادی دکھلائے

لیکن شاہزادہ عالم نے زور اُسکا سنبھالا بجز اسکے کہ جو دو تہا قدم آگے تھا وہ ہٹا کر بائین قدم پر لنگر مارا وہ باقی فساد رشک دیوزاد دوسرے قدم کو بھی حرکت دیکر پانچ قدم پیچھے ہٹا لے گیا چھٹے قدم پر شاہزادہ عالم نے لنگر اپنا قائم کیا تو یہ عالم تھا کہ تا بزانو دونون پانون زمین مین دھنس گئے تھے اور اب نستور حتی المقدور کوئی اپنے زور و طاقت مین قصور نہین کرتا ہی مگر زمین نے فرط خوشی سے پانون اُس عرش تمکین کے پکڑ لیے چھوڑتے نہین اور شاہزادہ عالم کسی قدر ہٹا سے پہلوان قدرت حسرا ورحرکت وہان سے نہین دے سکتا تھا سمین نستور کے شاگردون نے غل کیا کہ مار لیا اُستاد نے اور گیا ہو اور پہلیل وغیرہ جو کہ حاسد اورکینہ جو تھے نہایت خوش ہو کر نستور کی تعریف کرنے کے لیے گیا ہو نے بڑھکر گنجاب سے عرض کی کہ ہرچند فدوی نے جناب مین مکرر سکرر التماس کی کہ نستور پہلوان قدرت ہی ایک حکیم زادے کا اسکا مقابلہ کروانا بمقتضی مصلحت اور صلاح دولت نہین اب بجز سمجھا کے اور اوئی بات پیش نظر نہین فیصل بن گیا ہو بول اُٹھا کہ خداوند لقا نے نستور کو اپنی زبان سے پہلوان قدرت مامور کرکے تقدیر کی ہی کہ یہ سیرا پہلوان نستور کبھی روے زمین پر کشتی سے مغلوب ہو گا کل پہلوانان عرصۂ امکان پر مین نے اسے غالب کیا ہی لیس معلوم نہین کہ پیغمبر سل نے کیا سمجھکر اس بیچارے ضعیف الجثۂ عاجز اور ناتوان حکیم فاروس کے بیٹے کو اس پہلوان جہان سے لڑوایا آپ کے واسطے تو کچھ سوجب ہنر و قباحت کا نہین تمام عالم مین پہلوگون کی ذلت اور بہت حسرت ہوگی گنجاب نے کچھ جواب نہ دیا لیکن فرط الم و غم سے نہایت بیتاب اور بحال اضطراب باچشم پر نم لقاے مشرک خدا سے دست بدعا تھا کہ یا خداوند یہ عزت و حرمت طرہ پیغمبری کے عطا کر نیکی رکھ لینا اور اس حکیم فاروس کے بیٹے کو توفیق استدعا اور حسب منشا اس نستور کشتی گیر کے سر پر مین سرخرو کرنا اسمین فیصل تیغ زن بجوش خون عزیزی نہایت غیظ و طیش مین اپنی کرسی پر سے اُٹھکر کھڑا ہوا اور پکار کر کہنے لگا کہ ای حکیم بدیع تجھے اپنا پیشہ نبض اور قارورہ شناسی اور نسخہ نویسی کو چھوڑ کر پہلوانون سے کشتی لڑنا اور مباحثہ اور مقابلہ کرنا کیا فرض تھا یہ کام ہمسے متعلق ہی اب بھی جدا ہو ہم ابھی اس نالائق کو اس تیغ تفنی اور کشتی کا تماشا دکھلاے دیتے ہین اور کس طرح سے پیوند خاک کرتے ہین کہ اسکے حال پر ماہیان دریا اور مرغان ہوا گریہ و زاری کرین الغرض اپنے دلمین فیصل تیغ زن بھی یہ سوچ رہا تھا کہ خدانخواستہ اگر عم بزرگوار شاہزادہ بدیع الزمان نامدار اس تیرہ روزگار نستور نابکار کے ہاتھ سے زیر ہو گیا تو یہ صاحب جمعیت ہی بلا شک و شبہ اپنے آپکو ہلاک کر دیگا اُسوقت مجھے کیا لطف زندگی باقی رہیگا میرے اسکے بظاہر و لنگی رستم کے مقدمے مین نزاع لفظی واقع ہی سو یہ بھی بطریق امتحان شجاعت کہ جہالت لازمہ قوت ہی کبھی گفتگو تند اور تلخ درمیان مین آجاتی ہی ورنہ ہزار جان گرامی فدا و نثار ایک سر مو پر اس عم بزرگوار کے ہی تو گویا آج ہم دونون غریب الدیار غریب الوطن کا خاتمہ اس شہر سنجان مین ہوا فیصل تیغ زن ابھی اس سوچ مین تھا کہ وہان شاہزادہ عالی شان نے اتنا کلمہ زبان سے فیصل تیغ زن کی سُنا تو حالت غیظ کی مزاج اقدس پر طاری ہوئی اور رگ ہاشمی جوش مین آگئی تمام جہان اور زمین اور آسمان نظرون مین تیرہ و تار تھا جہان قدم ہشتمی پر لنگر اپنا قائم کیا تھا وہان سے جنبش کرکے آواز بلند فرمایا کہ ای نستور پر اکبر و غرور اور زور و طاقت تو مین دیکھ چکا اب ذرا تو بھی خوب سا ہوشیار اور خبردار ہو کر ایک زور میرا تو روک اور میری طاقت کا متحمل ہو اگر کچھ جمعیت اور غیرت اور دعوی تیغ تفنی اور پہلوانی کا رکھتا ہو تو آگے بڑھا کر اب زنہار قدم اپنا پیچھے نہ ہٹانا اور یہ کہکر اسکی زنجیر کمر مین ڈال ہاتھ زور او لین مین پکڑ ز ور او سکا توڑ دیا او ر پیچھے کو دور اچھلا ہر چند نستور ہر مقام پر چاہتا تھا کہ لنگر اپنا قائم کرے مگر شاہزادہ عالم نے کہین تھمنے نہ دیا اور ایک قدم دو قدم تین قدم چار قدم پانچ قدم چھ قدم ساتوین قدم پر لیسپا کرکے جھٹکا مارا کہ منھ کی کھاکے آگے آرہا اسوقت اس رستم صولت سہراب توان کی یہ صورت تھی کہ جسطرح سے کہ شیر ژیان ایک صید لاغر کو دبوچ بیٹھتا ہی پشت پر اُسکی بیٹھکر چلے تو خوب سا اُسکے سر کو زمین سے رگڑا بعد اُسکے لنگوٹ مین ہاتھ ڈالکر نعرہ کوہ شگاف جگر شکاف کھینچا سر سے بلند کیا اور چرخ دیکر مارا کہ چارون شانے چت تھا اُسیحالت مین پھر شاہزادہ والا مرتبت جست کرکے اُسکے سینے پر جا بیٹھا اور جھککے اُسکے کان مین فرمایا کہ ای نستور پر لستار کشتی گیر وہ جو تو از روے حماقت لاف و گذاف کرتا اور ہیبت دیتا چلا آتا تھا کہ کہان یلان سیستان اور کہان پہلوانان لشکر صاحبقرانی بدیع الزمان شاہزادہ قاسم عالیشان آنکھیں کھولکر بچشم عبرت دیکھ کہ وہ کمترین بندگان خداے عزوجل بدیع الزمان تو مین ہون اور شاہزادہ خاور سپاہ کو ذرا نگاہ اونچی کرکے دیکھ

دیکھیے کہ وہ شہسوار اوج شجاعت سامنے شیر کے کھڑا ہے اب یہ کہ کہ ورشناختن پروردگار عالم جو ارادہ داری نستور مقہور علیہ اللعن و العذاب نے جو
یہ بیان کیا کہ جو حکیم بدیع ہیں یہ شخص بدیع الزمان فرزند صاحبقران ہے چاہتا تھا کہ عرض کرے کہ ای گنجاب یہ تو دغا ہو گئی تو لیس خوب
ذرا غور کر ہی بیٹھا تو حکیم زادہ نہیں ہے یہ شخص نادیدہ خدا کا پرستار بدیع الزمان بیٹا امیر حمزہ صاحبقران کا ہے کہ شاہزادہ عالیمقام نے تو پہلے سمجھ
سمجھ گیا کہ یہ مال لونڈا ہے تا مثال نہیں سلطان ہو گا میں تمام حجت کر چکا اگر اب ذرا توقف کرتا ہوں تو میرا راز افشا کریگا اور یہاں تمام لقا
تشنہ خون میرے ہیں ان سب سے سر کہ زخم و پیکار ہو گا اور خوب ہتھیار چلیگا ہم دونوں چچا بھتیجے بدرجہ شہادت فائز ہونگے لیس قبل الوقوع
نہیں الا یہ توقف کرنا کیا ضرور بیساختہ دونوں کلے جڑوں میں نستور کے دونوں پنجے اپنے ڈالکر جو زور کیا تو تمام کلہ تا بہ گلو شق ہو گیا
دو حصے ہو زمین تا جگر تیسرے روز میں دو پرکالے کر کے پھینکدیا لاش اس جہنمی بد معاش کی پھڑکنے لگی ادنی اعلی شاہ و گدا صغیر و کبیر برنا و پیر
زن او مرد کہ وضیع و شریف کی زبان سے واہ واہ کا شور و غل ہوا اور صدائے تحسین و آفرین او مرحبا میدان میں چار طرف سے اوتر
تا آسمان بلند تھی گنجاب بیساختہ شادان او فرحان اپنے تخت پر سے اٹھکر پکارا ایہا الناس کچھ میرے پاس او لحاظ سے نہ کہو براہ حق جو
واجبی او حسب عدالت ہے کہو وہ بولو کہ اگر یہ چرخ دوار ہزار برس گردش کرے اور چرخ مارے تب بھی ایسے شہسوار صف کارزار جولانگاہ ہستی
میں نہیں دیکھنے کا اور اپنے دونوں ہاتھ پھیلا کے شاہزادہ والا شان کو اپنے گلے سے لگا کر خوب سا پیار کیا شاگردان نستور بن شاکنتی گیر
دو پرکالے لاش خوشکان اپنے استاد کے دیکھکر خنجر اور تلواریں اور چوب چقماق ہاتھوں میں لے لے کر چار طرف سے شاہزادہ والا بدیع الزمان
نامور کے اوپر دوڑے اور شور و غل کر کے کہتے تھے او حکیم زادے تو نے بڑا غضب کیا کہ ہمارے استاد کو مار ڈالا اب ہم تجھے کبھی جیتا
نہ چھوڑینگے گیا ہو رخون آشام وغیرہ کہ یہ سب لعین اعدائے دین او حاسد او عدو شاہزادہ با تمکین کے تھے از راہ بغض و
امین بطریق تاکید شاگردان نستور جہنم واصل کے ساعی و حامی ہوئے گنجاب نے ان لوگوں کیطرف عتاب خطاب کر کے کہا کہ یہ میدان
کارزار نہیں میدان کشتی تھا جسپر عنایت اور اعانت خداوند کی ہوئی وہ مظفر او منصور ہوا پھر اب یہ حرب و ضرب کا حوصلہ تم جو کرتے ہو بہت
بیجا کرتے ہو جو ہونے والا تھا وہ ہوا اب آپس میں لڑائی جھگڑے اور فساد برپا کرنے سے کوئی فائدہ نہیں گیا ہو رخون آشام نے
مع تمام اپنے بیٹوں اور باتفاق عطیل و آزر لیب شاگردان نستور تیرہ انجام کے بہت سی سعی اور سفارش کر کے عرض کیا کہ یا پیغمبر مرسل
شورش اور داد بیداد شاگردان نستور کی برحق ہے حکیم بدیع نے فقط پشت زمین پر کے چھوڑ دیا ہوتا جو طریقہ کشتی ہے کا ہے کو یہ زیادتی اور
تیز دستی نہیں لازم تھی کہ پہلوان قدرت کا کچھ مطلق پاس و لحاظ نہ کیا اور نہ اصلا آداب پیغمبری کا خیال کیا حکیم بدیع کو خوف خداوند لقائے
بے بقا کا واجب تھا اور قہر خداوندی اور غیظ پیغمبری سے ہر ایک کو خائف اور اندیشناک ہونا چاہیے ہے کیا وجہ تھی کہ اسنے اسکی چھاتی پر
چڑھکر مار ڈالا یا پیغمبر مرسل آپکو عدالت اور انصاف کرنا چاہیے اور ریاست بے سیاست نہیں ہوتی گیا ہو رخون وغیرہ سردار تو ابھی یہ گفتگو کر رہے
ہیں مگر شاہزادہ خاور سپاہ ملک قاسم یعنی فضل تیغزن نے جو شاگردان نستور کو بلوہ کر کے دست بقبضہ سمت شاہزادہ بدیع الزمان
آتے دیکھا بیساختہ مانند شیر ژیان نہایت غیظ و غضب میں ڈال قبضہ پر ہاتھ ڈالکر فرسیابی برنا تھا ان سب پر جا پڑا اور ہجوم میں خطر و ترکے پہلے
تیغ مارا دو پرکالے کر کے گرا دیا التمہ باقی نہ رکھا آن واحد میں پانچ سات ان فتنہ لیشان بدذات شاگردان نستور المبین صفات جہنمی کو جہنم
واصل کر دیا دس پانچ زخمی اور مجروح خاک پر لوٹتے پھرتے تھے باقیماندہ بھاگ کھڑے ہوئے گیا ہو رخون آشام نے یہ تماشا دیکھکر بخدمت
گنجاب پھر عرض کیا کہ یا پیغمبر مرسل یہ کیا خداوندی او نا منصفی اور ظلم سرکار میں ہے کہ وہ حکیم صاحب تو کشتی لڑتے تھے اگر انکے ہاتھوں سے
نستور بن نستار کشتی گیر ایک قتل ہوا یا مارا گیا تو خیر یہ ایک اور بزرگوار کون ہیں جنھوں نے بیوجہ بے سبب پانچ سات اسکے شاگردوں
کو جان سے مار ڈالا اور بیرحم و خطاں ان غریب الدیاروں کے بر سر قتل اور آمادہ خونریزی ہیں اور کوئی ان مقتولوں اور مذبوحوں کا پرسان اور
اور باز پرس کیا نہ الامین گنجاب نے ہمایون بن شداد کو حکم دیا کہ یہ شخص تمہارا رفیق ہے یا کوئی عزیز یگانوں میں ہے اسنے کیا مداخلت کیا
عداوت ہے جو شاگردان نستور کو قتل کر رہا ہے جلد اسے جا کے روکو اور منع کرو شاہزادہ بدیع الزمان برابر گنجاب کے کھڑا تھا یہ حکم دربارہ

شہزادہ قاسم سنکر اپنے جی مین نہایت مشوش ہوا اور سوچا کہ اب قیامت کا سامنا ہی ہمایون بن شداد شاہزادہ قاسم کو جا کے منع کریگا
روکیگا وہ اسوقت نہایت غیظ و غضب مین از راہ جہالت عجب نہین کہ کلمات سخت اور درشت کہہ بیٹھے اور گنجاب کو بھی فحش گالیان
دے پس بڑا اندیشہ افشاے راز کا اپنے ہمکو پیدا ہوا اور پھر انجام اسکا سواے لڑ مرنے کے اور کچھ نہین ہم کل جا پہنچے دو شخص اس شہر مین
غریب الدیار غریب الوطن اور لکھوکہا کفار تیرہ روزگار صغار و کبار نابکار یہان کے ساکنان اور ملازمان گنجاب سے تلوار چلیگی پھر ہم
دونون کیونکر اسقدر کفار سے جانبر ہونگے پس یہ سوچ کے شاہزادہ والا مرتبت نے گنجاب سے عرض کیا کہ حکم ہو تو مین جا کر
فضل تیغ زن کو سمجہا دونگا اور روک لونگا گنجاب نے کہا اچھا شاہزادہ اجازت لیکر قریب قاسم کے پہونچا اور بہ آواز بلند کہا کہ اے
بہادر زمان بگیتا ہون کے قتل سے کیا حاصل انکی بیہودہ گوئی اور سرکشی کی سزاے معقول دے چکا اب معاف کر اور اشارتاً سمجہایا کہ اے
قاسم اب اسوقت طرح دیجانا صلاح وقت ہی ذراسی بات کا طول دینا اچھا نہین قاسم تو جاہل مطلق ہی اول تو کمان کے توڑ ڈالنے کا اور
نستور کو کشتی لڑکے زیر کر کے بزور پھیر کر پھینک دینے کا شاہزادہ بدیع الزمان کیطرف سے ملال و غصہ دلمین بھرا تھا اور اپنے جی مین
یہی پیچ و تاب کہاتا تھا کہ ان دونون مقدمون مین اسنے ایسی ہمسری کی فرض کر دم اگر کمان توڑ چکا تھا تو اسنے اوسوقت کشتی نستور کیون
نہ کہا کہ فضل تیغ زن تم اس سے کشتی لڑ لو اس فضول گوئی اور خود سری کی تعزیر دو اور کشتی لڑ کے اسکے دھڑ سے سر کھینچ لو ایک بار
نہایت درہم اور برہم ہو کر جانب شاہزادہ بدیع الزمان والا مناقب کے متوجہ ہوا اور کہا کہ او حکیم زادے وہ ایک بوسیدہ اور کہنہ کمان
تو نے توڑ کر اور اس گوشت کے لوتھڑے مردے کو چت پٹ کر کے یعنی نستور کی کشتی مار کر یہ غرور بہم پہونچایا کہ تو سر میدان بہادران دو کوڑی کا ہی
بس یہ کہکر مقابلہ شاہزادہ بدیع الزمان آیا اور مجبور اور مضطر اس امر کا ہوا کہ اب تجھے مجھسے کشتی لڑنا پڑیگی ورنہ مین تجھے کسی صورت سے نہ
تو چھوڑونگا اور معذرت کریگا زندہ اور سالم نہین چھوڑنے کا اور ہر چند کہ تیری سعی اور حمایت بہت بڑی ہی لیکن ہو لہ شجاع اور مرد دلیر ہین انکی
آنکہ کسی سے نہین جھپکتی غرض ایسی کچھ انکی سیدھی ٹیڑھی باتون سے تقریر کی کہ شاہزادہ بدیع الزمان سلیم الطبع کا مزاج قبضہ اختیار
مین نہ رہا اور عنقریب تھا کہ فیما بین ان دونون کے تلوار چلنے لگے گنجاب یہ رنگ دیکھکر نہایت برہم ہوا اور ہمایون بن شداد سے
بیچین ہو کر کہا کہ صاحب اس اپنے دیوانے کو تم سمجہاؤ اسکو کیا عداوت اور خصومت حکیم بدیع سے ہی کہ ہر ایک بات مین مباحثہ کرنے
گفتگو تند و تیز کر بیٹھتا ہی بعد اسکے گنجاب نے اپنے سرداران اور تمام اہلکاران اور مشیرون اور مقربون بارگاہ نشینون کو حکم دیا کہ ہمنے
حکیم بدیع کو خطاب بلند اقبال کا عطا کیا ہی آج سے جو کوئی سواے اس خطاب کے حکیم بدیع کہیگا اسکی زبان قطع کرا ڈالیگا سبھون نے
عرض کیا الامر فوق الادب کیا ہماری مجال اور طاقت ہی جو خلاف حکم سرکار عمل مین لائین اس عرصہ مین ہمایون بن شداد اور
ملتمر اضطرلابی وزیر اعظم نے فضل تیغ زن کو بہت سا سمجہا کے کہا کہ گفتگو تمہاری خلاف مزاج حاکم وقت کے ہی قاسم نے جواب دیا
میرا حاکم کون ہی اور مجھے حاکم کا کیا ڈر ہی شاہزادہ بدیع الزمان نے دیکھا کہ قاسم پر اسوقت غصہ طاری ہی بہادر گنجاب کے حق مین
کوئی کلام سخت اور درشت کہہ بیٹھے اور ناحق کا فساد اٹھے کہ ڈرا ہو ہمایون بن شداد سے بملامت یہ بات کہی کہ تم سب صاحب اس بہادر
کی گفتگو مین مداخلت نہ کرو قاسم نے یہ سنکر کہا کہ ایسی حیلہ سازیان اور روبہ بازیان مین بہت جانتا ہون بدون مجھسے کشتی لڑے تمکو
نجات غیر ممکن اور اس میدان کشتی سے زندہ و سالم کبھی بچکر نہین جانے دونگا شاہزادہ بدیع الزمان نے فرمایا کہ کیا مضائقہ اے
فضل تیغ زن اگر تم اسی بات پر مصر ہو تو مین حاضر ہون قاسم نے کہا یون مین کب مانتا ہون گنجاب کے روبرو کہ وہ تمہارے سر پر جاتی ہی
اور ولی نعمت ہین چلکر کہو اور وہ اپنی زبان سے اقرار کرلین اور کوئی دن مقرر کر دین تو مین تمہین یہان سے جنبش کرنے دونگا اور نہ تب تک
قاسم نے جہالت پر کمر باندہی کہ کمر مین شاہزادہ بدیع الزمان کی اپنا ہاتھ ڈالنے پر آمادہ تھا ناگاہ گنجاب اپنے تمام سردارون کے
قریب آنکر ابھی کچھ کہنے نہین پایا کہ شاہزادہ بدیع الزمان خیال اسکے کہ قاسم نہایت خشمگین ہو رہا تامل گنجاب سے گفتگو جا بجا
کر بیٹھیگا اور سب سرداران اور اہالیان دربار دشمن جانی مین طول کھینچیگا افشاے راز ہوگا اور قصہ ہم دونون کی ان پہونچی بلا شبہہ

مارے جاوینگے یہ سوچ کر بدیع الزمان نے گنجاب کے سامنے وعدہ کشتی لڑنے کا قاسم سے کیا گنجاب نے جانب ہمایون بن شداد مخاطب ہو کر کہا صاحب
مجھے سبب کچھ نہیں معلوم ہوتا کہ فضل شغزن کو بدیع الزمان سے کیا عداوت ہے شاہزادہ بدیع الزمان نے عرض کیا کہ یا پیغمبر یہ سب لوگ
بہادر و دلاور و شعار شجاعت آثار ہیں ہنگام غیظ و کین کے آنکھوں میں کوروں میں انکی آنکھ نہیں جھپکتی آپ اسکو خصوصیت نہ سمجھیں
یہ ان لوگوں کی خصلت اور عادت ہے قاسم نے کلمہ سنکر زہر خند کیا اور کہا کہ شاہزادہ لمیذ اقبال صاحب میں اس نرم نرم باتوں پر تمہاری
ہرگز رضامند نہیں ہونے کا تاوقتیکہ سر میدان تمکین پشت بر زمین کر کے آسمان نہ دکھلادوں اور تمہاری مشکیں نہ باندھلوں بدیع الزمان
نے تبسم ہو کر فرمایا کہ بہت بہتر یا تم میری مشکیں باندھنا یا میں تمہاری گیا ہو رخون آشام نے ازراہ عداوت گنجاب سے عرض کیا کہ
یہ دونوں صاحب ہند عا کشتی لڑنے کی رکھتے ہیں اور اسی بات کا مباحثہ و مجادلہ کر رہے ہیں پھر آپ حکم کیوں نہیں دیتے انکی کشتی کا بھی
تماشا دیکھیں گنجاب نے کہا کہ ای گیا ہو تیری عقل و شعور سے یہ بات کتنا بعید ہے مر بیگا دو دن اور ایک رات کامل گذرے شاہزادہ لمیذ اقبال
نے دستور کشتی گیر ایسے پہلوان قدرت لقا سے زور کشمکش کا کر کے اٹھ آیا ہے اور اس وقت تک کوئی شے کھانے کی قسم سے کھائی
نہ پانی پیا نہ دم بھر بیٹھکر آرام کیا جاسے بشریت ہے یہ کیونکر ہو سکتا ہے کہ میں ابھی اجازت دوں فضل شغزن نے کہا آپ بجا فرماتے ہیں مجھے بھی
تو یہ امر منظور نہیں سبب یہ کہ اگر میں نے چیت پٹ زیر و زبر کر کے انکی مشکیں باندھ لیں تو بھی عذر باقی رہیگا کہ ہاں بہت تھکے ماندے
تھے لہذا کل کے روز اسی میدان میں بقول شخصے کہ یہی گو ہے یہی چوگان میری اور اسکی کشتی کا سب صاحب تماشا دیکھیں چنانچہ بر ضاے
طرفین گنجاب نے بھی ناچار ہو کر سنجانی کو حکم دیا کہ تمام شہر میں منادی کر دے کہ کل صبح کو شاہزادہ لمیذ اقبال و فضل شغزن سے زور کشتی ہوگا
بابا ہی تماشا دیکھنے کو جس کا جی چاہے آئے اور بعد اس حکم دینے کے شاہزادہ بدیع الزمان کا ہاتھ پکڑ کے فرمایا کہ ای فرزند اپنے مرکب پر سوار ہو اور
چلو چنانچہ شاہزادہ لمیذ اقبال کو اپنے ہمراہ سوار کروا کے بعظمت و ہیبت تمام و شوکت مالا کلام شاہ دیا نے بجانب گیا اور دستور کشتی گیر کی لاش
کے واسطے سنجانی عیار کو یہ حکم دیا کہ یہ شخص پہلوان قدرت مشہور تھا بہتر اور مناسب ہے کہ اسکی لاش کو اسکے شاگرد اٹھا لیجا کر دریاے
قدرت خداوندی میں بہا دیں اور اسکے مرنے کا کچھ اندیشہ نہ کریں انکی لورد ز کو خداوند اپنی قدرت کاملہ سے پھر زندہ کر لینگے اور حیات
تازہ بخشینگے بارے گنجاب اپنی بارگاہ کو روانہ ہوا ایمان اسی وقت حسب الحکم اپنے مالک کے سنجانی عیار نے دونوں پاسوں کو ایک اتو
ہمدست لمیذ اقبالی کہ خبردار جو کوئی صغار و کبار حکیم بدیع نام لیگا اسکا گھر بار تاخت و تاراج ہو جائیگا اور زبان اسکی قطع کروا ڈالیجائیگی
دوم دریاے کشتی شاہزادہ لمیذ اقبال بدیع الزمان گرد لشکر شکن اور فضل شغزن بوعدہ یوم موعودہ فردا اور بجمعیت احضار اہالیان
دربار و سرداران والا اقتدار اور وضیع و شریف ادنی اعلی تمام رعایاے شہر کے منادی کروادی اور اسوقت سے ہر گلی کوچے میں ہر ایک
کی زبان پر یہی چرچا ہو رہا تھا کہ شاہزادہ لمیذ اقبال ایسے دلاور باثر درحقیقت سر سے کہ جسنے تہمان شہر کی لمان کو تنکے کی طرح توڑ کر پھینک دیا
دستور ایسے کشتی گیر پہلوان قدرت کو خداوند کے خوف و ہراس مانند ایک چھوکرے کے زیر و زبر چت پٹ کر ڈالا اور قتل کر پاس چیر کر دو ٹکڑے کر کے ڈال دیا
فضل شغزن دیوانہ ہے جو اسکے ساتھ کشتی لڑنے کا ارادہ و حوصلہ کر بیٹھا ہے بعضے لوگ جو سن رسیدہ اور جہاندیدہ ہیں وہ یہ بات کہتے ہیں کہ صاحبو تم آپ
جی میں غور کرو اور ذرا سمجھ کر سچ کہو کہ یہ توقع کسے تھی کہ حکیم بدیع یعنی اب جسکو شاہزادہ لمیذ اقبال ثانی بدیع الزمان گرد لشکر شکن
گنجاب نے خطاب عطا کیا ہے وہ دستور میں اشنار کشتی گیر کو اس طرح سے جھٹ پٹ کشتی مار کر چیر ڈالیگا یہ قدرت خداوند لقا ہو چاہے زبردست
سے زبردست کو پست کرادے چاہے چیونٹی سے فیل مست کو شکست دلوادے کیا عجب ہے کہ فضل شغزن کیر و غرور شاہزادہ لمیذ اقبال کا استاد
اور زیر کرے اب حال فضل شغزن یعنی شاہزادہ خاور سپاہ کا سنیے کہ گنجاب لمیذ اقبال بہ الخطاب ثانی بدیع الزمان گرد لشکر شکن
کو اپنے ساتھ سوار کروا کے لے گیا تب ہمایون بن شداد بھی فضل شغزن کو بعد مساحت کر کے اپنے ہمراہ لیے خیمہ گاہ میں آکے داخل
ہوا اور اپنے دل میں کمال متردد اور مشوش تھا بخیال شاہزادہ لمیذ اقبال کے زور و طاقت کے کہ فضل شغزن کو مقابلے کی کیا مجال
اور مجال فی الحقیقت یہ شخص مجنون ہے اور دونوں باپ بیٹے از انسلکہ قاسم کے مزاج سے بھی بخوبی آگاہ ہیں اور جانتے ہیں کہ جاہل [illegible]

ہزار طرح سے اگر ہم اس مقدمہ مین سمجھاوینگے تو کب تسکین بخش ہے اور کچھ حاصل نہین یہ ہرگز ماننے کا نہین ناچار حیران خاموش ہو بیٹھے تعجب کا جوش
محبت سے رہا نہ گیا الکنایۃ اور اشارتاً سمجھانے لگے فضل تعغرن نے جوابات تلخ و سخت اسطرح سے دیے کہ ہر ایک کو اہم ہے یہ بات ثابت ہوئی تھی البتہ ہمکو اسکا
کا چندان مشکل نہین ہوا ہمین فکر اور تردد کرنا بیجا ہے القصہ یہ کہ وقت خاصے کا آیا اور بعد الفراغ تناول طعام شداد و شاہ تو چلا گیا جاکے سوہا ہمایون
بن شداد کو یہ عاشق زار اور ہزار جان و دل سے تھا فضل تعغرن کے نام پر ہی بیٹھا تھا وقت تخلیہ کا دیکھکر پوچھنے لگا کہ اے فضل تعغرن
دل را بدل رہیست درین گنبد سپہر ۔ از سوے کینہ کینہ و از سوے مہر مہر ۔ بحسب وجہ دعوے عزیزداری اور محبت کا تقاضا ہے کہ کچھ عرض کرنا
کی حاجت نہین یقین ہے کہ آپ کے دل پر بھی روشن ہوگا لہذا اسوقت مین کچھ التماس کرون اگر ناگوار طبع اقدس نہو اور جواب صواب مجھے عنایت
ہو تو ملتمس ہون قاسم نے کہا مجھے تم سے رنجش نہ ہوگی جانتا ہون کہ تمھارے مزاج مین خفا شت اور صاحبزادگی ہے کہو کیا کہتے ہو ہمایون بن شداد
نے عرض کیا کہ مجھے اس بات کا کمال تردد اور تحیر ہے کہ حکیم بدیع سے وجہ خصومت کی کیا ہے مین نے چند بار بچشم خود دیکھا ہے کہ وہ تو جو کچھ
اور آشتی دیتا ہے اور ہر مقام پر آپ کی وصیت کرتا ہے اور اگر تمکو غیظ و خشم مین پاتا ہے تو چشم پوشی کر لیتا ہے اور آپ وہ زیادتی کرتے ہین کہ گستاخی معاف بجز
اسکے کوئی اور متحمل نہوسکیگا قاسم نے جواب دیا کہ اے ہمایون بن شداد مجھے بھی قسم ہے اپنے دین اور ایمان کی تجھسے الگ یہ آشتی کا حاصل ہے اور جو کچھ
تو کہتا ہے مجھے زیادہ تر اس سے تیری محبت ہے کہ وہ مصرع دلی ہین و اند و سن دانم و و اند دل ہین ۔ اور قطع نظر تیری شجاعت اور قوت کے مین تجھے بہت
عاقل اور دانشمند بھی جانتا ہون اسلئے اول مین تجھسے ایک سوال کرتا ہون کہ ذات پاک کبریاے کونین اور خداے دارین کی البتہ ہمیشہ ہے اور بے ہمتا وحدہٗ
لاشریک ہے نہ وہ کسی کا باپ نہ کسی کا بیٹا نہ کوئی اسکا عدیل و نظیر اور جمیع عادات بشری سے مثل اکل و شرب اور نوم و بیداری عارضہ و بیماری منزا
اور مبرا شعر بیرون ازچونی و چندی ۔ منزہ ز پستی و بلندی ۔ کسی مخلوق کی کیا تاب و طاقت کہ اس خالق جسم و جان رازق وحوش
و طیور و انسان کی ذات اور صفات مین زبان اپنی کھول سکے پس اے ہمایون بن شداد اس مردود ازلی اور ابدی خوک پیکر خرس بادیہ جہلا
گمراہ کنندۂ عالم شیطان مجسم زمرد شاہ تھا کو کہ دعوی خدائی کا کرتا اور آپ کو خدا جانتا ہے تم سب لوگ اپنا خدا سمجھتے ہو اور سجدہ کرتے ہو
از روے انصاف تمھین کہو کہ نوم اور بیداری عارضہ اور بیماری اکل و شرب بول و براز طمع اور حرص کہ لازمہ بشریت ہے وہ کیا اسمین نہین
پھر وجہ و دلیل اسکی یکتائی اور وحدانیت کی کیا ہے اور جسکو تم خدا اپنا کہتے ہو وہ کافر کاذب ایسا کہ لستور کشتی گیر کو پہلوان قدرت لقب دیا اور اپنے
منھ سے مجمع عام مین کہا تھا مجھے کوئی زیر نہ کرسکیگا شمشیر نہ مہ از خرد اے ہی دیکھ لو کہ حکیم بدیع نے اسکو چیر کر دو ٹکڑے کر کے ہلاک اور پیوند خاک
کردیا ہے بڑے تعجب کا مقام ہے کہ الندا اور جھوٹھا ہو قطع نظر اسکے کیا تم نے سنا ہوگا کہ اسی طریق پر زمان سابق مین اکثر ملعونون نے مثل فرعون و شداد
اور نمرود کے دعوی الوہیت کا کیا تھا مگر آل ان مشرکون کا کیا ہوا ہمین کوئی ریزہ استخوان بھی انکا یا انکے جسم کا پایا جاتا ہے اگر انکی قبرین بھی جاکر
دیکھیں چاہیں تو چند تالیف کبھی تھا یہ کہ باقی نہ رہے ہونگے لہذا مین چاہتا ہون تو بہت بہادر ہے اور بہادر و شجاع پر نار جہنم حرام ہے پس جسطرح
تجھے اللہ تعالی نے اس دنیاے بے ثبات و سراے فانی مین حاکم فرمایا اور حاجت رواے عالم کیا ہے اسیطرح تو بعد مرگ بھی عقبی کی لذت سے محروم
نہ رہے اور ہمایون بن شداد تجھے لازم ہے کہ نکل اس چاہ کفر و ضلالت سے لب چشمہ ہدایت فائز ہو یعنی معبود حقیقی کو پہچان اور توبہ کر اس کفر و
کافری سے زندگی مستعار اور دنیاے ناپایدار ہے اشعار ۔ رہ و رسم دنیا گذر کی جا ہے ۔ بقا مین فنا ہے بقا ہے ۔ یہ جاے چشم عارضی ہے
جہان مین ہے ستدی آنکھ بند پھر خدا ہی خدا ہے ۔ غرض شاہزادہ خاور سیاہ نے کچھ باتین اور تقریر دلنشین سے اسکو سمجھایا اور
دلنشین کیا کہ زنگ کفر آئینہ ضمیر سے اسکے منفک ہوگیا اور الیکبار با چشم اشکبار عرض کرنے لگا کہ اے فضل تعغرن مین خود مدت مدید اور سالہا
دراز سے اسی مقدمہ دین اور آئین مین شش و پنج اور حیران تھا اور لیکن کچھ سبب سے ذہن اور فہم مین نہین آیا کہ زمرد شاہ خالق ارض و سما
اور خدا ہمارا کیونکر ہوا ہماری صورت اور سرشت مین اسمین کیا فرق ہے چونکہ دین آبائی تھا اور چندان علم مجھے نصیب نہین ہوا اس سبب سے
چار و ناچار بپیروی اسی طریق کا رہا لیکن اے فضل تعغرن یہ تو ارشاد کیجیے کہ سوال دیگر جواب دیگر سبب نزاع اور خصومت حکیم بدیع کا آپ سے
سوال کیا تھا آپ نے گفتگوے مذہب مین مجھے ڈالکر جواب باصواب نہ مرحمت فرمایا قاسم نے کہا اے برادر تا وقتیکہ اپنا اور بدیع

کا حال مفصلاً اور مشرح حاشیہ سے روبرو نہ بیان کرونگا تیرے ذہن اور فہم مین کچھ نہ آئیگا اور مدار اس بات کا تیرے مذہب حق اختیار کرنے پر ہی اگر تو اس دین باطل کو ترک کرکے ملت بیضا دین اسلام کو قبول کرے تو کیا مضائقہ ہمایون بن شداد نے عرض کیا کہ مین نے آج سے لقاے مشرک خدا پر لعن اور نفرین کی اور امیدوار ہون کہ جو طریق عبادت اور خداپرستی اور یزدان شناسی کا ہو وہ مجھے ہدایت کیجیے کہ مین بصدق دل اُسکو قبول کرون شاہزادۂ خاور سیاہ نے کلمۂ طیبہ ارشاد کیا اور ہمایون از سر صدق کلمۂ شہادت پڑھکر مسلمان ہوا اُسوقت شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم نے اُٹھکر ہمایون کو اپنے گلے سے لگالیا اور ازابتدا تا انتہا اپنا اور شاہزادہ بدیع الزمان کا حال اپنی قرابت اور بمقدمہ جنگل رستم فیما بین نزاع لفظی کا آنا اور سبب وارد ہونیکا ملک سنجان مین بذریعہ تعشق ملکہ گوہر ملک روبرو ہمایون کے بیان فرماکے ارشاد کیا کہ ای ہمایون بن شداد اسوقت کی یہ بات ہماری تم یاد رکھنا کہ چند عرصہ مین یہ تمام ملک اسلام آباد ہو جائیگا اور مثل عنقا کے اس سرزمین مین کفر اور کافری کی بیخ و بنیاد نظر نہ آئیگی اور یہ لقاے مشرک خدا اس ذلت و خواری سے مارا جائیگا کہ اسکے حال پر پاسبان دریا اور مرغان ہوا گریہ وزاری کرینگے بتواتر از روے پرچہ جاسوسان ہمکو معلوم ہوا ہے کہ شہنشاہ لشکر اسلام سعد بن قباد مع فوج دریاموج اور لشکر نصرت اثر بہ سپہ سالاری سلطان ظفر احتشام امیر حمزۂ عالی مقام گاؤ دنگی گاؤ سوار اسرافیل درگاہ لقا کو زیر و زبر کرکے ملک بربر کو مسخر کر چکے ہین اور عزیمت اس دیار سنجان کی بہ نیت جہاد اور کفار کشی کے فرما چکے ہین لیکن ای ہمایون بن شداد یہ تو بطیب خاطر ایمان لایا اور مشرف باسلام ہوا ہی انشاء اللہ تعالی بالعوض اسکے اپنے رتبہ اور مرتبہ او ر ازدیاد عزت اور آبرو کو بارگاہ سلیمانی مین کہ جہان پانچ ہزار تین سو ستر سرداران نامی پہلوانان گرامی جوانان صف شکن اور شیر افگن اور ایران شکن اور ہمسران شجاعت شعار شہامت کردار حاضر رہتے ہین چلکر دیکھنا خلاصہ یہ کہ ہمایون اور شداد شاہ کو بھی مسلمان کیا اور وہ بھی بصدق دل کلمۂ طیبہ پڑھکر ایمان لاے اور یہ دونون باپ بیٹے حلقہ بگوش ہوکر اکثر سابق سے دعوے محبت اور جان نثاری رکھتے تھے ایسا ہی گویا اپنا پیر و مرشد آقاے کونین فضل تعزین یعنی شاہزادۂ خاور سیاہ ملک قاسم کو سمجھتے ہین لاکھہ جان و دل سے اطاعت و فرمانبرداری شاہزادہ قاسم کی اپنا افتخار کونین وسعادت دارین جانتے ہین خفیہ خفیہ ایک لاکھ ساٹھ ہزار سوار کو ہدایت کرکے اپنے طریق پر لاے اور کلمۂ شہادت پڑھواکے انکو بھی مسلمان کیا بعد ازان شداد شاہ نے عرض کیا کہ ان غلامون کو آپکی اور شاہزادے بدیع الزمان کی قرابت اور یگانگی کا حال مفصل معلوم ہو گیا فقط ایک تردد لاحق ہی کہ کل صبح کو آپکے اور شاہزادے بدیع الزمان کے کشتی قرار پائی ہی اور یہان لاکھون غماز نابکار آپ دونون صاحبون کے حاسد اور عدو ہین اور آپ دونون چچا بھتیجے غریب الدیار غریب الوطن نہ کوئی یار نہ مددگار خدانخواستہ اگر دونون صاحبون مین کسی کو چشم زخم پہونچا یا خدانخواستہ کوئی ضائع ہوگیا تو پھر دوسرے صاحب کو پھر اپنی زیست کیونکر گوارا ہوگی وہ بھی قصد اپنی ہلاکت کا کرینگے یا لعنت بکار شیطان خدانخواستہ آپ دونون صاحبون کا اس کشتی کے مجادلے مین کسی صورت پر راز افشا ہوگیا تب بھی اچھا نہین غلامون کو بڑا تردد ہی کہ انجام اسکا کیا ہوگا شاہزادہ قاسم نے کہا شعر کارساز ما بفکر کار ماست ٭ فکر ما در کار ما آزار ماست ٭ ای شداد شاہ جو کہ حق محبت اور دوستی اور دولتخواہی اور خیر اندیشی کا ہوتا ہی وہ تو ادا کرچکا اور یہ سب گفتگو تیری بجا ہی بیجا نہین مگر اس مقدمے مین مداخلت کرنی نہ چاہیے ہملوگ حرب و پیکار کو محض نشاط اور بزم انبساط جانتے ہین اور ہمکو یقین کلی حاصل ہی کہ تا وقتیکہ رشتۂ حیات منقطع نہو گا ہر طرف ملک الموت کبھی توجہ نفرماینگے اور علی ہذا القیاس دربارۂ افشاے راز بے مشیت پروردگار کسیکے بغض اور عناد اور رزم و پیکار سے ہملوگ کچھ مضرت و خطر نہین ہی مصرع دشمن اگر قوی ست نگہبان قوی تر ست ٭ شداد شاہ اور ہمایون بن شداد نے عرض کیا کہ جو کچھ آپ ارشاد فرماتین ہمکو بجاے اسکے آمنا و صدقنا او برحق او بجا کہکر تسلیم کرنا واجب ہی ہماری کیا تاب و طاقت ہو جواب دیسکین کس لیے کہ حلقہ غلامی کا اپنے کانون مین ڈالکر آپکو اپنا آقاے کونین جانتے ہین مگر یہ بات خلاف عقل اور بعید از قیاس ہی جو منظور نظر اقدس ہو بہتر اور مبارک غرض میان قاسم اور شداد شاہ اور ہمایون بن شداد سے یہی تذکرہ اور مباحثہ فیما بین ہو رہا ہی انکو یہین رہنے دیجیے

## اب دو کلمہ داستان شوکت بیان شاہزادۂ بدیع الزمان کے بیان کیے جاتے ہین

کہ جب گیا سپہ سالار شاہزادۂ عالی جناب معلی القاب کو شاہزادۂ بلند اقبال ثانی بدیع الزمان گرد لشکر شکن خطاب دیا ارشادی پھر وادی کی خبر

سوا اس خطاب کے اگر کوئی کلمہ حکیم بدیع کہیگا تو زبان اُسکی قطع کر ڈالی جائیگی اور وہ شخص مغضوب بارگاہ پیغمبری ہوگا تو اب کوئی الملکار اور سردار اور مقربین خاص ارکان دولت اعیان مملکت سے اور متوسلین اور ملازمین گنجاب مین شاہزادہ عالی جناب کا ہمسفر اور ہم رتبہ ہوا اور گنجاب نے حاکم وا کئے باغ زلال ایک جسمی سرراہ سیرگاہ اور نہایت دلچسپ اور پر فضا آراستہ و پیراستہ یہان سے ایک فرسنگ کے فاصلے پر شاہزادہ کے بلند اقبال کی اقامت اور سکونت کے واسطے معین مقرر کر دیا ہی اور کچھ سوا اور مردمان علاوہ شاگرد پیشہ اور جلوس سواری کا جاری سرکار سے متعین کر کے اور ساعت سعید اُس باغ مین شاہزادہ بلند اقبال کے رونق افزا ہونے اور سکونت فرمانے کی بعد انفصال معرکہ میدان کشتی فیصل ٹھہرا ہے کہ قرار پائی ہی غرض یہان تو اب تک نہین رہنے دیجیے جبتک حال ملکہ گوہر ملک کا سنیے کہ ملکہ نے اس برج مین بیٹھے بیٹھے کشتی شاہزادہ رستم صولت والا تو قیر اور دستور کشتی گیر کا معرکہ اور فتحیاب ہو کر شاہزادہ بدیع الزمان عالیجناب نے جس طرح سے اس پہلوان علیہ اللعن والعذاب کو شل کر پاس بوسیدہ دو پر کاہ کے گرد باد سب تماشا از ابتدا تا انتہا بچشم اپنے دیکھا اور نہایت شادان و خندان مع اپنی تمام خواصون اور مصاحبون کے سجدہ ہائے اور سجدات شکر اس کریم کارساز کے کرتی ہوئی اٹھی اپنے قصر مین داخل ہوئی اسمین جلیسین مقربون مصاحبون خواصون نے شاہزادہ کی نکو کاری اور خوبی عیبی و اور ہوشیاری کسی نے وہ شکل کشا کا اور کسی نے کونڈے بھر دیا کے اور کسی نے ترت پھرت کی بڑ یا کسی نے رت جگے مانے چلے باندھے مین ملکہ گوہر ملک ہزارون روپیہ کا کھانا ہزارون روپیہ اشرفیان مسکینون محتاجون کو راہ خدا مین تقسیم کر کے کہ رہی ہی کہ صدقے اسکی قدرت اور بے نیازی کے کہ دستور الیاس شہ انگر از مانے کا بلا نوش علیہ اللعن پہلوان کہ جسکو اس مشرک خدا گمراہ کنندہ عالم لقا نے اپنے منہہ سے لکھ کھا آدمیون مین کہا تھا کہ تو کبھی کشتی مین پشت بزمین ہو گا اسیر شاہزادہ عالم فتحیاب ہو کھلا یہ مین کب امید تھی خدا نے یہ آبرو اور شرم و عزت اور جان رکھ لی اور اس جہنمی علیہ اللعن کو سزائے اعمال پہونچائی اور اس جعلساز دغاباز لقا کو جھوٹا اور کاذب سب کے سامنے کروا یا لیکن ہو وقت البتہ یہ دوسری فکر اور تشویش پیدا ہوئی تھی کہ کل شاہزادہ خاور سپاہ کی اور انکی کشتی ٹھہری ہی اور قرار پائی ہی خدا خیر سے اُس دن کی بھی دعا مستجاب کرے کہ شاہزادہ بدیع الزمان آج شب کو میری ملاقات کو آوین اسمقدمہ مین بہت سا انکو سمجھا کے بلکہ اپنے ہاتھ باندھ کے پانوؤن پڑ کے کہون کہ صاحب خدا کے واسطے قاسم تو بھلا جاہل مطلق ہی تم تو جہالت نکرو تم انکو ٹال جاؤ طرح دو اُس سے کشتی نہ لڑو انجام کو دیکھو اسمین تمھاری کیا کسر شان ہو جائیگی القصہ اسی تشویش اور تردد مین وہ دن بسر ہو گیا اور شب کو جبکہ آدھی رات کا عمل ہوا تو ملکہ اپنی خلوتگاہ مین جا کر پلنگ پر لیٹی اور انیسون جلیسون محرمون ہمدمون مقربون مصاحبون سے باتین کر رہی تھی کہ دیکھو ابھی تک شاہزادہ عالم تشریف نہین لائے اور محبت والیان سب کہ رہی ہین کہ حضور ہمارے تو دل کو یقین ہی کہ شاہزادہ عالم تشریف لاتے ہی ہونگے الغرض ملکہ اولہ شوق وصلت و دیدار سے شاہزادہ نامدار کے نہایت بیتاب ہو کر باچشم پر آب یہ شعر زبان پر لائی شعر جدائی تیری سے جان میری لبون پہ پہونچی ہی جان پہونچو ۔ اگر ہی منظور زیست میری تو اب شتابی سے آن پہونچو ۔ ابھی تمام و کمال یہ شعر ملکہ نہین پڑھنے پائی تھی کہ سامنے سے دو لونڈیان ہنستی دوڑتی ہوئین ملکہ کے پاس آئین اور کہنے لگین کہ لو ملکہ عالم شاہزادہ عالم تشریف لائے ملکہ گوہر ملک کی باچھین کھلگئین تا بنا گوش آگئین اور فرط سرور سے حالت وجد مین یہ شعر پڑھکر شعر پہونچی ہی نہ تھی لب تلک سینے سے کہ وہ آئے ۔ ہین آہ کے یہ معنی تاثیر اسے کہتے ہین ۔ بے ساختہ اچھل پڑی اور وہان سے اٹھکر مع چند خواصون کے اور دو چار لالٹین والیان کہ وہ آگے آگے روشنی دکھاتی جاتی تھین بطریق استقبال کے پانچ سات قدم آگے بڑھی تھی کہ سامنے سے شاہزادہ نامور قریب آن پہونچا اور ملکہ کو ہنسکر اپنے گلے سے لگا لیا اور ہاتھ پکڑے ہوئے پلنگ پر آنکر دونون عاشق معشوق جلوہ فرما ہوئے اسمین وہ جتنی ملکہ کی مصاحبون ہمنشینون نے مٹھیٔن پائی تھین انھون نے دست ادب باندھ کے عرض کی کہ قربانت شوم شاہزادہ عالم ذرا تکلیف فرما کے نذر دے دیجیے ملکہ بھی متوجہ ہوئی کہ شہریاران کنیزون کی بھی خاطر انکو لازم ہی ان سبھون نے آپکی سلامتی اور فتحیابی کے واسطے نذرین مانی ہین بارے شاہزادہ والا تبار نے وہان سے اٹھکر علیحدہ ایک مقام پر دیکھا کہ پہلے تو چند خواصون اور مصاحبون نے کئی خوان اُنمین ماش اور پیسے روپیہ اشرفیان حلوہ مین پیالے تیل کے اُنپر رکھے لاکر تصدق اتارے بعد ازان بعضون نے شاید بڑی دو پیسے زمین کو ہنڈول مٹی سے لیپ کر رکھا ہی وہان شمعین چھوٹی چھوٹی موم کی اور کافوری روشن ہین لوبان اور طرح طرح کا بخورات جلتا ہی جلیبیون کے کونڈے اور شیرینی تھالون مین ریوڑیان

الائچی دانے طشتریون مین بھرے چار طرف رکھے ہین کہین گلہاے خوشبودار اور بدھنی پھولون کی دودانون مین چنگیرون مین رکھی ہین اور وہ سب
نیک بختین غسل کرکے گھنے گھنے بال سرون کے کھولے سفید جوڑے پہنے سفید چادرین سر پر ڈالے سمت قبلہ زمین پر سجدات شکر کرکے حمد مین اُس
خالق ارض و سما جناب کبریائی کی بہزار دل و جان نالان اور گریان رطب اللسان ہین شاہزادۂ عالم نے تبسم فرما کر کہا کہ یہان ہمیشہ تو ہزار ایسے معاملات
اور سحر کے درپیش ہوتے ہین چلو خوب ہوا شیرینی تو اس ذریعہ نذر و نیاز سے خوب کھانے مین آئیگی ملکہ گوہر ملک نے کہا صاحب خدا کے واسطے
اسوقت کچھ کہو سنو نہین بدشگونی ہوتی ہے لونڈیان دو شاہزادۂ عالی مقام نے حسب الرضا درپیش تھا اور تمنا ملکہ کے فاتحہ پڑھکر نذر دی اور وہان سے
ہنستے ہوئے پھر مع ملکہ اُسی خلوتگاہ مین تشریف فرما ہوئے تھا اور ملکہ گوہر ملک نے بر سبیل ذکر گفتگو جو شاہزادہ قاسم کے کشتی اُرنے کی آغاز کرکے کہا کہ صاحب
یہ کیا غضب ہے بیٹے اور بھتیجے مین کیا فرق ہوتا ہے وہ تو بھلا جاہل مشہور ہے تم تو سلیم الطبع نہایت دانشمند ہو تمہین درگذر کرو ایک لڑکے کی کری پر یہ فساد
فیما بین کرنا کیا ضرور تھا لے کر دو شاہزادۂ بدیع الزمان نے جواب دیا کہ ملکہ تم ان خیالون مین نہ پڑو یہ مقدمہ تم جیسی کی سمجھ کا بہت نازک ہوتا ہے آخر جو وہان
بود کہ ایک آواز جس طرح سے کوئی بلندی پر سے کود پڑتا ہے گوش زد ہوئی یہ آہٹ پاؤن کی غیر شخص کے اندرون باغ پاکے سب اُس جانب کو دیکھنے
لگے کہ سامنے سے دو چار کنیزین دوڑتی ہوئی آئین ملکہ گوہر ملک اور شاہزادۂ عالم دونون کچھ بھوچک ہوکر اُس سے پوچھنے لگے کہ خیر تو ہے تم اسقدر
بدحواس دوڑتی کیون آئی ہو انھون نے عرض کیا کہ قربان جاؤن ایک جوان رعنا با چہرۂ زیبا شمشیر بکف اُس سامنے والے برج پر سے کہ جدھر سے
آپ تشریف لاتے ہین اندرون باغ کود پڑا سب لونڈیان اُسے دیکھکر بدحواس ہوکر بھاگین تب اُسنے کہا کہ تم کیون گھبراتی ہو کوئی اپنے جی مین خوف و ہراس
اور ہراس نکرو کسی غیر کی یہ مجال نہین کہ یہان آسکے ذرا تم جاکے چچی سے کہدو کہ قاسم آیا ہے یہ سنکے شاہزادۂ والا مرتبت بدیع الزمان نامور مع ملکہ
گوہر ملک اُٹھکر قاسم کے لینے کو چلے اور گرد و پیش خواصون کا ہجوم تھا جب اُس چمن مین پہونچے تو دیکھا کہ شاہزادۂ خاور سپاہ نے سامنے سے
آکر بہت جھکا کے دوستی سلام ملکہ کو کیا اور کہا چچی جان میرا مجرا قبول ہو ملکہ نے دعا دیکر کہا صاحبزادے جیتے رہو اور شاہزادۂ بدیع الزمان نے مسکرا کر
ہاتھ قاسم کا پکڑ لیا اور پوچھا کہ خیر باشد آپ کیونکر تشریف لائے قاسم نے کہا کہ آپکی خدمتگذاری کے لیے حاضر ہوا ہون اول دولتخانہ پر حاضر ہوا تھا
وہان معلوم ہوا کہ آپ تشریف لیگئے ہین مجھے یقین کلی ہوا کہ سواے یہان کے اور کہین ٹھکانا آنے جانیکا کہان ہے ناچار بخیال اسکے کہ اسوقت وہین چچی جان
کے سامنے چلکر آپ سے اتمام حجت کراؤن اور انکی بھی قدمبوسی سے مشرف ہون یہ باتین کرتے ہوے پھر دونون صاحب مسند پر آکر بیٹھے اور ملکہ
ملکہ بھی بیٹھ گئی اب اسقدر سے ونگل قاسم نے گفتگو شروع کی اور یہانتک نوبت پہونچی کہ شاہزادۂ بدیع الزمان نے فرمایا کہ اے قاسم تو ہر مرتبہ اور ہر
صحبت مین اسقدر بیہودہ گوئی اور درشتی مجھسے کرتا ہے کہ مین فقط پاس آپ کے بڑے بھائی صاحب شاہزادہ علم شاہ رومی کہ وہ میرے
بزرگ ہین درگذر کرجاتا ہون قاسم نے کہا کہ یہ آپ محض غلط کہتے ہین دادا جان علم شاہ رومی بھی رفیق گاؤ زور کے بیٹے ہوتے تو قول آپکا بجا
تھا یہ جواب ناز بیاستار شاہزادۂ بدیع الزمان نے بہت مکدر ہوکر اور پیچ و تاب کھاکے کہا کہ اے قاسم ناحق میرے ہاتھ سے مارا جائیگا تو وہ ہی
کرتا ہون کہ میرا مزاج قابو مین نہین رہتا ہے قاسم ہنس پڑا اور کہنے لگا کہ فی الحقیقت آپکی یہ بات نہایت تلخ معلوم ہوتی ہے گفتگو تو میرے آپکے تھی میرے باپ کا
یہان کیا ذکر تھا اگر آپکو خواہ مخواہ شیخت پناہ بنانے اور بزرگی جتانے کا ہی جواب ہے کہ اگر حمزۂ صاحبقران والا شان اسیر نکھتی ہمارے دادا جان
کا مجھکو خوف و پاس نہوتا تو اسوقت آپکو مارے تلوارون کے پرزے پرزے کرکے ونگل رستم جاکے لیتا اس گفتگو تند و تلخ سے ملکہ گوہر ملک گھبرا کر
کہنے لگی کہ یہ کیا ستم ہے کوئی ان دونون صاحبون کا کہ ایک ایک جاہل ازلی ہین سمجھانے والا نہین ہاے غریب الوطنی و غریب الدیاری کہ ملک
بیگانہ جہان نہ کوئی یار نہ یاور دوست نہ غمگسار تمام زمانہ دشمن جان اور کشتۂ خون نصیب دشمنان ہو رہا ہے ایک ونگل چوبی کے لیے آپس مین لڑے
مرتے ہین اور قاسم کی طرف دیکھکر کہا واری تم میرا کہنا تو کاہے کو مانو گے عنداللہ ذرا میری خوشی اور آبرو کا خیال کرکے یہ فتنہ و فساد کی باتین تو
اسوقت موقوف کرو اور بیٹھو میرے سر آنکھون پر اور باتین کرو قاسم نے کہا چچی جان میرا جی چاہتا ہے کہ اپنے جسم کے چمڑے کو اُتار کے آپکو جوتیان
بنا کر پہناؤن مگر اس چچا کو ایک ہی ضرب مین قتل کرون اور آپکی غلامی اور خدمتگذاری اور اطاعت و فرمانبرداری مین بجان و دل حاضر رہکر
زندگانی اپنی کاٹ دون ملکہ گوہر ملک نے کہا واری مین درگذری تمھاری خدمت اور اطاعت سے واہ واہ تم کیا کہتے ہو تمکو ایسے لگے

زبان پر نہ لانا چاہیے واسطے خدا کے تم ان دھڑکون اور ہولون مین چاہتے ہو کہ ابھی میری جان جاتی رہے میرے حال پر رحم کرو اور چپ ہو کر بنیچی ہستی
آئے ہو بیٹھو قاسم نے کہا کہ بہت خوب آپکے حکم کی تعمیل تو مجھے کرنا از جملہ واجبات ہو وہان سے اٹھ کھڑا ہوا ہر چند ماما کہ گوہر ملک نے سمجھایا اور
بہت سی خاطر کرکے چاہا کہ قاسم کو روکے تا قاسم وہ جاہل مطلق ہی کہ ہرگز نہ رکا اور جھٹ پٹ برج پر چڑھ گیا اور بذریعہ کمند اس ایوان عالیشان
سے اترکر گلیان کوچے طی کرتا ہوا جب ماہ ثمن شہر مین پہونچا تب چوکیدارون نے یہ کہکر کہ ای شخص تو کون ہی کہ اسوقت آدھی رات کو بدون روشنی شمع اور
مشعل کے نکلا ہی اور کہان جاتا ہی قاسم کو یہ دماغ کہان کہ انکو جواب دے چوکیدارون نے زیادہ تنگ کیا اور چار طرف سے یہ کہتے ہوئے اکھٹا
آگے نہ بڑھنا ای شخص تو کون ہی کہ جواب نہیں دیتا آکر گھیر لیا اور ہر چند قاسم چاہتا تھا کہ نکل جاؤن مگر وہ اجتماع کیے جانے نہیں دیتے تھے
اسمین تم ہی اور سنکھے کی آواز آئی اور کچھ روشنی مشعلون کی معلوم ہوئی دیکھا کہ کوتوال شہر سنجان گھوڑے پر سوار ہزار بارہ سو سوار اور پیادے
ہمراہ خبردار باش ہوشیار باش پکارتے اور سکان شہر گھر والون کو بیدار کرتا ہوا چلا آتا ہی یہان چوکیدارون نے جو کوتوال کی آمد دیکھی حمایت
پاکر ارادہ کیا کہ چار طرف سے دوڑکر لپٹ پڑین اور پکڑ لین شاہزادہ خاور سپاہ تو خشمگین اور غیظ و غضب مین بھرا ہوا چلا ہی آتا تھا سوچا کہ یہ
بدمعاش کوتوالی چبوترہ کے پیادے ہین کسی طرح سے نہین مانینگے کیونکر کسطرح بھونکتے ہوئے چلے آتے ہیں پیچھا نہ چھوڑینگے طرفۃ العین مین دو چار
چوکیدارون کو ایک ایک ضرب تیغہ جانستان سے مارکر جھٹ پٹ بھاگ کھڑے ہوئے تو ایک سمت کو ہٹ گیا اور چار طرف سے غل اٹھا لینا لینا
نہ جانے دینا اور کوتوال بھی قریب آ پہونچا شاہزادہ خاور سپاہ نے بھی تمام دروازہ شہر پر جاکر دیکھا کہ دروازہ بند ہی اور چوکیدار دربان وہان کے
کچھ تو سوتے ہین چارپائیون پر کچھ بیٹھے جاگتے اور باتین کرتے ہین قاسم نے ان سبھون سے کہا کہ جلد دروازہ کھولدو ایک دربان نے کہ اجل اسکی سر پر
کھڑی تھی اندک تکرار کرکے کہا کہ بدون حکم حاکم ہرکس و ناکس کے واسطے یہ دروازہ نہین کھلتا ہی قاسم نے حالت غیظ و طیش مین اسی تیغہ خون آلودہ
سے اسکو بھی چونٹ کیا دوسرے دربان سے دیکھکر فرمایا کہ او نمک حرام اپنی سر پر جلد کھول دروازہ اسنے بہم جان سے عرض کی کہ ابھی ابھی غلام کھولتا ہی
اسنے جیسا جھٹک مارو ویسی ہی اپنی سزا کو پہونچا اور دوڑکر اسنے دروازہ کھولدیا ہر چند کوتوال نے پکار پکار کے کہا کہ او چوکیدار دروازہ نہ کھولنا
یہ چور ہی خون کئی چوکیدارون کا کرکے جاتا ہی جانے نہ پاوے وہ دربان تو ڈرا ہوا تھا سامنے اسکے ساتھی کی لاش پڑی پھڑک رہی تھی اسنے کوتوال
کا کہنا نہ مانا اور دل مین سمجھا کہ مطلق ہمنا کہا صاحب تشریف لیجائیے قاسم تو دروازے سے نکلا ایک سمت کو روانہ ہوا اب اسے کون پاتا ہی دم بھر مین
شداد شاہ کی بارگاہ مین آکر داخل ہوا یہان کوتوال کے ہر چند پیادے اور لوگ تعاقب مین قاسم کے دوڑے جب کہین سراغ نہ پایا تب ناچار ہوکر
ان لاشون کو اٹھوا کر کوتوالی چبوترے مین لاکے ڈلوا دیا اور کوتوال نے کہا کہ صبح ان لاشون کو حضور پیغمبر مرسل لیجا کے عرض کرونگا کہ پیغمبرزادی کے
محل کے نیچے آدھی رات کے عمل مین یہ ہنگامہ برپا ہوا ہی بعد اسکے جیسا حکم پیغمبر مرسل دینگے تحقیقات اور تلاش اس خونی کی کیجائیگی غرض وہ شب بسر
ہوکر جب وقت صبح کا ہوا تو تمام ادنی اعلی وضیع و شریف اہل حرفہ بازاری دکاندار صغار کبار سکان شہر بجانب شاہزادہ بلند اقبال ثانی بدیع الزمان
گردنکش ملک اور فضل شہزادہ کے معرکے کشتی دیکھنے کو دوڑ پڑے اور اسی اکھاڑے پر اژدہام خاص و عام کا ہوا ہنوز آفتاب بخوبی طلوع نہین ہوا تھا
کہ گنجاب بھی اپنے تخت روان پر سوار ہو کر مع پانچ پچین سردارون اور تمام اپنے اہلکارون اور مقربون اور مصاحبون کے اس میدان معرکے
مین پہونچا اور گنجاب نے غور کرکے دیکھا تو کل سے بھی سو حصہ زیادہ تر تماشبینون کا ہجوم اور دھوم ہی کہ فرسنگون جہانتک پلک نظر دوڑتا ہو سر ہی سر
خلائق کے نظر آتے ہین اور کثرت کشمکش سے پلک صبا کو آنا جانا محال اور بہت مشکل معلوم ہوتا ہی اس عرصہ مین ان باغ زلازل یک جنبشی ہین شاہزادہ
بلند اقبال بعد الفراغ وضو و رکعت نماز صبح پڑھکے پوشاک پہن کے تیاری چلنے کی کر رہے ہین اور کوئی دم مین تشریف لایا چاہتے ہین کہ ناگہان اول
اول شاہزادہ خاور سپاہ ملک قاسم بن شداد شاہ اور ہمایون بن شداد و ایک لاکھ ساٹھ ہزار ملازم اور جان نثار شداد شاہ کے ہمراہ لیے
میدان کشتی مین آکر داخل ہوا اور چار طرف بغور شاہزادے بدیع الزمان کو دیکھکر گنجاب کو دیکھنے لگا اور ہر بہ تیغہ پیلار کے قاسم ہی کو تولکر کہ برستین تنگ
آپ ہی کہتا ہی کہ اب وہ شاہزادہ بلند اقبال کہان چھپکر بیٹھ رہے ہین ایک بیچارے مقتول کو مردہ دل تستور کو مارکر لیفنداز گاہ گنجاب ہین خطاب
بلند اقبالی کا اور بڑا تیغہ زن اور غرور کا بہم پہونچایا پھر اسوقت یہ تساہل اور اغماز کرنے سے کچھ حاصل نہین بدون انکے زیر کیے اور مشکین باندھے چھوڑونگا

گنجاب یہ گفتگو قاسم کی سن کر پیچ و تاب کھا رہا ہے اور اپنے مقربون سے کہہ رہا ہے کہ یہ جوان بلاشک مجنون اور مخبوط ہے مجھے فقط رعایت اور مروت شداد شاہ کی منظور ہے ورنہ یہ شخص واجب التعزیر ہے ناگاہ شاہزادہ بلند اقبال ثانی بدیع الزمان گردنکش شکن بھی اس مقام پر تشریف لائے گنجاب کو مکدر اور درہم برہم دیکھکر پوچھا کہ حضور کے نصیب اعدا باعث درہمی مزاج کا کیا ہے مقربین نے دست بستہ عرض کیا کہ اے شاہزادہ بلند اقبال فضل تیغزن کچھ یاوہ گوئی کر رہے تھے اور ازبسکہ پیغمبر مرسل آپکو بجان و دل عزیز رکھتے ہین وہ متحمل نہو سکے فرماتے تھے کہ مجھے فقط پاسداری شداد شاہ کی ہے ورنہ اس جوان کو تعزیر معقول دلواتا شاہزادہ بلند اقبال نے عرض کی کہ اے پیغمبر مرسل آپ غصہ نہ فرمایئے مین حضور کے روبرو ابھی اس جوان کو سمجھائے دیتا ہون گنجاب نے کہا اے فرزند یہ شخص دیوانہ ہے تم اسکا معالجہ کرو گے شاہزادہ بدیع الزمان نے جواب دیا کہ آپ اسکو دیوانہ اور مجنون نہ قرار دین یہ جوان بہت بہادر اور دلیر ہے اور جہالت لازمہ شجاعت ہے اسکی یاوہ گوئی کا خیال نہ فرمایئے اس عرصہ مین دیکھا کہ قاسم جانگھیا اور لنگوٹ باندھکر اکھاڑے مین کود پڑا اور شاہزادہ بدیع الزمان سے آواز بلند کہا کہ آپ آئین اور مصاحبت دولتخانہ مین تشریف لیجائے کیجیے گا لنگوٹ کھینچیے اور میرے مقابلے مین آئیے شاہزادہ عالی جناب نے جواب دیا کہ مین حاضر ہون اور یہ کہکر جانگھیا اور لنگوٹ باندھکر باجازت گنجاب اسی اکھاڑے مین بمقابلہ فضل تیغزن اترا اور دونون بہادرون نے خمون پر ہاتھ مارا تو یہ معلوم ہوا کہ بادل گرج اٹھا اور گردنون مین ہاتھ ڈالکر مصروف زورکشتی ہوئے گنجاب دل مین اترا رہا ہے یہ سمجھے ہوئے تھے کہ فضل تیغزن بیچارہ شاہزادہ بلند اقبال ثانی بدیع الزمان گردنکش شکن سے کب جیتے نستور ایسے پہلوان قدرت نما کو حقیر کر پھینک دیا اور ستر نامک کی کمان قہرمان عجم کی توڑ ڈالی کیا مقابلہ اور زور کشتی کا کریگا لیکن جسوقت کہ یہ دونون انجمن روزگار بربان عرصہ کارزار کل ایلہ اور سینہ بسینہ فیما بین زورکشتی کا کرنے لگے اور وہ اطمینان جو کہ نستور کے ساتھ شاہزادہ بدیع الزمان کو حاصل تھا اب فضل تیغزن کی کشتی مین مطلق نہین پایا جاتا ہے سب خرد و کلان متعجب و متحیر تھے اور آنکھین پھاڑ پھاڑ کر دیکھ رہے تھے کہ فضل تیغزن اس شوکت و دبدبہ سے کشتی لڑ رہا ہے کہ جہان لوگ اپنے بیگانے تعریف شاہزادہ بلند اقبال ثانی بدیع الزمان گردنکش شکن کی کرتے ہین وہان تمام تماشئین ادنی اعلی شاہ و گدا بیساختہ فضل تیغزن یعنی قاسم کی بھی مدح و ثنا اور واہ واہ کر رہے ہین غرض طول تو ممکن ہے لیکن ازبسکہ طبع اقدس خداوند نعمت اور اکثر سامعین جلیل المرتبت کی اختصار پسند ہے لہذا مختصر کرکے التماس کرتا ہون کہ صبح سے تا غروب آفتاب زورکشمکش طرفین سے رہا اور وقت شام ادھر تو حسب الحکم گنجاب روشنی ہنڈیون اور دستیون اور مشعلون اور فانوسون اور پنجشاخون کی ہوئی اور اسطرف شداد شاہ اور ہامون بن شداد نے تیاری روشنی کی کرادی تو کثرت روشنی سے اسوقت یہ از روز نورانی وہ رات تھی شب شب قدر معلوم ہوتی تھی اور تماشبینون کا یہ عالم تھا کہ بھوک پیاس نیند آرام بالکل برطرف سب بھولے ہوئے ہمہ تن مصروف تماشاے کشتی ہو رہے تھے اور اسی طرح سے تین شبانہ روز فیما بین دونون صاحبون کے کس زور شور سے امتحان زورکشتی رہا کہ کسی کے ذہن و فہم اور عقل و ادراک و وہم اور گمان مین بھی نہ تھا اور جب بغور دونون صاحبون کو دیکھا تو تازہ دم پایا اور دونون بہادرون کے چہرون پر شگفتگی کے سوا مطلق کسل اور ماندگی معلوم نہین ہوتی تھی اور کسی کو غالب اور مغلوب مین تمیز نہین ہو سکتی تھی اور یہ دونون صاحب باہم کشتی لڑتے جاتے تھے اور کبھی باہم گفتگو سخت و درشت بھی درمیان مین آجاتی ہے چنانچہ ایکمرتبہ فضل تیغزن نے خود ستائی کرکے سر رشتہ سخن کو یہانتک پہونچایا کہ بآواز بلند کہا کہ اے کشتی گیر سرگشتہ تقدیر بدنام کنندہ خطاب بلند اقبالی اب تو میرے ہاتھ سے کہان جاتا ہے کوئی دم مین تیری مشکین باندھے لیتا ہون شاہزادہ بلند اقبال بدیع الزمان ثانی نے فرمایا کہ اے فضل تیغزن بس اس یاوہ گوئی سے کیا حاصل جو لطف لاف و گزاف کا نستور نے اٹھایا وہی کوئی دم مین تو بچشم اپنی دیکھیگا کہ کیا حال تیرا مین نے کردیا اور تمام عالم جانتا ہے کہ تو فضول گو ہے بلکہ اکثر تجھے مخبط اور مجنون اور دیوانہ سمجھتے ہین قول انکا غلط نہین صادق ہے قاسم کو یہ تاب کہان تھی کہ ایسا جواب سخت سنکے حتی المقدور اپنے قصور کرتا ایکمرتبہ غیظ اور طیش مین آکر ڈال لنگوٹ مین ہاتھ اور سر اپنا سینہ سے شاہزادہ بلند اقبال کے ملا کر بزور و قوت تمام بل کر لیا اور شاہزادہ بدیع الزمان ثانی نے ہر چند اپنا لنگر قائم کیا مگر قاسم نے کہین قائم ہونے نہ دیا خلاصہ یہ کہ کچھ قدم پسپا کرکے لیگیا تماشبینون کا یہ حال تھا کہ خواہ مخواہ واہ واہ کا غل کرکے باہم کہتے تھے کہ فضل تیغزن نے اب کچھ تامل نہین شاہزادہ بلند اقبال کو زیر کر لیا اسوقت گنجاب با چشم پر آب سمت قیطول خداوند لقا کے منھ کیے دعا مانگ رہا ہے کہ یا خداوند شاہزادہ بلند اقبال کی آبرو اس میدان مین رکھ لینا اور اپنے سردارون سے کہہ رہا ہے کہ یہ دیوانہ تو بلائے بیدرمان

آفت روزگار زمان اسوقت عجیب طرحکا وسواس میں ہے ولولہ پیدا ہوا ہے اور وہاں ملکہ گوہر ملک اُس برج مین بیٹھی ہوئی ہے اسیرون جلیسون کے خوش بیٹھی ہوئی تماشا کشتی کا دیکھ رہی تھی جیسا ہو ناشہزادہ بدیع الزمان کا دیکھکر پسینے پسینے ہو گئی اور ایک حالت غش کی طاری ہوئی حالت بیقراری مین بصد گریہ وزاری کہتی تھی کہ اے جناب باری تو سمیع و بصیر ہے ہر شی پر قادر اور مقتدر ہے میرا اسوقت عجب طرح کے تفکر اور عذاب الیم مین مبتلا ہون کہ کسکی فتح کی دعا مانگون اور کسکی شکست کیواسطے استدعا کرون وہ کون ہے یہ کون خدانخواستہ اگر ایک کا ان دونون مین سے بال بیکا ہوگیا تو مجھے خدشہ کیا یقین کلی ہے کہ دوسرا بھی اپنے آپکو زندہ نرکھیگا لہذا تو کارساز حقیقی ہے امیدوار ہون تیری قدرت نمائی اور کارسازی سے کہ ایسا کوئی سبب کر کہ ان دونون بہادرون کی آبرو و جان بچے اور صحیح و سالم اس معرکہ کشتی سے نجات پاوین ابھی یہ دعا مانگ رہی تھی کہ صدائے نعرہ شاہزادہ بدیع الزمان گوش زد ہوئی گھبرا کر اٹھ بیٹھی اور اُسی برج مین جا کر جو خیال کیا تو دیکھا کہ شاہزادہ بدیع الزمان گرد لشکر شکن نے جبکہ چہ قدم پیچھے ہٹ گیا تو فرط غیظ اور غیرت سے از بسکہ زمین و زمان تا بہ آسمان نظرون مین تاریک ہو رہا تھا ایک سنگا ہم اپنا لنگر مارا کہ تا بزانو زمین مین دھنس گیا تھا اور چند قاسم نے زور کیا کیا مجال تھی کہ ایک وجب ہٹا سکتا اور اسقدر جو فرقین سے زور کشمکش کے ہوئے کہ دونون پاؤن تا بزانو زمین مین غرق اور ہمہ تن عرق عرق ہو گئے اسوقت وہ نعرہ شاہزادہ بدیع الزمان نے کیکر مذہین قاسم کے ہاتھ ڈال اور سر اپنا سینہ مین قاسم کے ملا کر ہے دوڑا اور پسپا کر چلا تو شدت غضب سے رونگٹے تمام جسم پر کھڑے ہو گئے تھے اور منہ مین کف آگیا تھا دونون آنکھین خون انار دہ تھین کچھ پس و پیش اور مطلق یہ خیال نہ تھا کہ مین بدیع الزمان ہون اور یہ قاسم ہے اور مین چچا ہون اور یہ بھتیجا ہے یہی ارادہ تھا کہ ایسے نقش زمین اور پیوند زمین کر دون اور قاسم کا یہ حال کہ کس کس زور سے چاہتا تھا کہ لنگر اپنا قائم کرے اور قدم اپنا پیچھے نہ ہٹنے دے مگر استغفار ذکر کیا تھا کہیں قدم اُسکا ٹھہر سکتا طرفۃ العین مین سات قدم پسپا کر کے چاہتا تھا شاہزادہ بدیع الزمان کہ لنگر قاسم کا زمین سے اکھاڑ دے کہ نا گاہ ایک بگولا خاک کا اُٹھا اور غلطان اور پیچان بڑے زور شور سے اندر اس اکھاڑے کے نمودار ہو گیا اور عجیب و غریب صدائین وحشت زا آوازین مہیب افزا مہین سے پیدا ہوئین کہ تمام تماشبین اور سرداران گنجاب از راہ دفی تا اعلیٰ شاہ و گدا صغیر و کبیر برنا و پیر پریشان ہو گئے اور کہتے تھے یا خداوند یہ کیا بلا نازل ہو گئی انتہا یہ کہ یہ دونون دلاور یعنی شاہزادہ بدیع الزمان اور قاسم اُس بگولے مین مختفی اور پنہان ہو گئے سبھون نے دیکھا کہ وہ بگولا بلند ہونے لگا اور فضل تیغزن اس بگولے کے ساتھ اوپر اٹھا چلا جاتا تھا یہ ثابت ہوتا تھا کہ جسطرح سے کوئی زبردست شخص فضل تیغزن کی کمر مین ہاتھ ڈالے اٹھائے لیئے جاتا ہے شاہزادہ بلند اقبال بظاہر خشمگین اور باطن مین بکمال رنج و آلام چشم حیرت قاسم کو دیکھکر پکارا کہ اور دیوانے کسی اپنے دوست کو سلیمان کہا ہوگا کہ وہ اسوقت میرے پنجہ زور سے تجھے بفریب نجات دلا کے لیے جاتا ہے اور قاسم نے باوصف اسکے کہ اس بلا مین مبتلا ہے پاؤن زمین سے اٹھ گئے ہین محض بیدست و پا ہے لیکن اُس حالت مین بھی ویسی ہی گفتگو سے جہالت کر کے جواب دیا کہ او کشتی گیر بزدل مین یہ کوئی تیرا حمایتی اور دوست ہے جو کہ تجھے میرے ہاتھ سے جانبر ہوتے نہ دیکھکر اسوقت تیرا شریک حال ہوا اور مجھے برد در سحر لیے جاتا ہے غرض یہ کہتے کہتے قاسم نظرون سے ناپدید ہو گیا اور تماشائیون مین ایک ہنگامہ یوم النشور بپا تھا ہر ایک موافق اپنی اپنی فہم و قیاس کے بمقدمہ شاہزادہ بلند اقبال اور فضل تیغزن اپنی اپنی رائے کو دخل دیکر کوئی تو کہتا تھا کہ اس دیوانے کو کوئی دیو زاد اٹھائے گیا اور کوئی کہتا تھا کہ آج ہمکو ثابت ہوا کہ یہ حکیم زادہ ساحر زبردست ہے ورنہ نستور ایسے پہلوان قدرت کو بٹے ہوئے کپڑے کیطرح چیر پھاڑ کر پھینکدے سکتا تھا اور اسیطرح جب اسنے دیکھا کہ مین فضل تیغزن کے ہاتھ سے زندہ نہین بچتا تب اُسنے سحر کیا اور کوئی جادو کا بیر بگولا بنکے فضل تیغزن کو اٹھا لیگیا ہے غرض اپنے اپنے طور پر ہر ایک شخص گفتگو کر رہا ہے اور گنجاب نے جو یہ تماشا دیکھا تو نہایت خوش ہو کر قہقہے مارتا سیٹی بجاتا اپنے سردارون کی جانب مخاطب ہو کر کہنے لگا کہ تم سب لوگ کچھ سمجھتے ہو کہ یہ کیا اسرار قدرت ہے اور فضل تیغزن کو کون کہان لیگیا اہلکارون اور سردارون نے عرض کیا کہ ہم غلامون کو اسقدر فہم اور ادراک کہان کہ مقدرات خداوندی مین مداخلت کرین اور کنہ حقیقت کو سمجھین یہ رتبہ اور مرتبہ خداوند نے آپ ہی کو عطا کیا کہ کوئی راز سربستہ اور اسرار قدرت خداوند کا آپ سے مخفی اور پنہان نہین ہے شعر تو ہی محرم لقا کے راز و تقدیرات کا اُسکی ہے عیان ہین تیرے دلپر اُسکے سارے راز نہانی گنجاب نے ہنسکر کہا کہ فی الحقیقت آمین سر مو چھوٹ نہین اب مین تمسے یہ حال مفصل کہتا ہون اور اس معمائے لاحل کو کس سہولت سے حل کر کے تمہارے ذہن نشین کر دون کہ تم بھی مقر میری پیغمبری کے ہو فضل تیغزن از بسکہ جاہل مطلق اور دیوانہ مجذوب بہت گستاخ تھا تو اسکی حرکات خلاف

آداب اور زیادہ گوئی ہمکو نہایت ناگوار تھی خصوصاً شاہزادہ بلند اقبال سے جو ہر جلسے میں اور ہر بات میں یہ الجھ بیٹھتا تھا اور مباحثہ کرتا تھا اور اُسنے گستاخانہ اور بیباکانہ کلہ بکلہ کشتی لڑنا اور گاؤزوری کرنا اسکا شاہزادہ بلند اقبال سے باعث کمال رنج اور ملال کا ہمارے ہوا کل شب کو وقت راز و نیاز کے خداوند سے وقت معین میں اس دیوانہ فضل تیغ زن کے باب میں بحضور خداوند دو ایک کلمے شکایت آمیز بطور بد دعا کے ہماری زبان سے بیساختہ نکل گئے تو یہ بات تم سب اپنے بیگانے بخوبی جانتے ہو کہ خداوند کو ہمارا رنج کسی طور پر گوارا نہیں اُسیوقت جبرئیل ہمارے پاس ازل آ کے اور بعد تحفہ سلام کے اُنھوں نے باین عبارت ابلاغ پیغام خداوندی کیا کہ خداوند نے بپاس خاطر رسالت کی ہے کہ مؤکلان قضا و قدر اس بندہ گستاخ فضل تیغ زن کو معرکہ کشتی سے گرفتار کر کے کشان کشان لیجائیں اور مالکان عذاب کو حوالہ کریں کہ تا روز قیامت یہ دیوانہ مجرم مقابلہ شاہزادہ بلند اقبال حسب الحکم ہمارے حبیب پیغمبر مرسل کے مبتلائے صد گونہ عذاب ہے تم سب جیسا جیون نے چشم خود دیکھا کہ شاہزادہ بلند اقبال سے کشتی لڑتے لڑتے دفعۃً اسکو وہ بگولا خاک کا آسمان سے پیدا ہوا اور کیونکر فضل کو اٹھا لیگیا اور پھر کیسیکو نہ ثابت ہوا کہ کون آیا تھا اور کہاں لیگیا جتنے لقا پرست شریف وارذال گفار نابکار نابکار اور سردار ادنی اعلی صغار و کبار بارگاہ اور تماشائیں حاضرین و سامعین تھے وہ سب کے سب امنا و صدقنا برحق و بجا کر کے عرض کرنے لگے کہ یا پیغمبر مرسل آپکے فرمانے کو جو شخص کہ عالم مخلوقات سے غلط سمجھے وہ ہمارے نزدیک بندہ خداوند لقا کا نہیں ہوگا کوئی مسلمان ہوگا سوا اسکے اور ہم کیا کہیں اور کونسی قسم کھائیں تو بہ توبہ خداوند لقا کو آپکے ملال کا خیال کیونکر نہوگا ہمارے تو دل میں یقین کلی نقش کالحجر ہوگیا کہ لاشک ولاریب حسب بد دعا آپکے فضل تیغ زن کو موکلان عذاب پکڑ لیگئے لیکن شاہزادہ بدیع الزمان نامدار کو یہ کلمات پوچ اور مزخرفات گنجا کے اور خوشامد اور مصاحبت اور لغو گوئی ان سب بیدینوں حاضرین کی جو بیہودگی نہایت ناگوار طبع اقدس تھی گو کہ رنج اور دلتنگی ظاہر شگفتہ پیشانی ہنستا ہوا گنجا سے رخصت ہو کر سوار ہوا اور اپنے اسی باغ یکچشمی میں جا کر داخل ہوا یہاں وہ تمام مجمع تماشائیوں شہر والوں کا اژدہام خاص عام کا تمام ہوگیا اور ادنی اعلی اپنے اپنے گھروں کو یہی ذکر مذکور باہم کرتے ہوئے روانہ ہوئے خصوصاً ہمایوں بن شداد کو کہ وہ عاشق زار اور پروانہ وار نام پر فضل تیغ زن یعنی شاہزادۂ نامدار کے جان نثار تھا اسقدر رنج صدمۂ عظیم اور رنج اور قلق تھا کہ مثل سوختہ مومنان ستم رسیدہ اور بشکل ماتمیان غمدیدہ گریبان دریدہ گریان و نالان باصد آہ و فغان خاک بسر افشان سینہ کوبان یہ اشعار پڑھتا ہوا ابیات

| | | | |
|---|---|---|---|
| اے شمع جمال تو کہاں ہے | نظروں سے مری کدھر نہاں ہے | افسوس ہے فضل تیغ زن تو | یوں اڑ گئے میرے دست و بازو |
| کس سمت گیا کہاں ہے مشغول | کیوں یاد مری تجھے گئی بھول | کس درد میں مبتلا ہے افسوس | ہے جو ترا حال کیا ہے افسوس |
| اے داے پڑا ہے تو کدھر کو | پہنچوں میں کیسے تیری خبر کو | ہے دیو وہ یا کوئی بلا ہے | جو تجکو اٹھا کے لے گیا ہے |
| ڈھونڈھوں تجکو کہاں دلاور | دیکھوں پھر اب تجھے میں کیونکر | وہ حسن شباب تیری صورت | وہ تیری شجاعت اور قوت |
| کیونکر مرے دل سے بھولے اے وا | کس طرح نہ پیٹتا پھروں ہاے | دوری سے تری میں جان بلب ہوں | ہوں نزع میں اب اجل بلب ہوں |
| عالم وہی وہ ہی روز و شب ہے | اک تو ہی نہیں یہ کیا غضب ہے | روتا ہوں گلے سے لگ کے دل کے | دو شخص جو بیٹھتے ہیں مل کے |
| کچھ تجکو خبر بھی ہے کہ اے یار | دل تفتہ و جان خستہ و زار | یہ خفتہ نصیب بخت واژوں | تجھ بن ہے اسیر غم ہمایوں |
| موت آتی نہیں ہے کاش مر جاؤں | برق آ گرے کاش میں تو جل جاؤں | آتا نہ میں یا بطن مادر | جو آتے ہیں یہ آتشیں نہ سر پہ |
| یا ہوتے ہی جان دے گذرتا | جو یوں نہ سسک سسک کے مرتا | مجکو تری وضع سے عجب ہے | یہ بھی کوئی دوستی کا ڈھب ہے |
| رفتی و مرا خبر نہ کردی | بر بیکسیم نظر نہ کردی | القصہ یہ طول دوں میں تا چند | کچھ مختصر اب کروں قلمبند |

یعنی ہمایوں بن شداد اسطرح سے ناشاد و نامراد فغان و فریاد کرتا ایک سمت کو جاتا ہے اب آگے جہاں جیسا کچھ حال اُس شکستہ بال کا ہوگا ہر وقت بیان کیا جائیگا

## دو کلمہ داستان شاہزادہ بلند اقبال ثانی بدیع الزمان عالیشان سے بیان کیے جاتے ہیں

یہاں جو گنجا سے چند سوار اور پیادے اور خاصبردار اور کچھ لوگ چوکی پہرے کے واسطے اور چوبدار مردھے عصابردار نقیب دربان اور بھالے بردار وغیرہ برائے سواری کے جلوس کے لیے اور چند خواص خدمتگار فراش خاص تراش حمامی آبدار دستی والے بخشتاخے والے وغیرہ وغیرہ شاگرد پیشہ اپنی سرکار سے ہمراہ شاہزادہ والا جاہ کے متعین کردیے وہ سب کے سب دروازہ باغ زرنگار یکچشمی پر اپنے اپنے کاروبار میں حاضر اور مستعد رہتے ہیں

اور شاہزادہ عالم ہر روز بدستور معمول دربار میں گنجاب کے آنے کے وقت برخاست دربار پھر اور کسی باغ میں جاکر سرگرم عیش و نشاط رہتا ہے اور فوجوں میں اور
مصاحبین اہلکار اور سرداران اور بڑے بڑے شاہ اور شہریار اور روسائے نامدار جو ہیں اور ملازمین اور بندے ہیں اور خاندانی گنجاب میں اب کوئی ہم پلہ اور ہم رتبہ
شاہزادہ والا جناب کا نہیں ہو ونگل شاہزادہ عالی مرتبت کا متصل تخت پیغمبری بچھتا ہے اور جہاندک کہ بارگاہ نشین ہیں سب پاس ادب اور آداب اور جنفد امراء
شاہزادہ بلند اقبال کا بھی بجان و دل کرتے ہیں مگر گیا ہو مخون آشام وغیرہ چند سردار تیرہ انجام از راہ تیرہ دلی اور خبث باطنی کے روز اول سے
عدو جان بنے ہیں یہ البتہ اقتدار اور اختیار اور مدارج اور مراتب اعلیٰ شاہزادہ عالیشان کے دیکھ دیکھ کر آتش حسد میں رات دن جلا کرتے ہیں
فقط بہ سبب دنیا سازی اور ظاہرداری پیش آتے ہیں اور ہر وقت کمینگاہ میں بیٹھے ہیں مگر اقتدار اور اختیار انکا کبھی کچھ نہیں چلتا ہے ایکروز کی نقل ہے کہ بقاعدہ
مستمرہ سبکو تمام مجرائی دربار میں جمع ہیں اور سرداران خاص و عام مجرا کرکے اپنی اپنی کرسیوں پر بیٹھے ہیں شاہزادہ والا خطاب بدیع الزمان بھی برابر تخت
گنجاب کے اپنے ونگل پر بیٹھا ہے اور گنجاب تعریف در تعریف شاہزادہ عالم کی کر رہا ہے چند سردار راستی کیش اور حق گو بزبان خیر اندیشی سرکار
کے تخلو ہر ہیبت اور بدل از راہ انصاف در اہروا ہی کے اور چند اشخاص بسبب استرضا و رضجو اور خوشنودی خاطر اپنے ولی نعمت یعنی گنجاب کے ہاں میں
ہاں ملا کر برحق اور بجا کہہ رہے ہیں کہ بیساختہ گنجاب کے منہ سے نکلا کہ شاہزادہ بلند اقبال کی شجاعت و رقوت اور تہمتنی اور تہور دلی اور جرأت اور
زور و طاقت میں تو کچھ کلام کرنے کی جا نہیں لیکن طریقہ حرب و ضرب اور قواعد اور قوانین سپہ گری سے شاید ابھی آگاہ اور مطلع نہیں ہے لہذا منظور خاطر
اقدس ہمارے یہ بات ہو کہ اگر کوئی شخص جہاندیدہ اور جنگ آزمودہ اس فن میں مہارت رکھتا ہو تو شاہزادہ بلند اقبال کی تعلیم کے واسطے مقرر کریں
علقمہ اضطرلابی وزیر اعظم نے عرض کیا کہ ملازمان سرکار پیغمبری ایسے ایسے بہادر دنا اور جہاندیدہ سوار یکمال انتخاب روزگار ہیں کہ اقبال عالی سے
شاہزادہ عالم کو بخوبی چند روز میں آداب سپہ گری کے بخوبی سکھلا سکتے ہیں گنجاب نے کہا کہ تم سچ کہتے ہو مگر ہم ایسے شخص کی تلاش میں ہیں کہ وہ چند صفات
موصوف ہو اول تو یہ کہ عالیخاندان صحیح النسب نجیب الطرفین قوم اشراف مرد میدان مصاف ہو دوم یہ کہ سن رسیدہ جہاندیدہ جنگ آزمودہ عقیل
اور فہیم ہو سوم یہ کہ قانون مصاحبت اور فنون سپہ گری سے بخوبی آگاہ ہو تاکہ حسب دلخواہ باطاعت و فرمانبرداری شاہزادہ بلند اقبال کے مزاج میں
مداخلت اور انکی طبیعت سے واقفیت حاصل کر کے اس خوبصورتی اور سہولت سے قاعدے فنون سپہ گری کے بتلائے کہ شاہزادے کو خود ذوق
اور رغبت مصروف ہو اور وہ بدل مخاطب ہو کر سیکھے اور جس بات میں ہمہ گیر موافقت رہے حسب اتفاق ترک جوشن پوش نامی ایک سوار تراب ایل القندار کا قدیم گنجاب کا
کہ فی الجملہ عزت و توقیر بھی اسکی دربار میں بہت ہے اور نہایت مرد دلیر فنون سپہ گری سے آگاہ جہاندیدہ کہن رسیدہ زال علم آموز رستم وحید عصر اور فرید عالم
مشہور اور معروف بہمہ صفات موصوف ہے ایک سمت اپنی کرسی پر بیٹھا تھا وہ یہ گفتگو گنجاب اور علقمہ اضطرلابی کی سنکے اٹھا اور گنجاب کو دست بستہ تسلیم بجا
لاکر کہا کہ بدولت درگاہ پیغمبری سے یہ بندہ موروثی برائے تعلیم قواعد سپہ گری برفاقت شاہزادہ بلند اقبال سرفراز ہو تو اقبال لایزال پیغمبر سے امید ہے وعدہ کرتا
کرتا ہے کہ عرصہ قلیل میں تحصیل علوم اور فنون سپہ گری سے شاہزادہ عالم کو تکمیل ہم پہنچا دے اور کوئی دقیقہ استادی کا اس فن میں فرو گذاشت نہ کرے گنجاب بھی
ترک جوشن پوش کی استادی اور فن سپہ گری اور عزت و توقیر سے مطلع تھا التماس اسکی بہت مطبوع اور پسند خاطر ہوئی اور فرمایا کہ ای ترک جیسا شخص معزز و باکمال
ہم ڈھونڈتے تھے خداوند لقا نے بے سعی و تلاش تجھے بھیج دیا ای بہادر بہتر آج کی تاریخ سے تجھے شاہزادہ بلند اقبال کی رفاقت میں متعین اور مامور کیا لازم ہے کہ شبانہ
روز باطاعت و خدمت شاہزادہ کے حاضر رہنا اور تعلیم فنون سپہ گری میں کوشش بلیغ کر کے بہت جلد انکو طیار کر دیگا موجب خوشنودی خاطر ہماری اور باعث ازدیاد عزت
و آبرو کا ہو گا ترک جوشن پوش نے آداب بجا لا کے عرض کیا کہ یہ غلام اقرار کرتا ہے کہ اقبال عالی سے ایکسال بھر کے عرصہ میں شاہزادہ بلند اقبال قواعد علوم
اور فنون سپہ گری اور معرکہ جدال و قتال سے بخوبی آگاہ اور ہوشیار ہو کر وحید عصر اور فرید زمانہ ہو جائیگا اور بڑے بڑے استاد مقابلہ میں شاہزادہ عالم کے
نہ ٹھہر سکینگے القصہ جب وقت برخاست دربار کا ہوا اور شاہزادہ بدیع الزمان نامدار گنجاب کو مجرا کر کے رخصت ہوا ترک جوشن پوش بھی ہمراہ رکاب
اُس شاہزادہ بلند اقبال کے باتیں کرتا ہوا داخل باغ زلازل یکبیحتی ہوا اور اُسکی وضع اور ترکیب اور تقریر دلپذیر سے شاہزادہ والا تقریر بہت محظوظ ہوا اور
اسی باغ میں ایک مقام علیحدہ ترک جوشن پوش کی سکونت کے واسطے عنایت فرمایا اور ارشاد کیا کہ جو کچھ تمکو حاجت اور ضرورت درپیش ہو وہ بلا تامل
ہمسے کہنا ترک جوشن پوش نے عرض کیا کہ اس غلام پیر کی یہی استدعا اور التجا ہے کہ تاقید حیات دامن دولت آپکا اپنے ہاتھ سے نہ چھوڑے اور کسی مقام پر

تصدق فرق مبارک ہوکر سرخروئی دارین حاصل کرے القصہ بعد اس گفتگو کے ترک جوشن پوش نے عرض کی کہ شاہزادۂ عالم اولاد اول سپہ گری مین ورزش یعنی ڈنڈ اور مگدر اور لیزم کی بھی کثرت لازم اور مقدم ہے حضور ڈنڈ دس بیس سے شروع کرین اور ہلکی ہلکی جوڑیون کے مگدرون کا استعمال کرین اور لیزم کے دس بیس ہاتھ ہلائین اکدم بڑھے آپنے فرمایا کہ ہان مین نے یہ کثرت اور ورزش کی تو کی ہے لیکن مین چاہتا ہون کہ کثرت دو دو ایک ایک تم بانک بنوٹ کی اور تیرانداز وغیرہ سپاہی کو چاہیے وہ تم مجھے بتلاؤ ترک جوشن پوش سبز رنگ بانس کی بلیون کی ریشم سے بنی ہوئی بہت خوبصورت چھوٹی چھوٹی اور بڑی بڑی سوا سوا گز کی مدور پٹی اور گدکے ہلکے ہلکے پرچین گولر کی لکڑی اور بانس کھیر کے تھے انمین پٹھوڑ قطع اور بہت خوشنما اور دین بانس اور بید کی کھلی اور سفلاتی اور نریفتی خول ان پر چڑھے گدیان پر چون کی مٹھی زمزم بڑے تکلف سے بنی ہوئی اور سینے گدکے اسطرح کے کہ انکی دانڈین اکثر تو بھاری بھاری گدار بانسون کی اور بعضون مین سنجین فولادی پڑی ہوئی تھین پر چونہر گدیان فقط چمڑے کی لونڈا اور خول ندارد بہ قدر بھاری تھین کہ دو دفعہ ہر کس ناکس اٹھانے سے کثرت کرنے کا ذکر و مذکور ہی اپنے مکان سے منگا کر ایک صحن باغ مین جلسہ تعلیم مقرر کی اور وہان ایک طاق بہت خوبصورت بنوا کے پیڑ بل مٹی سے لپوا دیا اور اسمین شیرینی اور ہار گلہائے خوشبو کے لٹکائے اور ایک چراغ روغن زرد سے جلوا اس طاق مین رکھوا دیا اور کچھ چند لوگ یان شیرینی کی آگے اسکے رکھین بعد ازان شاہزادہ بدیع الزمان سے ملتمس ہوا کہ حضور کثرت دو ایک استاد اس فن کی اپنی اپنی وضع پر کرتے ہین چنانچہ فقروہی کے نزدیک ایک گھاتھ علی مدد اور ایک گھاتھ دکھنی نہایت پسند ہے شاہزادہ والا رتبت نے پوچھا اے ترک جوشن پوش علی مدد کی کیا فرق ہے اور دکھنی گھاتھ کس طریق پر ہے اور دونون کے فرق اور تفاوت اور فائدے بیان کر ترک جوشن پوش نے بیان کیا کہ علی مدد کی کثرت کی اول تو سپر یعنی پھری چھوٹی ہوتی ہے اور گدکا بہت بالکل ہلکا ہے اور دانہان پانون آگے بڑھا رہتا ہے اور سپر کا ہاتھ چلتا پھرتا اور طمانچہ کمر لنگوٹ پھندا اور مونڈھا گرکہ پالٹ سر پاہرو آنی وغیرہ یہ چوٹین اسکی ہین اور جتنی گھائیان جتنی شاگرد کو سکھاتے ہین اور چار ہاتھ سلام گہاٹ اول اڑواتے ہین بعدہ گھائیان سکھلاتے جب یہ دیکھا کہ شاگرد مشاق ہوگیا تو چھوٹ لڑواتے ہین وہ چوٹین استاد علی مدد کی جو سینہ بسینہ چلی آتی ہین بتاتے ہین یہ کثرت حقیقت مین بہت خوب ہے لیکن اچھل کود چلت پھرت بہت چالاکی تا تک جھانک اسمین بہت چاہیے جہان جلد بازی نہین پہونچ سکتی اور چوٹ حریف کی آپ ہی پر وہان لگے سے بھی رکتی ہے ہین اور دکھنی کثرت کا جسے راوتی کہتے ہین اور راوت لوگ کرتے ہین اسمین فقط آدمی چوٹ حریف کا اڑتیا اور پوری چوٹ اپنی لگاتے اور جسم محفوظ رکھنے کا بھی لحاظ اور راستہ اسکی یہ طریق و انداز ہے کہ دونون پانون برابر رکھتے ہین فرق اسمین نہین بہ قدر کمان خمیدہ قامت ہوکر پھیت بڑی سپر اپنے منھ کے مقابل سیدھے ہاتھ کے سپر کو تانے اور داہنے ہاتھ سے گدکا سرسے ملائے ہوئے جہان کھڑا ہو وقت کہ حریف چوٹ نہ ڈالے اور خفیف طرف ثانی کے ہاتھ کو ہوا بچوٹ دفعتاً اپنی اپنی سپر پر گٹھ اور چوٹ لگتی ہے کبھی الف اور برسان ہوکر پیچھے کو قدم ہٹاتے اسکی چوٹ کے ساتھ اپنا وار کرتا ہوا فقط اپنا قدم نہ بڑھاتے جس گھاتھ سے لڑتے ہو دونون پانون برابر بیٹھا ہوا ہو تو کچھے پاسنا اور حریف کو بلیت فقط ایک پینہ سرکی چوٹ اور کمر اور پھندا سے کا خیال رکھے باقی گرکہ پالٹ طمانچہ پاہرو لنگوٹ اور کیسی چوٹ کا حریف کی کسی طرح سے اپنے دل مین وہم غفا اور اندیشہ اور خوف نہ کرے حریف اگر بانس لیکر کھڑا ہوگا اور مارنے کا ارادہ کریگا تو جسے اتفاق اسی کثرت کرنے والے پر چوٹ نہ مار سکیگا آپ ہی بے چوٹ مرا جائیگا چنانچہ ایک ڈھپر لیہندی کا اور شاہزادۂ عالم مین آپکو یاد کرواؤن اسپر عمل کیجیے اور کیسا ہی حریف بچیت اور مشاق زبردست ہو کبھی اسکی چوٹ آپکے جسم پر نہ آنے پائیگی وہی ہر مقام پر چوٹ کھا جائیگا اور پیچھے ہٹتا جائیگا اب یہ گھاتھ مین اسکو وایسے اگر تھا سپہ چلے جائینگے شاہزادہ بدیع الزمان نے گردن لشکر شکن سے پوچھا کہ ہان ترک جوشن پوش وہ دوہا تو پڑھو مین بھی سنون کہ اسکا کیا مضمون ہے ترک نے کہا حضور سنئے یہ دوہا ہے دوہا

| | | |
|---|---|---|
| گھوٹنے بک جرک ہو لوہے کمان سمان | گول سپر کھیوڑ کر سے چوٹ کا دھیان | سائبر بہان بک کو سوچا اپنے اور خلوت مانے |
| جب تک حد مین پانون نہ ڈالے چوٹ کو رکھے تان | ترت پھرت اور جت سے اپنے راوت ہو بدھوان | ہاتھ سلے پر چوٹ پر سے تب لڑنے والا جانے |

شاہزادہ والا رتبت نے پھر پوچھا کہ بھلا مین تم سے پوچھتا ہون کہ سپر بڑی گدکا بہت بھاری ہاتھ مین تھا وہ تو کہ پانون کوئی آگے بڑھا نہین سکتا چوٹ پہلے کون سی چلے اور حریف کو کس چوٹ پر مارے ترک جوشن پوش نے عرض کیا کہ شاہزادۂ عالم دشمن کے دینے مین تمام بڑی سپر کا ہر اس سے حفاظت کل جسم کی ہوتی ہے کچھ قباحت کی بات نہین بھاری گدکا اس لیے کہ ہاتھ مین طاقت آتا ہے کوئی استاد بھی پاس نہ ہو تب بھی اس گدکے کو ہاتھ مین اپنے گھاتھ مین آسان قائم کیوکر

ایک چوٹ کرٹ کی ایک پالٹ کی فقط جھٹ پٹ کسی ورزش پیلوار بیشتی کے ہاتھ سے نکالے اور بیہودہ دھچوتون پر نوبت پہونچا سکتا اُسکی تلوار کا کوئی روکنے والا لاکھون مین کم نکلے الغرض اسکا ہاتھ تیار ہو جاے اور تلوار اُسکے ہاتھ مین پھول کی چھڑی معلوم ہو خوب کاٹ چھانٹ شاہزادہ عالی مقدار نے پھری گدکا پکڑ کے پہلے تو دو چار ہی ہاتھ پھینک کر گویا کچھ جانتا نہین ہے کثرت کرنا شروع کی جب ترک جوشن پوش نے دو ایک مقام پر ٹوک کر بتلا دیا کہ شاہزادہ عالم اس چوٹ کو یہان سے روکیے اور اس چوٹ کو سر پر یون کاٹ کر پھر جواب چوٹ ساتھ ہی اُسکے مار بیٹھے تو یہ عالم تھا کہ برس بڑا اور ترک جوشن پوش کو چوٹ بچانا مشکل تھا ہو گیا سا ڈون بیٹھ چوتون کے پڑ گئے پھر کیا تاب و طاقت تھی کہ روک سکتا گھبرا کے ترک نے پھری گدکا ہاتھ سے رکھ دیا اور تصدق ہوا عرض کرنے لگا کہ پیر و مرشد آپکو کچھ سکھلانے اور بتلانے کی احتیاج نہین آپ خود اُستاد زمانہ بے عدیل اور بے نظیر ہین واہ واہ ہے واہ ہین خانہ زاد بیر ابیمال کی کیا مجال اور کیا قدرت کہ یہ خیال محال حضور کی تعلیم کا کرے شاہزادہ بدیع الزمان نے فرمایا کہ اہل ترک مین تو محض بچہ ہون ان سپہ گری اور قواعد کثرت دو ایک اور ایک انگ کے کوچے سے محض نابلد ہون وہ جسطور پر تم نے مجھے بتلایا اور سکھلایا خیر مین کرتا ہون اب میرے دل بڑھانے کے واسطے استادانہ جو چاہین سو میرے حق مین فرماوین یہ سب آپکی برکت اور آپ کی بدولت ہے غرضکہ اسیطور پر بیٹھ کو ہاتھ مین لیکر پہلے جوگی کے ہاتھ بعد ازان ہاتھ بولڑیان اور جو جو کہ کثرت خوبصورت اُسکی تھی ترک نے شاہزادہ عالم کے سامنے کی شاہزادہ والاشان نے پوچھا کہ یہ جو لوگ کہتے ہین کہ بیٹھے سے سرمہ آنکھوں مین لگاتے ہین اور چولی جامے سے جدا کرتے ہین اور سرسون کے دانون کو بیٹھے کی بارھ سے دو ٹکڑے کر ڈالتے ہین یہ اب مجھے بتلا ہے کہ نہین تو بڑی استادی معلوم ہوتی ہے ترک جوشن پوش نے عرض کیا کہ شاہزادہ عالم یہ فقط تماشا دکھانے کو اُستاد لوگ کرتے ہین الگ کی باتین ہین مثلاً جامے کا دامن علحدہ اور چولی علحدہ ہی جامے سے لیس چولی اور دامن کی پیوستہ کرنے مین بخیہ نہین کرتے فقط ایک رشتہ سوت کا خوب مضبوط بنا ہوا بڑے بڑے شلنگون سے گرہ اس رشتے کی ذرا نکلی لٹکی ہوئی اُسمین کر رکھاتے ہین اور ہاتھ ہلاتے یہ جیسے تمام بائین ہاتھ سے اس گرہ کو پکڑ کے رشتے کو کھینچ لیتے ہین اور تہ کو بسہولت پیچ دیکر اپنے جسم پر سے الگ جب کرتے ہین تو وہ دامن تو دل سے علحدہ ہی تھا ذرا جب نکل گیا تو خود بخود ذرا بوجھ کا جھونکا کھا کے جدا ہو کر گر پڑتا ہے اور سرسون کے دانون کو ہموار کرکے تختہ زمین پر پھیلا دیتے ہین تب پٹا جان اُسپر مارا وہ دیدہ و دو ٹکڑے ہو کے رہ جاتے ہین اور باقی سرمہ آنکھ مین لگانا یہ محض جھوٹ ہے شاہزادہ عالم حضور عقل کو دخل دیکر اتنا فرماوین کہ بیٹھے سے سرمہ لگانے والا تو لگا دے کا قصہ ہے لگا کر وہ کون ایسا فولاد کا کلیجا رکھتا ہوگا کہ ذرا تیکھا ہو آنکھ کے برابر آجاتا ہے تو آنکھ بند ہو جاتی اور اتنا بڑا انٹا جب برابر آنکھ کے چمکتا ہوا نظر آئیگا وہ کیونکر استقرار ہو کر آنکھ اپنی کھولے رہیگا تب بیچ وہ سرمہ لگا دے یہ محض غلط اور فضول گوئی استادون کی ہے شاہزادہ بدیع الزمان نے کہا کہ البتہ یہ بات قرین قیاس ہے الا یہ کہو کہ طریقہ بانک کی کثرت کا کیا ہے ترک جوشن پوش نے التماس کی کہ اے پیر و مرشد یہ کثرت بہت خوب ہے اور بادشاہزادون وزیرزادون کو فرض ہے کہ اسے سیکھین اور بیرو سپاہی پیشہ بھی اُسکو اچھا سمجھتے ہین بانک کی کثرت ایک انگ اور دو انگ کی بھی کثرت سے کچھ مرتبہ زیادہ رکھتی ہے شاہزادہ عالم نے فرمایا کہ اچھا بانک کی بھی کثرت ہمکو بتلا ہے ترک جوشن پوش نے جھٹ پٹ دو قرولیان کاٹھ کی بنی ہوئی قبض نما سیدھی اُنکی نوکین گتھ گتھیلی یان ہی ہوجن ایک اپنے ہاتھ مین لی اور ایک وہ قرولی شاہزادہ والا صفات کے ہاتھ مین دیکر مقابلہ مین آبیٹھا اور عرض کیا کہ پیر و مرشد دو زانو بیٹھنے کی نشست ہمارے گھرانے کی نہین یان اور اکثر استادون کے یہان اسیطرح سے دو زانو بیٹھکر کثرت کرتے ہین ہمارے یہان کی نشست یہ ہے کہ حضور بائین پانون کے زانو کو جھکا کر اور داہنے پانون کے زانو کو اُٹھائے ہوے تاکہ سارا پیٹ اپنا زانو کی آڑ مین چھپا رہے اور سواے اسکے اس بانک کی کثرت مین داہنے پانون کی لڑائی اور جلت پھرت کی مشق تھپکی دیتے اور حریف کی چوٹ روک لیتے اور کچھ اپنی بھی کر جانے کے لیے مقدم ہے لیس اس شکل سے پانون اٹھو کر بیٹھے اور قرولی کی گرفت یہ ہے کہ پشت قرولی کی تلے رہے اور بارھ اُسکی اوپر رکھے کیلیے اگر حریف نے مچایا قرولی پکڑ لینے کا ارادہ کرے تو اُسکا ہاتھ ناقص ہو جائے اور قرولی کی بارھ اور بیچ مین پیچ کرلے اور جھوٹ لڑنے مین بہت سے فائدے پیش نظر ہین الغرض کیے جائینگے اور کاٹنا مکار ہی اندر جھپکا جھلاو دو زانو الگ بند اسلطانی از نا اور چھپاں بند توڑ انوار بند وغیرہ چھتیس پیچ اور ایک ایک پیچ کے سات سات توڑ اور ایک توڑ کے سات سات جوڑ استادون نے رکھے ہین پہلا پیچ اسکا نام لیا ہے اسکو پہلے قرولی حریف کی اسطرح پکڑ لیجیے اور جب وہ بھی اپنی قرولی کے ہاتھ کو بزور پکڑ کر اپنے قابو مین کرلے تو اسوقت داہنا پانون اپنا حریف کے ہاتھ پر جیسی اور چالاکی کر کے کلائی کو اسطرح پر دبا کے ذرا فشار دیجیے اور پھر بیٹھے تو حریف کے ہاتھ سے خود بخود سارا ہاتھ چھوٹ جائیگا اور جب اپنا داہنا ہاتھ کھل گیا اور حریف کا داہنا ہاتھ اور قرولی اُسکی اپنے بائین ہاتھ مین اور اپنے قابو مین اور حریف جب محض بیکار اور بے اختیار ہے تو جہان چاہیے بیخوف و خطر اُسکو ہم مار سکتے ہین اور وہ بھی

اپنی چوٹ نہیں کر سکتا اور اگر وہ بھی اس فن سے آگاہ ہی اور اُسنے ہمارے پیچ کا توڑ کر کے ہاتھ اپنا چھڑا لیا اور ہمارا ہاتھ نہیں چھوڑتا تو اسوقت یہ جسم اسیر کیا جاسے یا بسہل اور آسانی ایک بچہ کمزور بھی کرے تو بڑے پہلوان پر چل جاے اور پھر چھ گھڑی دلیعت بدون زخم اور ضرب قرولی اور شمشیر وغیرہ سلاح کے بیہوش اور خود فراموش پڑا رہے چنانچہ شاہزادہ بدیع الزمان گرد لشکر شگرف جسطور پر ترک جوشن پوش تعلیم کرتا تھا محض نادان اور انجان تیکھے دو چار مرتبہ بھٹک بھٹک کر بھول بھول کر عمداً الجھ کا کچھ کر بیٹھتا بعد اُسکے اُسی پیچ کو اس خوبصورتی اور چستی سے کر کے دکھلا دیتا کہ ترک جوشن پوش کے فرشتون کو نہ سوجھتا اور ترک کی عقل دنگ ہو جاتی چشم بد دور چشم بد دور واہ واہ واہ واہ کر کے کہتا تھا کہ ای شاہزادہ بلند اقبال غلام نے اس فن میں سال میں کہ بہ ضعیف ہو چکا کبھی کسی بڑے مشاق کو جسنے سالہا سال کثرت کی ہو اتنا جلد سیکھ لیتے اور پیچ کو اس خوبصورتی سے کرتے نہیں دیکھا آپکا عجیب ذہن عالی ہی ایسا ذہن رسا غلام نے کسی کا نہیں دیکھا غرض مختصر یہ کہ اسی طرح سے شاہزادہ نامور ہر چند کہ ہر ایک علم و فن اور کمال اور ہنر مین کامل بلکہ اکمل وحید عصر اور انتخاب روزگار ہی لیکن بمقتضاے فراست محض سمجھ ان اور سیدہ یون کیصورت ترک جوشن پوش سے تعلیم فنون سپہ گری اور قواعد کثرت نیزہ و شمشیر و خنجر اور تحصیل علم ناوک اندازی اور حیلہ کشتی اور کمانداری کی کرتا تھا اور بدستور قدیم ایکدن درمیان دو کے کرشب کو ہر ایک ملاقات لکھ کے ہر ملک اور ہر روز واسطے مجرے کے بارگاہ گیتی آب میں تشریف لیجاتا اور بعد برخاست دربار پھر اپنے اسی باغ میں رونق افزا ہو کر مصاحبت اور صحبت سے ترک جوشن پوش کی نہایت خورسند اور رضامند رہتا تھا ایکدن کا ذکر ہی کہ شاہزادہ عالم گلگشت باغ اور سیر چمن کرتا ہوا بخیال اسکے کہ وقت مغرب کا قریب آپہونچا ہی اب سلام پھیر چلون کسی گوشہ میں بعالم تنہائی نماز سے فراغت حاصل کر لون وہان سے بصحبت فرمانے کے قریب مکان سکونت ترک جوشن پوش کے پہونچا اور منتظر اس بات کا ہوا کہ ترک جوشن پوش میرے آنے کی خبر سنکے حسب معمول اپنے مکان سے نکل آئیگا جب توقف اُسکے آنے میں دیکھا تب شاہزادہ عالم نے اپنے دل میں یہ خیال کر کے کہ ترک توڑا وضعدار اور بہت آدمیت کرتا ہی اور آداب شناس قاعدہ دان ہی اسوقت میں یہاں آؤں اور وہ نہ سکے یہ خلاف قیاس بات ہی اور خالی از علت نہیں دو ایک خدمتگار ترک جوشن پوش کے بمجرد دیکھنے شاہزادہ نامدار کے اُٹھ کھڑے ہوے اور دست بستہ باادب کھڑے ہو گئے تب اپنے اُنسے پوچھا کہ ترک جوشن پوش اندر مکان کے کیا کرتا ہی سوتا ہی یا کوئی کار ضروری الہی در پیش ہی کہ اس باعث سے ہمارے پاس تک نہیں آیا خدمتگارون نے اپنے دونون ہاتھ باندھکر عرض کیا کہ شہریار ہم غلامون کو مفصل معلوم نہیں کہ وہ اسوقت کس شغل میں ہی مین شاہزادہ بدیع الزمان نے متعجب ہو کر فرمایا کہ یہ تمنے کیا کہا تم عمدہ خدمتگاری کا رکھتے ہو شبانہ روز ترک جوشن پوش کے پاس رہتے ہو تمکو کیونکر نہیں معلوم ہوگا ایک خدمتگار نے عرض کیا کہ خانہ زاد پچیس برس سے یہان نوکر ہی لیکن غلام کو بھی نہیں معلوم کہ جہان غروب آفتاب ہونیکا وقت ہوا آقا ہمارا یعنی ترک جوشن پوش ایک حجرے میں تنہا بیٹھکر دروازہ بند کر لیتا ہی اور چار گھڑی کامل اکیلا اس حجرے میں رہتا ہی ہم لوگون میں سے سب کو ممانعت ہی کیا مجال جو اسوقت کوئی وہان جا سکے شاہزادہ بدیع الزمان یہ حال سنکر اور زیادہ تر متردد اور متحیر ہوا کہ یہ کیا ماجرا ہی تو از بسکہ ترک جوشن پوش سے ایک بے تکلفی حاصل ہو بیساختہ جس مکان میں کہ ترک جوشن پوش تھا اسی طرف کو تشریف لے چلا اُسی خدمتگار نے دست بستہ پھر عرض کی کہ شاہزادہ عالم آپ تو ہمارے مالک ہین ہماری کیا قدرت اور کیا مجال جو حضور کو منع کرین لیکن اندیشہ اتنا غلامون کو ہی کہ غلامون پر اعتراض اور عتاب آجائے شاہزادہ والا قدر نے فرمایا کہ تم سب مطمئن ہو اور کچھ تردد میری جانب سے نہ کرو ترک مجھسے آزردہ نہ ہوگا یہ فرما کے شاہزادہ بدیع الزمان اندرون مکان جو تشریف لے گیا تو دیکھا کہ ایک سجادہ بچھا ہوا ہی اور ترک جوشن پوش رو بقبلہ بطریق قاعدہ اسلام نماز پڑھ رہا ہی کیفیت دیکھکر شاہزادہ والا مرتبت کو عجیب طرح کی فرحت اور محبت پیدا ہوئی بعد ساعت بھر کے جب ترک جوشن پوش نے سلام پھیرا جونہین نگاہ شاہزادہ عالیجاہ پر آ پڑی تو دم بخود دونون اپنے ہاتھ باندھے دوڑ کر قدمون پر اُس نامور کے گر پڑا شاہزادہ عالیجاب نے اُسکو اٹھا کر اپنے کلیجے سے لگا لیا اور تبسم فرما کے ارشاد فرمایا کہ ای بہادر تمہارے ملت اور مذہب کا حال آج ہمپر منکشف ہوا اگر یہ تو ہمسے کہو تمنے لقا پرستی میں کیا نقص اور عیب جانا جو تمنے اوسپر خداے آسمانی کی پرستش اور عبادت قبول کی خراب کل بجناب گیتی آب سے خبر مرسل یہ ذکر کیا آجائیگا ترک جوشن پوش کے تمام جسم پر رعشہ پڑ گیا آنکھون میں اشک بھر کے عرض کرنے لگا کہ شہریار ہر ملت اور مذہب کا مدار اعتقاد پر ہی بقول استاد کے شعر ہی

قاضی ہی میرے ملک کا مجھے دل کی مرضی سے کام ہی * جو یہ چاہے وہ تو حلال ہی جو نہ چاہے وہ حرام ہی * فدوی ناچار ہی کہ مجھے اس دین متین

اسلام سے کہ میرے زعم میں راہ راست یہی ہے عہد طفولیت سے دل محبت اور اعتقاد ہے لیکن بسبب ان کے روزگار اور سکونت اس ملک اور دیار کے کہ ادنیٰ اعلیٰ شاہ و گدا باشندے سب آفتاب پرست ہیں مذہب اسلام کو پوشیدہ کیے ہوتا ہوں آج حضور پر میرا یہ راز فاش ہو گیا ہر چند فدوی کو آپکی ذات اقدس اولیٰ سے یہ توقع نہیں کہ اپنے بندہ جان نثار کے قتل کو گوارا فرمائیں لیکن جو مشیت پروردگار ہو بردہ پیش ہو اور بد تر از گناہ سے عذر خطا کار ہوں میں حاجت گواہ نہیں ہے جو چاہو سو کرو ہمتے گناہ نہیں برنی الحقیقت غلام مسلمان ہے اور نماز پنجگانہ غلام کی حتی المقدور کبھی قضا نہیں ہونے پاتی یہ گفتگو ترک جوشن پوش کی سنکے پہلو سے اپنے لگا لیا اور خوب سا پیار کیا بعدازاں فرمایا کہ پہلے ہم بھی نماز سے انفراغ حاصل کریں تو بعد کبھی تمام سے سب حال اپنا بیان کرینگے ہمارا بھی طریق اور ملت اور مذہب یہی ہے تم کو اپنے دل میں خائف و ترساں ہونا نہ چاہئے اور یہ کہکر شاہزادہ والا مرتبت نے وضو کیا اور بعد فراغ نماز اپنا حسب و نسب اور باعث اس ملک میں وارد ہونیکا اور ابتدا تا انتہا حال شاہزادہ خاور سیاہ کا مفصلاً اور شہر خاور و بروترک جوشن پوش کے بیان کیا ترک جوشن پوش یہ حال سنکے باغ باغ ہو گیا اور بار بار تصدق ہوتا اس شاہزادہ عالی مقدار کے ہوکر کہتا تھا کہ زہے افتخار اس بندہ جان نثار کا کہ ایسے شہریار کی غلامی میں مشرف ہوا غرض یہ بات کر تک صحبت رہی بعد اسکے ترک جوشن پوش کے پاس سے اٹھکر شاہزادہ والا مرتبت نے اپنی آرامگاہ میں آکر آرام فرمایا صبح کے وقت بدستور معمول قدیم بارگاہ گنجاب میں جاکر مجرا کیا اور بلکہ پر بیٹھا ہمین کوئی ساعت گزری بعد وقایع نویس نے پرچہ وقائع ملک بربر کا گنجاب کی نظر سے گذرانا مضمون اسکا یہ تھا کہ شاہ فوج اسلام ادا میر حمزہ عالیمقام اور تمام لشکر اور سپاہ نادیدہ خدا کے پرستاروں کا شہر چیل درگاہ گاؤ لنگی گاؤ سوار میں پیش ہے اور اسعد بن جہ زرد ہے گرا ہے اور اسفیل گاہ لقا کو تاجر اور تمسک کر رکھا ہے کہ کوئی صورت حفظ آبرو اور جان گاؤ لنگی کی نہیں معلوم ہوتی اور تمام سکان شہر لقا پرستوں کی نہیں نظر آتی ہے اور یقین کلی ہے کہ عنقریب ملک بربر میں ایسا فیل قدرت فرقہ خداپرستوں کے ہاتھوں سے شکست فاش کھاکے مارا جاوے یا فراری ہوکے کسی طرف کو نکل جاوے اور تمام ملک بربر اسلام آباد ہو جاوے اور بعد سیر کرنے اس ملک کے شاہنشاہ لشکر اسلام امیر حمزہ صاحبقران اور یا ہر ایک بہ یکجیس سرداران نامی پہلوان گرامی جوانان صف شکن شیرافگن شجاعت شعار شہامت آثار جنکی کہ نازیان میدان اور مجاہدان معرکہ کارزار اور فوج دریا موج لشکر ظفر پیکر ہے تمام نادیدہ خدا کے پرستاروں میں کیا عجب ہے کہ قصد عزیمت کا سمت ملک سجان کریں اور پیغمبر مرسل گنجاب بن گنجور ملک حرمان دلکش تنبیہ حقیقت آکر آمادہ رزم و پیکار ہوں گنجاب نے یہ پرچہ اخبار کا پڑھکر کہا معلوم ہوتا ہے کہ خداپرست بڑے زبردست ہیں اکثر سرداروں نے عرض کیا یا پیغمبر مرسل حمزہ کا حال علماؤں نے زبانی بڑے بڑے محققین اور معززین کے سنا ہے کہ بنے بردہ قاف میں مدتوں ہزار دیو اور عفریت وغیرہ دیوان کو میدان مصاف میں بزور بازو اور بضرب شمشیر ہلاک اور بہت نذر تیغ کیا ہے اور اکثر سے ہر ایک لکھا دیوان پر وہ شاہی قامت سے آمادہ رزم و پیکار رہا ہے اور وہ تو وہی یا پیغمبر مرسل بیٹھے بیٹھے اسکے بدعوی شجاعت اور تہمتنی رستم اور سہراب کی حقیقت اور اصل نہیں سمجھتے ہیں اتنا کلمہ سنکے گیا ہور خون ہشلم اور محسن بن گیا ہو یا اور مہلیل دراز ترکیب وغیرہ چند سردار بارگاہ نشین گنجاب نہایت پیچ و تاب کھاکے بول اٹھے کہ یا پیغمبر مرسل حمزہ کا کیا منہ اور دل اور گردہ ہے جو اس طرف کو رخ کرسکے اقبال پیغمبری سے اس بارگاہ میں خانہ زاد جان نثار اور ادنی ادنی ملازم اور نمکخوار سرکار کے ایسے ایسے پڑے ہیں کہ امیر حمزہ صاحبقران کو مع اسکے جتنے بیٹے عمرو بن حمزہ یونانی اور علم شاہ رومی اور بدیع الزمان اور ہاشم سغربی اور فرخ شہسوار ظفر او شیرویہ بن حمزہ اور شیرافگن اور جوگان بن حمزہ وغیرہ اور سعد بن عمرو اور قاسم اور عمر بن رستم وغیرہ جتنے بیٹے پوتے اور نواسے اور سرداران لشکر در ترے سپہ سالار اور شاہ اور شہریار نامی اور ناموران ہنگام رزم و کین میدان جدال و قتال میں دم لینے اور بات کرنے کی مہلت نہ دیں یا پستہ اور ان سکاز مغرب تا مشرق و از جنوب تا شمال بھگا دیں ان نادیدہ خدا کے پرستاروں کے فقط دور سے دھڑکے ہیں باقی ایسے جی سے کیو ہے اور میں کہم تیروں کے مقابلہ میں شل و باہ ہزار ہزار حیلہ پیدا کرکے بجز بھاگ جانے کے یہ قدرت اور مقدور نہیں رکھتے کہ بہ کسی غرض اسطرح کے مزخرفات اور بیہودہ کلمات گیا ہور وغیرہ بدذات اور سرداران بارگاہ گنجاب نشین کی زبان سے نکلے کہ شاہزادہ بدیع الزمان نامدار نے جو سنے تو آتش غضب کانون سینہ میں مشتعل اور دود مائی دماغ جان سے اٹھا مانند شیر گرسنہ و گرسنہ حالت غیظ اور طیش میں خاموش اور خود فراموش آنکھیں لون سرخ گلنار خون کبوتر ہو گئیں چین بحرف پیشانی انور پر آگیا تھا چہرہ پر تمتماہٹ شدت غضب سے تمام جسم میں رعشہ پڑا ہوا تھا اور ہر چند یہ چاہتا تھا کہ اسی وقت ایک ایک ان لوچ گویوں کو حرامزادوں

کے وہ مُردون پر سے سرون کو کھینچ لون ایک ہی المضرب تیغ مین ان فرمانروایی علیہ اللعن کو واصل جہنم کر دون لیکن بمقتضاے خواب خوب آپ چند بار گئے
جانب گیا ہور خون آشام مخاطب ہو کر اُسنا کہا کہ اے گیا ہور خون آشام بادشاہان سپہر احتشام اور فرمانروایان ذی والاحترام کی شان مین پس
غیبت ایسے کلمے زبان پر لانا تمھین شایان نہین شرم آؤ بچا جو کہ عجب الطرفین ہین وہ کبھی کسیکو پیٹھ پیچھے بُرا نہین کہتے قطعہ خواہی کہ پسندیدۂ ایام شوی
مقبول قبول خاصہ و عام شوی ❊ ہرگز پس مردمن دمیدہ و تر سا ❊ بد گوے مباش تا نکو نام شوی ❊ آفتاب پر خاک ڈالنے سے خاک نہین پڑتی
وہ لوگ آفتاب و ماہتاب مین دلاور اور بہادرون کو اگر گفتگو کرنا منظور ہوتی تو زبان تیر و خنجر اور دم شمشیر سے گفتگو کرتے ہین لیکن کبھی اپنی زبان سے
کوئی کلمۂ بد کسی کے حق مین نہین کہتے مختصر یہ کہ شاہزادۂ عالی مقام یہ باتین کرکے بوقت برخاست دربار گنجاب سے رخصت ہو کر اپنے مکان پر آیا اور
پوشاک اُتار کر مسند پر بیٹھا اور ترک جوشن پوش سے ادھر اُدھر کا ذکر مذکور کرکے فرمانے لگا کہ اے ترک جوشن پوش اصطبل مین حکم ہو چار دو کہ
ایک گھوڑا ہماری سواری کا زین کھچوا کے ہر روز پہر رات گئے سے صبح تک ڈیوڑھی پر حاضر رہا کرے اکثر جی چاہتا ہے کہین اِدھر اُدھر کی سیر کیجیے
اپنے شہر مین تو ہمیشہ سیر اور شکار کو نکلتے تھے یہان تو پردہ نشینون کی طرح بیٹھے نہ کہین شکار کو جانا ہوتا ہے نہ کہین سیر و تماشے کو سوار ہونیکا اتفاق
ہوتا ہے اکثر رات کو جو دل گھبراتا ہے تو اُسوقت سواری کہان لہذا ایک گھوڑا ابھی کسا کسایا چوکی مین بلاناغہ ہر روز لگا رہا کرے ترک جوشن پوش نے
عرض کی کہ بہت بہتر اور اُسیوقت بموجب ارشاد کے اصطبل مین حکم بھجوا دیا اور ایک مرکب برق آہنگ صبا رفتار مطابق اس شعر کے شعر
بعد طوفان بسمگرد دشمش غرق ❊ بدریا موج بر روے ہوا برق ❊ بدبازین و لجام مرصع کار سپر کے محل مین ایک شاطر بچہ لیکر باغ مین حاضر ہوا اور حسب الحکم
شاہزادۂ باکرم الکیا پر وہ شاطر مرکب کو لیے چوکی مین مستعد و حاضر تھا یہان شاہزادۂ والا مرتبت نے پلنگ پر جاکے دو پہر شب پر کیا
اور آرام فرمایا ترک جوشن پوش رخصت ہو کر اپنے مکان مین گیا اور خدمتگارون نے جب کہ دیکھا کہ شاہزادہ عالم خواب راحت مین غافل ہو گیا اور نفیر خواب
بلند ہے آہستہ آہستہ دبے پانون اُٹھ اُٹھکر اپنی اپنی جگہ پر سو رہے چار گھڑی بعد شاہزادۂ والا قدر بدیع الزمان نامور نے کروٹ لی اور آنکھ کھولکر
دیکھا کہ شمعین فقط روشن ہین باقی سناٹا ہے گرد و پیش کوئی خدمتگار نوکر چاکر سوا نہین ہے تو پلنگ پر سے اُٹھکر صحن چبوترے پر تشریف لائے اور
سیارگان فلک کو دیکھکر جانا کہ نصف شب کے قریب شب آپہونچی اُسوقت اُس ہمتم صولت سہراب ل شاہزادہ بدیع الزمان والا مرتبت
عالی منزلت نے لباس شب روی ذات اقدس پر آراستہ و پیراستہ کرکے زرہ زمرد کی کڑیون کی کلیلا پر فولادی خود سر پر دستانے فولادی پہنکر
ہاتھون مین موزے پانون پر چڑھائے سپر فولادی پشت پر تیغہ طہورث دیوبند کمر مین کمان کاندھے پر جوڑی خنجر کی کمر مین غرض مسلح اور مکمل
ہو کر اُس مرکب پر سوار ہوا اور اُس شاطر بچہ سے حکم دیا کہ تو یہین پر سو رہ ہم لفظاً بطور ہوا کھانے کے اس جنگل مین سیر کرکے ابھی چلے آتے ہین اور آکر
تجھے جگا دینگے شاطر بچہ نے عرض کی کہ خانہ زاد اسی خدمت پر منصوب ہے جہان حضور تشریف لے چلین ہمراہ رکاب حاضر رہے آپ نے فرمایا کہ تجھے
اس سے کیا مطلب ہم بیفائدہ تجھے جنگل مین کہان دوڑاتے پھرین اور تیری نیند بھی جاتی ہے ہم تو بسبب خفقانیت کے کہ دل نہایت گھبرا رہا ہے
عنقریب ادھر اُدھر اسی جنگل مین پھر کے چلے آتے ہین یہ کہکر باگ لی مرکب کے اور سمت شہر سنجان چلا اور سابق ازین گذارش کیا گیا ہے کہ
بیرون شہر دو کوس کے فاصلے پر اٹھارہ لاکھ سوار و پیادہ کی چھاؤنی پڑی ہے اور دونون سپہ سالار یعنی گیاہور خون آشام دست راست
اور جمیل دراز ترکیب دست چپ بعد برخاست دربار شبکو چھاؤنی مین آکر رہتے ہین خلاصہ یہ کہ شاہزادۂ والا قدر بطرفۃ العین برابر چھاؤنی
کے آکر پہونچا اور ایک ٹیکرے پر جاکر چار طرف بغور ملاحظہ فرمایا کہ سوا سے کہین کہین ایک ایک جوان پہرے والون کے اور کوئی بیدار اور
ہوشیار نہین ایک عجیب طرح کا سناٹا ہے اور سب سوار و پیادے خواب غفلت مین پڑے دنیا و عقبی سے محض بیخبر ہین اور جو کسی خیمہ ڈیرے یا پال
راوٹی میں ہوتے مین جو دو سو سوار یا کہین پیادے بخیبت تلنگے جاگتے نظر آتے ہین تو وہ کوئی رسالدار ناچ دیکھ رہا ہے اُسکے ساتھ دس بیس بیٹھے ہین یا
لیکن کسی جگہ کپتان کمیدان کے ڈیرے مین قوال نقل کر رہے ہین اُس تماشے مین مشغول ہین کہین بیس پچاس تلنگے جاگتے نظر آتے ہین کہین گنوار جمع
بیٹھے ہین ایک شخص کے گلے مین ڈھولک اور پھولون کے ہار پڑے مین آلہا گا رہے ہین وہ سب سنتے ہین کہین کسیکی پال مین دو ایک پٹھان کہین
جو نے والیان گا رہی ہین کہین کوئی بانڈی کی چارپائی پر کسی درخت کے نیچے پڑا مثنوی پڑھ رہا ہے دو چار یار آشنا اُسکے واہ واہ کر رہے ہین جو کچھ بیہودہ

جہاں تہاں بیٹھے اونگھتے ہیں کچھ بیٹھے بیٹھے سو گئے ہیں کچھ نیند میں بھرے ہوئے کبھی کبھی بے ساختہ پکار اٹھتے ہیں ہوشیار باش بیدار باش تھکے
ہوئے بس یونہی ادھر ادھر پہرے پر کھڑے ہیں وہ فقرہ بے سنگین خالی کر سے لگائے ہوئے بھر کر بندوق پاس ہے نہ کوئی گرچ پاس بچی ہے فقط بید کی یا بانس کی
لکڑی کسی کسی کے ہاتھ میں ہے ہاں وریاں البتہ بے چہل قدمی کرتے ہوئے پکارتے ہیں حکم پیغمبر مرسل کا حکم پیغمبر مرسل کا کہیں کچھ سوار اپنی اپنی
چھاؤنیوں اور لعینوں خیمے ڈیروں میں کسبیوں کے ساتھ شراب پی پی کر کہیں تو الگ کہیں ہی نشہ میں سرشار انسے اختلاط میں بسر کر رہے ہیں مگر ایک
سردار کو لال غول وزناسہ ہزار سوار کی جمعیت سے طلایہ گشت کا دیتا پھرتا ہے باقی سب لشکر غافل ہے کسیکو اپنے تن بدن کی خبر نہیں سوتا نظر آتا ہے
خیموں ڈیروں کے اندر کہیں شمع کہیں چراغ کی روشنی اور بعض بعض خیموں کے آگے ایک ایک دو دو مشعل جلتے ہیں شاہزادہ رستم صولت
بدیع الزمان والا مرتبت نے یہ تماشا غفلت کا وہاں دیکھ کر اپنے دل میں خیال کیا کہ اگر اس لشکر پر شبخون ماریے اور نعرہ کر کے ایک ہنگامہ قیامت
برپا کر دیجیے اور صاف آپ نکل کر اپنے باغ میں جا کر سو رہیے تو بڑی کیفیت ہو لیکن فریب اور عیاری یہ موقع اور ایسی گھات اور بات بن نہیں
پڑ سکتی کس لیے کہ شبخون بدون جمعیت اور اعانت یار و مددگار اور بہادران جان نثار کے اس افواج بیشمار فوج کفار میں خلاف قیاس اگر یہ
منصوبہ جو ہم نے پیش خود تجویز کیا ہے بتائید ایزدی و فضل ربانی بن پڑے تو سبحان اللہ یہ معرکہ و نام ہمارا بھی تا روز جزا جریدۂ روزگار میں یادگار
رہ جائے اور ارباب فنون سپہگری جو ہماری جرأت اور قوت اور دلیری اور جوانمردی کا خیال کرینگے تو ابدالآباد تک تحسین و آفرین کیا کرینگے
اور کہیں گے شعر آفرین باد بر آنچنان پدرے ۰ کہ از و ماند چنین پسرے ۰ ہزاروں لاکھ سوار و پیادے میں ایک متنفس یکہ و تنہا جان و احد شبخون
مارے اور زندہ و سالم صاف بچکر نکل جائے اور خدانخواستہ اگر تدبیر ہماری خلاف تقدیر ہوئی تو بھی کوئی مقام خطر نہیں غرض یہ دل میں
سوچکر اس ٹیکرے پر سے نیچے اتر کر جانب لشکر آہستہ آہستہ اپنے مرکب کو سبکخیز کر اندر چھاؤنی کے داخل ہوا اور جو کسی نے دیکھا بھی تو اسنے یہ
سمجھا کہ ہزاروں لاکھ سواروں میں کے لشکر میں کوئی غنیم کی فوج کا غیر آدمی تو کاہیکو آئیگا ہمارے ہی ساتھ والوں سواروں میں کوئی کہیں سیر و
تماشا کو گیا ہوگا اب وہاں سے پھرا ہوا آتا ہے اور اپنے ڈیرے کو جاتا ہے کچھ تعرض نہ کیا اور اتنا بھی نہ پوچھا کہ اے شخص تو یگانہ ہے یا بیگانہ ہے کہاں سے
اس وقت آتا ہے کہاں جاتا ہے القصہ یہاں شاہزادہ رستم دل سہراب تواں نے تھوڑی دور آگے جا کے دیکھا کہ ایک میں گھوڑوں کی کہ قریب بارہ ہزار اس سے
کم نہ ہونگی نظر آتی ہیں اگاڑیاں پچھاڑیاں گھوڑوں کی بندھی ہوئی ہیں اور اپنے اپنے تھان پر کھڑے ہیں اور انکی اگاڑیوں میں سائیسوں کے
بستر لگے ہوئے ہیں سائیس بھی غافل پڑے سوتے ہیں گھاس کے چاروں طرف ڈھیر اور توبڑے دانوں کے کھونٹیوں پر لٹکتے ہیں متصل متصل قریب قریب
انہیں کے خیمے ڈیرے چوبداروں افسروں کے استادہ ہیں اور چونکہ آدھی رات کا عمل ہے ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا چل رہی ہے اور نیند بھی تو غلبہ کیے
ہے تو اس سرے سے اس سرے تک کوئی متنفس سوار و پیادہ بیدار و ہوشیار نہیں معلوم ہوتا سب کے سب خواب غفلت پر پڑے خراٹے لے
رہے ہیں شاہزادہ بلند اقبال نے پہلے تو بمقتضائے فراست اور عقل اندیشی تیغ آبدار نیام سے کھینچکر سو پچاس گھوڑوں کی اگاڑیاں پچھاڑیاں
کاٹ ڈالیں اور تیس چالیس خیموں ڈیروں کی طنابوں کو پے چوبوں جو گڑی ہیں یا لوں تمیگروں راوٹیوں وغیرہ میں جھٹ پٹ قلم کر کے اپنے
مرکب کو چمکا کر دور جا کھڑا ہوا اور وہاں بااطمینان تمام بشوکت لا کلام اللہ اکبر جگر سے کھینچکر نعرہ کیا اشعار بہ ہمہ خوبی یہ شہ انجمن +
شہنشہ توان گرد لشکر شکن ۰ منم آن دشمن دہر رستم شکوہ ۰ فلک مرتبت شاہ انجم گروہ ۰ بدیع الزماں کہ در روز کین ۰
تو انم زدن آسمان بر زمین ۰ زتیغم بپے ملک اسلام شد ۰ کہ سر فتنہ باغستہ نام شد ۰ اے لشکر کفار نابکار اور اے افواج لعینان
خفتہ بخت تیرہ روزگار خبردار اور ہوشیار ہو جاؤ کہ سلطان ظفر انتقام امیر حمزہ عالیمقام نے تمام فوج اسلام طلسم بر سبب بعد استیصال و استخراج گلگ و سلیکل کا
اسیر ان پر درگاہ لقا شہر کو اپنے بیٹے اور کفار کشی اور اسلام آباد کرنیکو اس ملک سنجان کی عبور دریا سے ذخار کر کے تھوڑے سے فاصلہ پر یہاں سے نزول
اور ورود اقبال فرمایا ہے شبخون مارا ہے برائے اطلاع از خشم ملاقی اس مشرک غدار کینہ خواب علیہ اللعن والعذاب کے لیے نعرہ کر کے شاہزادہ عالیجناب تو ایک طرف کھڑا
اور وہاں کا حال سنیے کہ ساتھ نعرہ کی آواز کے سو پچاس ان گھوڑوں نے کہ جنکی اگاڑیاں پچھاڑیاں کٹ گئی تھیں جست و خیز کرنا شروع کی اور کچھ
گھوڑے نکلکر سرپٹ بھاگے دو چار کہیں کھڑے ہنہنا رہے ہیں کچھ الٹ پلٹ ہو رہے ہیں جہاں تہاں دس بیس ہنہنا کر اور گھوڑوں پر

جا پڑے باہم خوب لڑ رہے ہیں سپاہیون کی جو آنکھ کھلگئی تو سوتے سے لیکر اپنے اپنے گھوڑون کے پیر بندھوا اٹھکر دوڑے ادھر خیمہ ڈیرون کی جو ایک ظلم
سب ملتا ہیں شاہزادہ والا حشم نے کاٹ دین تھین وہ سب کچھ ہوا کے جھونکون میں کچھ گھوڑون کی ٹاپون سے چار طرف ادھر ادھر کرنے لگے
سیکڑون سوار پیادے ٹوکر کھا کر کے چوبون کی ضرب سے منھ بھٹ بھٹ کے نکل پڑے ہاتھ پانون ٹوٹ گئے کتنے دبے پڑے تھے کچھ لوگ گھبرا گھبرا کر سوتے
سوتے جو اٹھکر باہر نکل آئے تو دیکھا کہ چار طرف گھوڑون کا شور و غل ہے اور سائیسون کا رولا اور ہنگامہ کہ چار طرف سے بانس اور سونٹے لیے
دوڑتے اور گھوڑون کو مارتے پھرتے ہیں ان سب نامردون نے ایکمرتبہ چار طرف پکارنا شروع کیا کہ یارو کیا غافل پڑے سوتے ہو کسی غنیم کی فوج کا
شبخون آیا اور چار جانب سے سوار پیادے اپنی اپنی چھاونیون لیتون خیمون ڈیرون میں سے سوتے سوتے جو چونک چونک کر اٹھے اور ہنگامۂ
قیامت شور یوم النشور گھوڑون کے لڑنے اور سائیسون کے مار مار کرنیکا اور سیکڑون خیمون کے گرنیسے ہزارون آدمیون کی ضایع اور ہلاک ہو جانیکا
غل اور ایکطرف سے کبھی نعرہ کوہ شگاف اس فرزند زلزلہ قاف ثانی سلیمان شاہزادہ بدیع الزمان کے جو سنتے تو اپنے دلمین یہ خوب یقین کرکے کہ
قضا کا سامنا ہے اور غضب ہو گیا بیشک و شبہ جو ہم سنا کرتے تھے کہ فرقہ خدا پرست بڑے زبردست ہین خداوند ہیچ ہزار ملک سے منحرف ہوکر اور دیدۂ
خدائے آسمانی کی پرستش کرتے ہین اور ملک بر ملک ہین اسرافیل قدرت پر حمایت کیے ہوئے پڑے ہین وہ ہی سب خدا پرست کا لشکر شاید اس ملک پر
یورش کرنے آیا ہے اور انھین لوگون نے شبخون مارا ہے غرض نہایت سراسیمہ اور مضطرب الحال جو جس حالت مین تھا اسیطرح گھبرائے ہوئے وہین سے
تلوارین کھینچے ہوئے سپرین سنبھالے دو دو فقط سپرین لیے تلوارون کی خبر نہین جا لیٹے کہ اس خالی نیام تلوارون کے لیے سو دو سو قرابین شیر بچے
تپنچے دو نالیان یک نالیان لیے مگر اس بدحواسی سے کہ بعضون نے دو نالیون مین ایک نالیون مین کوئی بارود و تو نہین بھری فقط بچھی تمام رنجک
پیالون مین دے دیکر دونون ہاتھون پر چڑھائی اکثر نے فقط بارود ہی بھر دی ہے گولی چھرے ڈالنا بھول گئے ہین وسطیس قرابین شیر بچے
بھرے ہوئے لیکن پتھر نہین چڑھائے ہاتھون مین لیے اندر ہی سے چھاتی پر رکھے ہوئے کچھ برچھیون کی جاپر خالی ڈنڈین بانس ہی لیے کوئی
تیرون کو کاندھے پر رکھے کوئی تلوار کو ترکش مین ڈالے کہ یا لیفا مار لیفا کرتے آنکھین ملتے خیمے ڈیرے مین سے نکلے کوئی پاجامے کی جاپر آستینین انگرکھے کی پانون
مین ڈالکر کھینچکر کہتا ہے کہ کیا نالایق درزی چور تھا میرے پاجامے کے پائچے کیسے تنگ کر دیے ہین کہ پانون ہی نہین چڑھتے کوئی انگرکھا سمجھکر پاجامے
کے پائچے ہاتھون مین پہنے کہ رہا ہے کہ لاحول ولا قوۃ کیا نالایق بیوقوف درزی تھا جسنے یہ بڑی بڑی آستینین میرے انگرکھے کی سیکر خراب کر دیا ہے
اور بند تک نالایق نے نہین لگائے اب مین خاک پہنکر نکلون وہ چار سراسیمہ اور مضطر آنکھین ملتے جو اٹھے تو جھٹ پٹ کپڑے پہنکر پھر تلوار اٹھالی
اور باہر نکلکر سلیس نوٹے نہین جلدی مین اپنے ہاتھون سے گھوڑون پر زین رکھکر تنگ کھینچنا تو بھول گئے ہین فاش زین پر جھکر ذرا جو اینڑ کرتے
ہین اور گھوڑا سرپٹ ایکطرف کو چلا یہ چارون شانے چت زمین پر زین چار جامہ انکی چھاتی پر یہ سب زین کے تلے دبے ہاتھ پانون مار رہے ہین وسطیس
گھوڑون پر اپنے زین بخوبی کسکر اگاڑیان تو جلدی مین کھولدین مگر بدحواسی مین پچھاڑی کھولنے کی ہوش نہ رہی اور جھٹ پٹ سوار ہو کر ہر چند گھوڑے کو
ایڑیان مارتے ہین گھوڑون کے پچھلے پانون تو بندھے ہین وہ کیونکر جیسے چلتا نہین یہ سب جھنجھلا کر آپسمین کہتے ہین کہ یارو دیکھا کیا غضب کا مقام ہے کیسا ایا چالاک
کا گھوڑا ایسے وقت پر اڑجاتا ہے تو یہ جی چاہتا ہے کہ مارتے مارتے اسکا ایسے گھوڑے کو ٹکڑے ٹکڑے کر کے ڈالدیجے کیسے کیسا صاحبو کوڑا لگا دیا یہ وقت طرح دینیکا نہین گھوڑ
بگڑ جاویگا یہ کہکر تراق تراق کوڑے سبھون نے گھوڑون کے مارے حسب اتفاق پھنکنگ کو ڈسکی اکثر گھوڑون کے کنوطون پر پڑی اور گھوڑون نے جو تڑپ کر زور کیا
اور ایک کر دوڑے تو وہ سبھین پچھاڑیون کی اور اوڑ کر جوان سخرون کی پشت یا کسی کے پیچھے سے سر مین لگتین ہاے کرکے بیٹھتے ہو سکا یارو لو مارا تو کام تمام
ہو گیا غنیم کے لشکر کی طرف سے گولیان برس رہی ہین ہماری زندگی کی امید نہین یہ کہکر غش کھا کر چکرا کر جو گرے تو اکثر کے دانت بیٹھ گئے آنکھین بند بیہوش
مانند مردے کے پڑے تھے بعضے بیوقوف بلبلانے لگے اور ہلا کر کے دم نکالا دم گلا کوئی ذرا ساجلو بھر پانی لاؤ بلاؤ وہ کہتے تھے وہ چار کے چھاونیون میں گھوڑے دوڑتے
ہوئے تھے وہ از غیبی مارے جہنم واصل ہو گئے اور بچ رہے سسکتے تھے وہ چار شہر سے آکا لوگ اتنے ہاتھون مین ڈیرون مین کسمین پہ لیٹے مزے مین پڑے غافل پڑے
سوتے تھے ایکبار یہ شور و غل سنکے جو اٹھے تو کپڑے تک نہین پہنے لنگوٹ باندھے وہین سے سائیسون کو پکار پکار کر یہ کہتے ہوئے کہ ابے او چالکو حرامزادو مارے سے
گھوڑے جلد کسو اور آپ کوڑے ڈھونڈتے تھے ڈھونڈتے اپنے پلنگ پر ادھر ادھر دیکھ رہے تھے قضا سے کار ان کمبختون کی چھڑیان بڑی بڑی جو گٹھی ہوئی بانسون تھے

ہزاروں صف آرائیاں اور لڑائیاں سنیں اور بچشم دیکھیں مگر یہ تماشا کبھی خواب میں بھی نہیں دیکھا کہ ہماری فوج کے ہزاروں سوار و پیادے قتل ہو گئے اور غنیم کی فوج میں ایک چاکر کی بھی لاش نہ کہیں پڑی کسی نے دیکھی گیا ہور خون آشام نے عرض کیا کہ ای پیغمبر برسل ہم سب عاجز و مجبور ہیں اور کچھ جرم اور قصور ہماری فوج و سپاہ کا نہیں ہے اگر آپ ہماری عرض معروض بھی نہ پذیرا فرمائیں تو ہم سب کیا کریں جو کچھ کہ ہم از راہ دولت خواہی و خیر سگالی اور نمکحلالی کے جوابات التماس کرینگے حضور فرمائینگے اور سمجھینگے کہ یہ رشک و حسد سے کہتے ہیں گنجاب نے کہا کہ میں نے اُس روز بھی کہا تھا اور اب پھر کہتا ہوں اور تجھسے پوچھتا ہوں کہ وہ دن دولتخواہی اور نمکحلالی کا کب ہوگا اور وہ کون سی ساعت سعید ہوگی جب تم وہ بات کہو گے قبل از مرگ واویلا کونسی بات تمنے مجھسے کہی جسکو میں نے بدون سمجھے بوجھے گمان رشک و حسد کا پر کر کے نہ مانا گیا ہور خون آشام اپنے ذرکل پر سے اُٹھکر تخت کے پیچھے گیا اور سرگوشی میں عرض کیا کہ یا پیغمبر برسل میری عقل اور ذہن میں تو یہ بات آتی ہے کہ یہ ساری فتنہ انگیزی اور مفسدہ پردازی اس حلیم زادے کی ہے جسکو آپ نے فرزند نامور فرما کے شاہزادہ بلند اقبال خطاب عطا کیا ہے گنجاب نے یہ کلام گیا ہور خون آشام کا سنکے جواب دیا کہ ای گیا ہور مصرع این از کیسہ گوکہ ترا آشناسد ہ میں تجھے خوب جانتا ہوں کہ شاہزادہ بلند اقبال کا تو دشمن جانی ہے یہ بات رشک و حسد کی نہیں تو اور کیا ہے میں تو ہی مجھے معقول کر اور ذرا اپنے گریبان میں منہ ڈالکر سچ جواب دے اور یہ کہہ کہ وہ بیچارہ یکہ و تنہا سوا چار خدمتگاروں کے اور اُسکے پاس کون سی فوج اور سپاہ ہے خواہ نخواہ اسپر افترا اور اتہام بغض اللہ جو تو کرتا ہے مجھے کیونکر یقین آئے گیا ہور نے عرض کیا کہ فدوی نے تو پہلے ہی عرض و التماس کیا تھا کہ جو بات حق اور خیر سگالی کی عرض کرونگا سرکار کو اُسکا کبھی یقین اور اعتبار نہ ہوگا آپ مالک و مختار ہیں غلام کو اس سے کچھ سروکار نہیں ایک دن آخر یہ راز چھپا نہیں رہیگا کھل جائیگا گنجاب نے کہا بس زیادہ ہرزہ سرائی نہ بک اور سب سرداروں کی جانب مخاطب ہو کر حکم دیا کہ میرا تمام لشکر تہ و بالا ہو گیا اور ہزاروں سوار و پیادے میری فوج کے قتل ہو گئے اور تم سب صاحب اپنے اپنے گھروں میں پانوں پھیلائے پڑے سویا کیے مضر آج سے تم جتنے سردار اور افسران فوج ہو سب کے سب جا کے چھاؤنی میں سکونت اختیار کرو اور جو کوئی کہ تعمیل میرے حکم کی نہ کریگا اور چھاؤنی میں نہ رہیگا اُسی وقت برطرف کر کے بعذاب الیم مبتلا کرونگا القصہ بہت درہم اور برہم دربار برخاست کر کے داخل محل ہوا اور اُن دونوں سپہ سالاروں یعنی گیا ہور خون آشام اور جہلیل دراز ترکیب کو اپنے پاس بلا کے کہا کہ ہرگز بتاکید تمام سمجھایا کہ غافل رہنا نہیں چاہیے اور اسکا سراغ لگانا چاہیے بعد ازاں سنجانی عیار کو طلب کر کے فرمایا کہ ایک ہفتہ عشرہ کا عرصہ گذرا کہ میں نے تجھکو کس تاکید بلیغ سے حکم دیا تھا اور تو نے آج تک کہیں کچھ سراغ اور پتا پسر حمزہ کے لشکر کا بہم پہونچایا اور نہ کچھ اسکی سعی اور تلاش کر کے مجھسے عرض کیا اب تجھے تین دن کی مہلت دیکر بتقید بلیغ اور بسہولت و آشتی سمجھا کے حکم دیتا ہوں کہ جہاں لشکر پسر حمزہ کا پڑا ہو جلد پتا لگا کر مجھے اطلاع کرنا ورنہ میں تجھسے بہت بُری طرح پیش آؤنگا یہ کہکر محل میں داخل ہوا یہاں تمام سرداران و افسران فوج میں ایک تہلکہ پڑ گیا تھا اور سب باہم کہتے ہیں کہ فی الحقیقت گنجاب کا بھی فرمانا بجا ہے اس طرح کی رزم و پیکار تو کبھی سلف میں بھی نہیں سنی ہو نہ کسی نے رستم اور سہراب اور گیو اور افراسیاب کی بھی کوئی داستان اس طرح کے شبخون مارنے کی نہیں لکھی کہ ایک طرف تو لکھو کھا مارے جائیں اور طرف ثانی کی فوج میں نکسیر تک کسی کی نہ پھوٹے آیا یہ خدا پرست جادوگر ہیں یا کچھ اعجاز او رکرامات ان میں ہے کہ یہ اگر اٹھارہ لاکھ سوار و پیادے کی فوج میں ہزاروں کو مار کر چلے جاتے ہیں اور نہ کوئی انمیں سے مارا جائے نہ زخمی ہو نہ کوئی گرفتار ہو اور نہ کسی کی لاش کہیں پڑی نظر آئے نہ کوئی اُنکی فوج کو آتے جاتے کہیں سے دیکھے یہ بات تو مطلق کچھ ذہن میں اور فہم میں نہیں آتی آسمان سے اُتر کر یہ لشکر آتا ہے یا زمین سے پیدا ہوتے ہیں یا یہ کہ ہمارے لشکر پر ہماری فوج و سپاہ سوار و پیادوں پر گنجاب کے ملازموں نمکخواروں جان نثاروں پر قہر خداوند لقا کا نازل ہوا ہے غرض سب کے سب ششدر و حیران اپنے اپنے مکانوں کو چلے گیا ہور خون آشام اور جہلیل دراز ترکیب دونوں سپہ سالاروں نے افسران فوج رسالدار کمیدان کپتان ایجیٹنون کو اپنے پاس بلا کے بتقید کہدیا کہ یارو حق نمک یہ نہیں چاہتا کہ عدول حکمی اپنے مالک کی کوئی کرے تم سب

ابھی سے جا کے اپنی اپنی چھاؤنی میں قیام پذیر ہو اور خوب ہوشیار اور خبردار رہو اور جب تناسب ہو سکے سراغ لگاؤ اور دریافت کرو دیکھو یہ فوج کدھر سے آتی ہے کسقدر جمعیت ہوتی ہے سپہدار سالار سالار کپتان کپتان سپہدان جمعیت وغیرہ تمام افسروں نے کہا کہ انہوا آپکے ہم ابھی چھاؤنی میں رہنے کا حکم ہوا ہے پس اب جو کچھ ہماری غفلت اور تساہلی اور کاہلی یا سرفروشی اور جان نثاری و ہوشیاری ہوگی بچشم اپنے ملاحظہ کر لیجیے گا ہماری نمک حلالی و نمک حرامی کا حال آپ دونوں صاحبوں پر منکشف ہو جائیگا یہ کہتے ہوئے سب سپاہ اپنے مکانوں کیطرف گئے شاہزادہ بدیع الزمان بھی دربار سے اٹھکر مع ترک جوشن پوش اپنے باغ میں داخل ہوا اسروز بھی ترک جوشن پوش نے بہت سا اصرار کیا کہ حضور فدوی کو بھی ہمراہ رکاب ظفر انتساب لیکر تشریف لیجایا کریں آپ کا اکیلے تنہا جانا غلام کو کسی صورت سے گوارا نہیں ہوتا شاہزادہ عالم نے فرمایا کہ اے ترک شجاعت اور محبت میں تیرے کسی سے فرق نہیں لیکن تو ہی انصاف سے مجھے جواب دے کہ بسبب اعانت اور تائید غیب میرے واسطے ہے ورنہ مجھسے ایک مرد ضعیف کی کیا مجال اور کیا قدرت طاقت تھی جو تن تنہا اس لشکر کفار اور افواج بیشمار پر حوصلہ اور سبادرت شبخون مارنے کا کرتا اور تکلف یہ کہ آجتک جسم کے رونگٹے کو صدمت اور نوشہ تکلیف نہیں پہنچی صحیح و سالم فلک آیا اور لکھو کھا لشکر کا انبار لگا آیا ہمیشہ پرستم و بیکار کر کے جہنم واصل ہوئے میرا پرسان حال کوئی نہیں ہوا ہے جو تونے سنا ہو مصرع دشمن اگر قوی است نگہبان قویتر است ہر اے ترک تو اپنے دل میں کچھ اسباب کا تردد اور اندیشہ نکر فرض کر کہ میں تجھے اپنے ساتھ لیجاؤں اور تو بھی سرفروشی اور جان نثاری میری رفاقت اور اعانت کو میرے ہمراہ ہو تو بجز تکلیف دینے کے کیا فائدہ ہوگا پس نظر بافضال لایزال قادر ذوالجلال کے رکھنا چاہیے اور اندیشہ اس وہم کا کبھی دل میں نہ لا اے ترک جوشن پوش نے پھر عرض کیا کہ حضور جو ارشاد فرماتے ہیں سب برحق و بجا ہے ایک فدوی نے شرکت اور رفاقت نہ کی تو کیا اصل و حقیقت ہے اگر دس بیس ہزار دلیران عرصۂ کارزار اور شجاعان تہور شعار بھی آپکے ہمراہ ہوتے تب بھی تو اس اٹھارہ لاکھ سوار و پیادے کی فوج کا کچھ کر سکتے فدوی بھی خوب جانتا ہے کہ یہ سبب محض آپکے اقبال اور افضال داور کا سبب ہے پیرو مرشد فدوی کی حسرت اور آرزو فقط یہی ہے کہ اقدام پاک سے لحظہ بھر جدا نہ ہو اور سر اقدس پر نثار ہو جائے اگر مرضی مبارک نہیں ہے تو مجبوری ہے کس لیے کہ الامر فوق الادب مختصر ترک جوشن پوش یہ باتیں کر کے رخصت ہوا اور شاہزادہ عالیشان بعد الفراغ امور ضروری کوئی ڈیڑھ پہر رات گئے ملکہ گوہر تاب کی ملاقات کو گیا النصف شب وہاں بعیش و طرب بسر کر کے چار گھڑی رات رہے پھر اپنے باغ میں آیا دوسرے دن بدستور معمول آدھی رات کو یکجان واحد باغ سے برآمد ہو کر بہنیۂ شبخون سمت لشکر گیتیاب روانہ ہوا اور اس چھاؤنی سے کوئی کوس بھر ایک ٹیکرے پر جا کے چاروں طرف بغور دیکھا کہ آج اور روزوں کی طرح سے فوج اور سپاہ میں غفلت نہیں بڑی ہوشیاری اور چہل پہل ہے اور ہزار ہزار بارہ بارہ سو سوار مسلح اور مکمل کوس کوس بھر کے فاصلہ پر جہاں تہاں گھوڑوں کو برابر ملائے ہوئے پرا جمائے خاموش کھڑے ہیں اور کہیں سو سو دو دو سو پیادے پالوں میں زمین کی نشیب میں خندقوں میں درختوں کی آڑ میں کھیتوں میں جھاڑی جھنڈیوں میں بندوقیں پڑے توڑے سلگائے چھپ بیٹھے ہیں چھاونیوں میں چوکی پہرے والے اپنا لگائے نہیب دیتے پھرتے ہیں ہشیار باش بیدار باش پکار رہے ہیں شاہزادہ عالم ایک درخت کی آڑ میں اپنے مرکب کو روکے کھڑا دور سے یہ تماشا دیکھ رہا تھا حسب اتفاق ایک طرف سے ایک غول سواروں کا گھوڑے سرپٹ ڈالے تیرے کاندھوں پر یا شمشیر برہنہ اسی درخت کے برابر ہو کر چھاؤنی کیطرف جاتا تھا شاہزادۂ با اقبال نے یہ خیال کیا کہ بسبب تیرگی شب کے کسیکو مطلق تمیز اپنے بیگانے کی نہیں اپنے گھوڑے کو انہی کے پیچھے گرم تاز کیا پھر وہ سوار پیادے کوئی کسی طرف کوئی کسی طرف نکل جاتے تھے شاہزادہ نامور بھی انسے الگ ہو کر ایک مقام بلند تجویز کر کے ٹھہر گیا اور جب خوب دیکھ لیا کہ اب آدھ آدھ کوس سوار و پیادہ نہیں نظر آتا اور چھاؤنی بہت قریب کوئی دو تین تیر پرتاب پر ہے اپنے دل میں یہ سوچ کر کہا بدیع الزمان

مخمس

ہر کہ او ہر دست گی اندیشۂ از خوف و خطر
گر ہمہ آفاق یلغوہ کنند زیر و زبر
گر رسد از جور گردون شیشۂ عزمم بسنگ
تا شود تن صد شگاف از تیغ و تیر و تفنگ

باشد از مردان بروز جنگ تیاری شیر
مرد میدان شجاعت آنبا شد بہر سر
تا شود بر مرغ روح من پر واز تنگ
بر نگردم از دشمن مردی در میدان جنگ

ہر کہ از سر بگذرد او مرد این میدان شود
سیکنم جنگ او چہ گردد رستم دستان شود

ایک مرتبہ غلغلۂ اللہ اکبر جگر سے کھینچکر نعرہ کیا۔ نعرہ
من آن صفدر عرصۂ کارزار
یل نامور اشجع روزگار

مه اوج دین ابن صاحبقران ٭ بهنگام کین پنجه تاب یلان
تهمتن توان گرد لشکر شکن ٭ بدیع الزمان شه تیغ زن
که گر گشتم نعره روز مصاف ٭ فتد لرزه در جسم دیوان قاف
دگر تیغ طهمورث دیوبند ٭ بمیدان جنگاه سازم بلند
شود رعشه در ترک چرخ برین ٭ بلرزد دل و جان گاو زمین
بهجرائے کین شیر صیدم بست ٭ چو هورست در پنجه ام پیل مست
پئے قتل افواج کفار دون ٭ رسیدم به شبخون چارم کنون
بهم بر زنم لشکر بحساب ٭ نیابم رخ از گیو افراسیاب

سامنے ہی دبدبہ سے نعرہ شاہزادہ خاور سپاہ ملک قاسم گوش زد ہوا ٭ ملک قاسم شاہ خاور سپاہ ٭ زنم تیغ بر ابر و نیزہ بماہ ٭ ز آب دم تیغ شستم زمین ٭ همه باختر شد بزیر نگین ٭ اگر تیغ بر کوه خارا زنم ٭ ز تن شاخ گاو زمین بر کنم ٭ ای کفار بجیا اور ای نابکاران پر دغا ہر کہ داند داند و ہر کہ نداند حالا مرا بداند و شناسد کہ منم نور حدیقہ و سلالت و شہامت شاہزادہ خاور سپاہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری آفتاب مشرق دین پروری ٭ شہسوار لعل پوش خاوری ٭ صدائے نعرہ ہائے کوہ شگاف فرزندان زلزلہ قاف کا سنتے ہی لکھوکھا سواران نیزہ باز اور کمانداران قدر انداز چار طرف سے ہاں ہاں لینا لینا جانے نہ پائے جانے نہ دینا مارلو مارلو کہتے اپنے اپنے ہتھیار اور سپر تلوار لیے خیموں ڈیروں سے نکلے اور بہ نیت گرفتاری اپنے مرکبوں پر بیٹھکر چلے اور وہ جو دو دو کوس کوس کوس بھر کے فاصلوں پر جہاں تہاں سوار و پیادے کمینگاہ میں سر راہ بیٹھے تھے وہ یہ شور و غل سنکر برچھے برچھے کیے اور بھالے اٹھائے تلواریں کھینچے گھوڑے دوڑائے ہر چند کہ بظاہر تو اپنے اپنے غول میں از راہ شیخی اور بانکپن کے باہم ہنستے ظرافت کرتے کہتے تھے کہ آج تو ہماری نظروں میں یہ معرکہ جنگ نہیں ایک جلسہ ناچ رنگ کا معلوم ہوتا ہے اب دیکھو تو کہ کوئی دم میں ہم لوگ سپہر حمزہ کو سہرے خون کے اور بدھیاں زخموں کی پہناکر شبخون کا دولہا بناتے ہیں اور اسی میدان رزمگاہ میں ہنگامہ برات کا سا بپا کرکے اسے آئینہ شمشیر میں چہرہ عروس مرگ دکھلاتے ہیں مگر دلوں میں یاس و ہراس طائران ہوش و حواس سب کے اڑے ہوئے چند رسالدار دس بیس چالیس ہزار سوار ہمراہ اسپان مہلیل دراز ترکیب اور گیاہور خون آشام کہ بڑے بڑے تلوریے اور دھروان جنگ دیدہ اور سرد و گرم زمانہ چشیدہ تازہ وارد حسب الحکم گنجاب کے شریک اور ممد و معاون ان نوکروں کے ہوئے ہیں اور وہ سب یہ سوچے ہوئے کہ آج انتظام اور اہتمام ہماری فوج کا اول شام سے بخوبی تمام ہو چکا ہی کسی مقام اندیشہ کا نہیں نہایت شادکام اور باطمینان مالا کلام آگے بڑھتے چلے آتے تھے آتے آتے ایک مرتبہ چھاؤنی والوں سے عنقریب ہو کر اور کس طرح سے گھس گھسکر لپٹ لپٹ کر شمشیر زنی کرنے لگے کہ فی الحقیقت اب جو رنگ میدان جنگ کا دیکھا تو جشن شادی کا سا اسماں نظر آتا تھا شعر

ہوئی شکل گلگیر تیغ دودم ٭ ہزاروں تھے واں شمع سا سر قلم
تھی اک رزم سے بزم شادی ہوئی ٭ بچھا فرش لاشوں کا تھا چار سو
کہیں نقلیں کرتے سر و تال سے ٭ غضب اور کٹکیت نقال سے
بڑے دل جلے کتنے پروانہ وار ٭ دھواں شمع کا تھا گر خون کی دھار
ہوئے بوق بندوق سے جالقا کا ٭ نوائے نئے تیر تھی دل کے پار
صدا دائرہ فوج سے تھی بلند ٭ تھے تیر کمانچہ اسیر کمند
گلے میں حمائل گل زخم کی ٭ بڑی گھاؤ کی بدھی جسموں پہ تھی
شہانا کوئی پہنے جوڑا کھڑا ٭ کسی تن پہ سہرا تھا خون کا پڑا
دکھائے تھی آئینہ تیغ میں ٭ قضا کی عروسی کا جلوہ کہیں
لہو سے حنائی ہر اک نوں ہاتھ ٭ تھی شاطر تقدیر واں سبکے ساتھ
وہ شبخون نہ تھا تھی وہ شادی کی آن ٭ بنی جوہر تیغ سے تھی نبات
ہر اک سمت قامتی و نفتی تھے ول ٭ شہادت طلب تھا ہر جان خجل
شکست و ظفر دولہا اور دولہن ٭ جوانوں کی نظروں سے ہر سو چھپیں
شہادت کے شربت کا دور عیاں ٭ تھی شربت پلائی وہاں نقد جاں
حمیت ہوس کبر و غیظ و حیا ٭ ہوئے مہماں سب تھے جمع آ
تھے فتنہ شجاعت کے پردے پڑے ٭ کھڑے چھوٹے سب تھے چھوٹے بڑے
کہیں بولتے ترک نعرہ سرا ٭ کہیں خندہ زن تھا بدان قضا
طنبورے و طبلے سے تھے بولتے ٭ ہزاروں پڑے ہر طرف سر کٹے
تھی سینہ زنی نالیوں کی صدا ٭ دم تیغ لہراتا سارنگی کا
تبسم کناں تھے لب زخم تن ٭ حیا غمزہ دل سے جھنک فگن
ہر اک سمت جنگ اور دو کا ہجوم ٭ بڑی رقص بسمل کی تھی دھوم
سنتی کی آواز تھی ہچکیاں ٭ بجائی تھی ہر سو اجل تالیاں
فقط نام پر سیکڑوں جنگ جو ٭ ہوئے عاشق غیرت و آبرو
بھرے کھیلے تھے علم سب نشان ٭ ہر اک سمت چھنیے تھے خونی وہاں
بہت شکل مشتاق زخموں سے چور ٭ کھلی آنکھیں تھیں رہ گئے گور گور

شاہزادہ بدیع الزمان یہ رنگ میدان جنگ کا دیکھکر جو ایک دو سوار یا کوئی پیادہ شمشیر برہنہ یا برچھا اٹھائے سامنے آگیا اُسے بیک ضربت تیغ واصل جہنم کرکے اپنے باغ کی سمت روانہ ہوا اور اسی طرح سے جو کوئی بیچ مین سد راہ ہوا یا کسی نے تعرض کرکے مقابلہ کیا مارکر گرا دیا اور بخوبی تمام کوئی چار پانچ گھڑی رات باقی ہوگی کہ اپنے باغ مین رونق افزا ہوکر لباس شب روی کو اُتار ڈالا اور پوشاک تبدیل کرکے دو گھڑی پلنگ پر جاکر آرام فرمایا بعد ازان بعادت معہودہ وقت نماز وضو کرکے دو رکعت نماز صبح سے فارغ ہوا اور وظیفہ مین مشغول تھا اسمین بخوبی روز روشن ہوگیا اور سامنے سے ترک جوشن پوش نے آکر مجرا کیا اور حسب الایما باادب ایک مقام پر بیٹھ گیا جبکہ شاہزادہ عالم نے وظیفہ پڑھکے پوشاک طلب کی ترک جوشن پوش نے عرض کیا کہ معلوم ہوتا ہے آج شب کو پھر حضور بتہیہ صید افگنی سوار ہوگئے تھے اور افسوس صد افسوس غلام کو پھر گوشہ خاطر سے فراموش کرکے ہمراہ رکاب سعادت انتساب نہ لے گئے شاہزادہ عالی مقام نے متبسم ہوکر فرمایا اے ترک جوشن پوش شعر این سعادت بزور بازو نیست * جز بفضل و تفضل نیست * اسکو محض تائیدات ایزدی اور فتوحات غیبی سمجھنا چاہیے ورنہ میری کیا اصل و حقیقت ہے جو مین ایسی جرأت اور یہ حرکت کرسکون القصہ ایک عرصہ بعید تک یہی دستور اور معمول شاہزادہ بدیع الزمان عالیشان کا رہا کہ ایک شب تو ملکہ گوہر ملک کے پاس جاکے مصروف عیش و طرب رہتا تھا اور ایک شب معرکہ حرب و ضرب مین بسر کرتا نوبت بجائے رسید کہ ستائیس شبخون لشکر کفار پر مارے اور اسی تدبیر سے لاکھا فوج گنجاب کی بدرجہ اسفل السافلین پہنچائی اس امر مین ہمیشہ متعجب و متحیر رہا کہ نعرہ قاسم ہر روز گوشزد ہوتا تھا اور کہین پتا اور نشان شاہزادہ خاور سپاہ ملک قاسم کا نہ پایا کہ کدھر سے آکے قتل عام ہوتا ہے اور پھر معرکہ جدال و قتال سے نکلکر کہان چلا جاتا ہے آخرکار جبکہ لشکر گنجاب بہت قتل ہوا اور چھاونیان ویران ہونے لگین ایکروز کی نقل ہے کہ گنجاب نے سردارون کی جانب مخاطب ہوکر فرمایا کہ صاحبو دو مہینے کا عرصہ گذرا کہ یہ معرکہ شبخون اور ہنگامہ جدال و قتال برابر رہتا ہے اور لکھوکھا سوار و پیادے میرے لشکر کے مارے گئے اور ہر روز مین نے کس کس تاکید اور کیسے کیسے قدغن بلیغ سے بہ آشتی و نرمی تم سب سے سمجھایا اور حکم دیا کہ صاحبو لشکر کا انتظام کرو اور اہتمام سے کام لو جس طرح سے ہوسکے پتا و تلاش تمام لشکر حمزہ کی فوج و سپاہ جہان قیام پذیر ہو وہان کا سراغ بہم پہنچاؤ سو آج تک تم سے کسی سے کچھ تدبیر نہو سکی گیا ہور خون آشام اور مہلیل دراز ترکیب دونون سپہ سالارون نے نہایت رنجیدہ اور کشیدہ خاطر ہوکر عرض کی کہ اے پیغمبر مرسل شعر اگر شہ روز را گوید شب است این * بباید گفت اینک ماہ و پروین * جو کچھ آپ فرماتے ہین ہم نگوڑون کو بجز برحق و بجا کہنے کے کیا تاب ہے جو خلاف مرضی مبارک کچھ جواب دین یہ بات تو مشہور ہے شعر خلاف رائے سلطان رای جستن * بخون خویش باشد دست شستن * بھلا ہم جان نثار اسمقدمہ مین کیا عرض معروض کرین آپ ہی بچشم عدالت اور فراست ملاحظہ فرمائین کہ ہم خانہ زادون کا اسمین جرم اور قصور کیا ہے کہین بھی کسی نے یہ تماشا دیکھا ہے سلف سے کتابون مین کسی بادشاہ کی لڑائی کا یہ حال سنا ہے کہ ایکطرف تو لکھوکھا آدمی مارے جائین اور طرف ثانی کا کوئی متنفس کشتہ و زخمی نظر نہ آئے گنجاب نے کہا کہ یہ تقریر پر تزویر تمھاری قابل سماعت نہین دعوے کے واسطے کوئی دلیل بھی لازم ہے یون کسی کی طرف پر از راہ رشک و حسد افترا و بہتان کرنا چاہیے فقط تم سب صاحب اس حیلے بہانے سے اگر پہلو تہی کرتے ہو تو کیا مضائقہ مین انتظام اور تدبیر اپنے لشکر کی آپ کرونگا مہلیل دراز ترکیب نے کہا کہ حضور آپ کچھ اسقدر رنج نہ فرمائین بعد برخاست دربار ہم دونون خانہ زاد در دولت پر حاضر ہوکر بمقدمہ بندوبست اور انتظام جو کچھ کہ عرض کرینگے اگر پسند رائے اقدس ہے تو خیر ورنہ جیسا ارشاد ہوگا بجا لائینگے گنجاب نے کہا یہ بھی سہی کچھ قباحت نہین پھر کوئی دو گھڑی بعد دربار برخاست کرکے داخل محل ہوا اور گیا ہور خون آشام و مہلیل دراز ترکیب بھی بعد برخاست جو جو کہ سردار اور افسر معزز اور ممتاز نامور تھے ان سبکو مجتمع کرکے باہم مشورہ کرنے لگے آخر عصر مین گنجاب نے دونون سپہ سالارون کو اپنے پاس طلب کرکے پوچھا کہ مطلب اصلی تمھارا اس خلوت سے کیا تھا اور کیا تدبیر انتظام لشکر کی پیش نظر ہے تم دونون نے تجویز کی بیان کرو گیا ہور خون آشام نے عرض کی کہ غلام کو یقین واثق ہے کہ سلسلہ اس فساد اور فتنہ انگیزی شاہزادہ بلند اقبال کی ذات پاک سے ہے یون خیال حضور باعث رشک و حسد کا سمجھین اور نہ مانین لیکن اسمین سر مو خانہ زاد کو فرق اور تفاوت نہین معلوم ہوتا گنجاب نے کہا کہ اچھا کن دلائل اور براہین سے تم سب کہتے ہو پہلے مجھے سمجھا دو کس لیے کہ میرے ذہن مین یہ بات کسی طرح سے نہین آتی اُسکے ساتھ مین نے کون سی برائی کی جسکے عوض وہ یہ مفسدہ برپا کرتا ہے اور سوائے اسکے ایک جان واحد سے وہ کوئی ساحر ہے یا کوئی دیوزاد ہے جو ان کے تمام فوج و سپاہ مین تلاطم ڈال جاتا ہے اور کس طرح سے آتا ہے لاکھون سوار اور پیادون مین سے پھر نکل کے صحیح و سالم کیونکر چلا جاتا ہے ہمارے لاکھون آدمی کیا اندھے ہو جاتے ہین کسیکو کبھی کچھ سوجھ

اگر آج مین بخیال مآل اندیشی سے چشم پوشی کر جاؤن توکل یہ تمام سرداران فوج اہل ایمان دربار بارگاہ گیتی آب مین مجھے دیکھکر طعن او تشنیع کرینگے اور برمز و کنایہ برملا کہینگے کہ اگر آج پسر حمزہ شبخون لاتا تو زندہ و سالم صاف بچکر نکل جاتا تو ہم سمجھتے کہ ہان بڑا بہادر اور دلاور ہی وہ تو دیکھو کہ ڈر گیا اور ہمارے ہیبت تیغ تیز اور خنجر خونریز سے اپنی جان بچا گیا یہی اُسکے حق مین کچھ خوب ہو گیا پس یہ باتین سننا مجھے گوارا نہین *مخمس*

دم زمردی میزنم تا در تن من جان بود
ترک سر کردن بمیدان شیوۂ مردان بود

جان چہ کار آید اگر در مردیم نقصان بود
مشکل است انکار لیکن پیش مردآسان بود

روز رزم اندیشہ کردن کار نامردان بود

اور سوا اسکے یہ کہ شعر بہ بیتم کہ تا کرد گار جہان

درین آشکار اچہ دارد نہان مدعا غرض یہ کہکر اور خوب سا سمجھا کر ترک جوشن پوش کو رخصت کیا اور گھوڑے کو سمت میدان گرم عنان کر کے روانہ ہوا بعد عزیمت شاہزادہ رستم صولت کے ترک جوشن پوش بھی بعادت معہودہ اپنے کام مین مشغول ہوتا ہی اب حال شاہزادہ باقبال کا سنیے کہ جسوقت شاہزادۂ عالیمقام قریب لشکر کفر و ظلام کے پہونچا تو اُسنے ملاحظہ کیا کہ آج تمام لشکر مین عجب طرحکا سناٹا ہی کہ نہ تو کہین کسی خیمہ ڈیرے مین روشنی شمع و چراغ کی نظر آتی ہی نہ کسی خیمہ ڈیرے کے آگے کوئی نخلستان روشن ہی نہ کسی جانب سے آواز جوکیداروں کی گوش زد ہوتی ہی یہ حال دیکھکر شاہزادۂ باقبال نے اندکے تامل کیا بعد ازان دلمین یہ خیال کر کے کہ لشکر کفار نے فقط پیر سے وعدہ کا دینے اور فریب مین لانے کو یہ بھی ایک جال بدروی و مکاری کا بچھایا ہی کہ اس گھات سے اُسکو گرفتار کیجیے ای رب جلیل تو سمیع اور بصیر اور شیر جبر قادر و قدیر ہی مین خوب جانتا ہون *شعر* ہزار دشمن اگر میکنند قصد ہلاک * گرم تو دوستی از دشمنان چہ دارم باک * بہرحال خوب سا آپکو سنبھال کے یہ دوہا کر لنیون کا ورد زبان کر کے *دوہا* ارن دیکھ جو چلے اور کھیت دیکھ کتر اسئے * ایسے پوت کپوت کو کاگا ماس نہ کھاسئے

ایک سقام پر مرکب کو روک لیا اور طنطنۂ اللہ و اکبر جگر سے کھینچکر یہ نعرہ کیا

سر فتنہ کشور باختر
تہمتن تو آن گرد لشکر شکن
کنم دیو را زیر از زور دست
تزلزل فگندیم و شبخون زدیم
برزم اندرین لشکر گنجاب

بخاک افگنی اژدر ہفت سر
قوی پنجہ سہراب و برزو فگن
بیک ضرب مشتم قد فیل پست
پئے رزم و کین نعرہ ہا میزنیم
نہ ایم بوخ از گیو و افراسیاب

شہ آسمان رشک و رستم شکوہ
شہ نامور پنجہ تاب یلان
بصحرای کین شاہ ضیغم شکار
من آن یکہ تاز م و رین کار زار
از ین تیغ طہمورث دیو بند

سہ اوج اقبال انجم گروہ
دل و جان سلطان صاحبقران
بدیع الزمانم علی نام دوست
کہ ہر روز زہرہ چکیدہ کجا سواد
بارزم دل شیر وحید فتح اینہ

ای لشکر گنجاب اور ای فوج کفار علیہم اللعن و العذاب اگر جہ ندانند دانند و ہر کہ ندانند حال از پدر اندر و کتباسد کہ منم انجم گروہ رستم شکوہ سر فتنہ ملک باختر صاحبقران پہلوان تہمتن بدیع الزمان لشکر شکن یہاں تک ہی نعرہ شاہزادہ بدیع الزمان عالیجاہ کے دست چپ سے دوسرا نعرہ شاہزادہ خاور سیاہ کا ہوا

زنم تیغ برابر و نیزہ بماہ
زتوشاخ گاو زمین بر کنم

زآب دم تیغ شستم زمین

ہمہ باختر شد بزیر نگین

ملک قاسم ابن شاہ خاور سیاہ
اگر تیغ بر کوہ خارا زنم

پس پھر تو یہ عالم تھا کہ ساتھ نعرہ کی آواز کے چپ و راست نعرہ کوہ شگاف شاہزادہ بدیع الزمان فرزند لرزاں قاف پیدا ہوا تھا کہ سوار سلح اور مکمل نے اپنے اپنے گھوڑے دوڑا کے چودہ کوس کے فاصلہ پر چارون طرف سے ملک کو محاصرہ کر لیا بعد ازان اسی طرح سے تیس چالیس ہزار سوارون نے تاخت کر کے ترک جوشن پوش کو کہ وہ بنام شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم نعرہ کر کے کئی روز سے شریک شبخون ہوتا تھا گھیر لیا اور جو سوار اور پیادہ اپنے خیمہ ڈیرے سے باہر نکلا ہاتھون مین چھوٹی سی ایک مہتاب روشن کیے اور دوسرے ہاتھون نیزہ یا تلوار یا کوئی اور ہتھیار لیے دوڑا آتا ہی اور طرفۃ العین مین خیل خیل زیل زیل پیدے پیدے قشون قشون دستے دستے گروہ گروہ انبوہ انبوہ جوق جوق پیل کے پیل سوار و پیادے سلاح بند آمادۂ رزم و جنگ چارطرف سے شل مور و ملخ امڈے چلے آتے تھے اور بسبب کثرت روشنی مہتاب اور مشعلون اور نخلستانون کے اگر کوئی سوزن بھی کسی کے ہاتھ سے اُس میدان مین گر پڑتی تو معلوم ہو جاتا تمام لشکر گنجاب نے اُس شاہزادۂ عالیجناب اور ترک جوشن پوش کو گھیر لیا بہادران ایما اور شور و غل کر کے ایک ایک کہتا تھا واہ واہ کیا قدرت خدا وند لقا کا ہی *شعر* بانمد دمنش بتاکر دجہان سیکر وہم

آب در کوزہ و من تشنہ لبان میگردم + یار در خانہ و من گرد جہان میگردم ۔ یار دیہ تو وہی حکیم فارد بن کا بیٹا ہی جسکا دنجاب نے شاہزادہ بلند اقبال خطاب دیا ہی اور دوسرا جو باشمشیر عریان
نیزہ بہ دوش خاموش کھڑا ہی ترک جوشن پوش نمکخوار سوروثی سرکار سپہر برسل کا ہی دونون سپہ سالارون اور سب سردارون اور افسرون
نے جو یہ ماجرا سنا تو جلدی سے گھبرا گھبرا کے ہنستے قہقہہ مارتے خوش ہوتے ہوے اپنے اپنے خیمون ڈیرون مین سے نکلکر گھوڑون پر سوار
ہوئے اور لینا لینا نہ جانے دینا نہ جانے دینا کدھر ہی کہان ہی کہتے اور فوج کو بہت سی تسلی اور دلاسا دیتے اور یہ واہی تباہی بکتے ہوے کہ یار لو
ان دونون نمک حرامون کو خبردار کسی طرف سے بھاگ کر زندہ و سالم جانے نہ پائین جھٹ پٹ وہان آ کر پہونچے حسب الاتفاق اُس شب کو ترک
جوشن پوش نے بخیال اس مآل اندیشی کے کہ آج تمام لشکر کفار مین انتظام اور بڑا بندوبست شام سے ہی خدانخواستہ مبادا آقاے نامدار یعنی
شاہزادہ عالی وقار کہین گھر جاے اور مین اُسکے اقدام عالی تک نہ پہونچ سکون تھوڑے سے فاصلہ پر شاہزادہ نامور کے نعرہ بنام شاہزادہ
خاور سپاہ ملک قاسم کیا ہی اور بسبب روشنی مہتابون اور پھیتا خون کے دیکھا کہ شاہزادہ عالیمقدار لکھوکھا نیزہ دارون مین مثل شیر گرسنہ
و گرسنہ کے نیستان کے جنگل مین نمودار ہی اور جسطرف کو حملہ آور ہوتا ہی کفار نابکار مثل گلہ بز و میش پراگندہ ہو کر اُسکے سامنے سے بھاگے
بھاگے پھرتے ہین ترک جوشن پوش نے ہرچند چاہا کہ لڑتے بھڑتے کسی طریق سے ہم بھی متصل شاہزادہ رستم دل کے پہونچ جائین مگر
بسبب کشمکش سوار اور پیادون کے نہ پہونچ سکا ناگاہ ناگاہ شاہزادہ عالیجاہ کی جو اس طرف کو آ پڑی تو ترک جوشن پوش کو بہ کمال جو رو
جو اس امادہ رزم و پیکار دیکھا اپنے دل مین سوچا کہ بیشک و شبہ یہی بہادر ہر روز نام قاسم کا لیکر نعرہ کرتا تھا اور بطور محبت نظر رفاقت
شریک حال میرے شبخون کے ہوتا تھا اسکی دلاوری اور جان نثاری پر شاہزادہ والا رتبت نے بہت سی تحسین و آفرین کرکے بیساختہ

| | | |
|---|---|---|
| تام ترک جوشن پوش کا لیکر با آواز بلند فرمایا کہ بہادر مرحبا صد مرحبا شعر | توان دلاور ای شیر دشت رزم و جدال | کہ می رہد ز تو فوج عدو بسان شغال |
| ای بہادر نامدار اور ای دلاور میدان کارزار سبحان اللہ سبحان اللہ کیا | ز عقل و فہم و قیاس و گمان و وہم و خیال | چہ مدح ستمی تو کہ بیرون ست |

کہنا مین بخوبی تمام تیری کارزار دیکھ رہا ہون بہادر خبردار ہرگز ہرگز اپنے دل مین یاس و ہراس نہ لانا اور نظر بر کرم کریم کارساز رکھ کسی طرح کا
وسواس نہ کرنا شعر ای یادر و رہجہان ہر باغ در دیدہ + میوہ باغ شجاعت خنجر و پیکان بود + براہ جہاد قدم آگے رکھا ہی پیچھے نہ
ہٹانا چاہیے اور آج تو جبہت میدان حرب و ضرب اگر کے ہاتھ کفار کشی سے کبھی نہ کھینچے درجنت واسطے غازیان دیندار اور مجاہدان تہور شعار
کے ہمیشہ وا رہتا ہی اور حوران گلعذار خلد برین جام شراب حوض کوثر ہاتھون مین لیے واسطے مومنین کے وہان منتظر رہتی ہین اگر قضا برابر
آن پہونچی ہی تو خلعت گلگون شہادت پہن کر سرخرو سے دارین ہوتا اور جو بافضال ایزدی اور تائیدات غیبی اس فوج کفار اور لشکر
اعداے نابکار کو مار کر بھگا دیا اور بفتح و نصرت تمام زندہ و سالم یہان سے نکلتا ہوا تو پھر اُسوقت بارگاہ گردون اشتباہ پہلوانی مین جہان
پانچہزار یا پچیس سردارن نامی اور پہلوانان گرامی جوانان صف شکن اور ہمسران اور دلاوران تہمتن اور شیر افگن شجاعت شعار شہامت
کردار بڑے بڑے نامدار اور جلیل الاقتدار گرد و پیش پایہ سریر سلطانی شہنشاہ لشکر اسلام کے اپنے اپنے دنگلون پر متمکن ہونگے وہان تو اپنے
رتبے اور مرتبے کو بحضور سلطان ظفر احتشام امیر حمزہ عالیمقام دیکھنا کہ آن واحد مین کیا ہو گیا ترک جوشن پوش نے یہ سر وش راحت فزا
زبان اعجاز بیان سے شاہزادہ عالیشان کی سنکے عرض کی کہ ای شہریار اگر لاکھ سر اور جان اس غلام پیر کے سم مرکب پر سے سرکار کے نثار
و تصدق ہو جائین تو بڑا افتخار اور سعادت غلام کے واسطے ہی شعر این سر کہ براہ تو فدا شد چہ بجا شد + این بار گران بود ادا شد چہ بجا شد
لیکن اگر چشم زخم حضور کے دشمنون کو پہونچے تو جناب احدیت و و ساعت مجھے نہ دکھائے شعر بوستان عمر و باغ دولت ناپایدار
صبحدم پیری مار چون گلستان ارم و بس اتنا کہکر وہ زال علم آموز رستم باشمشیر علم فوج کفار کی جانب مخاطب ہوا اور کس تہوری اور مردانگی سے
شمشیر زنی کرتا تھا کہ دوست و دشمن کے منہ سے بیساختہ واہ واہ نکل جاتی تھی وہ جدھر جسکے سر پر تلوار ماری تا جگر اتر گئی جسکے جسم کا ہاتھ مار بیٹھا
ایک ہاتھ اور سر صاف تن سے جدا کرکے گرا دیا جسکی دوال کمر پر چوٹ ماری تسمہ باقی نہ رکھا لاش پر لاش گرا دی کشتون کے پشتے لگا دیے
وہ ڈھیر دھڑ سر پر سر چارطرف پڑے نظر آتے تھے بازار ملک الموت کو گرم کر دیا دلال اجل در کار ترخ جان ارزان کوئی کوچہ حفظ

دامان بجز کو چہ زخم نظر نہین آتا تھا گوشہ عافیت بجز گوشہ کمان کہین نہین ملتا تھا زرہین ہمہ تن چشم ہو کر شمشیر زنی ترک جوشن پوش کی دیکھ رہی
ہین اور چار آئینہ کو عالم حیرت وا مے تنہائی پر اُس اشجع آفاق کی چوبون سے اپنا سر پیٹ رہے تھے چھاتیین کف افسوس ملتی تھین شعر
سپر جا کہ شمشیر او کار کرد ۔ کیے را دو کرد و دو را چار کرد شاہزادہ رستم صولت بدیع الزمان والا مرتبت یہ حال شجاعت اور
ضرب ترک جوشن پوش کا اور چار طرف سے ہجوم اور دھوم فوج کفار کی اور شور و غل اہرار کا دیکھکر او ر سنکر سوچا کہ ترک جوشن پوش کا اب
خدا حافظ ہی کوئی صورت اُسکے بچکر او ر جانبر ہو کر یہان سے نکلنے کی نظر نہین آتی ہی دو بار الطنطنة اللہ واکبر جگر سے کھینچکر چار طرف بغور دیکھا
کہ کثرت روشنی سے وہ شب تیرہ مثل روز روشن اور تمام میدان صحرا بہ از وادی ایمن مہتابون کی روشنی جلوہ افزاے مہتاب میمنہ و میسرہ
سوار و پیادگان گنجاب کو سون تک اشجار صحرائی مثل سرو چراغان اور روشنی ٹیلون اور ٹیکرون کی جیسے کہ اکثر بیربہٹیان پہاڑون پر شب کو
جلوہ نما ہوتی ہین عیان تو اُسوقت از بسکہ مقام میدان حرب و پیکار نظرون مین شاہزادہ بدیع الزمان نامدار کی رشک صد تختہ گلزار تھا
اور ہجوم فوج کفار سے دھوم آمد بہاری کی معلوم ہوتی تھی کہ علمہاے سبز علمدارون کے ہاتھون مین مانند سرو دستان کے نظر آتے تھے
اور پرچم نشانون کے مثل طرہ شمشاد لہراتے ہوئے قطار سوارون کی کیاری کی سی باڑھ برابر برابر پائین شائستہ جمی ہوئین اور پلٹنین
پیادون کی گرڈیل اور مہندی کی ٹیٹون کی طرح سے صف بستہ کھڑی ہوئین چند شجاعان تہمتن نیزہ و شمشیر لیے بشکل نخلہاے تار کھڑے جھوم
رہے ہین اور اکثر نوجوانان شمشیر زن رنگ میدان کا زار نماشا فصل بہار سمجھے ہوے مثل نونہالان گلشن کے جوش و خروش مین سب سے
آگے بڑھے معلوم ہوتے ہین ایک طرف ہزارون نامردو بے ہنر لشور کے بہاری نشتون کی صورت ہوا ے تفنگ سنکر میدان سے کوسون پر دوڑ کے
جانے کی فکر مین ادھر اُدھر جان بچاتے پھرتے ہین اور ایک طرف سیکڑون نیز ار و بزدلے خوف خار جگرو و زخم ناک قضا اور ناوک بخطا سے مثل
شاخ یاسمن و صنوبر ہمہ تن لرزان قالب بیجان درختون کی آڑ میں چھپے کھڑے ہین ہر ایک رسالدار سپہ سالار سردار کمیدان کپتان صوبہ دار وغیرہ
افسران لشکر صرصر غم سے غنچہ دل افسردہ اور شبہ مانند گل صد برگ یا برگ خزان رسیدہ کے زرد مثل شجر خشک کے بحال خستہ و زار بالکل کھڑے ہین
اور شاہزادہ رستم صولت اشجع روزگار سرور جہاں اور کفار کشی سے دل باغ و بہار اور چہرہ اقدس شگفتہ و خندان مثل گل ورد کے ڈورے
آنکھون مین نشہ شجاعت سے گلنار پڑے نظر آتے ہین نسیم جمعیت کے جھونکے چار سو اور شمیم عطر آگین فتوحات کی اکثر دماغون مین مملو دیکھکر وہ شاہزادہ
عالی دماغ بروش گلگشت باغ بفرحت تمام تیغ طیمورث و یو بند کو نیام سے کھینچ کر اپنے بادپاے گلگون عذار کو کہ طائر وہم و خیال بیہ تمثال
نے مثل اُس مرکب گلگون عذار کے بوے گل کو گلزار عالم مین آتے جاتے کبھی نہین دیکھا اور نسیم بہار تو بعض عاجز و بیکار تھی بیپاک صرصر نے
اُسکے تعاقب مین دوڑ کر خاک اپنے سر پر ڈالی مگر گرد سم کو اُسکی نہ پہونچ سکی اُس میدان کار زار مین گرم تاز کیا تو آن واحد مین اشعار

| | | | |
|---|---|---|---|
| آمد شد نسیم یہ عدم ہوا تھا تنگ سا | گاہے سے سپہ تیز کہ پیکان الیہ ہم | ثابت ہوا نہ یہ بھی کہ وہ ہے کہ یا خدنگ | ہیو بچا وہ اتنا چار کہ چشم خیال کو |

پھر تو یہ حال تھا کہ لشکر اشقیاے نابکار پر ایک آندھی اجل کی چلی اور ہر ایک کافر کی نگاہون مین تاریکی سی چھا گئی تھی خوف ستیز او بیم پنجہ
خونریز سے اُس شاہباز اوج صاحبقرانی کے ہزارون سوار و پیادے مانند طائران زخمی کے پرواز کرتے بھاگے بھاگے پھرتے تھے اور
جسطرف وہ رخ کرتا تھا سر اور دھڑ کافرون کا ایک ہی ضرب تیغ آبدار مین مثل شاخ گل قلم ہو کے گرتا جاتا تھا جسکے سر پر جھکا کر تلوار ماری
برق شمشیر نے سپر کو مثل لکہ ابر کے دو ٹکڑے کر دیا خود کو دو ٹکڑے کاٹ کر گئے اور جبڑے کو لیتی ہوئی صندوق شکم کے دو ٹکڑے کیے ناف سے
نیچے جا اُتری قاش زین اور نمدزین کو کاٹ کر پشت اس کمری کہ بند ناف کے نکل گئی جسکے دو ٹکڑے کئے کا ہاتھ مارا کام جان مین لس
جہنمی علیہ اللعن کے ذائقہ شیرینی حیات سبدل بتلخی سکرات ہوا اور طمانچہ صرصر اجل کا زبان پر آگیا جسکی دو الک مین پڑی مثل خیار تر کے
دو ٹکڑے کر دیا وہ جو چارون طرف پرے باغیون کے مانند چار دیواری باغون کے نظر آتے تھے اب جو دیکھا تو وہان لاشے لاشون کے
بطور پشتون کے لگ گئے ہین اور سر سے جسم کفار بوم ملعونون کے بطور سبزہ کے گویا وہ نو رستہ نمودار ہین اور ریش و بروت اُن ملعونون
کی بطور چھوٹی بڑی جھاڑی جھنڈیون کے پریشان ہو رہا شکست و ظفر دو ور وانہ اُس حدیقہ رزم کے پیش نظر ایک سمت گلزار

نیم کہ باغبان قدرت نے روز ازل سے بروے اعداے بیدین کے سسر دو کر رکھا ہی اور دوسری جانب گذرگاہ نار جہنم کہ وہ بحکم تخلبندان قدرت واسطے کفار لعین کے وا تھا اور اذن عام ہی کہ باب جہنم لعین لوگون کے لیے کھلا ہی اور ادنی اعلی وضیع وشریف خرد و کلان پیر وجوان سوار و پیادے افسر و چاکر فوج گنجاب سے جسکا جس صورت سے جی چاہے بھاگ کر زخمی ہوکر اڑتے مرتے بیباکانہ چلے آئین ممانعت و مزاحمت اُس فرقہ مین کسی کی نہ کرنا اور مامن اور ملجاے مشرکین سواے یہان کے روے زمین پر نہین اور مرغان روح بندگان لقا نیم لسملان اور مذبوحان دست حق پرست بے کھٹکے باغ جہان سے یہان آکے آشیانے او نشیمن اپنے اپنے بنا ئین ہزارون سر کٹے ہوے بشکل نارنج و ترنج اور چلو ترسے جھنا بیون کے چارطرف پڑے لوٹتے پھرتے تھے اور بال سرون کے مثل سنبل پریشان خاک و خون مین غلطان نظر آتے تھے آنکھین مقتولون کی مانند چشم نرگس کے بحیرت وا اور ہاتھ و پانون اُن لعینون کے بشکل شاخہاے درختان خشک بیخ زدہ قلم کردہ کے جدا جدا ہزارون پیاسے حالت غش مین مثل غنچہ سوتیا خشک منہ کھلے ہوے اور سیکڑون سگ سیرت مجروح تشنہ لب مارے عطش کے مثل سوسن زبانین منہ سے باہر نکلی ہوئی کثرت جراحتہاے نیزہ و تیغ و خنجر سے بقتل لسملان تختہ لالہ زار پر جینتاپ فگن اور تماشاے بہار میدان رزم دیکھکر گلہاے زخم ہزاران ہزار خندہ زن ہوے تفنگ کے بشکل گل نیلوفر کے میدان جنگ مین نمودار اور گولیان بندوق کی مانند بوگرے کے پھولون اور گلہاے زنگار رنگ کے آشکارہ و تیر بیرون کمان بستہ کے بطور انبار ہاے خار اور کثرت بارش تیر سے سرو تن ہر رنگ گل خار دار لب زخم مانند فوارون کے خونفشان اور فوارون کے ہزارون کا رزار ہون کی کڑیون پر گمان طغیانی آب تیغ سے جاری وروان اور شدت خونریزی سے بہت سے حوض خون کے ہر میدان گھوڑے مانند بادپایان نسیم کے عرصہ رزمگاہ مین جولان اور کثرت گرمی غضب سے عرق انفعال کا تمام اعداے بیدین کی پیشانیون پر مانند قطرات شبنم کے نمایان صدا ہین کمانون کی کڑکون کی اور سپاہیون کے کھٹکے کی ہر طرف سے گوش زد ہوتی تھین اور عندلیبان جان دلیران کارزار اور مرغان روح لعینان جہنم ماواے نابکار قفس عنصری سے پرواز کنان شاخسار فنا پر جا کر بیٹھی تھین حضرت عزرائیل بشکل صیاد و دام اجل گسترده بہ کمینگاہ بیٹھے ہوے اور حلقے کمندون کے مانند حلقہ ہاے دام گلوگیر سرکشان گمراہ نظر آتے تھے اور ازبسکہ اس بوستان جہان مین یہ بات تو بطور مثل ہوا ے عالمگیر کے مشہور ہی کہ بہار و خزان قدیم الایام سے بحسب مشیت گلچین قدر ہم آغوش اور خارون مین گل اور گلون مین خار ہمدوش رہتے ہین یعنے اچھے برے ہر ایک قوم مین سب جگہ ہوتے آتے ہین جہان لکھو کہا بوم خصال بشکل زاغان بد فال وہ فرقہ بے پیر اعداے شریر حق تلف دیو کی روش کینہ جو گرد و پیش شاہزادہ با اقبال کے مصروف جنگ و جدال تھے وہان ہزار پانچسو اُسی قوم مین حلال زادے شریف و نجیب ارباب فراست اصحاب خرد راستباز حقگو با انصاف ایسے تھے کہ ہر چند بسبب مخالفت و بوجہ عداوت دلاوری و شجاعت چستی و چالاکی تیزدستی و خونریزی اُس شاہین شکار شاہزادہ نامدار کی دیکھکر مانند عندلیبان گلشن تصویر عالم سکتہ مین محض بے پر و بال تھے اور زبان طوطیان شیرین بیان اُن سبھون کی شکرستان مدحت شجاعت و تہور اور فتوت مین اُس ہماے اوج سعادت کے یہ وفور عجز لال الا ازبسکہ ضبط نہین ہو سکتا تھا تو بیساختہ واہ واہ کرکے باہم کہتے تھے کہ ای نادان ہمصفیر و حق بجانب شاہزادۂ بدیع الزمان عالی مناقب والا توقیر کے ہی کہ ایک جان واحد پر یہ مجمع کثیر اور انبوہ غفیر بر پا و نیز اشقیاے شریر با نیزہ و شمشیر تیرون کا منہ سا برسا رہے ہین اور اُسکی تیوری پر بل نہین پڑتا کس خوبصورتی سے لڑتا اور آپ کو بچاتا سیکڑون کو تیغ بیدریغ کرتا چلا جاتا ہی قسم ہی اپنے دین ایمان اور طریق کی کہ اگر یہ فلک پیر لاکھ برس بروے زمین چرخ ماریگا تب بھی اس نونہال ریاض صاحبقرانی اور سرو چراغان گلزار ابراہیمی کے ثانی اور کسی کو اس گلستان جہان مین باین شگفتہ پیشانی گلگشت بہار میدان رزم کرتے نہ دیکھیگا واہ واہ ہی واہ واہ

**شعر** آفرین باد آنچنان پدری × کہ نماند این چنین پسری × ادھر فوج کفار نابکار کا یہ حال ہی کہ وہ چود و دسو نوجوان گبر و گبر و اپنے اپنے زور و طاقت پر نازان ہواے کبر و نخوت و ماغون مین بھری ہوئی جوش خون سے وحشت زدہ منچلے اور سر زور بنے تھے وہ سب تو لقوت دست و بازو حتی الامکان خوب سی بلند پروازیان کرکے سب بسمل ہوتے اور یہ شعر پڑھتے پھرتے **شعر**

بسار ہی ہین ہرین تو بہتر زیادہ رنج و محن نہ دیکھین × یہی غنیمت ہی ہمیصفیر و کہ ہم خزان مین چمن نہ دیکھین × طلعت تیغ آبدار اُس شاہزادہ نامدار کے ہو کر بدرجۂ اسفل السّافلین پہونچے باقی ماندہ جتنے کہ سوار و پیدل تھے اُنہین کچھ تو مثل زاغ و زغن دور ہی دور سے شور و غوغا کرتے نیزے اور تلوارین دکھا رہے تھے اور باہم کہتے تھے کہ گنجاب کی وہ مثل ہی کہ شعر پکڑی جو لٹورے نے کوئی کنپے سٹہ یا سمجھا کہ نہین باز کوئی مجھسے کلان گیر × اپنے ملک مین اپنی رعایا اور ہم سب ملازمین پر جو جی چاہے وہ حکمرانی کرلے اگر ہم لوگ اُس فریب کے جال مین اُس شاہباز اوج شجاعت کو ابتک نہ پابند کر رکھتے تو مقابلہ و مجادلہ اُس سے کرنا تو بڑی بات ہی یہان میدان مین آکر ذرا روک کر دم بھر ٹھہر الیتا تو طرۂ پیغمبری سر پر مثل ہُدہُد کے رکھ لینا معلوم ہوجاتا بھلا اب ہم سودائی ہین کہ دیدہ و دانستہ اپنی چڑیا سی جان کو پنجۂ شاہین اجل مین ڈال دین جورو کو رانڈ اولاد کو بے وارث کر کے ہزارون ارمان لاکھون حسرتین دل مین بھرے دنیا سے اُٹھ جائین ہمارا جو کام تھا وہ ہم کر چکے حق نمک سے ادا ہو چکے کہ ایسے دقت رونکار ہائے بیدرمان کو محاصرہ کیے ابتک روکے کھڑے ہین اب وہ بڑے بڑے سردار رسالدار افسر سپہ سالار کہ ہمیشہ لاکھون اشرفیان روپیہ پاتے بہار دولت مین پھولے پھولے پھرتے گھر سے اُٹھاتے رات دن قہقہے چہچہے کرتے پھرتے ہین کہان اُڑ گئے ذرا اُس سے آکے مقابلہ کرین اسے گرفتار کیون نہین کرتے ہکو تو اگر اُس باد مخالف جبر و عُمر اور دام آلام سے سفر ملتا ہی تو خداوند بعید ہ ہزار ملک باختر جہان ہم جائینگے آب و دانہ پہونچائیگا اور از راہ انصاف ہمسے کوئی پوچھے تو جس دلیر نے قاہرین قہرمان کی کمان کو تنکے کی طرح سے سر دربار توڑ کر پھینک دیا اور نستو زرین لنستار ایسے پہلوان قدرت کو زیر کر کے چیر ڈالا ہماری دانست مین تو اُسپر فتح پانا بہت اشکال اور محال ہی یون جو چاہین از راہ شیخی لاف گزاف کرتے پھرین اور بغض و حسد سے کہین ورنہ حق تو یہ ہی اشعار

بحری کے مقابل جو کلنگ آگئے گر آئے
کیا شمہ ہی کہ جو بلبل خوش لہجہ کے آگے
کم ہو وے نہ خورشید جہانتاب کا رتبہ

یہ اُسکی حماقت ہی اجل کی نہین تقصیر
وہ سیر ہون نوانسنج لٹورے کرین تقریر
گو موشک کور اُسکا کرے ذکر بتحقیر

حق یہ ہی کہ بدرون کی ہی کم فہمی و شامت
کیا مار سے اُنکا کہ بنڈکی ہی دری
کیا رشک کرے چغد سیہ بخت ہما کا

طاؤس بہشتی کو اگر دیکھین بتحقیر
شاہین سے ہم پنجہ ہو نکیا خاک عناصر
کب روز درخشان کے مقابل ہو شب تیر

پھر اُسکے دس بیس ہزار نامرد ازلی ہمیشہ جو مخص بودے ہین اُنکا یہ حال تھا کہ پیچھے سوارون کے چھپے کھڑے تلوارین ہاتھون مین کھینچے وہین سے چمکاتے اور دکھاتے پھرین منہ کی پناہ کیے قالب بیجان مثل بید لرزان اشعار

چو اشجار خشک آن گروہ لعین
یکے غنچہ سان گرز افراختہ
بکفتان ہشاہین یکے تند و تیز

چو برگ خزان دیدہ در دشت کین
دلے ہمچو گل رنگ رو باختہ
چو چشم غزالان نظر بر گریز

یکے غرق فولاد الا جنان
یکے نیزہ در دست ور تاختن
یکے بر بسان لبستہ خنجر رسید

کہ در آئینہ عکس بی دل بجان
دلے چون مصور بر و تاختن
دلے بود در لرزہ مانند بید

جہان شاہزادۂ عالیمقام نے ذرا اپنے مرکب کو کسی طرف مہمیز کر کے حملہ کیا اُن نامردون کا یہ حال تھا کہ دس دس بیس بیس خود بخود مارے ہول کے گھوڑون پر سے گر پڑتے تھے اور پکارتے تھے کہ یارو لینا ہمارا تو اس ظالم نے کام تمام کر دیا سیکڑون کی تلوارین کٹاریان چھریان ہاتھون سے گر پڑتی تھین ہر چند ہا گر اُسکے ساتھ والے کہتے تھے کہ یارو خیر ہی گھبراؤ نہین لپسر حمزہ تو اپنی صف پر کھڑا ہی ادھر تو وہ آیا نہین تلوار اور نیزہ تمہارے کسنے مارا کیونکر زخم لگ گیا وہ سونے خبطی کہتے تھے کہ تم سب کو ظرافتین سوجھتی ہین ہمارے کوسے اُتر گئے کسی نے کہا میرا ہاتھ ٹوٹ گیا کوئی کہتا تھا میرا جگر پھٹ گیا مین کوئی دم کی ہوا کھاتا ہون سارے لشکر پر خوف اور ہراس چھا گیا تھا مگر لحظہ بلحظہ اور دمبدم سوار پیادون کی کثرت ہوتی جاتی تھی اور چارطرف کنکا ور فوج چلی آتی تھی یہ حال تھا کہ باوصف اسکے کہ شاہزادۂ عالی منزلت کے بہت متصل ترک جوشن پوش آمادۂ رزم و جنگ تھا الا کیا ممکن کہ دونون بہادر یکجا پر ہو کے حرب و ضرب کرتے اسقدر جبہ بلبلا اور ہجوم اور دھوم ہی کہ ایک بالشت اور ایک چپہ بھر زمین کا طی کرنا کثرت فوج سے ہزار فرسنگ کے برابر معلوم ہوتا ہی کمانداروں نے اسقدر بارش تیر کی ہی کہ تمام جسم اطہر مشبک ہو گیا ہی اور گھوڑے کے جسم پر ایسے تیر لگے ہین کہ یہ ظاہر ہوتا ہی کہ گھوڑے نے پر پرواز بہم پہونچائے ہین دو پہر کامل کا عرصہ ہو چکا کہ شاہزادۂ بدیع الزمان شمشیر زنی کر رہا ہی قبضۂ تلوار کا بسبب خونریزی کے دست حق پرست مین جم گیا اور ڈورا خون کا دنیا ئے تک ہویدا غرض جبوقت کہ یہ خبر وحشت اثر مثل بوئے گل فاش ہو گئی اور گیا ہور خون آشام

اور جھلیل دراز ترکیب تک پہونچی کہ شاہزادۂ بلند اقبال بنام بدیع الزمان پسر حمزہ اور ترک جوشن پوش بنام شاہزادہ مختار و سپاہ ملک قاسم
نعرہ کوہ کے سنی فتنہ انگیزی اور فساد انگیزی اور موجود خونریزی و ہنگامہ پردازی شبخون کے تھے سوآج دونون کو افواج قاہرہ پیغمبری نے محاصرہ
کرکے پہچان لیا ہی اور ابتک کسی طرف سے نکلکر زندہ و سالم جانے نہیں دیا اُسوقت دونون ملعونون نے زہرخندہ کیا اور اپنے رفیقون سے کہا کہ مشہور
منہم زنان حسن روز افزون کہ یوسف داشت دانستم ٭ کہ عشق از پردۂ عصمت برون آرد زلیخا را ٭ جسدن کہ حکیم قارومس نے بتقریب معالجے
ملکہ گوہر ملک اسکی امانت پیغمبر برسل سے کرائی تھی اور معرکہ کمان قہرمان اور کشتی نستور بن نستار ایسے پہلوان کا دیکھا سمجھے ہوئے
تھے بعد اسکے وہ شبخون اولین سے بار بار پیغمبر برسل اجہل کو ہر مرتبہ کنایتہً سمجھایا انتہا یہ کہ ناچار ہو کر اُس روز برملا صاف صاف کہہ دیا
کہ ای گنجاب یہ تمام مفسدہ پردازی اور شورش شبخون بسبب جوش شباب جناب والاخطاب شاہزادۂ بلند اقبال کے ہی اس خانہ خراب نادان
اور احمق نے مطلق ہمارا کہنا نہ مانا اور باد ہوائی سمجھا ہمکو تو اس بات میں نہایت تحیر اور استعجاب ہی کہ خداوند لقا نے اسکو طرہ پیغمبری
کس حساب سے اور کیا اپنی مشیت میں بہتر سمجھکر عطا کیا مگر ایہا الناس آج تم سب دیکھنا کہ جیسا کہ اس سردار زادے حکیم زادے نے مثل
فوارہ سرکشی کی ہی ہم کیسا اسکی ہمتی اور کبر و نخوت کو ابھی چلکر طرفتہ العین میں خاک میں ملا دیتے ہیں اور اسکو طوق بگردن مثل قمری کرکے
نعرہ کو سنینگے اور بحضور گنجاب جاکے بہت جھک کر سلام کرینگے یہ کہکر اپنی پلٹنوں اور سب سرداروں اور افسران فوج کو ہمراہ لیکے
گیا [illegible] خون آشام اور جھلیل دراز ترکیب دونون سوار ہوئے اور ساٹھ ہزار سوار و پیادے کی جمعیت سے اُس میدان کارزار
مین جہان کہ شاہزادۂ جلیل الاقتدار معرکہ آرا تھا پہونچے تو اب وہ وقت ہی کہ باغبان فلک ازہار انجم و خوشہ پروین اور گل چاندنی
کو دامن شب مین چھپاکے سمت مغرب روانہ ہوا اور گلشن جہان مین شہرہ شگفتگی گل خورشید کا مشرق سے تا مغرب ہوا یعنے رات آخر
ہوگئی اور صبح بی روز روشن ہو چکا ہی تو ان دونون سپہ سالارون نابکارون نے دیکھا کہ وہ اشجع دہر مثل عقاب فوج گنجاب پر چھایا ہوا
ہی اور جسطرف جنگل کشا ہوتا ہی سیکڑون کفار کو طمانچہ شہپر طیور شمشیر دیوبند سے مانند صید لاغر کے بسمل کرکے خاک و خون مین لٹا دیتا ہی
اور ایک طرف ترک جوشن پوش کا یہ حال ہی کہ سر سے پانون تک زخمون سے چور بہ کمال سرور مصروف جنگ و جدال ہی آخر الامر
جبکہ وہ بہر کمال خوب شمشیر زنی کرچکا تو بوفور زخمہاے کاری اور بشدت سوزش خون کے غش پر غش طاری ہوچلا اشقیاے بے پیر
فوج اعداے شریر نے کمندین ڈالکر ترک جوشن پوش کو اسیر پنجۂ تقدیر گرفتار دام بلا کرلیا شاہزادۂ والا تبار نے جو یہ حال گرفتاری
ترک جوشن پوش کا بچشم اپنے دیکھا تو رفاقت اور محبت اور جان نثاری اور وفاداری پر اُس دلاور کی احسنت احسنت اور مرحبا
مرحبا کہکر نہایت متاسف ہوا اور بصد درد و غم باچشم پرنم یہ مصرع پڑھکر ع درین حدیقہ بہار و خزان ہم آغوش است
اپنے جی مین سوچا کہ فی الحقیقت سرسبزی گلشن فتح و ظفر اور بہار رزم و پیکار کی موقوف اور منحصر فقط آب بخشی سحاب رحمت باغبان
قدرت و تائیدات نخلبند کائنات پر ہی کسی دلاور دانشور کو رنگ و بوے گلزار شجاعت اور اپنی بلند نامی و سرخروئی
پر مانند غنچے کے پابند رہنا مقتضاے فراست نہیں اور ہواداری عمر دو روزہ کو مثل گل سمجھنا عین حماقت اور جہالت ہی جنگ و سرداد
ابھی بدیع الزمان سو رہا چنا بہار کبھی نہیں چھوڑسکیگا شعر بہ رحیگان راچہ بود اتفاق ٭ بیل و مان را بہ را انند پوست
تو ایک جان واحد اور یہ تیرہ دل لکھو کھا کفار سوار و پیادے در پی قتل اور آزار چار طرف سے ہجوم اور دھوم کیے ہین پس
بقول کسی استاد کے شعر بڑی ہی غفلت یہان ثریا طلسم باغ جہان ہی خالی ٭ خیام سر و چمن مین ہر صبح پھول ہنستے ہین کھلکھلا کے
مصلحت وقت اور مقتضاے فراست یہی ہی کہ بزور قوت دست و بازو جنگ مستانہ در صید افگنی کرتا اب یہان سے نکل چل غرض
یہ سوچ کر ایک نعرہ کوہ شگاف جگر سے کھینچا کہ لکھوکھا کفار کے سینون سے مانند ناوک ہیجا کے پار گذر گیا اور وہ جو غول دس بارہ
ہزار سوارون کا لکوارین کھینچے برچھے ترچھے کیے پرا باندھے معرکہ آرا تھا اُسی جانب کو مخاطب ہوا اور جو دس مین اجل رسیدہ سامنے
اور مقابلہ مین آگئے انکو تو ایک ہی ایک طمانچہ ضرب تیغ مین مثل اہی دو نیم بسمل خاک پر لٹا دیا اور باقی سوار و پیادے بدحواس

ہوکر کچھ داہنے بائین کچھ گھبراہٹ مین تلملا اور پریشان گرے وہان گرے کچھ بھاگ کھڑے ہوئے الغرض جب یہ ہوا تو شاہزادہ عالم نے اپنے گھوڑے کو گرم رفتار
کرکے تازیانہ مارا اور وہ مرکب برق آہنگ صبا رفتار پہلے ہی سے بسبب کثرت شور وغل کے وحشتناک ہو رہا تھا طرہ اسپر یہ ہوا کہ راکب
نے بے قصور کوڑا مارا بیساختہ غیظ و طیش مین تلملا کے اور تڑپ کر سمت صحرا کے بگٹٹ روانہ ہوا فوج کفار نے نکل جانا اس رستم صولت کا غنیمت
سمجھکر جو دس پانچ ساتھ والون نے سد راہ ہونے یا تعاقب کرنے کا ارادہ کیا تو ان سبھون کو ہان ہان کرکے روکا اور کہا کہ ارے یارو
تمھین کچھ جنون یا سودا یا خلل دماغ ہو گیا ہے اپنی جانین دو بھر ہین جو بے واسطہ بے مطلب اپنا بانکپن دکھلانے اور جان کھونے کو اس
غازی ہٹ چھٹ کے پیچھے اب جاتے ہو آدھی رات سے یہ وقت ہوا کہ اس عزرائیل کا سامنا تھا خداوند ہیچ ہزار ملک نے اسکو یہان سے
نکالا ہی جانے دو اپنے اپنے ہاتھ پاؤن کی اپنی جان کی خیر مانگو اپنے اہل و عیال کی جا کر خبر لو اور ابھی تو لکھو کھا سوار و پیادے بڑے
بڑے تلور یسے موجود ہین جبکا جی چاہے تعاقب کرے مرتا پھرے غرض یہ کہ کسی نے حوصلہ سد راہ ہونے اور اس اشجع دہر کے تعاقب مین
جانے کا نہ کیا اب حال شاہزادہ با اقبال سنیے کہ زخمون مین جو اس شہسوار عرصہ کارزار کے ہوا لگی تو مثل گل شگفتہ اور خندان ہو گئے اور
اب ایک جلن سی انمین پیدا ہو گئی اور بشدت سوزش ایذا و درد سے حالت غشی مین سر قربوس پر جھک گیا تھا اور ہاتھ دونون
گھوڑے کی گردن مین حمائل تھے مرکب باوفا نے جو اپنے راکب کو یہ حال کذائی دیکھا تو دونون کنوتیان کھڑی کرکے اور دم کو علم
کرکے مثل شیر تشنہ و گرسنہ جو سوار و پیادہ چپ و راست آگے پیچھے قریب اسکے آگیا منہ سے پکڑ کر ٹاپون سے مار کر ہلاک اور پیوند زمین کر دیا
اور سرپٹ صاف نکلا ہوا سمت صحرا چلا گیا لشکر کفار نے ترک جوشن پوش کو گرفتار کر لیا اور شاہزادہ رستم صولت کا زخمی ہو کر
نکل جانا غنیمت جانا اور بسرعت تمام گیارہ خون آشام اور جہلیل دراز ترکیب وغیرہ سرداران تیرہ انجام قید ترک جوشن پوش
کی ہمراہ لیے بغایت شادان اور فرحان بحضور گنجاب آئے اور ہر ایک اپنی اپنی جرأت اور قوت اور مردانگی اور شمشیر زنی پر نازان اور
متکبر بتر صد اس امر کا تھا کہ ہمکو خلعت و منصب اور جاگیر اسکے صلہ مین ملینگے گنجاب نے ترک جوشن پوش کو بہ نظر غضب دیکھکر پوچھا کہ
او نمک حرام اپنے آقا و ولی نعمت سے ایسی کور نمکی کرنا چاہیے در عوض عطیات اور احسانات کا میرے کہ جو مین نے تجھ ایسے ادنی ایک
ذلیل الاوقات کو حضیض خاک سے اوج افلاک پر پہونچا دیا ہے جو تجھسے ظہور اور وقوع مین آیا خیر دیکھ تو سہی کہ مین اب تجھے اسکے قصاص مین
کس عذاب الیم سے مارتا ہون کہ تیرے حال پر ماہیان دریا اور مرغان ہوا گریہ و زاری کرین یہ کہکر سنجانی عیار کو حکم دیا کہ سنجانی
تو فوراً اس حکیم فاروس کے گھر بار کو تاخت و تاراج کرکے اسکی مشکین بندھوا کر سر بازار کشان کشان میرے سامنے جلد طلب کر
تا اس سے سبب اس دزدی و مکاری کا پوچھا جائے کہ ای بد ذات ابلیس صفات ہمارے دشمنون کو جو کہ خداوند ہیچ ہزار باختر سے
منحرف نادیدہ خداے آسمانی کے پرستار ہین تو نے اپنے گھر مین جا دی اور اپنا بیٹا نامزد کرکے رکھنے سے کیا مطلب تھا اور اس راز کو
ہمسے اخفا کرنے کا کیا مطلب آیا تجھے کچھ خوف قہر خداوندی اور عتاب پیغمبری کا دل مین نہ آیا اور افشاے راز کے ہو جانے مین آج کے
دن کا تجھے خیال نہ تھا اور ہمنے تو فقط بخیال اسی کے کہ یہ حکیم زادہ موروثی قدیم نمکخوار ہماری سرکار دولتمدار کا ہے اس دشمن خدا آگ کی
شال مار آستین نکلا اپنا مقرب خاص کرکے اس رتبہ اور درجے کو پہونچایا کہ خاک سے پاک کر دیا اور اپنے سرداران اور دولتخواہ نمکخوارون
کی عرض معروض کو باعث رشک و حسد کا جان کے کبھی کچھ خیال نہ کیا چنانچہ حسب الحکم گنجاب علیہ اللعن والعذاب کے سنجانی عیار
نابکار نے اسوقت چبوترہ کوتوالی سے طرہ باز خان نامے افسر کو بلا کے حکم دیا کہ تم دو تین ہزار پیادے اپنے ہمراہ لیکر جھٹ پٹ جا کے
حکیم فاروس کو پکڑ لاؤ اور اسکے مال و اسباب کا تعلیقہ بلکہ ضبطی کرکے جو کچھ نقد و جنس ہو بجنسہ لے آؤ خبردار تغلب و تصرف ایک
پیسے کا نہونے پاوے اور رعایت مروت سعی و سفارش کسی کی نہ ماننا طرہ باز خان اندرون بارگاہ سے باہر نکلکر بغایت شادان
اور فرحان ایک ایک اپنے ساتھ والون پیادون سے یہ کہتے ہوئے کہ کاٹھی کو جلد دوڑاؤ اور دو ہزار نوجوان کمر بند ہو کے
بلا پیچھے میرے ہمراہ چلین اور حکیم فاروس کی گرفتاری اور اسکے گھر کی ضبطی کے واسطے مجھے سپہبد مرسل نے حکم دیا ہے اور ہولے میرے الیا

گیا ہور خون آشام لعین پر گیا ہور فیس بن گیا ہور محسن پر گیا ہور خون آشام وغیرہ سرداران اور افسران فوج سب دست بقبضہ ہو کر آمادۂ جنگ ہوائے تھا جیسے اور پلٹتے تھے کہ سپرین تلوارین پکڑ رہنگے بہر شاہزادہ قاسم پرش کرین ناگاہ دست راست سے یہ نعرہ کوہ شکاف بدیع الزمان ہر ایک کے گوش زد ہوئے شعر سپاہ اسلام انجم گروہ

به میدان کین نیجاب پیلان
بدانسان عدای دین کان ہم
که رزم سهراب و بیژن نگن
اگر بر کشم لشکر و بدعات

دل و جان سالاران صاحبقران
بیکدم شکستم کمان نجم
تهمتن توان گرد لشکر شکن
خنداز رو و در جسم دلیران خانه

بهم برزن لشکر گنجاب
دریدم جو کرباس لشکر را
بدیع الزمانم کرو رزم جنگ
زتیغم سپه باک اسلام شد

نشہ آسمان رخش رستم شکوہ
بہر سمت وہ گیو افراسیاب
فگندم بہ یک گبر غیور را
بدرم دل شیر و جرم پلنگ
اگر بر فتنہ باختر نام شہ

اور بعد اوزان دیکھا کہ وہ رستم صولت سہراب توان آفتاب سپہر جہانگیرانی شاہزادہ عرش جناب بدیع الزمان گرز لشکر شکن شمشیر ضمیمۂ صورت ویدیر خون چکان علم کیے ہوئے کلائی ہاتھ کی گہنی تک خون مین آغشتہ آیات مرکب فلک سیر باد پیما پر سوار اس ہجوم لشکر کفار مین کہ ہزار دن سوار اور پیادے مانند مور وملخ ابر کے چار طرف سے جھکے آمادۂ کار زار تھے نمودار ہوا اسوقت فوج گنجاب کا یہ حال تھا کہ جسطرح سے ہنگام طلوع خورشید جہانتاب ظلمت شب اور تیرگی آسمان کی دور ہو جاتی ہر سوار و پیادے فوج کفار نابکار کے اور فلا زمین گنجاب تیرہ روزگار کے متفرق اور پراگندہ ہو کر دہنے بائین ہٹ گئے اور دور دور نظر آنے لگے مطلع میدان کا صاف تھا اور تمام سرداران اور جملہ سپہ سالاران اور جتنے افسران فوج تھے اُنکے چہرون پر ہوائیان اور مردنیان سے چھا گئین تھین اور ساری فوج وسپاہ کی رنگتین زرد اور دلون مین طاقتین اور قابو مین روئین تھین کس شان وشوکت اور عظمت وجبروت سے شمشیر زنی اور کفار کشی کرنے لگا اور لاش پر لاش ڈھیر پر ڈھیر سر پیر ہوئے پر پڑے گرتا جاتا تھا شعر بہر جا کہ شمشیر وا کرد رہ بیکے راد وکرد دوراچار کرد ہر چار طرف کو آثار قیامت تھے بازار ملک الموت گرم تھا دلال اجل دکان فرح جان ارزان کوئی کوچہ حفظ واماں بروئے کفار بجز کوچہ زخم وا نہین معلوم ہوتا تھا اور کوئی گوشہ عافیت سوائے گوشہ کمان کے کہ وہان بھی زہ گیر کمان ہائے ہول کے قالب بیجان تھا اعدائے بیدین کو نہین نظر آتا تھا زہے ہمہ تن چشم ہو کر معرکہ شمشیر زنی اُس اتیج وہر شاہزادہ نامور کا دیکھ رہی ہین اور چار آئینے جلوہ شجاعت اور تہمتنی اُس رستم صولت شاہزادہ والا مرتبت کا دیکھ کر عالم حیرت میں تھے شعر ترک خنجر دار گردون از سر چرخ برین وہ جنگ اور میارزہ میگفت

آفرین صد آفرین نظم
دمادم ہم از خنجر برد وخاک
کشیدہ سپر آفتاب بلند
بیک بارہ بہ دشمنان تاختند
خاک راندانست از پائے خویش
نمایان جو شب انجم از آسمان

شنیدم ہمی راند آن ناخدا
نہنگش حذر جنگ آنچنان آیت فانت
ہم ز سایہ گرز او چرخ پیر
ز نعل ستوران آتش سزاد
بیکدم شد آئینہ روزگار
زبس برق تیغ آتش افروختہ

ہر یا نے خون کشتی بادپا
کہ سیمرغ وعنقا پر و لبست قاف
سر افگندہ نار و نہ محشر بریز
ہر پائے تپ لرزہ ماہی فتاد
ز گرد سپہ صورت زنگبار
ہوا از من کہکشان سوختہ

ز نوک سنانش فلک سا لبستہ چاک
جو خنجر شعاعی بہ نجم کمند
عنان را دلیران رہا ساختند
زمین دیدہ پا بر ہوا پائے خویش
ز گرد سپہ نوک رخشان سنان
آخر کار فوج گنجاب علیہ اللعن

والعذاب نے جھرمٹ کیا قریب تھا کہ بیکے پاؤن اُٹھین اسوقت گنجاب سمت گیا ہور خون آشام مخاطب ہوا اور کہا او گیا ہور کیا کھڑا دیکھتا ہی جسوقت تمام فوج کام آئیگی تو شاید تمھاری باری آئیگی تم لوگون کو شرم وحیا مطلق نہین ہی اتنا بھی نہین ہوتا ہی کہ ان دونون سفلوکون کو سزائے اعمال دو گیا ہور خون آشام نے دست بستہ عرض کیا کہ یا پیغمبر مرسل مجھے صرف اس بات کا خیال ہی کہ جب ان سفاکون کو سزا ہو چکا تو نگا لوگ خیال کرینگے کہ ادنی ایک یا دو شخص کو زبردو زیر کیا یہ میری شان کے خلاف ہوگا یہ بات سنکر گنجاب کو نہایت غصہ آیا قریب تھا فرط غضب سے قالب تہی کرے ساتھ عصہ

کہ

مین شاہزادۂ قاسم نوجوان نے یہ خیال کیا کہ آج موقع خوب ہے اگر مین بڑھے تو اس گنجاب علیہ اللعن والعذاب کو گرفتار کیا
کرین یہ سوچکر گھوڑے کو کوڑا کیا ادھر شاہزادۂ بدیع الزمان گرد لشکر شکن نے جو یقین قاسم کو بارادۂ فاسد گنجاب کی جانب
جاتے دیکھا فرط جوش دلاوری سے اسپ سبک خیز کو جولان کیا اور مثل تیر شہاب قریب گنجاب کے پہونچا گنجاب ہنوز باتون
مین تھا کہ داہنے طرف سے آواز نعرۂ بدیع الزمان بلند ہوئی نعرہ مہ برج خوبی شہ انجمن ✦ بدیع الزمان گرد لشکر شکن
بہم برزن لشکر گنجاب ✦ ہزیمت دہ گیو و افراسیاب ✦ ساتھ ہی اس نعرے کے بائین طرف سے دوسرے نعرہ کی
آواز بلند ہوئی نعرہ آفتاب مشرق دین پروری ✦ شہسوار لعل پوش خاوری گنجاب ان دونون نعرون کی آواز سنکر
گھبرا گیا ہور اور مہلیل کی طرف مخاطب ہوا اور گھبرا کر کہنے لگا کہ کمبخت کیا تجھے تم قتل کرو گے تمھاری شان بہادری جہنم
مین جاے اپنی شان کو بیچ کھڑے رہنا دیکھو وہ دونون شیر آ پہونچے تھوڑی دیر مین انکو بھی مثل سگ گربہ قتل کرینگے یہ کہکر گیا ہور
توجانب شاہزادۂ بدیع الزمان اور مہلیل دراز ترکیب شاہزادۂ قاسم عالی شان کی طرف بارادۂ فاسد یہ کہتے ہوئے کہ پیغمبر
رسول سے ہمکو اپنے خیال خام مین بالکل بزدل تصور کیا ہے دیکھنا آج ہم ان دونون کے سر کاٹے لاتے ہین یہ خیال کرکے گیا ہور
نے شاہزادۂ بدیع الزمان کو ڈانٹا تھا کہ او حکیم زادے کیا بیچارے تین روپیہ کے پیادون کو قتل کرتا ہے آ مردان عالم سے مقابلہ
کر شاہزادۂ عالم تو خدا سے یہی چاہتا تھا فرمایا او مردود ازلی و ابدی مین بھی تیری تلاش مین تھا کہ آج کہان جاتا ہے میرے ہاتھ
سے بس گیا ہور نے تلوار علم کرکے کہا او بدیع الزمان خبردار مین نے ہوشیار کر دیا بیچ مردان عالم کی ضرب سے یہ کہکر وار
تیغۂ آبدار کا کیا شاہزادۂ عالی شان نے اُسکی ضرب کو سپر پر کاٹا اور خبردار خبردار کہکر وہی تیغۂ دو دستہ سکندری خون چکان
جو ہاتھ مین تھا سر خبیث گیا ہور خون آشام پر مارا کہ تا دو ابرو اُتر گیا گیا ہور نے دستانہ از العین تو خاتمہ ہو چکا تھا تیغہ تو
کھینچا کر نکل گیا ایک چادر خون کی منہ پر بھکے آ گیا ہور تو حالت غش مین تھا مگر اور ہزارون سوار و پیادے اسکے ہمراہی
بیچ مین آ گئے انسے تلوار چلنے لگی علی ہذا القیاس اس طور پر شاہزادۂ خاور سپاہ سے اور مہلیل دراز ترکیب سے مقابلہ
ہوا اور مہلیل نے شاہزادۂ قاسم کے ہاتھ سے زخم کھایا ایک سمت کو نکلا فوج و سپاہ سے ہتھیار چل رہا تھا جبکہ لشکر گنجاب
نے اپنے دونون سپہ سالارون کو زخمی ہوئے اور گنجاب کو مع علقمۂ اصطرلابی و عارہ گاہ مصاف سے صاف نکل جاتے
دیکھا سبکو وہم نے گھیرا اور ہر ایک کو یقین کامل ہو گیا کہ گنجاب بھاگ کھڑا ہوا پھر تو یہ حال ہوا کہ ہزارون سوار اور پیادے
از راہ نامردی اور بزدلی سراسیمہ اور بدحواس ہوکر آپس مین یہ کہتے ہوئے کہ یارو اب ہمکو ٹھہرنے اور لڑنے مرنے
سے کیا حاصل مالک ہمارا تو ہزیمت فاش کھا کے نکل گیا ہماری کیا مفت کی جانین ہین جو خواہ مخواہ کھوئین خداوند لقا نے یہ
آفت غریب ہمارے سر سے ٹالی اور اکثر جو آمنین سپاہی وضع نوکری پیشہ مرد دلیر تھے ہر چند اُن سبکو روکا کیے سمجھایا کیے مگر کون
کسکا کہنا مانتا تھا وہ لوگ کمبخت نامرد بزدلے یہی کہتے ہوئے کہ پیغمبر رسول زیادہ کرینگے ہمکو برطرف کر دینگے تو اب ہم گھاس
کھود کر کھاتا فاقے کرکے مرجانا گوارا ہے لیکن اس بلا سے بہرام قضا سے مجسم شیران اژدر دم ملک قاسم اور اس رستم دستان
بدیع الزمان سے مقابلہ اور مجادلہ ہرگز ہرگز نہ کرینگے جس طرف جسکا رخ پڑا روانہ ہوا اور اب وقت شام کا ہو گیا ظلمت
شب دیکھکر وہ دونون نرہ شیر چچا بھتیجے یعنی شاہزادۂ بدیع الزمان اور قاسم نے ہر چند کہ زخمی تھے مگر فضل الٰہی سے
ایسا کوئی زخم کاری نہ تھا کہ جس سے کچھ ہرج واقع ہوا ہو چھوٹے چھوٹے اکثر زخم جسم اطہر پر دونون بہادرون کے پڑ گئے تھے
لڑتے بھڑتے اُس میدان رزم و پیکار سے اپنے اپنے مرکبون کو کوڑا مار کر ایک سمت کو روانہ ہوئے جسوقت شاہزادہ
والا تبار بدیع الزمان نامدار میدان پیکار سے نکل کے کوئی سات آٹھ کوس کے فاصلہ پر دامن کوہ کے قریب پہنچا
تھا ناگاہ ایک طرف سے دو شخص نہایت حلیم الطبع کریم و حلیم مگر بشکل گدایان خرقہ پوش نمایان ہوئے اور بسلام علیک

کر کے کہنے لگے کہ ای شہریار جلیل القدر اگر تم مقام آرام گاہ کا چاہتے ہو تو ہم فقیرون کے تکیہ مین قدم رنجہ فرماؤ شعر ز قدر و شوکت سلطان نگشت چیزے کم ٭ ز التفات بہ مہمان سرای دہقانی ٭ شاہزادۂ عالی مقدار نے جو یہ کلام ان دونون شخصون کا سنا اپنے جی مین یہ سوچکر کہ مین انکو کچھ پہچانتا ہون اور مین نے ضرور انکو دیکھا ہی اور کسی جا پر ضرور انسے ملاقات ہوئی ہی یہ سوچکر اُنسے فرمایا کہ ای صاحبو شعار کرتے ہو جو گفتگو سے الفت ٭ کچھ آتی ہی تم سے بوے الفت ٭ نام اپنا بتاؤ تا یقین ہو دل شناک سے جدا مرا کہین ہو ٭ اُن دونون صاحبون نے کہا کہ ای شہریار ہم وہی دونون تیرے ترقی خواہ جان نثار ہین کہ بیرون شہر سنجان قلندر کے تکیہ مین آپ بہ کسوت قلندری رونق افزا ہوے تھے اور ہمسے آپ سے ملاقات ہوئی تھی بس اتنا پایا اسکے شاہزادۂ عالم نے پہچانا کہ یہ دونون جمشید اور خورشید پسر گنجاب ہین نہایت شادان اور فرحان ہو کر گھوڑے پر سے اتر پڑا اور جمشید بن گنجاب سے بکمال محبت بغل گیر ہو کر اسکے ہمراہ اسی تکیہ مین تشریف فرما ہوا جمشید اور خورشید بن گنجاب نے بڑی تکلیف سے جو کچھ کہ کھانا تیار تھا واسطے شاہزادۂ عالیمقام کے دسترخوان بچھا کے رکھدیا اور دو تین کلابیان شراب کی کہین سے لاکر حاضر کین شاہزادۂ عالیمقام نے بعد تناول طعام دو ایک جام شراب کے نوش فرمائے اُسوقت یاد ملکہ رشک صد پریزاد گوہر ملک کی آئی نہایت بیتاب اور با چشم پر آب ہو کر ایک آہ سرد دل پر درد سے کھینچی اور بے ساختہ یہ شعر زبان پر لایا شعر گر یار نہو ساقی پیمانہ ہوا تو کیا ٭ معمور شرابون سے میخانہ ہوا تو کیا جمشید اور خورشید نے نعرہ آہ شاہزادۂ عالیمقام کا سنکے ہر چند پوچھا کہ ای شہریار وہ دوست دل خواہ حضور کا کون ہی مگر شاہزادۂ بدیع الزمان نے کچھ جواب انکو نہ دیا اور جب کہ نصف شب کا عمل ہوا اور جمشید بن گنجاب اور خورشید بن گنجاب دونون خوب غافل ہو کر سو گئے شاہزادۂ عالیمقام نے اسباب شب روی ذات اقدس پر آراستہ اور پیراستہ کر کے کمند کو اٹھا لیا اور سپر تلوار پکڑ کے سمت سنجان روانہ ہوا اور بشوق و معمول قدیم زیر دیوار ایوان ملکہ گوہر ملک کے آ کے کمند کو پھینکا اور جسوقت کمند بالاے دیوار مستحکم ہو گئی اسکو پکڑ کر بالاے دیوار پہونچا اور آہستہ دیوار سے اتر کر اندرون باغ قدم زن ہوا تو ایک آواز رونے کی گوش زد ہوئی اور معلوم ہوا کہ ملکہ گوہر ملک نہایت گریہ و زاری اور بیقراری کر کے یہ کہ رہی ہی کہ ای شہریار افسوس صد افسوس مین تجھے تیرے ماں باپ سے جدا کر کے اپنے ملک مین لائی اور ہر چند تو نے مجھے سمجھایا اور سنجیدہ ہو کر کہتا تھا کہ میرا اس ملک کفار مین سے چلنا اچھا نہین اور مین نے ہاے تیرا کہنا نہ مانا اور تجھے بیہوش کر کے یہان لکھو کہا دشمنون مین لا کے ڈال دیا اس ندامت اور اپنی خطاے فاش کی تلافی اور قصاص مین بجز اسکے کہ اپنی جان عزیز تیرے نام گرامی پر نثار کر دون اور کوئی تدبیر نہین سوجھتی اشعار

کس جا پہ ہی بود و باش تیری
کیا جانیے تجھپہ کیا بنی ہی
مارا مجھے ہائے تیرے غم نے
ہر وقت مری یہی دعا ہی
جیتا رہے تو ہلاک ہون مین

اے باغ بہار زندگانی
افسوس پڑا ہی تو کدہر کو
غم جو تیرے دشمنون پر وان ہی
از رہ سے کر جہان کی سیر
اک دم مین تیرے ہزار دم ہو
مطلوب ہی تیری زندگانی

کس سے کہون یہ غم نہانی
بیہوشون مین کسے تری خبر کو
وہ حادثہ سیر سے جیکو یان ہی
پر چاہیے تیری جان کی خیر
رشتہ تری عمر کا نہ کم ہو
گو مین نہون در جہان فانی

کس سمت کرون تلاش تیری
جی ہی پہ پرے تو یون بنی ہی
دو خون کیے عشق کے ستم نے
دل تیری طرف ہی لگ رہا ہی
تو خوش رہے سینہ چاک ہون مین

شاہزادۂ بدیع الزمان کے یہ نالہ و فغان اور بیان ملکہ گوہر ملک کا جو سنا تو نہایت غمگین اور اندوہگین ہو کر آنکھون مین آنسو بھر لایا اور عنقریب تھا کہ جامۂ صبر کو چاک کر کے دیوانہ وار با چشم اشکبار آپ بھی نالہ ہاے زار کرے لیکن بخیال مال اندیشی خوب سا ضبط کیا اور سنگ ریزہ اٹھا کے سمت ملکہ پھینکا ملکہ گوہر ملک کھٹکا ڈھیلے کے گرنے کا پا کے بے ساختہ اپنی خلوتخانہ سے اٹھ کھڑی ہوئی اور صحن چبوترہ پر آ کے جو چار طرف بغور خیال کیا تو دیکھا کہ ایک سیاہ پوش دیوار سے اترا ہوا سیری

طرف کو آتا ہی ملکہ کے دلکو یقین کلی ہو گیا کہ سوائے شاہزادہ والاشان کے اور کیا امکان جو کوئی اولیشہ سیرے اس دیوان خانہ کی سمت آسکے بس یہ سوچ کے ملکہ نے کہا کہ ای شہر یار کس انتظار مین آپ وہان ٹھہر گئے ہین آیئے شاہزادہ عالی وقار نے نزدیک آکے ہاتھ ملکہ کا پکڑ لیا اور یکایک اپنے گلے لگا کر فرمایا کہ ای ملکہ تم نے حافظ شیرازی کا وہ شعر نہین سنا شعر الا یا ایہا الساقی ادر کاسا وناولہا ٭ کہ عشق آسان نمود اول ولے افتاد مشکلہا ٭ خیر وہ جو کچھ نوشتہ تقدیر تھا وہ بعرصۂ ظہور آیا اب جلد بیٹھو دو چار گھڑی غم غلط کرو شراب پیو ہنسو بولو رونے دھونے سے کچھ فائدہ نہین شعر غنیمت جان لے مل بیٹھنے کو ٭ جدائی کی گھڑی سر پر کھڑی ہی ٭ ہمنے تو تم سے روز اول ہین بہت سا سمجھایا تھا کہ ہمکو اپنے ساتھ نہ لے چلو ہم لوگ مثل آفتاب اور مہتاب کے کسی ملک مین پوشیدہ و پنہان نہین رہ سکتے تمکو اُسوقت ہمارے کہنے کا یقین نہ آیا اور تم کیا کرو شدنی تو یون تھی اب اور کچھ ہمین کسی بات کی فکر اور تشویش نہین فقط یہ رنج ہی کہ سر دست بدون کسی مکان سکونت اور استقامت کے کہ وہان بیٹھکر دم بھر آرام کرین پانے ثبات ہمارا ٹھہر نہین سکتا ملکہ گوہر ملک نے کہا کہ ای شہر یار اب آپ مکان کے واسطے کچھ اندیشہ نہ فرمائین چار باغ ملک حرمان دیدکش میرے پرداد اکی املاک سے میرے ورثے اور ترکے مین آیا ہی اور میرے قبضۂ تصرف مین ہی اور وہ باغ بہتر از قلعہ ہی حضور ملاحظہ فرمائینگے تو میرے حق و باطل کو سمجھینگے اور تکلف یہ کہ اُس میرے باغ مین باواجان کو کچھ مداخلت نہین مجھے اختیار کلی ہی اگر مزاج مبارک مین آئے اور مقتضائے مصلحت ہوئے تو ابھی آپ وہان تشریف لیجاکے قیام پذیر ہون ملکہ اگر کوئی موقع اور گھات ملتی ہی تو مین بھی وہین چل کے حضور کے پاس رہونگی شاہزادہ عالی مرتبت نے یہ سنکے فرمایا کہ کیا مضائقہ بہت خوب بات ہی مین وہین جاکے رہونگا مگر مجھے اسوقت ایک اور صدمۂ جانکاہ پیدا ہوا ہی اور بڑا رنج دل کو ہی کہ گنجاب نے ترک جوشن پوش میرے سرفروش جان نثار رفیق کو واسطے گردن مارنے اور قتل کرنے کے بھیجا تھا اور وہان ایک مجمع کثیر اور انبوہ غفیر خلائق کا اور ہزارون سوار اور پیادے اور سردار ملازمین گنجاب سبھی بلوائے عام اور اژدہام کے واسطے تماشا دیکھنے کے آئے تھے جسوقت کہ دہان ایک طرف سے قرۃ العین نور بصر پارۂ جان لخت جگر بھتیجا میرا شاہزادہ خاور سپاہ ملک قاسم ناسور مہتیۂ نجات و رہائی اُس اپنے رفیق باصفات کے قریب اس قتل گاہ کے پہونچا تو مین نے سنا کہ کوئی شخص ترک جوشن پوش کو وہان سے اُٹھالے بھاگا پس یہ تو کہو کہ تمھین کچھ حال ترک جوشن پوش کا معلوم ہی کہ اُسے گنجاب نے کس سے پکڑوا کر کہان قید کیا اور اُسپر کیا گذری قتل ہوا یا کہین مقید ہی یا کوئی اُسے اور شخص لے گیا ہی یہ کیا سانحہ درپیش ہوا ملکہ گوہر ملک نے کہا کہ ای شہر یار کچھ فکر اور تردد کا مقام نہین ترک جوشن پوش حاضر ہی مین نے اپنے مرجان عیار کو بھیجکر ترک جوشن پوش کو وہان سے چھڑا منگایا اور قریب اُسی اپنے چار باغ کے فلان پہاڑ کے درے مین بحفاظت تمام رکھا ہی اور حکیم فاروس بھی میرے پاس آرام سے ایک مقام پر ہی اب آپ ایک کام کرین کہ صبح کو یہان سے جاکے اثنائے راہ مین وہ جو فلان مقام پر ایک درخت چنار کا بہت بڑا فلک فرسا ہی وہان دو چار گھڑی ٹھہرین مین صبح ہوتے ہوتے اماں جان سے اجازت لیکے سوار ہونگی اور آپ کو وہان سے ہمراہ لیکے چار باغ جاؤنگی پھر وہان جو کچھ صلاح دولت اور مقرون مصلحت ہوگا اُسپر عمل کرونگی غرض یہ باتین کرکے اور ذکر مذکور مین مشغول ہوئی شاہزادہ بدیع الزمان نے فرمایا کہ ای ملکہ کل کی بات کل کے ساتھ ہی آج شب تو بعیش و طرب بسر کرلین یہ کہکے ہاتھ ملکہ کا پکڑے ہوئے پلنگ پر تشریف فرما ہوئے اشعار

اٹھے شعلے دلون مین آرزو کے ہوئے مشتاق لب جام سبو کے
لب مینا ہوئے قلقل کے مشتاق کیا شیشون نے عزم رخصت طاق
ہوئی حاصل جو تنہائی جو انکو لیا آغوش مین آرام جان کو
لپٹ کر شوق سے وہ سینے ملنے لگے دل کی لگی دل سے بجھانے
لگے لینے سبو ساغر گلے سے لگی مستی ٹپکنے حوصلے سے

القصہ رات بھر عجب کیفیت راز و نیاز رہی اس صحبت پاکباز مین عجب لطف تھا طرفین کے منہ شعلے دلون مین امنگون کے جوش واہ رے شاہیت قدرتی نخہ لطف ظاہری کے مزہ باطنی کی طرف

طرفین کا رجحان بھی نہین ہوتا تھا مگر صبح دم شوق وصل کی بھڑاسین ایسی نہ تھین کہ تھوڑے عرصہ مین نکل جاتین رات بھر کی بوسہ بازی کبھی دست درازی کبھی ملکہ گوہر ملک کا بگڑنا اور کبھی شاہزادہ کے گدگدی کرنا ہنسانا تے ستاتے لٹا دینا شعر

زبان اُس رنگ گل کی لی تھی منہ مین
لگا لے حوصلے دست ہوس کے
لیے بوسے نصیب دست رس کے
ہجوم جوش کیف صبح زن مین
سحر کو جب خمار آلودہ خواب
اٹھا بستر سے خورشید جہان تاب
کیا پھر رخصت شب نے اشارہ
ہوئی برخاستہ بزم ستارہ

اُسوقت شاہزادہ عالی مقام گردلشکر شکن ملکہ گوہر ملک کے پاس رخصت ہوا اور بذریعہ کمند دیوار پر سے اترکے مرکب پر سوار ہوا تو اسوقت کوئی دو گھڑی رات پچھلی باقی تھی شاہزادہ والاہمت مرکب کو سبکخرام کیے بیرون شہر سنجان کوئی دو کوس کے فاصلہ پر اُس درخت چنار کے قریب جہان کا پتا ملاقات کا اور اشارہ ٹھہرنے کا اور پہنچنے آنے کا انتظار شاہزادہ والاتبار سے کیا تھا جاکر گھوڑے کو روک لیا اور برچھے کو زمین پر گاڑکے منتظر ملکہ گوہر ملک کی سواری کی آمد کا بیٹھا یہان حال ملکہ کا سنیے کہ صبح کے وقت اُسنے اپنی مان ملکہ غنچہ خاتون پاس جاکے مجرا کیا غنچہ خاتون نے بیٹی کو گلے سے لگا کے بہت پیار کیا اور پوچھا داری کیون مزاج کیسا ہی ملکہ گوہر ملک نے عرض کیا کہ امان جان کیا عرض کرون حال میرا قابل گذارش نہین ایک تو چند عرصہ سے طبیعت بری نہایت بگڑی ہوئی ہی اور رات تہا تمام مطلق نہ رہی خیر وہ جو کچھ تھا سو تھا اب یہ عیب سے شور ہنگامہ کشت وخون کا اور ڈراپون کا کہ آج فلان شخص مار اگیا فلان شخص پکڑا گیا اُسکو گردن مارنے اور قتل کرنے کو لیجاتا ہی فلان شخص کے گھر بار کے لوٹنے کا حکم ہی امان جان مارے ہولون کے اور دھڑکون سکے دونی خفقانیت اور وحشت مجھے ہوگئی ہی اور ہر وقت یہی جی چاہتا ہی کہ یا تو منہ ڈھانپے خاموش اور خود فراموش اپنے پلنگ پر پڑی رہون نہ بولون نہ کسی سے بات کرون نہ اپنی کچھ کسی سے کہون نہ کسی کی سنون اور یا دل مین یہ آتا ہی کہ ہر ادھر اپنا منھ بیٹیون اور چیخین مار مار کر روئین یا کپڑے پھاڑ کر کسی طرف کو نکل جاؤن اسوقت فرا سیری طبیعت ٹھہری ہوئی اور مزاج بحال ہی سو بحال اسکے شعر

کہنے مین جو دل کے داغ ہوئے
شاید کہ ہوا وہان کی راس آئے
جون لالہ مقیم باغ ہوتے
گلگشت چمن سے جی بہل جائے
کہیے تو مین چار پانچ تک جاؤن
کچھ روز وہان کی سیر کر آؤن

ملکہ غنچہ خاتون نے کہا کہ واری مین تیرے صدقے اور لاکھ جان سیری تجھپر نثار بیٹی دیر نہ کر ابھی سوار ہو اور جب تک تمھارا جی چاہے وہان رہو اپنا جی بہلاؤ مگر ایک کام کرنا کہ مجھے بھول نہ جانا شعر تجھی کو آکر جلوہ افزانہ دیکھا × برابر ہی دنیا کو دیکھا نہ دیکھا × گھڑی گھڑی کی خبر اپنی صحت اور سلامتی کی مجھے بھیجنا تاکہ میرے دل کو ایک صورت تسکین کی رہے ورنہ مین تیرے بغیر دم بھر مین پھڑک کر مر جاؤنگی گوہر ملک نے کہا امان جان یہ تم کیا فرماتی ہومین وہان سے آدمیون کی ڈاک بٹھلا دونگی جو حال میرے مزاج کا ہوگا آپ کو اطلاع دونگی ملکہ غنچہ خاتون نے کہا تو کیا مضائقہ اور یہ کہہ کے اُسی وقت بہ جلدی نواب ناظر دن سے تمام جلوس سواری کا طلب کیا اور بڑی دھوم دھام سے ملکہ گوہر ملک کو پالکی مین سوار کرواکے رخصت کیا انیسین جلیسین محرمین ہمدمین مقربین مصاحبین ہمرازین دمسازین لونڈیان باندیان خواصین وغیرہ سب ملازمین اور متوسلین ملکہ گوہر ملک کی تھنسون میانون رتھون مین سوار ہوکر ہمراہ چلین شاہزادہ عالی تبار جو اُس درخت چنار کے نیچے انتظار مین سواری کے چشم براہ کھڑا تھا ایک مرتبہ دور سے اُسنے دیکھا کہ سامنے سے ایک تتق گرد اُٹھا اور جسوقت کہ دامن گرد کا شگافتہ ہوا تو آگے آگے سات آٹھ سو فیلان کوہ شکوہ کہ جھونڈے اُنکے رنگے ہوئے چوڑے مکلل بجواہر دانتون پر چہر بستہ گجلکین پڑی ہوئین چاندرا ور سورج الماس کے ستکو نپر لگے علم ہائے زرنگاری لپشت پر اور بعد اُنکے کوئی چار ساڑھے چار سو سانڈنیان بطور رسو ر شتر نلے آراستہ سقرلاتی اور مخملی جھولین کارچوبی الماس تراش ٹوپیان وادودی یا قوت احمر کی مرچ کی بیل جھالرین منقش کی لگی ہوئی زری زربفت طاش بادلے کا کام بعد اُنکے کوئی ہزار بارہ سو خاص بردار پگڑیان سرخ سرخ سرون پر باندھے کمر سے پرتلے لگائے عصائے نقرئی اور طلائی ہاتھون لیے بعد اُنکے غلامان زرین پوش چند وقین رومی اور ولایتی اور فرانسیسی ادرچقماقین

ایک تالیان اور دو تالیان کاندھون پر رکھے بعد انکے سو سواسو صاحب دریان قورا قاقمی پور باشی لیساول ہر دسیہ چوبدار نقیب حسین

| | | | |
|---|---|---|---|
| شور نقیب و رجلودار اور چوبدار | یہ کہتے تھے آپس مین ہر دم پکار | بلا نو جوانو بڑھے جائیو | دو جانب سے باگین لیے جائیو |
| اُسی اپنے معمول و دستور سے | ادب سے تفاوت سے اور دور سے | بھڑے جائیو آگے چلتا قدم | بڑھے عمر و دولت قدم با قدم |

بعد ازان دیکھا کہ ہزار سوار دس و سقے بادلے کی لنگیان تمامی کے لنگوٹ باندھے کوکنی اور کلکونیری سوہے کچ پیچ سر و نیز مندر سے اُدراج کے کانون مین جوتے بسوہ سے جیلے ستارے کے زرد وزی کام کے پانون مین پہنے شکیزے خوشبو دار چمڑے کے پشت پر فوارے سے ہزار سے کے دہانو پر چڑھائے گلاب اور کیوڑا عرق بہار بید مشک آئین بھرے ہوئے عطر بیزی اور گوہر افشانی کرتے چھڑکاؤ لگاتے چلے آتے ہین بعد انکے ایک غول روشن چوکی نوازون کا للت بھیروین بہاس شہنائیون مین پھونکتے سناٹے سرون کے جلے معلوم ہوتے تھے شعر

شہنہ نوازون کی پیاری دھنین * جنھین کان رکھکر ملائک سنین *

بعد انکے کوئی چار سو سانڈنی سوار ملے چار سو مشعل بردار عود سوز اگر سوز عنبر سوز ہاتھون مین لیے بخورات طرح طرح کا جلتا صد ہا فرسنگ تک نسیم عنبر شمیم اُسکی دماغ جان معنبر او رمعطر کر دیتی تھی اور بیچ مین ملکہ عالم سکھپال مین سوار دو ڈھائی سو کہاریان در دیان زرق برق پہنے آگے آگے نواب ناظر اور چند خواجہ سرا گھوڑون سوار اردگرد و پیش بارہ ہزار سوار اور پیادے مسلح اور مکمل نمودار ہوئے شاہزادۂ ذوی الاحترام جس مقام پر کھڑا تھا اُسی طریق پر اپنے مرکب کو روکے تماشا سواری کا دیکھا کیا جب کہ سکھپال ملکہ کا اس چنار کے درخت کے قریب جہان شاہزادۂ والا رتبت کھڑا تھا پہنچا اور ملکہ نے چلمین مین سے دیکھا اُسی وقت چوبدارون کو حکم دیا کہ دیکھنا یہ شخص جو گھوڑے پر سوار کوئی غریب الدیار کھڑا ہوا ہی شاید متلاشی روزگار ہمارے ملک مین نو وارد ہی اسکو ہماری سواری کے ہمراہ لیتے آؤ حسب الحکم ملکہ کے چوبدارن اور مردہون نے شاہزادۂ عالی مقدار بدیع الزمان نامدار سے عرض کی کہ ای شہسوار تجھے ہماری بیغمزادی نے یاد فرمایا ہی جلد حاضر ہو چنانچہ شاہزادۂ عالی مقام کو مردہون اور چوبدارون نے اپنے ہمراہ لیا جسوقت سواری ملکہ گوہر ملک کی اندرون باغ جاکے داخل ہوئی اور مردہے وغیرہ بھی ڈیوڑھی پر پہونچے اور زبانی محل دار کے عرض کی کہ وہ جوان حاضر ہی ملکہ نے فرمایا کہ اُسے اندر بھیج دو چنانچہ شاہزادۂ بدیع الزمان گرد لشکر شکن باطمینان تمام چار باغ ملک حریمان دلکش مین جاکے ایک مسند پر ہم مسند ملکہ گوہر ملک بیٹھا اور ملکہ نے ترک جوشن پوش کو بھی بلواکے بحضور شاہزادۂ والا رتبت حاضر کیا ترک جوشن پوش قدمون سے شاہزادۂ والا شان کے لپٹ کے خوب رویا اور شاہزادۂ عالم نے دست شفقت اسکی پشت پر رکھکے گلے سے لگایا اور ایک مکان واسطے بود و باش ترک جوشن پوش کے معین فرمایا اور آپ مع ملکہ جشن نشاط اور محفل انبساط مین مصروف عیش ہوتے ہین آگے دیکھیے فلک تفرقہ پرداز کیا کرتا ہی

## تتمہ داستان شاہزادۂ خاور سیاہ ملک قاسم بیان کیا جاتا ہی

کہ شاہزادۂ ملک قاسم عرصۂ رزمگاہ سے نکل کے کوئی دو تین گھڑی رات گئے فیروز آسیابان کے مکان پر پہونچا اور آسیابان نے شاہزادۂ قاسم کو پھر آتے دیکھکر اپنے جی مین کہا کہ خداوند تعالی خیر کرے یہ شخص پھر یہان آیا مین نے تو یہ جانا تھا کہ خداوند تعالی نے سہولت اور آسانی سے فقط ایک گھوڑے کے جانے پر یہ آفت ناگہانی میرے سر سے ٹالی ہی سو وہ حضرت پھر تشریف فرما ہوے اب کی مرتبہ دیکھیے کہ اس شخص کے ہاتھ سے میری عزت اور جان کیونکر بچتی ہی اور یہ میرے ساتھ کیا سلوک کرتا ہی اسی مین شاہزادۂ خاور سیاہ ملک قاسم نے فیروز آسیابان سے کہا کہ جلد ہمارے واسطے کچھ گلابیان شراب کی تحفہ تحفہ طلب کراتا کہ ہم دو چار پیالے اسکے پیکے جسوقت کہ اندوہ سے طبیعت کو سرور حاصل ہوگا دو چار گھڑی آرام کرینگے بعد اسکے ایک معرکۂ عظیم درپیش ہی آج ہمارا قصد مصمم ہی کہ وہان سوار ہو کے جائین فیروز آسیابان نے جو یہ کلام شاہزادۂ عالیمقام کا سنا تو اپنے دل مین نہایت متعجب اور متحیر ہو کے سوچنے لگا کہ یہ نوجوان غریب الدیار غریب الوطن ہی یہان اس سے کس شخص

کو سحر کرآرائی منظور ہی اور سبب اسکے دو پہر رات گئے سوار ہو جانے کا کیا ہی مگر میرے دل کو یقین کلی ہوتا ہی کہ شاید برباد کنندہ یہ مسلمان اور موجد
شبخون اور برہم زن فوج و سپاہ خراب کن لشکر گنجاب یہی نوجوان ہی ایک تو وہ حکیم فاروس کا بیٹا بنکے جیسے پہلے معروف
بہ حکیم بدیع اور بعد ازان بخطاب شاہزادۂ بلند اقبال موصوف ہوا تھا وہ تھا حکیم فاروس کی تو سعی ملکہ گوہر ملک کہ پیغمبرزادی
کل کی ہی اس جرم کے قصاص اور تعزیر سے حرمت اور جان بچی اور عذاب گنجاب سے محفوظ رہا خداوند لقا نہ کرے اگر یہ مانا
اس جوان کے یہان میرے مکان پر وارد اور قیام پذیر ہونے کا منکشف ہو جاے اور یہی شخص قاسم ہو بلکہ اس مین شک نہ
مجھے ناحق ہی حقیقت مین قاسم یہی شخص معلوم ہوتا ہی اور کیا عجب کہ ہزارون عیار اور خبردار ہرکارے جاسوس اسکی تلاش اور
سراغ بود و باش مین چارون طرف پھرتے ہون یہان بھی کوئی پتا لگاتے لگاتے آ پہونچا ہو اور یہ خبر شدہ شدہ اور رفتہ رفتہ پیغمبر
مرسل کے کان تک پہونچے تو اسوقت کیا جانے گنجاب مجھے کس عذاب الیم مین مبتلا کرے گا اور میرے گھر بار اہل عیال پر کیا قہر
پیغمبری نازل ہو لیس یہ خفقان اور وہم جو اس آسیابان کے دل کو پیدا ہوا تو اسنے بکمال حیرت زبانی شاہزادۂ خاور سیاہ سے
یہ کہہ کے کہ بہت خوب حضور ایذ کے توقف فرمائین مین آپ کے واسطے شراب ابھی جا کے لیے آتا ہون وہان سے اُٹھا اور پیش خود
یہ تجویز کرکے کہ اگر مین قبل از انکشاف اس حال کے خود جا کے اظہار اس جوان کے اپنے مکان پر وارد ہونے اور اپنی لاعلمی سے
اسکو اپنے پاس رکھنے کا گنجاب سے کرون تو باعث میری حفظ آبرو اور جان کا ہوگا ورنہ ہزارون بندگان لقا کا خون اسکی
گردن پر ہی یہ چھپنے کا نہین اسکے ساتھ میری جان مفت مین جائے گی یہ سوچکر گنجاب کی بارگاہ مین گیا اور بکمال عجز و انکسار نہ
با چشم اشکبار گنجاب کے پانؤن پر سر انبار کھ کے کہنے لگا کہ یا پیغمبر مرسل یہ خانہ زاد موروثی قدیم الایام سے نمک پروردہ سرکار
دولت مدار کا ہی حتی المقدور غلام سے کبھی کوئی کام نمک حرامی اور خیانت کا اسوقت تک وقوع مین نہین آیا اور اقبال
عالی سے امید یہ ہی کہ تا قید حیات غلام سے ایسی حرکت نہو لیکن بر وہ پیش داور بدتر از گناہ وہ جو کہتے ہین الانسان مرکب
من الخطاء والنسیان مقر خطا کا ہون تو حالت گواہ نہین جو جا ہو تنبیہ کرو منفر بگیناہ ہی حسب اتفاق اندنون بسبب
لاعلمی اور نادانستگی کے ایک قصور سرزد ہوا ہی کہ تلافی اور مکافات مین اسکی جو سزا اور تعذیر سرکار سے میرے حق مین ہو وہ
عجب نہین گنجاب نے پوچھا کہ آخر تقریر طول اور گفتگوے فضول سے حاصل مطلب مختصر بیان کہ آسیابان نے کہا کہ یا پیغمبر
مرسل ماجرا یہ ہی کہ ایک شخص غلام کے مکان پر آکے وارد ہوا اور خانہ زاد نے ظاہر اسکا شریف اور نجیب نہایت با وضع مرد
مردانہ جوان و جنیہ غریب الدیار دیکھکر اسکی بہت سی خاطرداری کرکے اپنے مکان مین اسکو مقیم کیا تھا اور جو کہ طریقہ آدمیت
اور رسم شرافت کا غلامان سرکار کا ہی اس شخص کی خدمت مین فروگذاشت نہین کیا آج حسب اتفاق بر سبیل گفتگو اسکے فحوائے
کلام سے غلام کو یہ ثابت ہوا کہ جس نے لشکر فیروزی اثر پیر سرکار کے شبخون بنام قاسم مارا ہے مین وہ قاسم یہی شخص ہی لہذا خانہ زاد
نے بخوف اپنی جان اور آبرو کے اور بخیال قہر و عتاب پیغمبری اپنے دل مین خائف و ترسان ہو کے حقیقت حال کو مفصلاً
اور شرحاً سمع اقدس و ہمایون تک گذارش کر دیا ہی آگے جیسا ارشاد ہو غلام مطابق اسکے بجالائے گنجاب یہ حال سنکے نہایت
خوش ہوا اور آسیابان کو بہت بھاری خلعت دیکر گیا ہور خون آشام کو اشارہ کیا کہ تم اسی وقت اپنی فوج و سپاہ لیکر
فی الفور آسیابان کے مکان پر جاؤ وہان قاسم قیام پذیر ہی اگر زندہ ہاتھ آئے تو فہو المراد ورنہ جلد اسکا سر لیکر حاضر کرو
گیا ہور خون آشام حسب الحکم گنجاب کے اسی دم مع چالیس ہزار سوار اور کئی سرداروں کے بتہیہ گرفتاری قاسم بیٹھ
پشت مرکب پر آسیابان کو ہمراہ لیے اسکے مکان کی طرف روانہ ہوا بعد روانہ ہو جانے گیا ہور خون آشام کے گنجاب نے
مہلیل دراز ترکیب کی جانب مخاطب ہو کر کہا کہ تم بھی اپنی فوج کو لیکر گیا ہور خون آشام کی مدد کے واسطے جاؤ
اور اگر قاسم زندہ دستیاب ہو سکے تو زندہ لاؤ اور جو حوصلہ مقابلے اور مجادلے کا کرے تو اُسکا سر کاٹ لاؤ مہلیل

دراز ترکیب بھی بائیس ہزار سوار اپنے ساتھ لیکر بارادۂ جنگ شاہزادۂ خاور سپاہ مالک قاسم تعاقب مین گیا ہور خون آشام
سے چلا چنانچہ پہلے گیا ہور خون آشام بہ عظمت و جبروت تمام مع فوج کے قریب مکان آسیابان پہونچا اور وہان جو شاہزادۂ قاسم
اس عیاری اور مکاری سے اُس آسیابان کے مکان پر محض بیخبر اور غافل بیٹھا تھا ایک مرتبہ آواز گھوڑون کی ٹاپون
کی اور شور و غل آمد فوج کا سنکے مکان سے باہر نکلا تو اُسنے دیکھا کہ ایک لشکر عظیم الشان با تیغ و سنان گھوڑے جولان کیے سامنے سے
نمایان ہی اور کثرت گرد و غبار سے از زمین تا آسمان زمانہ تیرہ و تار نظر آتا ہی اور آگے آگے فوج کے آسیابان آکے اپنے دروازہ
مکان پر ٹھہرا اور کھڑا ہوا ہی شاہزادۂ قاسم کو یقین کامل ہو گیا کہ یہ آتش اندازی اور خنجر براندازی اسی بد ذات ابلیس
صفات آسیابان کی ہی اور یہ سب فوج کفار تیرہ روزگار فقط میرے قتل پر آمادۂ کارزار ہو کر آئی ہی بس یہ پیش خود تجویز
کرکے جھٹ پٹ اپنے ہاتھ سے اپنے گھوڑے پر زین رکھا اور بسرعت تمام اُسے کھینچکر تا پشت زین پر جا بیٹھا اور نظر بہ کرم کریم
کارساز کرکے یکہ و تنہا بلا رکب افراسیابی جو انگل میان سے کھینچ بمقابلہ گیا ہور خون آشام چلا عین شاہ راہ پر آکر
گھوڑے کو روک لیا اور منتظر پیشدستی کا طرف فوج غنیم سے تھا دلیران فوج گنجاب نے جو اُس عالیجناب شاہزادۂ خاور سپاہ
کو بجان واحد مسلح اور مکمل باین شان و شوکت بر سر راہ آمادۂ رزم دیکھا تمام سرداران اور سوار اور پیادے اپنے دلون
مین نہایت متعجب اور متحیر ہو کر جرات اور شجاعت پر اُس شاہزادۂ والا مرتبت کی تحسین اور آفرین کرتے تھے لیکن بمقدور
اطاعت اور فرمانبرداری بہت نازک ہوتا ہی سوائے اسکے وہ سب فرقہ کفار نابکار بڑے شریر اور بڑے بے پیر لعین اور
بیدین حسب الایمائے گیا ہور مقہور خدا ایک مرتبہ چار طرف سے دوڑا اور بلوہ کرکے یہ کہتے ہوئے کہ ہان لینا لینا نہ جانے
دینا جلد ایسے شخص مغضوب بارگاہ پیغمبری کو گرفتار کر لو برچھے ترچھے کرکے اور تلوارین میان سے کھینچ کھینچ کے بر
شاہزادۂ رستم صولت آپڑے اور ہنگامۂ جدال و قتال گرم ہوا وہ اشجع دہر ضیغم ہیجائے زمانہ یعنے شاہزادۂ خاور سپاہ
مردانہ وار جنگ رستمانہ کرتا مصروف کفار کشی تھا اور جسطرف حملہ آور ہوتا دس دس بیس بیس کافرون کو عطف تیغ آبدار
کرکے داخل جہنم کرتا تھا اور چار طرف سے بارش تیر کی اُس والا توقیر پر ہو رہی تھی اور ہزار دن برچھے اور تلوارین
کے وار ہوتے تھے مگر افضال لایزال قادر ذوالجلال شامل حال تھا کہ ہر ایک حربے سے وہ آسمان صولت بچتا اور
آپ کو بچاتا کس خوبصورتی سے شمشیرزنی کر رہا تھا کہ دشمنون کی بھی زبان سے بیساختہ صدائے مرحبا نکل جاتی تھی
اور وہ شہسوار عرصۂ کارزار خاور سپاہ لڑتے بھڑتے اب قریب گیا ہور خون آشام کے آپہونچا لیکن کئی ہزار سوار
گرد و پیش گیا ہور کے حائل اور سد راہ ہو کر مصروف جنگ تھے اس باعث سے قاسم اُنکے ٹھہرا تھا یا اُنہین پہونچ سکا تھا کہ
گیا ہور خون آشام نے شاہزادۂ عالیمقام قاسم کو اپنی جانب مخاطب دیکھکر نہایت خائف اور ترسان ہوا اور پیش
خود تجویز یہ کرکے کہ مین قاسم کو بچرب زبانی اور چرب لسانی آپ اپنا رام کرون بعد ازان جیسا کچھ موقع اور محل ہو گا سمجھ لونگا
بہ کمال ملائمت اور گرمجوشی گفتگوئے آشتی اور مصالحہ کی کرنے لگا اور قاسم بھی اُسکی باتون کا جواب با صواب دیتا گرد
پیش ہر ایک کافر بے دغا کی حرب و ضرب سے غافل نہ تھا ناگاہ پیچھے سے مہلیل دراز ترکیب جو مع اپنی فوج سپاہ
کے وہان پہونچا تو اُسنے گیا ہور خون آشام کو شاہزادۂ ظفر احتشام قاسم سے ہمکلام دیکھکر اپنے دل مین خیال کیا
کہ گیا ہور خون آشام چاہتا ہی کہ کسی عیاری اور مکر و فریب سے قاسم کو بلاکے گرفتار کرے اور اپنی شجاعت اور دلاوری
کی دھوم ڈالے پس گیا ہور مین کیا تکلف ہی مصرع ہر کہ شمشیر زند سکہ بنامش خوانند * یہی وقت گھات کا ہی قاسم کا
ایک ہی ضرب تیغ مین کام تمام کردون اور یہ سوچکر پشت پر سے شاہزادۂ نامور کے سر اقدس پر تلوار اری قاسم نے
جو چمک تلوار کی دیکھی حسب تمام اپنے گھوڑے کو جھکا کے اسکی ضرب خالی دی اور تلوار مہلیل کی قاسم کے گھوڑے پر

پڑی قاسم جست کرکے گھوڑے سے جدا ہو گیا اور پھر سنبھلکر تیغہ پلارک افراسیابی کھینچا چاہتا تھا کہ مہلیل کو جہنم واصل کرکے
ایک مرتبہ گیا ہو رخون آشام نے یہ پیشدستی اور چالاکی مہلیل دراز ترکیب کی دیکھکر بہ کمال غیظ و طیش بآواز بلند کہا کہ ای مہلیل
یہ کیا حرکت نالائق تونے کی تو جانتا تھا کہ یہ صید میرا ہے پھر تونے یہ پیشدستی کرکے پشت پر سے اسکے سر پر تلوار ماری تو گویا میرے
سامنے یہ اپنی شجاعت اور بانکپن تونے دکھلایا ہے کیا میں اس سے کسی بات میں عاجز تھا مہلیل دراز ترکیب نے جواب دیا
کہ اے گیا ہو رحسب الحکم سرکاری کے تو بھی آیا ہے اور میں بھی تعمیل حکم سرکار کے لیے آیا ہوں پھر اس میں پیشدستی اور پس دستی کیسی جسطرح
تو اپنی نمود چاہتا ہے اسی طرح سے میں بھی چاہتا ہوں کہ اپنا نام کروں گیا ہو رنے کہا اس سے نام نہیں ہوتا بلکہ ایسی بات میں
انسان ذلت اٹھاتا ہے مہلیل دراز ترکیب نے کہا کہ اے گیا ہو ر میں کسیکی اپنے آگے اصل و حقیقت نہیں سمجھتا جو تجھے ڈانٹے غرض
اس گفتگو کا طول یہانتک ہوا کہ نوبت بسپر تلوار پہونچی اور گیا ہو رخون آشام نے حالت غیظ و غضب میں بضرب شمشیر
مہلیل دراز ترکیب کو زخمی کیا اور مہلیل نے اسی حالت زخمداری میں دوڑکر تیغہ مارا گیا ہو رخون آشام بھی زخمی ہو گیا
فوج و سپاہ نے طرفین کی جو اپنے اپنے سرداروں کو زخمی دیکھا تو سپرین تلوارین پکڑ پکڑ آپس میں آمادہ جدال و قتال ہوے
عیار اور جاسوسوں اور ہرکاروں نے یہ حال جاکے گنجاب سے بیان کیا گنجاب سلے یہ خبر وحشت اثر سنکے نہایت غیظ و
طیش میں شل مار سر دم بریدہ پیچ و تاب کھاتا اور اسی وقت قریب ساٹھ ستر ہزار سوار پیادے کے اپنے ہمراہ لیکر سوار ہو کر اس
میدان کارزار میں پہونچا اور یہ بآواز بلند کہکر کہ او نالایقو تمکو واسطے گرفتاری قاسم بھیجا تھا یا آپس میں کشت و خون
کرنے کو اور اپنا اپنا بانکپن دکھلانے کو ایک ایک تازیانہ مارکے دونوں کو جدا کیا بعد ازاں دونوں طرف سے فوج
و سپاہ کو جنگ و جدال سے روک کر بخیال اس مآل اندیشی کے کہ مبادا ایسا نہو کہ یہ دونوں سردار بڑے جلیل القدر
میرے لشکر کے سپہ سالار اور میرے گھر کے مختار ہیں مجھسے منحرف ہو جائیں بہت سی باتیں دلدہی اور دلاسہ کی کرکے
حکم دیا کہ صاحبو یہی صورت د باعث زیان دولت اور میرے ادبار کی ہے جو تم سب آپس میں رزم و پیکار کرتے ہو واہ واہ
اگر تمکیں ایسی باتیں کروگے تو میں پھر کیا کرونگا اب توقف اور تساہل نہ کرو جسطرح سے ہوسکے نبیرہ حمزہ سامنے موجود ہے
جھٹ پٹ اسے گرفتار کر لو اور پھر بہ ہزار دلجوئی اور خاطر داری گیا ہو ر اور مہلیل کو سمت شاہزادہ خاور سپاہ
متوجہ کیا اس عرصہ میں قاسم نے جو فرصت پائی تو ایک سوار کو بضرب تیغ فی النار والسقر کرکے نیچے گرا دیا اور آپ جھپٹ تمام
اس کے گھوڑے پر سوار ہوکے مقابلے اور مجادلے میں مصروف ہوا حسب اتفاق جسوقت بموجب اظہار پیر اسیا بان
گنجاب نے گیا ہو رخون آشام اور مہلیل دراز ترکیب کو حکم دیا تھا کہ تم دونوں جاکے قاسم کو گرفتار کر لاؤ مہ جان عیار
کہ ملکہ گوہر ملک کا کوکا خانہ زاد جان نثار ہے کہیں کھڑا یہ سب حال سنتا تھا اس نے یہاں کی سرگذشت اور روانگی گیا ہو ر
خون آشام اور مہلیل دراز ترکیب کی حسب الحکم گنجاب سگ بتیہ خاسد اسیری شاہزادہ قاسم کے مع دھن جا باغ
ملک سرمان دلکش میں جاکے بحضور شاہزادہ والاشان بدیع الزمان بیان کی وہ ازشیخ دہر ضیغم ہیجا بے کارزار
شاہزادہ نامدار بمجرد استماع اس خبر ناسموعہ کے جوش خون عزیزی سے نہایت بیتاب ہوکے اسوقت سپر تلوار
اپنی پکڑکے اٹھ کھڑا ہوا اور بیٹھ اپنے مرکب پریسریٹ گھوڑے کو ڈالے آن واحد میں قریب اس میدان مصاف کے پہونچکر
طنطنہ اللہ اکبر جگر سے کھینچکر آمادہ رزم اور کفار کشی کا ہوا شاہزادہ قاسم نے جو آواز نعرۂ بدیع الزمان والاشان
کی سنی تو اپنے دل میں یہ کہکر کہ اس کشتی گیر کے نوبت گنجاب تک پہونچنے کی نہ آنے پائے کہ میں خود یکہ و تنہا چلکے اس
گنجاب کو پکڑ لوں یا واصل جہنم کروں تا کہ یہ کشتی گیر بھی میری شجاعت اور رستمی دیکھکر اپنے جی میں متنبہ و منفعل ہو
شل شیر ژیان با بیل دمان تیغہ پلارک افراسیابی کو علم کیے صفوں کو درہم برہم کرتا سمت گنجاب چلا اس

طرف شاہزادہ بدیع الزمان نے بھی قاسم کو بحال غیظ وغضب جانب گنجاب مخاطب دیکھکر اپنے جی مین کہا کہ قاسم جاہل مطلق ہی ایسا نہو کہ سربکف ہوکر گنجاب کو جاکے مارے یا پکڑ لے اس سے بہتر یہ ہی کہ مین سبقت کرکے گنجاب کو پکڑ لون یا بہ نہم اصل کردون یہ کہکر جنگ رستانہ کرتا اور کشتون کے پشتے لگاتا متصل گنجاب کے پہونچ گیا یہ تماشا شمشیر زنی اور دلیری کا دونون چچا بھتیجون کی دیکھکر گنجاب اپنے دل مین نہایت لرزان اور ترسان ہوا اور بآواز بلند اپنی فوج سے کہنے لگا کہ ای بہادر و اب تم سب انتظار کسکا کرتے ہو جلد ان دونون کو گرفتار کرلو یا چار طرف سے بلوہ کرکے مارلو یہ حکم سنتے ہی اک کا سنکے ہزارون سوار پیادے نیزے شمشیرین پکڑ کر ٹوٹ پڑے شاہزادگان والا تبار عالیمقدار قاسم اور بدیع الزمان نامدار پر گرے اور یہ دونون بہادر بھی کس شوکت اور شان سے معرکہ آرائے میدان کارزار تھے کہ نہ گوش سپہر نے کبھی ایسی شمشیر زنی رستم اور سہراب کی سنی اور نہ چشم زمانے کبھی ایسی جنگ وجدال گیو اور افراسیاب کی دیکھی ہوگی ناگاہ بسبب بارش تیر ہاے جگردوز اور کثرت جراحت نیزہ وشمشیر گھوڑا شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم کا مارا گیا اور قاسم پیادہ پا ہوکر برسر رزم تھا شاہزادہ بدیع الزمان گردلشکر شکن نے جو قاسم کو پیادہ پا ہزارون سوارون مین حرب وپیکار کرتے دیکھا با دل حزین اور بجان ریش نہایت خشمگین اور غیظ وطیش مین تیغہ مہورشا دیو بند کمر سے کھینچے سر پر سر اور دھڑ پر دھڑ لاش پر لاش گراتا اس میدان رزم وکین کو طی کرکے شاہزادہ خاور سیاہ کے متصل پہونچا اور بجستی تمام اپنے مرکب پر سے کود کر شاہزادہ خاور سیاہ سے کہا کہ بسم اللہ ای خاور سیاہ تم تو اس گھوڑے پر سوار ہوکر آمادہ کارزار ہو ابھی قاسم کچھ جواب نہین دینے پایا نہ اس گھوڑے پر سوار ہوا ہی کہ اتنی دیر مین لشکر کفار نابکار سے کسی نیزہ دار نے ایک نیزہ شاہزادہ بدیع الزمان کے بھی مرکب کے پیٹ مین مارا کہ وہ گھوڑا بھی چیخ مار کر زمین پر گر پڑا اور تڑپنے لگا اور فوج بے پیروا عدائے شریر نے جوان دونون شاہزادگان آسمان توقیر کو بروے زمین پیادہ پا دیکھا ہر چہار طرف سے بلوہ کرکے محاصرہ کرلیا اور نیزہ وتیر کی بوچھار کردی تھی اور سیکڑون تلوارین کھینچے حملہ ور تھے اور اکثر زخم ہاے کاری بھی تیرون کے اور نیزون کے جسم اطہر پر اُن دونون شہزادگان نامور کے پڑے تھے مگر ان دونون دلاورون کو یقین کلی ہوگیا تھا کہ آج ہم دونون خلعت شہادت پہنینگے مسافر ملک عدم ہونگے اور اب کوئی صورت زیست کی نظر نہین آتی مگر اسپر بھی یہ حال تھا کہ جسطرف تلوارین پکڑ کر متوجہ ہوتے تھے ہنگامہ قیامت اور شور یوم النشور بپا ہوتا تھا اور لاش پر لاش ہمراہ مردے پر مردہ گرتا نظر آتا تھا اسی طرح سے تین شبانہ روز گذر رہے اشعار

ادھر فوج کفار اور سارے گبر　　چمکنے ہر طرف مثل غرندہ ابر
غلو سے عدو بادلون کا تھا شور　　کڑک برق کی تھی کمان کی کڑک
لہو کے لگے بہنے نالے وہان　　ہوا چار سو خون کا دریا روان
کٹے دست بازو کہین پور پور　　تڑپتی تھین جیون مچھلیان چار او
نظر آتے تھے بال سے کے سوار　　نہنگون کی صورت ہر سمت نابکار

ادھر مثل شیران بل ارجمند　　وہی دونون شہزادہ نخجیر بند
دہیرن تھین کالی گھٹائین ہمی ان　　چمکتی تھی تلوارین جون بجلیان
جھڑی سی لگی ان پہ تھی تیر کی　　ہر اک سمت تھی جھار ہی تیر کی
ہزارون ہی سپرین کہین ایک شست　　پڑی تھی سپر تھین جون سنگ پشت
ہوئی موج خون صورت سیح آب　　ہر اک کاسہ سر بشکل حباب

اسوقت شاہزادہ بدیع الزمان اور قاسم کا یہ حال ہوا کہ جب لڑتے لڑتے شدت تشنگی اور گرسنگی اور کثرت زخم ہاے کاری سے طاقت شمشیر زنی اور کفار کشی کی مطلق باقی نہ رہی تب حالت اضطراب مین با چشم اشکبار بحضور قلب اور خلوص نیت سے بجناب باری دست دعا دراز کرکے التجا کرنا شروع کی کہ ای قادر ذوالجلال ذوالاکرام اگر وقت مرگ برابر آپہونچا اور رشتہ حیات ہمارا منقطع ہوچکا ہو بیت سر نمی پیچم ز شمشیر حبیب ٭ ہرچہ آید بر سر من یا نصیب ٭ مرنے اور مارے جانے کا کچھ غم اور رنج نہین رکھتے بلکہ یہی استدعا اور التجا ہماری ہی کہ بآبرو بدرجہ شہادت فائز ہون ورنہ صدقہ اپنی وحدانیت کا اب اس

کشمکش سے نجات دے ایکبارہ دریاے رحمت الٰہی جوش مین آیا اور تیر دعا اُن دونون بہادرون کا بدرجۂ اجابت پہونچا یعنی
از بردۂ بیابان گردی برخاست تیرہ تیرہ خیرہ خیرہ سرگرد بآسمان رسیدہ پاے گرد بزمین دوزیدہ غلطان وپیچان چون زلف
عروسان ہوا نے مارا گرد کو گرد نے مارا ہوا کو دامن گرد شگافتہ ہوا دیکھا کہ ایک نقابدار نمدپوش بکمال جوش وخروش
یہ نعرہ کرتا ہے۔ اشعر کجا سام و نریمان پیکر بردانہ میکوشم ۔ بدست جنگ چون شہر منیتائی نمد پوشم ۔ اے کفاران عیار وای
نابکاران بمُردہ غاہر کردانند داند وہر کہ ندانند حالا را بدانند و بشناسد کہ منم نقابدار نمدپوش ہواخواہ شاہزادۂ خاور سیاہ
ملک قاسم لعل خفتان خون اہرمن خاور ہی یہ کہکر سے چالیس ہزار سواران نمدپوش جب حملہ ور ہوتا ہی چالیس ہزار تلوار کا جھٹکا
سوارہ وپیادگان فوج کفار پر برابر پڑتا ہی اور چالیس ہزار سر جدا وچالیس ہزار دھڑ جدا ایک قلم قلم ہوکر خاک وخون مین
تیرسے لیے پھرتے ہین بڑی عظمت وجرات اور شوکت وشان سے قتل عام کرتا متصل شاہزادۂ بدیع الزمان اور ملک قاسم
کے پہونچا اور دونون بہادرون کو بکمال گرم جوشی وکلمہ اتحاد آمیز دو گھوڑے برق آہنگ صبا رفتار باساز ویراق
مکلل بسبز رسفرق بجواہر طلب کرکے سوار کردیا اور تا غروب آفتاب لشکر گنجاب سے مقابلہ اور مجادلہ رہا بعد ازان
شاہزادۂ بدیع الزمان اور قاسم کو بخوبی تمام اور باطمینان مالاکلام اُس فوج کفار کے بلواے عام سے نکال کے
اپنے ہمراہ لیے سمت ایک دامن کوہ کے روانہ ہوا اور وہان پہونچکر اپنے لشکر کا قیام کیا اور اپنے خیمہ مین لاکے تیاری دعوت
مین مشغول ہوا جب کہ دونون شاہزادے تناول طعام سے فارغ ہوے اور دو چار پیالے شراب کے پی کے دونون
بہادرون کو ایک سرور حاصل ہوا اُسوقت نقابدار نمدپوش نے ہواخواہی قاسم بے ساختہ یہ کلام کہا کہ فی الحقیقت
خیاط ازل نے جامۂ شجاعت ذات پر شاہزادۂ خاور سیاہ ملک قاسم کی قطع کیا اور قاسم جو کچھ دعوی رستمی اور بہمنی
کرے سب برحق اور بجا ہی اے بدیع الزمان تو اس ملک باختر مین کیلیے آیا تھا بدیع الزمان نے جواب دیا کہ مجھے جنی گنجاب کی
یہان لی آئی تھی اور انشاء اللہ تعالے دعوے یہ رکھتا ہون کہ جب تک کہ لشکر فیروزی اثر فوج دریا موج سلطان ظفر
احتشام امیر حمزۂ عالیمقام اس سرزمین مین نزول اجلال اور ورود اقبال فرماے مین بحول وقوت پروردگار عالم تمام
باختر کو مسخر کرونگا اور یہی عہد وپیمان دل سے رکھتا ہون کہ جو کوئی اس ملک مین کارنمایان مجھسے زیادہ کرجاے وہی
نامور اور دلاور بہادر شجاع روزگار ہی بس اتنا کہنے ازبسکہ شاہزادۂ بدیع الزمان کو گفتگوے ہواخواہی قاسم سے
جو نقابدار نے کی تھی دل مین ایک ملال پیدا ہوا تھا اُسی وقت نقابدار سے رخصت ہوکر بیٹھا اپنے مرکب پر سمت
چارباغ ملک حرمان دیوکش روانہ ہوا اور تھوڑی دیر مین عرصہ راہ کو طے کرکے چارباغ ملک حرمان دیوکش مین پہونچا
اور ملکہ گوہر ملک کے ساتھ عیش وطرب مین مشغول ہوا بعد رخصت ہونے اور اُٹھ آنے شاہزادۂ بدیع الزمان
کے نقابدار نمدپوش نے شاہزادۂ قاسم سے کہا کہ مین ہواخواہ تیرا ہون لیکن مین تجھسے پوچھتا ہون کہ بدیع الزمان
نے تو اگر کوئی افتاد نیکی بدی کی پڑجائے اپنی آسائش وآرام کے واسطے ایک مقام چارباغ ملک حرمان دیوکش کا کہ
وہان فی الحقیقت بڑی جگہ حفظ وامان کی ہی تجویز کرلیا اور قرار دیا ہی تو تبلا کہ اگر خدانخواستہ کوئی ایسی افتاد پڑجاے
تو کہان جاکے رہیگا قاسم نے کہا مین بے مکان ہون نقابدار نے کہا تجھے لازم ہی کہ پہلے اپنے رہنے کے لیے کوئی مکان
مہیا کرے بعد اسکے کفارکشی اور جہاد کا ارادہ کرنا ورنہین تو بہت خراب جائیگا شاہزادۂ خاور سیاہ یہ کلمہ خلاف
مزاج اپنے نقابدار سے سنکے نہایت کشیدہ خاطر اور مکدر ہوکے اُٹھ کھڑا ہوا اور یہ کہتا ہوا کہ اب مین اسوقت
مکان اپنے آرام کے واسطے تجویز کیے لیتا ہون جھٹ پٹ مرکب پر سوار ہوکے ایک سمت کو روانہ ہوا ہر چند
نقابدار نے کہا کہ اے خاور سیاہ تھوڑا توقف کر اچھا جائیو قاسم وہ جاہل مطلق ہی اُسنے کہنا نہ مانا اور اپنے راہ ہوا ہر کو

گرم رفتار کیے دو شبانہ روز برابر چلا گیا روز سوم دور سے ایک پہاڑ بہت بڑا ملا اور اُس پہاڑ پر ایک قلعہ فلک فرسا نمودار ہوا
قاسم اُس پہاڑ اور اُس قلعہ کو دیکھتا ہوا نیچے ٹیکرے پر چڑھ گیا اور وہان سے اُس پہاڑ اور اُس قلعہ کی طرف جو بغور خیال کیا تو
دیکھا کہ زیر کوہ ایک غول آدمیون کا برہنہ اور اکثر زخمون مین چور پڑے ہین بہت سے بیٹھے رو رہے ہین اور اوپر قلعہ کے ایک
غول مسلح اور مکمل ہنستے اور قہقہے مارتے کچھ مال اور اسباب آپس مین تقسیم اور حصہ کر رہے ہین قاسم نے جانا کہ بے شبہ و شک
یہ لوگ زخمی اور مجروح یا جسم عریان زار و پریشان کوئی سوداگر ہی اُسکے ساتھ کے معلوم ہوتے ہین اور یہ مجمع سرہنگون
اور سرکشون کا جو مال و اسباب لیے ہنستی قہقہے مار رہے ہین باہم کچھ لین دین کر رہے ہین شاید قطاع الطریق اور قزاق ہین القصہ
شاہزادہ یہ سمجھکر اُسی ٹیکرے پر سے نیچے اُترا اور آہستہ آہستہ زیر کوہ اُن لوگون کے قریب جو ننگے اور زخمی بیٹھے تھے پہونچکر پوچھنے
لگا کہ صاحبو تم کون ہو اور تم سب کو اس طرح لوٹ کر کسنے عریان کر دیا اور زخمی کیا ہے اُن سبھون نے قاسم کو دیکھکر کہا کہ اے
جوان واسطے اپنے دین و ایمان کے اپنی نوجوانی پر رحم کر اور جلد یہان سے کہین بھاگ جا خدا نہ کرے اگر یہ قزاق تجھے
دیکھ لینگے تو یہ گھوڑا اور سب اسباب تیرا چھینکر تجھے زندہ نچھوڑینگے جب ہم لوگون کو کہ کئی ہزار کا قافلہ تھا اس جوانمردی
سے لوٹ لیا اور زخمی کیا قاسم نے اُن لوگون سے کہا کہ تم سب خاطر جمع رکھو تیرا تو گھوڑا اور اسباب وہ ملعون قزاق
لینا تو درکنار آنکھ بھی اُٹھا کر نہین دیکھ سکتا تم نہین سب بیٹھے ہو دیکھو کہ مین تمھارا سبکا مال و اسباب اُن قطاع الطریقون
سے ابھی پھر واسے دیتا ہون اِس عرصہ مین اُس قطاع الطریق نے کہ نام اُسکا خسرو قزاق تھا قلعہ پر سے شاہزادہ خاور سیاہ
ملک قاسم کو دیکھا اور دو جوان اپنے ساتھ والون کو اشارہ کیا کہ ہان جلد جاؤ اور یہ نوجوان گھوڑے پر سوار جو کھڑا
ہے اُسکا گھوڑا اور سلاح وغیرہ اسباب لیکر ہمارے پاس چلے آؤ دونون جوان سپرین تلوارین لیکر کے قلعہ سے نیچے
اُترے اور شاہزادہ قاسم سے باواز بلند یہ کہنے لگے کہ اے نوجوان تو اپنی سب پوشاک اور ہتھیار ہم دونون کو اور گھوڑے
کو ہمکو حوالے کر دے اور جہان تیرا جی چاہے بدر گوش وبیک بینی چلا جا ورنہ یہ اپنے دل مین خوب سمجھ لے کہ مفت ناحق
جان بھی تیرے ہاتھ سے جائیگا برابر شاہزادہ نامور کے پہونچے اور چاہتے تھے کہ لپٹ کر پکڑ لین قاسم نے اپنے مرکب کو چھوڑ
کر تیغ مبارک افسر اسیابی کے قبضہ پر ہاتھ ڈالا اور کہا کہ او نالائق کیا بکتا ہے ور گوہ کھاتا ہے اور جھک مارتے ہو بس ساتھ
اتنا کہنے کے دونون نے ایک نے داہنی طرف سے ایک نے بائین طرف سے چمکا کر تلوارین بر سر شاہزادہ والا قدر
مارین اور قاسم نے بچستی تمام بفن سپہ گری داہنے ہاتھ سے داہنے سوار کے اور بائین ہاتھ سے بائین سوار کے
تلوار کی باڑھ بچا کے بند دست کو پکڑ کے ذرا جو فشار دیا تو دونون کی تلوارین ہاتھ سے چھوٹ کر علٰحدہ جا گرین تو
اُسوقت اُس اشجع دہر شاہزادہ قاسم نامور نے دونون کے کمربندون مین ہاتھ ڈال کے پہلے روز مین قاش زین
سے اُٹھا لیا اور دونون علیہ اللعون کو سر پر چرخ دیکر بر دست زمین مارا کہ دونون نقش زمین و پیوند زمین ہوگئے خسرو قزاق
نے قلعہ پر سے یہ جرات اور زور و طاقت شاہزادہ خاور سیاہ کی دیکھکر اپنے دل مین بہت خائف اور ہراسان ہوا
اور جی مین یہ خوب سمجھکر کہ وہ جو زلزلہ قاف ثانی سلیمان امیر حمزہ صاحبقران کا نام مین سنا کرتا تھا شاید یہ وہی شخص
ہے اپنے مرکب پر سوار ہوا اور نیزہ پکڑ کر مقابلہ شاہزادہ قاسم آیا اور یہ کہا کہ اے شخص اے اجل رسیدہ غضب کیا تو نے
میرے دو جوانون کو ہلاک اور پیوند خاک کیا اب مین تجھے کب زندہ اور سلامت یہان سے جانے دونگا یہ کہا اور برچھا سینہ
لے کینہ شاہزادہ قاسم پر مارا قاسم نے بچستی تمام اُسکے نیزہ کو پکڑ کے ایک جھٹکا مارا کہ نیزہ اُسکے ہاتھ
سے چھوٹ گیا اور پھر قاسم نے ڈانڈا اُسی نیزے کی اس زور سے خسرو قزاق کے سر پر مارا ہے کہ خسرو قزاق اُسکے
ضرب سے چرخ مار کر گھوڑے پر سے چارون شانے چت زمین پر گر پڑا اور قاسم مرکب پر سے جست کر کے اُسکی چھاتی

پر جا بیٹھا کہ اُسے ذبح کر ڈالے ایک مرتبہ خسرو قزاق نے کہا ای بہادر معلوم ہوا مجھے کہ یہ زور و طاقت تیرا نہین یہ سب برکت اور تائید تیرے دین و ملت کی ہی پس جو تیرے دین کو قبول کرے وہ کیا کہ شاہزادۂ خاور سپاہ نے کلمۂ طیبہ تلقین کیا وہ از سر صدق کلمہ پڑھ کے اُس چاہ کفر و ضلالت سے نکلا اور بسر چشمۂ ہدایت ہونچا قاسم علی جہاتی پر سے اُتر کر علیحدہ ہوا اور اُسنے زمین پر سے اُٹھکر بہ کمال عجز و انکسار عرض کی ای شہریار مینے تو بصدق دل حلقہ غلامی اپنے کان مین ڈالا اور بجان و دل اطاعت تیری قبول کی لیکن اب امیدوار ہون کہ از راہ بندہ نوازی اتنا تو مجھے بتلا دے شعر چہ نامی کہ سولاسے نام توام ❊ درم ناخریدہ غلام توام ❊ قاسم نے نام اور حسب و نسب سب اپنا بیان کرکے فرمایا کہ مین نبیرۂ زلزلہ قاف ثانی سلیمان امیر حمزۂ صاحبقران کا ہون خسرو قزاق نہایت شادان و خندان نثار ہوتا اور گرد پھرتا شاہزادۂ قاسم کو اپنے ہمراہ بالاے کوہ اُس قلعہ مین لیگیا اور بارہ ہزار اپنے ہمراہی سوارون سے کہا کہ یاران مین نے تو اطاعت اور فرمانبرداری اس بہادر کی قبول کرکے ملت بیضا دین اسلام قبول کیا جسکو میری رفاقت منظور ہو کلمۂ شہادت پڑھ کے مسلمان ہو میرے ساتھ رہی اور جسکو نہ منظور ہو وہ جہان چاہے ابھی چلا جاے مجھے کچھ واسطا اور سروکار نہین سبھون نے کہا کہ ای خسرو قزاق ہم سب تیرے رفیق اور تیرے تابعدار ہین جو تو نے قبول کیا ہمکو بھی وہی منظور ہی خسرو قزاق نے باواز بلند کلمۂ شہادت پڑھا ان سبھون نے بصفائی نیت کلمہ پڑھکے اسلام قبول کیا جب تمام اپنے ساتھ والونکو مسلمان کر چکا تب خسرو قزاق نے تیاری دعوت اور محفل رقص و سرود آراستہ کی قاسم نے تمام مال اور اسباب اُن سوداگرونکا جو برہنہ اور اکثر زخمون مین چور زیر کوہ بیٹھے تھے خسرو قزاق سے واپس کرا کے دلوا دیا اور وہ سب قاسم کو دعائین دیتے اپنے اپنے ملک اور دیار کی طرف روانہ ہوے اور یہان قاسم نے یہ قلعہ گویا اپنی آسائش اور آرام کی جا تجویز کرکے دل مین کہا کہ اب فوج کشی بر سر گنجاب کیا چاہیے اور یہ کہ نگہداشت ملازم سوار و پیادون کی جاری کردی ہمکو تو اب یہان فوج و سپاہ مین رہنے دیجیے

## تتمۂ داستان شوکت بیان شاہزادۂ بدیع الزمان گردلشکر شکن بیان کیا جاتا ہی

کہ جسوقت شاہزادۂ بدیع الزمان مع ملکہ گوہر ملک چار باغ ملک حرمان دیو کش مین مصروف عیش و طرب ہو کر رہنے لگا تو ایک روز کی نقل ہی کہ ملکہ گوہر ملک نے صبح سے ناف باغ مین لب نہر تختون کا فرش اُس پر شطرنجیان و چاندنیان بہت مکلف بچھوا کے سلمان ستارا گرد اگرد ڈلوا دیتا اور ایک شمگیرہ جواہر دوز با سلاک ہاے مروارید وہان استادہ کرا کے زیر شمگیرہ ایک پلنگ جواہر نگار بہت پر تکلف مع بند ون سے کسا ہوا تکیے پر ہاے کے زرم نرم دھرے ہوے آگے اُسکے ایک مسند زرتاری گاؤ تکیہ بہت بھاری لگا ہوا عطردان پاندان چنگیرین چوکھٹے قرینے قرینے سے چنے ہوے ہزار بارہ سو ڈالیان میون کی ہزار بارہ سو چنگیرین پھولون کی رکھی ہوئی گشتیان شراب اور گلابیون کی پیالے الماس تراش رکھے ہوے تو ڑے پڑے ہوے ماکہ مسند پر مع شاہزادۂ عالیمقام اجلاس فرماے انیسین جلیسین ہمدمین ہمرازین مصاحبین خواصین ملازمین سب گردپیش باادب بیٹھی ہوئی سامنے کچھ طائفے کلاوت بچون کے دو ایک بہروپیے کچھ طائفے کشمیری بچون نقال بچون کے کچھ گائنین حاضر صحبت ناچ و رنگ کی بیٹھن دور شراب کا چل رہا تھا حسب اتفاق ایک لونڈی شمشو نامے بڑی زبان دراز اور بد ذات قدیمی ملکہ کی تھی وہ بھی شریک صحبت کاروبار کر رہی تھی اور ملکہ گوہر کا گونشہ صہباے محبت مین شاہزادۂ والا رتبت کے اسقدر رجہ مدہوش اور ہمدوش اور ہم آغوش بیٹھے دیکھکر جل جل کر بار بار ہر ایک سے کہتی تھی کہ ہی ہی کیا غضب ہی دیکھو تو بیغیر زادی نے کیسی حیا و شرم اُڑا دی ہی اور کیسی بیباک اور بے خوف اور نڈر ہو کے کھل کھیلی ہی کہ جو شخص دشمن خدا

لقا اور برباد کنندۂ دین اور مخرب سرکار اور عدو پیغمبر مرسل کا ہی اُسے جاکے کہان سے اپنے ساتھ لائی اور کیسے کیسے تریا چلتر کر کے کیسے کیسے مکر و فریب سے چھپا چھپا کے راتون کو گھر مین بلا بلا کے رکھا جب حال کھل گیا تھا آپ گھر سے نکل کر یہان باغ مین اُسے لگا کے لے آئی اور عیش کر رہی ہی کچھ اسے نہ تو قہر خداوندی کا دھیان ہی نہ اسے اپنے سنگتیر جبرئیل درگاہ یاقوت شاہ کا کھٹکا اور خطر ہی کہ وہ سن پائیگا نہ اسے کچھ مان باپ کی رسوائی بدنامی کا اندیشہ اور ڈر ہی ہر چند کہ اور سب لونڈیان ساتھ والیان منع کرتی اور سمجھاتی تھین کہ نیک بخت کیون اپنی ناک چوٹی کے پیچھے پڑی ہی ابھی کوئی جا کے ملکہ سے کہدے گی تو وہ کیا جانے تیرے ساتھ کیا سلوک کرین مگر وہ علائۂ روزگار بدبخت تیرہ روزگار کسی کا کہنا اور سمجھانا نہین مانتی تھی بلکہ کہتی تھی کہ صاحبو مین کٹنی نہین ہون یہ کٹناپے کی باتین تمھین سب کو مبارک رہین ابھی یہی باتین یہان ہو رہی تھین کہ وہان ملکہ گوہر ملک نے پکار کے کہا کہ شبو ذرا تو میرے پاس آ اس شامت زدہ ازجل رسیدہ نے مارے بدذاتی کے جواب نہ دیا دوبارہ ملکہ نے کہا کہ شبو مین تجھے بلاتی ہون تو نے سنا نہین یہان جو اور اسکی ساتھ والیان تھین اُنھون نے یہ کہا کہ شبو تو آج دیوانی کیون ہو گئی ہی ملکہ عالم پکارتی ہین جواب نہین دیتی نہ وہان جا کے حاضر ہوتی ہی غرض بہزار خرابی اور دشواری اُسے ملکہ کے پاس بھیجا ملکہ گوہر ملک تو تشنۂ عشرت مین مدہوش اور خود فراموش تھی کچھ اسکے دیر مین آنے اور جواب دینے نہ دینے کا خیال نہ کیا شاہزادہ باقبال کے گلے مین ہاتھ ڈال کے اُسکی جانب مخاطب ہو کر کہنے لگی کہ شبو شاہزادہ عالم نے تجھے یاد کیا ہی اور فرماتے ہین کہ اسوقت ہمین کیسلی کی شراب بہت تحفہ تیار ہوئی ہی اس مین سے دو چار گلابیان لا کے پلا ہم تجھے خلعت دینگے اُس قحبہ کے منھ سے بے ساختہ نکل گیا کہ صاحبزادی اتنا بھی کھل کھیلنا اچھا نہین یہ کیسا ظلم ہی کہ سنگتیر تیرا برادر یاقوت شاہ جبرئیل درگاہ بڑا بیٹا خداوند بہیدہ ہزار ملک باختر سسرا تیرا خداوند لقا ایسا باپ پیغمبر مرسل ایک زمانہ تجھے پیغمبر زادی اور ولی نعمت اپنا سمجھ کر عتبۂ دولت پر جبہ سائی کرتا ہی تو نے جو اس خانہ برانداز فتنہ ساز مفسدہ پرداز دشمن خداوند اور اپنے باپ کے عدو کو اپنے گھر مین لا کے بٹھلایا کچھ تجھے اپنے باپ کی حرمت اور آبرو کا پاس اور لحاظ اور قہر خداوندی کا کھٹکا اور اندیشہ نہین ہی یہ بے حیائی اور بے شرمی تو تجھے نہ چاہیے اور یہ بُری سب صحبت والیان مشاطہ کٹنیان ہین یہ تجھے بہت سا خراب کرینگی بس اتنا کلام اُس شبو تیرہ انجام کی زبان سے نکلنا تھا کہ ملکہ گوہر ملک کو سارا نشہ ہرن ہو گیا اور ایک آتش غضب کا نون سینہ مین جو مشتعل ہوئی تو وہ بد دماغی دماغ جان سے اٹھا اور مانند زلف و کاکل اپنی اُسکے پریشان ہو کے وہ جو گلابی مملو شراب ناب سے اُسکے ہاتھ مین تھی پہلے تو اُسکو کھینچ کے شبو کے منھ پر اس زور سے مارا کہ وہ گلابی ٹوٹ کر تمام کرچین اُسکے دماغ مین پیوست ہو گئین اور خون جاری ہوا بعد اُسکے خواصون سے کہا کہ ارے ہان لینا لینا اس قحبہ کو پکڑ کر اسکی زبان تو قطع کر ڈالو مین نے اسے کیا کہا اور لاؤ کشان کشان میرے پاس کہ مین اسے باندھ کر کوڑے مارتے مارتے اسکا پوست تمام جسم کا کھینچ لون اور سزائے اعمال کو پہونچا دون خواصون نے دوڑ کر اسکو جوتیان گھونسے لاتین مارنا شروع کین شاہزادہ بدیع الزمان نے ہان ہان کر کے سب کو روکا اور ملکہ گوہر ملک کو اپنے گلے سے لگا کے خوب سا سمجھایا کہ ملکہ کیا کرتی ہو کیا کرتی ہو انجام کو دیکھو غصہ حرام ہوتا ہی دور کر دیجانے دو پھر سمجھ لینا ہمارے سر کی قسم اسوقت طرح دیجاؤ غرض خدا خدا کر کے اُسکو وہان سے اٹھا دیا اور ملکہ کی بہت سی دلجوئی اور تسلی کر کے وہ غصہ رفع کرا دیا اور اسی طرح سے سرمست جام نشاط اور مصروف محفل انبساط ہوئے

## تتمہ حال اُس شبو تیرہ بخت بدافعال سے گذارش کیا جاتا ہی

اُس نکارہ نے دروازہ چار باغ پر آکے اور پالکی خانے کے مہرا کو بلا کے کہا کہ مجھے ملکہ عالم نے ایک کام کے لیے اپنی

سوار کار رسالہ دے کے نو بیٹون کو پیتالیس ہزار سوارون کے برسر رزم شاہزادہ بدیع الزمان روانہ کیا اور وہ پہنچے
گیا ہور کے گرد سے کوچ کرکے کوئی دس کوس پر جا کے اُترے اور باہم مشورہ کرکے کہ پاس گھڑی رات رہے
یہان سے ہم سوار ہونگے صبح ہوتے ہوتے چار باغ کو محاصرہ کرکے بدیع الزمان اور فضل کو اگر زندہ ہاتھ آگئے
تو مشکین باندھ کر اور جو اُنکو حرارت سپہ گری کی مزاج مین آگئی تو دونو کا سر کاٹ کے ملکہ گوہر تاک کو محافہ مین سوار
کرینگے اور چار باغ تاخت و تاراج کرکے قاتل مقاتل ترک جوشن پوش وغیرہ سب کو اور اون کو گرفتار کیے بحضور پیغمبر
برسل لے جائینگے غرض یہ کر کے اپنے لشکر کے گرد و پیش خوب سا انتظام کرکے اور چوکی پہرے بٹھلا کے سو رہے اب بیان حال
شاہزادہ بلند اقبال و والا نجم گردون شکوہ تہمتن توان ابن صاحبقران عالیشان بدیع الزمان گردون شکن کا سنیے
کہ شاہزادہ عالیمقدار اور ملکہ گوہر تاک تو جام شراب عیش و طرب سے بیہوش اور خود فراموش ہمدوش و ہم آغوش
ہوکر دو پہر رات کے بعد غافل پڑے سو رہتے مگر مرجان عیار کو ایسی نیند کہان چار سمت باغ مین بڑی ہوشیاری اور
خبرداری سے قاتل مقاتل کے ساتھ والے حبشیون کے چوکی پہرے دیکھکر بڑے بالا دوی باغ سے باہر نکلا اور
نہایت عیاری سے چپ و راست دیکھتا ہوا جب قریب آٹھ نو کوس کے پہونچا تو اُسنے دور سے دیکھا کہ کچھ بڑا آدمیون
کی اور کچھ خیمہ ڈیرے استادہ نظر آتے ہین اور آواز ہوشیار باش بیدار باش کی بلند ہے مرجان عیار یہ تماشا دیکھکر
اپنے دل مین کہنے لگا کہ اسوقت یہان یہ لشکر کس کا ہے جو کیون کر اُترا ہے اور کہان سے آیا ہے اور سردار اس لشکر کا کون ہے ذرا چلکر
اس لشکر مین دریافت تو کرون یہ سوچکر ایک خوانچہ والے نوجوان کی صورت بنا اور لال پگڑی سر پر باندھ کے مرزائی گلے
مین دھوتی باندھے زنجیر چاندی کی کمر مین لپیٹے لٹھ اور پیرون پائون مین خوانچہ مین کچھ شیرینی کچھ پوریان دال موٹھ سوہن
وغیرہ چنے ہوئے چراغ روشن اُسپر ایک ٹھیکری ہوا کے بچاؤ کے واسطے رکھی ہوئی آواز دیتا ہوا قریب لشکر کے پہونچا
تو اُسنے دیکھا کہ ایک لشکر عظیم الشان پڑا ہے جا بجا مشعلین اور چراغ روشن ہین روشنی ہو رہی ہے چوکی پہرے کے جوان تمام
آواز دے رہے ہین اور پکار رہے ہین کہ کون آتا ہے اور کہان جائیگا غلا یہ کے سوار چارون طرف پھر رہے ہین فوج اور
سپاہ مین جاگ پڑی ہے اور بڑی چہل پہل تھی ایک پال مین سے کسی نے پکار کے کہا او خوانچہ والے ادھر آ شیرینی ہمکو دیتا جا تو وہ
تیز رفتار نے وہان جاکے شیرینی اور جو شے کہ اُسنے مانگی خوانچہ رکھکر تول دی اور باتون ہی باتون مین ہاتھ جوڑ کر پوچھنے لگا
کہ میان صاحب یہ لشکر کسکا ہے اور تم سب صاحب آج کس مہم پر جاتے ہو اُن مین سے ایک شخص بول اٹھا کہ
ابے جو تو نے سنا ہو کہ ایک شخص دشمن خداوند لقا اور پیرو خدائے آسمان کے پرستارون مین بدیع الزمان ملک خان
مین وارد ہوا اور اُسنے قاہر بن قہران عجمی کی کمان کو توڑا اور رستو بن نستار پہلوان قدرت کو مارا اور بہ
ستائیس شبخون لشکر گنجاب پر لایا ہزارون پیادون سوارون کو ہلاک کر ڈالا سو وہ شاید چار باغ باغ عربان دیتا
مین جاکے چھپا ہے اور ایک بیٹا ہمارے سپہ سالار ہور خون آشام کا فضل بن گیا ہے سو اسکی گرفتاری کے
واسطے آیا تھا سو بدیع الزمان نے ایسا کچھ سحر اسپر کر دیا کہ وہ پیغمبر برسل اور لقا پرستی سے منحرف ہوکر شریک
بدیع الزمان کا ہو گیا ہے اس واسطے پیغمبر برسل نے گیا ہور خون آشام کو لکھا کہ تمام حکم دیا کہ تم اُسے گرفتار کرکے
یا اُسکا سر کٹوا کے منگوا دو تو حسب الحکم پیغمبر برسل کے گیا ہور خون آشام نے اپنے نو بیٹون کو پیتالیس ہزار سوار
سے برسر قتل بدیع الزمان و برائے گرفتاری فضل بھیجا ہے ہم سب اُسکے ہمراہ ہین صبح کو چار باغ مین جاکے
تعمیل حکم گنجاب کرینگے اور بدیع الزمان کو مع فضل اگر زندہ ہاتھ آگئے تو زندہ اسیر اور دستگیر کرکے
اور جو وہ کوئی سرکشی کرینگے تو اُن دونون کے سر کاٹ کے بحضور پیغمبر برسل لیجائینگے مرجان عیار تیز رفتار یہ

زبانی اُسکی سُنکے اور خوب سا تحقیق کرکے وہان سے پھرا اور جس طرح سے ہوائی کُنج سے یا شرارۂ سنگ سے نکل جاتا ہی
کوئی دو گھڑی رات پچھلی باقی ہوگی اُسی وقت چار باغ مین پہونچکر ساری سرگذشت روبرو شاہزادۂ بدیع الزمان
کے گذارش کی شاہزادۂ عالیمقام نے فرمایا کہ تو پوشاک ہماری لا ہم سوار ہوکے بمقابلہ برادران فضل بن
گیا ہور خون آشام جائینگے فضل بن گیا ہور خون آشام اپنے دونون ہاتھ باندھ کر عرض کرنے لگا کہ ای شہریار
آپ کا سوار ہونا اور اُن چھوکردن کے مقابلے اور مجادلے مین جانا خلاف آپ کی شان کے ہی غلام کبھی نہ جانے
دیگا وہ سب میرے بھائی ہین اور اُن سبھون کو دعوے رزم و پیکار غلام سے ہی غلام جاتا ہی حضور کے اقبال
سے دیکھیے کس سہولت و آسانی سے اُن سبھون کو بسزاے اعمال پہونچاتا ہی یہ مقدمہ ہیچ شی کا ہی اس مین حضور کچھ
نہ فرمائین اور غلام کو اجازت دین اور اگر آپ غلام کی عرض کو پذیرانہ فرمائین تو غلام اقدام عالی پر ابھی اپنا گلا تلوار سے
کاٹ کر تصدق ہو جائیگا غرض شاہزادۂ والا تبار عالی مقدار نے چار و ناچار فضل بن گیا ہور خون آشام کو اجازت
رخصت دے کر کہا ای فضل کیا مضائقہ ہمکو تمھاری خوشی بہرحال منظور ہی لیکن ہمارا جی چاہتا ہی کہ ہم دور ہی سے
کھڑے ہوکر تمھارے بھائیون کی لڑائی کا تماشا دیکھین فضل نے عرض کی کہ حضور زہے افتخار اور زہے سعادت
بہت بہتر حضور تشریف لے چلین الاعند اللہ تا وقتیکہ خانہ زاد سر اقدس پر تصدق اور نثار نہ ہوجاے حضور بتیر
اندازی کا نہ فرمائین شاہزادۂ بدیع الزمان نے فرمایا کہ حاشا مین نے تم سے کہدیا کہ مین فقط مشتاق تمھارے فیما بین
بھائیون کی لڑائی کا ہون باقی مین بدون تمھاری خوشی کے ہرگز شریک نہونگا فضل نے عرض کی بس پھر توقف
کیا ہی حضور غلام کے پشت پناہ رہین افضال الٰہی اور اقبال عالی سے غلام اُن سب کی شجاعت اور رستمی سے خوب آگاہ
ہی آپ ملاحظہ فرمائینگے کہ آن واحد مین کس خوبصورتی سے سرِ میدان ایک ایک کی مشکین باندھ کر لیے آتا ہون یہ کہکے
فضل بن گیا ہور مسلح اور مکمل ہوکے ہمراہ شاہزادۂ عالیجاہ کے سوار ہوا اور شاہزادۂ والا مرتبت نے ترک جوشن پوش
اور مقاتل زنگی اور مقاتل زنگی کو خوب سمجھا کے کہا ای بہادرو مین ذرا فضل کی اور فضل کے بھائیون کی رزم
و پیکار کی سیر اور کیفیت دیکھ کر ابھی آتا ہون تم سب بخدمت ملکہ گوہر مالک باطاعت و فرمانبرداری اُسی صورت
سے یہان مستعد اور حاضر رہنا اور چار باغ کے گرد و نواح کی خبرداری اور ہوشیاری رکھنا غافل نہو جانا بعد اسکے
ملکہ گوہر مالک کی جانب مخاطب ہوکر فرمایا کہ ملکہ تمھین ہماری جان کی قسم کچھ اپنے جی مین وسواس نہ لانا بلکہ تم جاکے
اُسی برج مین بیٹھکر تماشا دیکھو کہ مین فقط دور سے سیر دیکھکر ابھی چلا آتا ہون یہ کہکے مع فضل بن گیا ہور خون آشام
چار باغ سے برآمد ہوا فضل نے عرض کی کہ اے شہریار اب سرکار تو مع مرجان تیز رفتار آگے تشریف لیجاکے وہ جو یہان سے
کوس بھر کے فاصلہ پر ایک میدان وسیع الفضا نظر آتا ہی وہان کسی ٹیکرے پر جاکے اپنے مرکب کی باگ روک لین اور پھر غلام
کی سرفروشی اور جان نثاری کی ملاحظہ فرمائین چنانچہ شاہزادۂ عالم تو وہان جاکے ٹھہرا اور یہان فضل بن گیا ہور خون آشام
نے مع اپنے ساٹھ ہزار سوارون اور رسالہ دارون اور افسرون کے چار باغ سے کوئی دو کوس پر جاکے میدان
جنگ قرار دیا اتنی دیر مین اُس طرف سے قیس بن گیا ہور اور لیس بن گیا ہور وغیرہ نو بیٹے گیا ہور
کے مع پینتالیس ہزار سوار کے نمودار ہوے اور آمد فضل بن گیا ہور سُنکے اُسی جا پر ٹھہر گئے اور تیاری میدان جنگ
طرفین سے ہونے لگی بیلدارون نے جھاڑی جھنڈی جنگل کی کاٹ کر میدان کو صاف اور شفاف کر دیا اور بلچہ کاری کرکے
نکل گئے سقے آبپاشی پر جبکے گرد و غبار بٹھا رہے تھے آمد و شد لشکر بے قیاس سے کرۂ ہوا کرۂ خاک ہوگیا اور اندام زمین رعشہ دار
معلوم ہوتا تھا شعر دو لشکر برابر شدند آراستہ ؛ شدند از ہر طرف با ناگ برخاستہ ؛ یلان غرق آہن ز سر تا بہ پا ؛ چو شیر غرندہ بدشت دغا

| | | | |
|---|---|---|---|
| گشادہ دہن اژدہاے علم | کہ بیر فلک را در آمد بدم | زمین آمد از نعل تازی بتنگ | نہان شد بہ گرد آسمان دو رنگ |
| دلیران و گردان ز روے غضب | بر نادران غیرت گزیدند لب | ز بیم سنان ناف وز دیدہ چرخ | سواز جادہ مہر پیچیدہ چرخ |
| ز غریدن کوس عبرت فزا | زمین گشت یکبارہ و گردون بجا | صدا ہا برون آمد از طبل جنگ | درنگا درنگ و درنگا درنگ |

چاؤش اور میدانیون نے میدان مین نکلکے میمنہ اور میسرہ قلب اور جناح ساقہ کمینگاہ آگے کا ہراول پیچھے کا چنداول چودہ ہون صفین بآئین بہین آراستہ و پیراستہ کردین اور کرگیتیون نے طرفین سے باواز بلند ہیب دی ای مردان بکوشید تا بجامہ زنان نپوشید **شعر** روز جنگ است جنگ باید کرد ٭ کوشش نام ننگ باید کرد - کہان ہین رستم و سہراب کہان ہین بیژن و برزو **شعر**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ز آئینہ مرگ چون زنگ باخت | باحوال جم جاے عبرت کوست | نشانی نہ از کاسۂ مغز اوست | سکندر کہ یک عمیہ آئینہ ساخت |
| نداری نکاوس و دارا بیاد | نظر کن درین طاق بازیچہ رنگ | کہ بشکست چون فرق کبر سے رنگ | کجا رفت خسرو چہ شد کیقباد |
| کہ گشتی از وز ہرہ شیر آب | فریدون خداوند اکلیل و تخت | ز دنیا بناچار بربست رخت | جگر خون شد از دہر افراسیاب |
| نماند آن یل برزوے نامدار | نہ جاگ بستہ فرق رستم نگر | اگر در وجودی از آزاد کیدہ سپر | چو بیژن بچاہ بلا شد اسیر |
| بماند نکو تا بفردائے حشر | جہان با کسے پائداری نکرد | بکس این جفا پیشہ یاری نکرد | اگر آنکہ نام شجاعان عصر |
| گر آید بمیدان شیر و کمند | شجاعت خدا و رسل را لیسند | شجاعان دین نبی بخت رسید | کدام است پس آن یل ارجمند |
| | و ہر جلوہ نام جد و پدر | بر پیش شجاعان شود جلوہ گر | |

پس کونسا ایسا بہادر رہی کہ آج اس صفحہ کہنہ روزگار اوراق لیل و نہار مین نام اپنے باپ دادے کا روشن کرے کہ ان بہادرون کا نام مثل حرف غلط مٹا دے دو ہا لو ہا لو ہا سب کہین لو ہا ری بلا سے + پگ آگے پٹ اُترے اور پگ پاچھے پٹ جاسے ہو آواز کرگیتیون کی سنکے جوانون کی آنکھون مین نشہ شجاعت کے لال لال ڈورے پڑ گئے تھے اور ہر ایک مرد دلیر قبضہ شمشیر پر ہاتھ ڈالے بر چھے ترچھے کئے منتظر تھے کہ دیکھیے ہراول لشکر کا کون ہوتا ہی اور پیش دستی کون کرتا ہی ایک بار فضل بن گیا ہور کے بھائیون مین قیس بن گیا ہور اپنی فوج کے پرے سے نکلکر ناف میدان مین آکے قائم ہوا اور بہ آواز بلند پکارا کہ ای فضل بن گیا ہور کس خواب غفلت مین سوتا ہی ذرا آنکھ تو کھولکر دیکھ کہ وہ دن گذر گئے جو تو باپ چاچان کی بدولت لاڈلا بنا ہمیشہ اپنی شخصیت اور تمکنت کو دکھلاکے جو چاہتا تھا سو ہمپر زیادتیان کر بیٹھا تھا اور ہم بپاس ادب والد بزرگوار کے کچھ عوض اسکا تجھسے نہین کر سکتے تھے سو اب بقول شخصے کہ مصرع آن قدح بشکست وان ساقی نماند تو نے خداوند پیچیدہ ہزار ملک باختر کی پرستش چھوڑکر اور حق نمک پیغمبر مرسل کا فراموش کرکے اپنی قوم سے منحرف ہوکے نادیدہ خدا لے آسمان کو بہ الوہیت اور وحدانیت قرار دیکر اوسکی پرستش اور ایک شخص عیرکت کی رفاقت اور شراکت اختیار کی اور باپ داجان کی سب حرمت اور آبرو خاک مین ملا کے ہم سبکو بحضور پیغمبر مرسل ذلیل و رسوا اور انکے سردار و سپہ سالار کا ہ شیشون کے سامنے خجل و منفعل کیا او مقابل انکے چارہ کرنے کے نہ رکھا اب کیا ضرور کہ اور ہزار ہا ہزار آدمی بے واسطہ طرفین سے مارے جایئن اور بے فائدہ آپس مین لڑین مرین بہتر یہ ہی کہ اب توقف اور تامل نہ کر ہم اور تو سر میدان نکل کے امتحان زور بازو کرین اور بزبان نیزہ او دم شمشیر گفتگو کرین بدون اعانت اور شرکت غیر کے تصفیہ مابین کرین فضل بن گیا ہور خولت آشام نے اپنے لشکر سے مرکب کو گرم تاز کرکے جواب دیا کہ ای قیس اس گفتگو سے فضول اور تقریر مجہول سے کیا حصول اگر تجھے عقل و فہم ہو تو بچشم انصاف دیکھ اور بگوش ہوش بغور سن کہ لقاے مشرک خدا ایک کثیر عیور خوک پیکر خرس ہادیہ ضلالت گمراہ کنندہ عالم ہی اوسکو خدا کہنا عین کفر و کافری ہی علے ہذا القیاس تجاب علیہ اللعن والعذاب لائق پیغمبری نہ تھا یہ ہمیا بقول شخصیکہ مصرع و زیرے چنین شہر یارے چنان کی مثال کے مطابق ہی تجھے لازم ہی

کہ اُن دونون ملعونون پر لعنت اور نفرین کرکے مشرف باسلام ہو ورنہ مین اتمام حجت کر چکا شعر بیاتا جہ داری زمردی نشان
کمان کیانے وگرز گران ہ قیس بن گیا ہو رنے غیظ وطیش مین آکے برچھا سینہ بے کینہ فضل پر مارا اور فضل بن گیا ہو
خون آشام نے اُسکے نیزے کو انی سنان نیزہ پر کانٹھ لیا اور نیزہ وری باہم ہونے لگی بیس بائیس طعن برابر نکل گئے
تیئیسوین طعن مین فضل نے نیزہ قیس کا ہوائی کردیا قیس کی نظرون مین تو زمانہ تیرہ و تار ہو گیا اور قبضہ شمشیر پہ ہاتھ
ڈالکر پکارا کہ ای فضل نیزہ بازی خدال بازی عمود بازی حمال بازی شمشیر بازی استبازی دیکھ کیا پھلا اس ہی پہ تھ کہنا
کہ مین نے تجھے خبردار نہین کردیا یہ کہکے قاش زین پر قائم ہو کے بقوت تمام ایک وار تلوار کا فضل بن گیا ہو رخون آشام
کے سر پر کیا فضل نے اُسکی تلوار کو آتے جو دیکھا تو باڑھ کو بچا کے بقبضہ گری بند دست کو پکڑ لیا بس تلوار اُسکے ہاتھ سے
چھوٹ کر علیحدہ جا پڑی اُسوقت قیس نے فضل کے کمر بند مین ہاتھ ڈال دیا اور طرفین سے زور کشمکش کے ہونے لگے
لوگون نے کہا کہ صاحبو اگر امتحان زور منظور ہو تو ان بیچارے گھوڑون کو کہ بے زبان ہین کیون ہلاک کرتے ہو دونون
صاحب میدان مین کود پڑو اور کشتی لڑو یہ سنکے دونون شخص گھوڑون سے اُتر کے کمر بکمر بہ کرسینہ بسینہ دوش
بدوش بہ کمال جوش وخروش زور کشتی کا کرنے لگے ناگاہ شاہزادہ بدیع الزمان عرش جاہ نے دیکھا کہ چار گھڑی
کے عرصہ مین فضل بن گیا ہو رخون آشام نے ڈال کمر زنجر مین ہاتھ طنطنہ اللہ اکبر جگر سے کھینچا اور قیس کا لنگر
توڑ کر زمین سے اُٹھا لیا اور سر پر چرخ دیکر ایک چاہ دن شانے چت گرایا تھا اُسوقت فضل نے جھٹ پٹ مشکین
قیس کی باندھکر اپنے جلودار کے حوالہ کیا ساتھ ہی قیس کے گرفتار ہو جانے کے لیس بن گیا ہو ربھائی اُسکا مرکب چمکا کے
میدان مین آیا اور پکارا کہ باش ای فضل کہ گذارم ترا کہ از دست من زندہ وسلامت بر دے فضل بھی اپنے
مرکب پر سوار ہو کر مقابل مین آئے لیس نے ڈور کر تلوار ماری فضل بن گیا ہو رنے اُسکی ضرب کو سپر پر روک کر
بوقت برگشتن تیغہ مارا کہ اُسکی سپر کو کاٹ کر زخم کاری اُسکے سر پر لگا اور لیس چکر کھا کے چاہتا تھا کہ گھوڑے پر سے گرے
فضل نے اپنے مرکب کو دبا کے جھٹ پٹ اُسکے بھی کمر بند مین ہاتھ ڈال دیا اور قاش زین سے جدا کرکے اپنے ملازمون
کو حوالہ کردیا اس مین قریب دوپہر کے دن آچکا تھا کہ یہ حال زخم داری اور گرفتاری قیس اور لیس دونون اپنے
بھائیون کا بہ بست فضل بن گیا ہو رخون آشام دیکھکر الماس بن گیا ہو راور قیماس بن گیا ہو رنے طبل
اسائش بجوا دیا اور صدائے طبل بازگشت سنکے فوجین طرفین کی بجرین اُدھر تو وہ ساتون بھائی باقی ماندہ بیٹے
گیا ہو رکے مع اپنے لشکر کے خیمے ڈیرون مین گئے اس طرف فضل بن گیا ہو رخون آشام مع ساٹھ ہزار سوار
میدان سے مراجعت کرکے بحضور شاہزادہ عالیمقام آیا اور قیس بن گیا ہو راور لیس بن گیا ہو رخون آشام
دونون بھائیون کو سطوق اور مسلسل کیے ہمراہ اپنے بحضور شاہزادہ عالیجاہ داخل چار باغ ملک خرمان دلکش
ہوا شاہزادہ عالیمقدار نے تعریف فضل کی شجاعت اور رہنمی کی فرماکے حکم دیا کہ ای فضل سنو تم اب اپنی فوج وسپاہ
سے دلجوئی اور خاطر داری خوب سا واسطے ہوشیاری اور خبرداری کے سمجھا کے آرام کرو ہم بھی اب ملکہ کے پاس
جاکے ہین کل جیسا کچھ ہوگا دیکھ لیا جائیگا یہ کہکے شاہزادہ بدیع الزمان توبارہ دری مین جاکے مع ملکہ عیش مین
مصروف ہوتا ہی اور فضل اپنی فوج وسپاہ کے انتظام مین مشغول ہی ناگاہ کوئی دو گھڑی دن پچھلا باقی ہوگا
کہ مرجان تیز رفتار نے بحضور شاہزادہ عالیمقدار کے بعد دعا وثنا سے خداوندی دست ادب بستہ عرض کی قطعہ

| | |
|---|---|
| جہان تا ہست اقبالت جوان باد | بہار دولت ایمن از خزان باد |
| بہر جانب کہ حرکت دستہ ردا | ظفر ہمدوش و دولت ہمعنان باد |

شہریار کی عمر دراز لشکر الماس بن گیا ہو راور قیماس بن گیا ہو ر مین طبل جنگ بجا صبح کو وہ ساتون بیٹے

گیا ہور کے پھر شعر کرآرا ہونگے شاہزادہ والا رتبت نے فرمایا کہ فضل بن گیا ہور خون آشام سے جاکے کہدو کہ تم بھی
حکم و لفضل ایزدی اور تائید ربانی سے طبل جنگ بجاؤ چنانچہ حسب الحکم عظام شاہزادۂ عالیمقام کے فضل بن گیا ہور
خون آشام نے اپنی فوج مین طبل جنگ بیدرنگ بجوادیا صدائے کوس حربی اور نعرہ ہاے رزمی سے زمین متحرک آسمان
متزلزل نظر آتا تھا غازیان دیندار اور مجاہدان شور شعار آمادۂ مرگ اور مہیاے قضا ہو کر باہم گفتگو کر رہے تھے دیکھیے
شب حاملہ است فرداچہ زاید شعار در اندیشہ گرد کشان یک بیک کہ فردا بکام کہ باشد فلک × زمانہ کرا کارسازی کند
ستارہ بجان کہ یاری کند × کہ داند کہ فرداچہ خواہد رسید × ندیدہ کہ خواہد شدن ناپدید × رات بھر دونون لشکرون مین
بڑی چہل پہل اور جاگ رہی طلایہ طرفین سے پھر گیا آواز ہوشیار باش بیدار باش کی بلند ہو رہی تھی اسی لیت و لعل مین
رات بسر ہو گئی اور گریبان سحر چاک ہوا فوجین جانبین سے نکل نکل کر میدان مین آ کے قائم ہوئین فضل بن گیا ہور
خون آشام مسلح اور مکمل ہو کر بحضور شاہزادۂ عالیمقام برائے اجازت رخصت آیا اور اجازت طلب ہوا شاہزادۂ
والا رتبت نے فرمایا کہ بھائی ہم بھی تو سوار ہوتے ہین لطف اور کیفیت میدان جنگ کی تو آج دیکھنے کے قابل ہی
یہ فرما کے شاہزادۂ عالم نے پوشاک ذات اقدس پر آراستہ کی اور سلاح سب لگا کے ملکہ کو ہر ملک کو بہت سا سمجھا کے
اور طمانینت کر کے کہ تم پردے مین بیٹھی ہوئی تماشا دیکھو فضل الٰہی شامل حال ہی گھبرانا مت بعد ازان مع فضل بن
گیا ہور خون آشام گھوڑون پر سوار ہو کے سمت میدان رزم روانہ ہوے چنانچہ فضل تو بدستور روز اولین
رخصت ہو کر اپنے لشکر مین جا کے ملحق ہوتا ہی اور شاہزادہ والا تبار مع مرجان عیار ایک ٹیکرے پر جا کے نیزہ گاڑ دیا
اور رنگ ڈھنگ میدان جنگ کا ملاحظہ کیا کہ بہادرون نے دونون طرف سے نکل کے نشیب و فراز میدان کا ہموار
کر دیا اور میدانیون نے میمنہ میسرہ قلب و جناح آگے کا ہراول پیچھے کا چنداول آراستہ اور پیراستہ کر کے جو صف رکھ
پیچھے ہٹا تھا اسکو آگے اور جو فوج کے پرے سے آگے بڑھا تھا اسکو عصا مار کے پیچھے ہٹا دیا مگر گرد و پیش غبار کا یہ عالم
تھا کہ آسمان تمام گندلا نظر آتا تھا اور زمانہ خاک بسر تھا سقے جانبین سے آبپاشی پر جھکے ہوے گرد و غبار کو جھٹلا
رہے تھے اب جو دیکھا تو کوئی دو گھڑی دن چڑھ چکا ہی اور سطح میدان کا صاف ایک ایک کو بخوبی دکھتا ہی لیکن
کسیکو یہ جرأت نہین کہ قدم آگے بڑھائے دو دریاے لشکر موج زن ہین باد و اژدر ہفت سر منہ کھولے نظر آتے ہین
نقیب اور کرکیتون نے میدان مین نکلکر نقابت اور کرکیتی کرنا شروع کی ای بہادران بکوشید تا جامۂ زنان نپوشید
شعر روز جنگ است جنگ باید کرد × کوشش نام و ننگ باید کرد × ساتھ کرکیتون کے نیب دینے کے طرفین سے
جوانان شمشیر زن اور دلیران تہمتن آمادۂ رزم و پیکار ہو کر انتظار مین کھڑے تھے کہ دیکھیے ہراول لشکر کون
ہوتا ہی ناگاہ الماس بن گیا ہور اپنا گھوڑا چمکا کے بمقابلہ فضل بن گیا ہور آیا اور بعد جنگ نیزہ و شمشیر نوبت
کشتی پر پہونچی اور فضل عالی مرتبت نے چار گھڑی کے روز مین الماس بن گیا ہور کو زیر کر کے باندھ لیا
اور اسی طرح سے قماس وغیرہ اور پانچ بیٹون کو گیا ہور کے زیر کیا اور مشکین باندھ حوالے اپنے ملازمون کے
کر دیا فقط محسن بن گیا ہور نوان بھائی فضل بن گیا ہور خون آشام کا باقی رہ گیا تھا اسنے جبکہ دیکھا کہ آٹھ
بھائی میرے میدان حرب و ضرب مین فضل بن گیا ہور سے ہر ایک بات مین مغلوب ہو کے گرفتار ہو گئے ہین کسی
صورت سے اسپر غالب نہین ہو سکتا از راہ غداری اور مکاری بے ساختہ اپنے دونون ہاتھ رومال سے باندھ کے
گھوڑے پر سے کود پڑا اور دوڑ کر یہ کہتا ہوا کہ ای بھائی قطعہ ناکردہ گنہ در جہان کیست بگو × آنکس کہ گنہ نکرد
چون زیست بگو × من بد کنم و تو بد مکافات دہی × پس فرق میان من و تو چیست بگو × بقول شخصے از خردان خطاست

واز بزرگان امید عفو وعطاست تونے جو پہلے ہم سبکو ہدایت کی ہماری شامت ایام اور برگشتگی طالع سے کچھ ذہن اور فہم
مین نہ آئی اب ہمارے دلکو یہ یقین کامل ہو گیا کہ جو تو فرماتا ہی سب برحق و بجا ہی ہم غلطی پر تھے اور تو راہ راست پر ہی یہ
فتح اور ظفر فقط تیرے دین اور مذہب کی تائید سے تجھے نصیب ہوئی ورنہ کیا باعث کہ تو تنہا بجان واحد اور ہم نو بھائی
جس باپ کا تو بیٹا اسی باپ کے ہم بیٹے جو ہاتھ پاؤن تیرے وہ ہاتھ پاؤن ہمارے ہم سب زور و طاقت شمشیر زنی سپاہ گری
کی گھات مین تجھسے کمتر نہین تو معلوم ہوا کہ تیرا دین برحق ہی لہذا امیدوار ہی کہ عفو جرائم ہماری فرماکے وہ کلمہ ارشاد کر
جس سے الانسان ظاہر ہو جاتا ہی کہ ہم بھی مشرف باسلام ہو کے تیری غلامی اور فرمانبرداری مین سعادت دارین
و افتخار کونین حاصل کرین فضل کے پاؤن سے جاکے لپٹ گیا فضل بن گیاہور خون آشام نے حسب الحکم شاہزادۂ
عالیمقام کہ مومن کے دل مین کینہ نہ چاہیے اور حکم شرع ظاہر پر ہی جو شخص اقرار باللسان اسلام قبول کرنے کا کرے قتل
اُسکا واجب نہین آگے بطون کا اُسکے حال عالم الغیب کو معلوم ہوگا بقول کسی اُستاد کے شعر تو چہ دانی کہ در سر الش
چیست ❊ محتسب را درون خانہ چہ کار ❊ بمقتضاے فراست ادب آدمیت فضل بھی اپنے مرکب پر سے اُن ہالن
کرتا کود پڑا اور محسن کو گلے لگا کر کہا کہ نہین بھائی مین تجھے خوب جانتا ہون اگر تو بصدق دل اسلام قبول کرتا ہی تو جو
رتبہ اور مرتبہ میرا ہی مین بدل و بجان تجھسے راضی ہو بسم اللہ کلمۂ شہادت پڑھ کے مسلمان ہو اور جو کچھ تیرے منظور
ہی تو لیا کہ خداے بزرگ است محسن بن گیاہور بکمال عجز و انکسار زار و زار رو کر کہنے لگا اے بھائی فی الحقیقت
مین ایسا ہی عاصی اور خاطی روسیاہ ہون لیکن اب تیرے اقدام عالی پر اپنا سر رکھتا ہون کہ مجھسے کبھی کوئی
تقصیر اور خطا ہوگی اور کوئی بات تیرے خلاف نہ کرونگا قطعہ گر گنہ کردم و گر عصیان نمودم عفو کن ❊ در گذرانہ کردہ ام
کاخر غلام خانہ زاد ❊ ور نباشم قابل عفو تو اینک طشت و تیغ ❊ کس نمیدارم کہ خواہد خواست از دست تو داد ❊ فضل
نے یہ گفتگو محسن بن گیاہور کی سنکے کلمۂ طیبہ ارشاد کیا اور وہ بدذات ازراہ مکر و زور کلمہ پڑھ کے مسلمان ہو گیا
اُسوقت فضل نے اپنے سب بھائیون کی فوج و سپاہ سے پکار کر کہا کہ اے بہادرو یہ سب میرے بھائی تھے اُنکا تو حال
تمنے بچشم خود دیکھا اب تمکو کیا منظور ہی اگر تم حق و باطل مین تمیز کرکے کلمۂ شہادت پڑھو تو یارو وہ سب میرے بجاے
بھائیون کے ہو جو وہان سے تمکو ملتا ہو اُس سے الضاعف یہان حاضر ہی اور میرے ہمراہ عیش کرو اور جسے
نہ منظور ہو وہ جہان جی چاہے چلا جاے آن پنتالیس ہزار سوارون مین سے چالیس ہزار دلیران عرصۂ
کارزار نے تو یہ کہنے کہ اے فضل بن گیاہور خون آشام ہم لوگ قدیم الایام سے غلام مورو ثی اسی سرکار دولتمدار
کے ہین اور آگے بھی رتبہ اور مرتبہ اور عزت اور آبرو اور عقل اور فہم اور لیاقت اور شجاعت اور دلیری
تیری کل امیر اور امرا اور ادنی اعلی رؤساے ملک سنجان سے افزون تر جانتے تھے اور اپنا مالک و ولی نعمت
تجھے سمجھے تھے اور اب تو ہمکو یقین کامل اور اعتقاد بدل ہو گیا کہ تو بڑا صاحب اقبال اشجع روزگار سیدان کارزار ہی
جو تونے کوئی کام کیا ہوگا کچھ اسے اپنے نزدیک بہتر سمجھکر کیا ہوگا وہی باعث تیری ترقی جاہ و دولت اور
فتح و نصرت کا ہی اور لاشک ولاریب دین تیرا برحق ہی پس ہمکو کیا اس مین عذر اور تامل ہی جو طریق خدا پرستی
کا ہو ہمکو ہدایت کر کہ ہم اختیار کرین اور تجھے اپنا پیشوا سمجھ کر پیرو اُسکے ہین فضل بن گیاہور نے کلمۂ شہادت
اُن سبکو باآواز بلند پڑھ کے سنایا اور وہ سب چالیس ہزار سوار بصدق دل کلمہ پڑھ کے مسلمان ہو گئے اور
باقی ماندہ پانچ ہزار سوار منکر رہ گئے ہوے کہ ہمتو اپنے دین قدیم کو کبھی نہ چھوڑینگے اپنے اپنے
گھوڑون کی باگین موڑ کے سیدھے سمت شہر سنجان فراری ہوے فضل نے چاہا کہ تعاقب اُنکا کرے شاہزادہ

والاتبت نے دور سے ہان ہان کرکے ممانعت کی اور فرمایا کہ ای بہادر بجانے دو ۔ بھاگتے کا پیچھا نہ کرنا بعدازان شادیانے
فتح کے بجوا کے بعظمت وجرأت تمام وشوکت مالا کلام شاہزادۂ عالیمقام مع فضل بن گیا ہور خون آشام بڑی دھوم دھام
سے مراجعت فرما کے داخل چار باغ ملک حرمان دیوکش ہوا ترک جوشن پوش قاتل زنگی مقاتل زنگی
وغیرہ سب سردارون نے شاہزادۂ عالم کو نذرین دین فضل سے ملاقات کی چار طرف ہنگامہ شادی اور غلغلۂ مبارکبادی
بلند تھا اندرون بارہ دری ملکہ گوہر ملک نے تیاری نذرون اور نیازون کی اور سامان جشن کا کیا القصہ
مختصر روز دوم شاہزادۂ عالم مع تمام اپنے سردارون کے دیوان عام مین بصد جاہ وحشمت براجلاس فرما تھا کہ ایک مرتبہ
فضل بن گیا ہور خون آشام نے اپنے آٹھون بھائیون کو بحضور شاہزادۂ عالیمقام طلب کیا اور حسب الحکم سوار بہرام بن ہمان
فضل قیس بن گیا ہور وقیس بن گیا ہور وغیرہ آٹھون بیٹون کو گیا ہور کے پابجولان کیے سامنے لائے اسوقت
شاہزادۂ والاتبت نے انسے پوچھا کہ ای بہادرو یہ تم کہو کہ تمھین فضل بن گیا ہور خون آشام نے بہر زنگی زیر کیا ہی
بالفریب اور اپنے کو اب تم سب کس حال مین دیکھتے ہو حسب الاتفاق جسوقت کہ آٹھون بھائی فضل کے روبرو شاہزادۂ
والاقدر کے آئے اور انھون نے شوکت وشان شاہزادۂ عرش آستان کے دیکھی خود بخود سبکے دلون مین ایک محبت پیدا
ہوئی تھی اور زنگ کفر آئینۂ ضمیر سے ان سبکے یک قلم منحک ہو گیا تھا اس عرصہ مین یہ کلام شاہزادۂ عالیمقام نے ان سے
جو کہا تو وہ سب بے ساختہ دست ادب باندھ کے ملتمس ہوے کہ ای شہریار لاشک ولاریب تیرا دین برحق اور تو بڑا اقبالمند
اور بلند بخت ارجمند ہی شعر این شجاعت بزور بازو نیست * جز لفضل وتفضل ایزد نیست * معلوم ہوا کہ یہ ساری برکت تیرے
دین متین کی ہی بس جو اور کوئی دین تیرا قبول کرے وہ کیا کہے شاہزادۂ والانژاد نے کلمۂ طیبہ ارشاد کیا آٹھون بیٹے
گیا ہور کے بصدق دل اور بحسن عقیدت کلمہ پڑھکر مشرف باسلام ہوے اور شاہزادۂ والاتبت نے فرط شادی
وسرور سے لپٹا لیا ہر ایکو اپنے سینے سے لگا کے خلع خلعت کیا اور ہر ایک کو دنگل بیٹھنے کے واسطے مرحمت فرمائے اور
آپ باطمینان خاطر شاہزادۂ والاگہر مصروف جشن ونشاط اور شریک محفل انبساط ہوتا ہی

جبتک دو کلمہ داستان ان پانچ ہزار سوارون کے جو کہ برگشتہ بخت بیابان سے بھاگ کر سمت شہر سنجان گئے تھے
گزارش کیا جاتا ہی

کہ وہ پانچ ہزار سوار نابکار تیرہ روزگار جو بیابان سے سفر در ہو کے گنجاب کے پاس گئے تو ان سیہ بختون نے از ابتدا
تا انتہا سارا حال لیسران گیا ہور کا بیان کرکے کہا کہ ہم خانہ زاد فقط بپاس دین داری اور نمکخواری اپنی جان بچا کے
واسطے اطلاع سرکار کے یہان تک آئے ہین باقی وہان تو سب بیٹے گیا ہور خون آشام کے اور تمام سوار اور عملہ
شاگرد پیشہ نے بدیع الزمان کا کلمہ پڑھ کے اسلام قبول کیا اور مسلمان ہوگئے گنجاب نے یہ اظہار ان سوارون کی زبانی
سنکے مانند مار سر دم بریدہ کے پیچ وتاب کھایا اور اپنے ڈاڑھی کو نوچ اور دونون ہاتھون سے اپنا منھ پیٹ کے گیا ہور
خون آشام سے کہنے لگا کہ ای بدذات یہ بربادی اور خرابی میرے گھر کی اور باعث افزونی مال ودولت اور شوکت
وحشمت بدیع الزمان کی تیرے بیٹون کی بدولت ہوئی اگر تیرے سب بیٹے ایسی نمک حرامی کرکے مسلمان ہو جاتے اور
بدیع الزمان سے نہ ساز کرتے تو اسقدر جو فوج اسکے پاس کہان سے ہوتی گیا ہور خون آشام نے عتاب وخطاب
گنجاب سے نہایت ترسان ولرزان ہو کر بکمال عجز وانکسار عرض کی کہ یا پیغمبر مرسل فی الحقیقت جو کچھ عوض اس
خطاے فاش کے تعذیر غلام کے حق مین سرکار تجویز فرمائین غلام سزاوار اسکے ہی لیکن اتنا امیدوار ہی کہ جسقدر
بیٹون نے تو جو کیا ہی اسکی سزاوار تعذیر عنقریب سرکار سے لینگے کہ غلام نے انکے واسطے کیا کیا اب غلام کو اجازت

ہو کر ایک مرتبہ غلام بھی ذرا جاکے ریشمی اور بہتمتی اُس بدیع الزمان کی دیکھے اقبال عالی سے دعوے تو غلام کو یہ ہی کہ شبیخون
سکے سر کاٹ کر اور سر میدان بدیع الزمان کی مشکین باندھکر غلام آکے سرکار کو متہور دکھائیگا اور اُسکی مرتبہ بدون تصفیہ
سکی بقول شخصیکہ مصرع ع جمع ہون ضدین کب یا وہ نہین یا ہم نہین + غلام اگر میدان سے پھرے تو لقا پرست نہ کوئی غلام
تو کہے سب خدا پرست ہی اور مسلمان غلام کو کہین یہ کہکے اپنی سپر تلوار پکڑکے اُٹھ کھڑا ہوا اور گنجاب سے رخصت ہوکر
باہر نکلا اور لاکھ سوار اور پیادے کی جمعیت سے بہ پشت گرمی گردن پر سمت چار باغ ملک حرمان دیوکش روانہ ہوا
علقمہ اضطرلابی وزیر اعظم دستور المعظم گنجاب کا کہ بظاہر متملق لقا پرست معروف اور باطن مرد مسلمان خدا پرست
موصوف علم رمل مین وحید روزگار ہی اُسنے ایک روز قاعدہ علم رمل سے دیکھا تھا کہ بدیع الزمان فرزند دلبند اقبال
ثانی سلیمان امیر حمزہ صاحبقران کا تمام ملک باختر کو اسلام آباد کریگا جسوقت اِس وزیر نے حال روانگی گیا ہور خون آشام
کا بہ تہیہ جنگ سمت چار باغ ملک حرمان دیوکش کے سنا بعد برخاست دربار گنجاب کے اُس وزیر نے اپنے گھر مین
آنکے وقور بن علقمہ نامے اپنے بیٹے سے کہا کہ ای فرزند تو اپنے ہمراہ فوج وسپاہ لیکے شاہزادہ بدیع الزمان عالی جاہ
کی خدمت مین جاکے افتخار کونین اور سعادت دارین حاصل کر اور جہانتک تجھسے ہو سکے اُس شہریار عالیمقدار کے کار
جان نثاری اور سر فروشی مین قاصر نہ رہنا وقور بن علقمہ نے کہا کہ ای قبلہ وکعبہ فدوی کا بھی دل یہی چاہتا تھا کہ کسی ذریعہ
سے زیر اقدام عالی اُس شاہزادہ ذوی الاحترام کے پہونچکے سرخرو سے جاوید ہون یہ کہکے مع چالیس ہزار سوار باپ
سے رخصت ہوا اور سمت چار باغ ملک حرمان دیوکش روانہ ہوا اثناے راہ مین اپنے جی مین سوچا کہ یون خالی
ہاتھ بحضور شاہزادہ والا صفات جانا نہ چاہیے یہ گیا ہور خون آشام جو کچھ کہ خزانہ اپنی فوج کے صرف کے لیے
ہمراہ لیے جاتا ہی اُسکو اگر کوئی گھات بن پڑے تو اپنے قبضہ مین لاکے بطور نذر اور پیشکش کے بحضور شاہزادہ
بدیع الزمان لیجاؤن بس یہ پیش خود تجویز کرکے ہمشیرہ دلیران فوج آدھی رات کے عمل مین چالیس ہزار سوار سے
لشکر گیا ہور پر شبخون مارا اور تمام خزانہ اپنے قبضہ تصرف مین لاکے شادان وفرحان بخدمت شاہزادہ والاشان
روانہ ہوگیا اور لشکر گیا ہور مین تا طلوع آفتاب آپس مین کشت وخون ہوتا رہا اور خوب تلوار چلی جبکہ روشنی صبح
کی بخوبی ہوگئی ایک ایک نے ہاتھ کھینچا اور بعد تحقیقات یہ ثابت ہوا کہ وقور بن علقمہ اضطرلابی نے شبخون مارا
اور خزانہ لے گیا گیا ہور خون آشام نے یہ حال شبخون مارنے اور خزانہ لیجانے وقور بن علقمہ اضطرلابی کا گنجاب
کو لکھ بھیجا گنجاب وہ عرضی گیا ہور خون آشام کی پڑھکے علقمہ اضطرلابی سے بہت آزردہ ہوا اور کہا کہ جب
تیرے بیٹے سے ایسی حرکت ناشائستہ اور نمک حرامی ہو تو اور کسی سے کیا توقع ہی علقمہ اضطرلابی نے جواب دیا کہ
ای گنجاب تو پیغمبر مرسل ہیجدہ ہزار سلک باختر کا ہی جس حالت مین کہ پیغمبر زادی یعنی تیری بیٹی اور خداوند لقا کی بہو ملکہ
گوہر ملک جبرئیل درگاہ یاقوت شاہ خداوندزادے کی منگیتر پسر حمزہ کے ساتھ رابطہ دوستی اور اتحاد بہم پہونچاکے
مسلمان ہو جاے تو میرا بیٹا اگر مجھسے منحرف ہوگیا اور بدیع الزمان کا شریک ہوکر مشرف باسلام ہوا تو اس مین میرا
کیا قصور مین کیا کرون مین بھی تیری طرح سے مجبور ہون گنجاب نے یہ گفتگو علقمہ اضطرلابی کی سنکے بہت پیچ وتاب
کھایا اور لاجواب ہوکر رہ گیا وہان وقور بن علقمہ خزانہ گیا ہور خون آشام کا اپنے ہمراہ لیے جسوقت قریب دروازہ
چار باغ پہونچا ایک عرضی بدین مضمون کہ خانہ زاد باستدعاے جبہہ ستائی صبہ فلک تکریم ملایک مقیم بمشورہ واجازت
والد بزرگوار امیدوار باریابی بارگاہ اور زیارت اقدام عالی کا ہی آئندہ جیسا ارشاد ہو بجا لاے لکھکر ایک
اپنے معتبر خاص کے ہاتھ مرجان تیز رفتار کے پاس بھجوادی اور مرجان نے وہ عرضی لیجاکے بنظر اقدس شاہزادہ

بدیع

نامور گذرانی شاہزادۂ عالم جرأت اور فتوت اور حسن عقیدت اور خلوص نیت پر فور بن علقمہ کی غور فرما کے اپنے دل مین نہایت محظوظ ہوا اور فرمایا کہ بسم اللہ و فور بن علقمہ کو باعزاز و اکرام تمام جلد لاؤ چنانچہ حسب الحکم و فور بن علقمہ کی شاہزادۂ والا رتبت سے ملازمت ہوئی اور شاہزادۂ عالم نے بکمال عطیات خدا وندانہ کرسی نشینی کو مرحمت فرمائی و فور نے وہ چھکڑے خزانے کے پیشکش کیے شاہزادۂ والاشان نے فوج اور سپاہ کو تقسیم کر دیے بعد ازان وہ شاہزادۂ عالیمقدار بہ تہیہ رزم و پیکار گیا ہور خون آشام کے جنگی پوشاک پہن اور تمام سلاح اپنی ذات پر آراستہ و پیراستہ کر کے ملکہ گوہر ملک کے پاس تشریف لایا اور ملکہ کو بہت سمجھا کے اور دلجوئی کر کے قاتل اور مقاتل زنگی کو طلب کیا اور حکم دیا کہ ای بہادرو تم اپنے اسی ہزار سوارون سے اسی باغ مین بخدمت ملکہ گوہر ملک حاضر رہو اور سوارون کو واسطے حفاظت اور خبرداری اور ہوشیاری کے گرد و پیش باغ کے متعین رکھو اور تاکید کہہ دو کہ کوئی غافل نہ رہے القصہ یہ گفتگو کر کے شاہزادۂ عالیمقام مع فضل بن گیا ہور خون آشام اور قیس بن گیا ہور و لیس بن گیا ہور وغیرہ اور ساٹھ ہزار سوار ہمراہی فضل اور چالیس ہزار ہمراہی اُسکے نو بھائیون کے ہمراہ لیے سمت لشکر گیا ہور خون آشام روانہ ہوا اور پانچ کوس جا کے جہان پیش خیمہ استادہ تھا وہان اپنی بارگاہ مین داخل ہوا اور گرد و پیش تمام میدان مین لشکر فیروزی اثر شاہزادۂ نامور کا اُترا پر کار رہا سے لشکر کفر و ضلالت نے یہ خبر نزول اجلال و ورود اقبال فرمانے فوج دریا موج شاہزادۂ عرش آسمان کی جا کے گیا ہور خون آشام کو پہونچائی گیا ہور نے نہایت درہم و برہم ہو کر حکم دیا کہ اب توقف اور تامل کرنا کیا ضرور اسی وقت طبل جنگ بیدرنگ بجاؤ وا ایک مرتبہ لشکر کفار مین صداے طبل جنگ بلند ہوئی یہان شاہزادۂ والا رتبت بدیع الزمان جو اپنی بارگاہ مین بیٹھا تاج دیکھ رہا تھا سنتے ہی جاسوس تیز رفتار حاضر آکے زمین ادب کو بوسہ دیا اور بعد دعا و ثناے شاہی پکارا کہ شاہزادۂ عالم کی عمر دراز ہو لشکر گیا ہور خون آشام مین طبل جنگ بجا اور صبح کو وہ کافر بد کردار سے میدان کارزار ہوگا شاہزادۂ عالیمقام نے بمجرد استماع اس کلام کے فرمایا کہ شعر سخن بہم زشمشیر حبیب ٭ ہرچہ آید بر سرِ ما از نصیب ٭ جو نوشتۂ تقدیر ہے وہ بعرصۂ ظہور آیا اور آئیگا اِس مین فکر و تردد و معنی بیجا ہے لہٰذا بفضل ایزدی اور تائید ربانی ہمارے لشکر مین بھی یہ طبل جنگ حسب الحکم اُس والاشیم کے فوج اسلام مین بھی صداے کوس حربی اور نعرہ ہاے رزمی بلند ہوئی غازیان دین دار اور مجاہدان نبرد شعار آمادۂ مرگ حیات سے قضا ہو کر عزیز و اقربا و یگانے بیگانے باہم مصافحہ اور معانقہ کر کے ہم دوش و ہم آغوش ہو کے کہتے تھے کہ یار دوشب حاملہ است فردا چہ زاید شعر

زمانہ گر اساز گاری کند ٭ ستارہ بجانب گر یاری کند
گر اندکہ فردا چہ خواہد رسید ٭ ندیدہ کہ فردا چہ خواہد رسید
درانداختہ گردن گشتان کہ بیک ٭ گر فردا یکایک گرد د فلک
گرا تاج اقبال بر سر نہد ٭ گر اکنت تابوت بر دو زند

بہادران عرصۂ کارزار و دلاوران نامدار اپنے آلات حرب کو دیکھنے بھالنے لگے تلوار دن بھون تیغون کو سان پر چڑھایا سپرون زرہون چار آئینون خود دستانون کو درست کیا ناقص ناقص تیرون کو نکال ڈالا اچھے اچھے تیرون کو ترکشون مین بھرا الغرض تیاری سلاح کی بدرجۂ اتم ہو گئی تھی طرفین سے لشکرون مین طلایہ پھرتے تھے آواز ہوشیار باش بیدار باش کی بلند تھی تمام رات جاگ اور چہل پہل رہی اب وہ وقت آیا اشعار

لگے ہونے معدوم سے تارے سنان ٭ چھپا نور مین جادۂ کہکشان
ترخ شمع انجم پر زرد سے ہوا ٭ لباس فلک لاجوردی ہوا
سو ذن اذان سے ہوئے پر دمند ٭ ہوئی بانگ اللہ و اکبر بلند
مسیحا نفس تھی نسیم وزان ٭ اٹھے بوئے مسلم کے اٹھ گیا اذان

یعنی نسیم سحر وزان ہوئی اور درختان پر شگفتہ درختان میوہ دار پر طایران خوش الحان زمزمہ سنج ہوئے شہر دلیران جنگی بآئین جنگ ٭ کشیدہ برمرکبان تنگ تنگ ٭ دونون لشکرون مین کمربندی ہونے لگی

لگی مرجان تیز رفتار نے پایہ سعادت والا مرتبت شاہزادہ کو بوسہ دیا شاہزادۂ عالم نے آنکھ کھولکر پوچھا مرجان رات کتنی باقی ہوگی اُسنے
عرض کی شاہزادۂ عالم نماز کا وقت ہے اور فوجین طرفین سے کمربندی کر چکی ہین اب نکلا چاہتی ہین فرمایا کہ اچھا پانی وضو کے واسطے
لاؤ فراش آفتابہ چلاچی لیکر حاضر تھا آپ نے اُٹھکے وضو کیا منہ ہاتھ دھویا دو رکعت نماز صبح سے فارغ ہوکر پوشاک پہنکر سلاح
ذات اقدس پر آراستہ کیے اور باہر برآمد ہوکر اپنے مرکب پر سوار ہوے چپ و راست سے فضل بن گیاہور خون آشام اور
سب بھائیون نے اُسکے آگے مجرا کیا اور شاہزادۂ عالیمقدار مع اپنے تمام رفقاے جان نثار اور دلیران نامدار سمت میدان
کارزار رونق افزا ہوا تیرداروں نے آکے آگے بڑھ کے جھاڑی جھنڈی بیسہ ان کی کاٹ کر ہموار کر دیا بیلچہ داری
کرنے لگے بہادروں نے آکے کھیت کر لیا شعر

چو سد سکندر بصف آراستند　　ز چار آئینہ مدعا خواستند
علمہاے سر کشیدہ چو سرو　　ہوا شد خوش آئندہ بال تذرو
ز نقارہ آوازہ آمد برون　　کہ گردون دون است دون است دون
حضیض زمین چون فلک شد بلند　　سپہ بر سپہ فوج بر فوج بود

بمیدان رسیدند مردان کار　　فراہم شدند آن یلان ہر دیار
از آیات ایوان قضاے جہان　　نمایان چو طاوس باغ جنان
نگاہ دلیران در رنگ تاز بود　　سر وارہ دل ہوشمند نبود
ز آمد شد لشکر بیقیاس　　زمین در تزلزل فلک در ہراس

آسمان تمام گنبد لا گنبد لا سورج کے منہ پر زردی چھائی ہوئی
کرہ ہوا کرہ خاک اندام زمین رعشہ دار نظر آتا تھا ہزاروں سقے طرفین سے آبپاشی پر جھکے ہوے گرد و غبار کو بیٹھا رہے تھے
چار گھڑی مین یا رہے وہ گرد و غبار فرد ہوا اور اب ایک ایک کو بخوبی دیکھنے لگا اُسوقت نقیبون نے نکلکر میمنہ میسرہ
قلب و جناح ساقہ کمینگاہ آگے کا ہراول پیچھے کا چنداول جو دھون صفین بآئین بہین آراستہ کر دین اور میدانیون اور
گرگتیون نے میدان مین نکلکر نیب دی ای بہادران بکوشید تا جامہ زنان نپوشید شعر رستم رہا زمین پہ نہ بہرام رہ گیا ہر دون
کا آسمان کے تلے نام رہ گیا ہے یکبارگی گیاہور خون آشام اپنے مرکب کو چمکا کے ناف میدان مین آکے قائم ہوا اور پشت اپنی
سمت لشکر شاہزادۂ بدیع الزمان نامور کرکے منہ اپنا جانب قیطول لقاے مشرک خدا کیا اور جھٹ پٹ گھوڑے
پر سے اُترکر زمین پر سر بسجود ہوکر پکارا یا خداوند یا خبر تو وقت مدد ہے اور مٹی وہان کی اپنے ماتھے سے لگائی پھر مرکب
پر سوار ہوکر جانب لشکر فیروزی اثر شاہزادۂ والا قدر مخاطب ہوکر پکارا ای فرقہ خدا پرستان وزیر دستان ہمراہیان
بدیع الزمان از شما کرا آرزوے مرگ است کہ آید بمیدان جنگ ابھی پورا کلمہ اُسکے منہ سے نہین نکلنے پایا تھا کہ اس طرف
بھی سب نے دیکھا علمداروں نے علموں کو جلوہ گری دی اور فضل بن گیاہور خون آشام نے اپنا مرکب بڑھا کر فوج
سے نکالا اور بحضور شاہزادۂ والا مناقب آکے رخصت طلب ہوا شاہزادۂ عالیمقدار نے فرمایا ای بہادر جا بخدا اے لایزال
سپردیم فضل بن گیاہور خون آشام اجازت شاہزادۂ عالیمقام سے لیکر سراپا دکھلاتا بمقابلہ اپنے باپ گیاہور خون آشام
کے ہمتنگا و رہو اگیاہور نے فضل کو بہت سی نفرین کی کہ ای ننگ خاندان عاق پدر تو خداوند لقا سے منحرف ہوگیا
تجھے تو اگر ایک بیٹی میرے پیدا ہوتی تو وہ خوب تھی تیرا مار ڈالنا مجھے واجب پڑا اسی فضل نے لقا پر لعنت کرکے جواب دیا
کہ بس رتبہ خوردی و بزرگی ہو چکا اب زیادہ کوئی کلمہ بیجا زبان سے نہ نکالنا یہ محل گفتگو نہین شعر زبان درکش و تیغ کش
از علاقہ کہ وقت سخن نیست احاسے معاف ۔ گیاہور خون آشام یہ کلام فضل کا سنکے مارے غیظ و غضب کے اپنے
ہونٹھ چبانے لگا اور زمانہ اُسکی نظروں مین تیرہ و تار ہو گیا اُسوقت یہ کہنے لگا کہ ای دشمن خداوند و ای ننگ خاندان
نالائق یہ نہ کہنا کہ خبردار نہ کر دیا بس ہوشیار ہو جا اور اپنے مرکب کو ملا کر بقوت تمام شمشیر کو نیام سے کھینچکر بر سر فضل
ایک وار کیا فضل نے بچستی و چالاکی سپر کو منہ کی پناہ کیا تھا مگر تلوار کا کام کاٹنا ہی خصوصاً ایسے زبردست کے ہاتھ
کی ضرب شمشیر گیاہور کی سپر کو کاٹکر خود پر گری اور خود بھی قلم کرکے کاسہ سر کو چار انگل کاٹ لئی فضل نے دستانہ

دستانہ

ارا تلوار تو جھنا کے نکل گئی مگر ایک چادر خون کی بھکر فضل کے منھ پر آئی قریب تھا کہ فضل کو غش طاری ہو شاہزادہ رستم صولت بدیع الزمان والا رتبت نے جو فضل کو زخم کاری کھائے حالت غش مین دیکھا اکبار اپنے رہوار کو تیز رفتار کرکے برابر گیا ہو رکے پہونچا اور فضل سے کہا کہ ای بہادر تو ابچار باغ مین جا کے معالجہ زخم مین مصروف ہو مین جواب تیرے حریف کا بخوبی دے دیتا ہون یہ کہکے گیا ہو رسے باواز بلند فرمایا کہ باش ای کبر غیور گیا ہوں ابتک حریف تو رسیدیم لاضرب امردان عالم گیا ہو رخون آشام شاہزادہ عالیمقام کو اپنے مقابلہ اور مجادلے مین الے دیکھا نیزہ پکڑ کر تیز آیا اور پکارا کہ مصرع صید را چون اجل آید سوے صیاد رود ای بچرخ تیرہ روزگار تو نے یہ کیا حرکت خلاف ادب کی کہ پیغمبر زادی اور ملکہ آئینہ یہ کہ سنگیر خداوندزادے جبرئیل درگاہ یاقوت شاہ کی ملکہ گوہر ملک کو اغوا کرکے بفریب اینہ در سحر چار باغ مین لاکے اپنا ہم صحبت کیا ہی اور کچھ قہر خداوندی اور عتاب پیغمبری سے اپنے دل مین تجھے خوف نہ آیا حالانکہ گذارم کہ از دست من زندہ و سلامت رہ وی شاہزادہ عالیمقدار نے یہ گفتگو گیا ہو رکی سنکے جواب دیا کہ ای علیہ اللعن والعذاب گیا ہو رتو کیا کہتا ہی اور بیتر القا ہوک پا یہ خرس یاوہ دیدہ ضلالت کیا اصل رکھتا ہی اسوقت بہتر تیرے حق مین یہ ہی کہ اگر تو ایسی زیست چاہتا ہی تو اس مشرک خدا پر لعنت کر کے ملت بیضا دین اسلام کو قبول کر ورنہ اس طرح اور اس ذلت و خواری سے تو مارا جائیگا کہ تیرے حال پر ماہیان دریا اور مرغان ہوا گریہ و زاری کرینگے اشعار بین اینجا پئے رزم و جنگ آمدیم نہ از بہر نرم و درنگ آمدیم × گران ہر اگر آبار سر بر تن است × بگیرم عنانش بدست من است × گیا ہو رہ یہ تقریر شاہزادہ والا توقیر کی سنکے مثل شعلہ جوالہ بھڑک اٹھا نہایت درہم اور برہم ہو کر وہی نیزہ جو ہاتھ مین تھا سینہ بے کینہ پر شاہزادہ نامور کے مارا شاہزادہ عالیشان نے سنان نیزہ کو سنان نیزہ پر کاٹھ لیا اور شرارہائے آتشین مانند گلہائے آتشبازی کے دونون نیزون کی سنانون سے پیدا ہوئے اور اب طرفین سے نیزہ وری شروع ہو گئی اشعار

| | | |
|---|---|---|
| ہوئے اور اب طرفین سے نیزہ وری شروع ہو گئی اشعار | دو نخل اجل ہر دو را مرگ بار | سنان چون زبان ونئے نیزہ مار |
| عنان نیزہ با نیزہ آمیختند — سنان یک بدیگر در آویختند | کہ بر ہم نہ پیچید زان گونہ مار | ثعبان را چنین کہ بود کارزار |

ساٹھ ساٹھ طعنین نیزے کی باہم رد و بدل ہوئین بعض از ایک مقام پر شاہزادہ ذو الاحترام نے نیزہ گیا ہو رکا کاٹھ کر ایک ان دی کہ صاف وہ نیزہ ہاتھ سے گیا ہو رکے مانند ہوائی آتشبازی کے ہوائی ہو گیا ہو رخون آشام نے اپنا نیزہ نکل جاتے دیکھ کر دونون ہاتھ قاش زین پر دے مارے اور یہ کہکے کہ ای بدیع الزمان غضب کیا تو نے میرے ہاتھ سے نیزہ ہوائی کر دیا مگر دیکھ کیا تیغ آبدار میرے قبضہ اختیار مین ہی کہ اگر بر سر کوہ مار بیٹھون تو تہ زمین جاکے بوسہ دے خبردار ہو جا یہ کہنا کہ خبردار نہین کر دیا تھا اور تیغے کا ایک وار بر سر اقدس شاہزادہ والاتبار کیا ہر چند کہ نگاہ شاہزادہ عالیجاہ کی اسی طرف لگی ہوئی تھی مگر شنیدنی شود دیگر از قضا و رضا سے کسی کا چارہ نہین شاہزادہ عالم تو اس خیال مین تھا حسب اتفاق تلوار گیا ہو رکی شاہزادہ عالی وقار کے رہوار کی آنکھ پر پڑی اور رہ گیا رہوار وہ گھوڑا تڑپ کر جاتا تھا کہ سکندری کھا کے گرے شاہزادہ والا قدر مرکب کو سنبھالنے لگا اس عرصہ مین گیا ہو رنے دوسری ضرب تیغ آبدار کی بر سر شاہزادہ عالی وقار لگائی کہ ایک زخم دامن دار سر مطہر پر اس ہوش افتادار شاہزادہ نامدار کے لگا اور خون جاری ہوا اس اثنا و دوران شاہزادہ عالیشان نے بسرعت تمام رومال سے خوب اپنے سر اقدس کو مستحکم باندھکر تیغ طیموریث دیو بند کو نیام سے کھینچا اور اسی حالت زخم داری مین مرکب کو چمکا کے تیغہ گیا ہو رکے سر پر لگایا گیا ہو رنے سراسیمہ ہو کر سپر کو پناہ کیا تھا لیکن تیغ طیموریث دیو بند نے سپر کو مثل قرص پنیر دو ٹکڑے کر دیا گیا ہو رنے جلدی سے اپنے دونون پانون رکاب سے نکالکے زین خالی کر دیا اور کفل مرکب پر آرہا تیغ آبدار نے گیا ہو رکے گھوڑے کے دو ٹکڑے کرکے زمین پر جاکے بوسہ دیا ایک طرف تو گھوڑا خاک پر گر کے تڑپنے لگا اور ایک طرف گیا ہو رزمین پر منہ کے بل گرا اور پھر سنبھل کے اپنی فوج و سپاہ سے باواز بلند کہنے لگا کہ ان جنگ مغلوبہ کردہ وادر ساتھ اسکے لشکر کے خیل خیل زیل زیل پیچھے پیچھے فشون فشون دستے دستے گروہ گروہ انبوہ انبوہ فوج کفار لعین اور اعدائے دین ہمراہیان گیا ہو رسپر بتن تلوارین بلند کرکے چلے اس طرف سے بھی قریب لاکھ سوار ہمراہیان فضل اور برادران فضل کے لشکر کا ایک آمادہ کارزار آئے دیکھکر جھٹ پٹ جیسا کہ غٹ پٹ ہو گئے اشعار ہے غول کے غول اور غٹ کے غٹ ہوگئے مومن و گبر باہم لپٹ

پیادے وہ نکلے ہر سمت سے ہوئے  سوارون نے کلّے لٹکے ہوئے
لگے پٹنے سر وائے وہ دھول  دیے سر کے بال اپنے علمون نے کھول
فلک پر ہوا پھر غبار آئینہ  تھا حیرت کے عالم مین چار آئینہ
سوا کوچۂ زخم تھی وہان نہ راہ  نہین سایۂ تیغ جاے پناہ
وفور حرارت تھا شور عطش  کماندار ترکشون مین تھے چلہ کش
لیے نیزے ہاتھون مین سب نیزہ دار  پرے باندھے کرتے ہوے انتظار
ہوئے حملہ ور سب یل ارجمند  زرہ پوش اور چار آئینہ بند
چلے تشنۂ خون یہ تیر و تفنگ  کہ تھا دہر مین عرصۂ زیست تنگ
کہین پیش قبضو نکے ہولے چلے  کہین حلق بسمل تھے خنجر تلے
گئی اُڑ کسی کی تھی گولی سے ناک  لگی تھی کسی کے کلیجہ پہ سانگ
گرا کھا کے برچھا کوئی شہسوار  کسی پیادے نے ڈالا افسر کھار
لگا لیس کسی فیل کے جا کے بان  ہوائی لگی اُڑ گیا فیلبان
بنا کوئی دولہا جوان حسین  گلے مین پڑین بدھیان زخم کی
پڑی ہر گلے مین کسی کے کمند  کسیکا جدا تیغ سے بند بند
ہوئے گرز سے کتنے پیوند خاک  تبر سے ہوئے کشتون کے سر چاک
پھٹے کتنے گھوڑون کی ٹاپون سے سر  گرے کتنے ہاتھی کے پانون سے مر
تڑپتا تھا زخمی کوئی ریت مین  تڑپ کہتا تھا کوئی کسی کھیت مین
ترائی مین خون کی پڑے جیسے شیر  ہزارون تڑپتے تھے مرد دلیر
ہزارون تھے نامرد روتے کھڑے  چھپے کتنے لاشون مین اندھے پڑے
کوئی باپ کی لاش پر رو رہا  کوئی غم مین بیٹے کا جی کھو رہا
لیے سر چچا کا کوئی خستہ حال  بھتیجے کے لاشے پہ کوئی نڈھال
رنڈاپا بہن کا کوئی یاد کر  کھڑا رو رہا تھا بہنوئی کی لاش پر
کوئی زخمیون کی کمر کو ٹٹول  لیے جاتا ہمیانیان کھول کھول

ہوا عرصۂ حشر میدان جنگ  شہادت کی جی مین تھی سب کے اُمنگ
ملے باصد افسوس جھانجھون نے ہاتھ  اُڑی گرد دن ہو گیا جیسے رات
بنی آنکھ زرہون کی ہر ایک کڑی  لگائے ہوئے ٹکٹکی تھی پڑی
وہ اُس دن کی دھوپ اور وہ تاب آب  سوا نیزے پر تھا مگر آفتاب
جوان قبضۂ تیغ کو چوم چوم  سپر منہ پہ رکھ کر گرے جھوم جھوم
ملا گھوڑون کی باگین اور سم سے سم  سُرین سے سُرین منہ سے منہ دم سے دم
سوارون نے بڑھ بڑھ کے پیچ و تاب  ملا دین رکابون سے باہم رکاب
اُدھر سے گئی گولی سن سے نکل  ادھر آیا خون ریز تیر اجل
کسی کے قرولی تھی کاری لگی  جگر پر کسی کے کٹاری لگی
لگی گولی کوئی گرا گھومتا  کوئی کھا کے برچھی گرا جھومتا
علمدار کوئی کہین ہو کے لنگ  علم ہاتھ مین تھا گرا ایک النگ
کہین گر گئی سقہ گرا تیر کھا  بندھے مشک پانی کی جا خون تھا
لگی مہندی ہاتھ مین گنگنا بندھا  لیے منہ پہ سہرا اکھا جوان کا پڑا
ہزارون کے بلم تھے سینون سے پار  ہوئے برچھیون سے بہت دل فگار
بہے ناک سے خون ہو بیچ کہین  نکل آئے منہ سے کلیجے کہین
کسی کو دیا پھینک ہاتھی نے چیر  کسی کو دبا بیٹھا گھوڑا شریر
ہوئے دست و بازو کسی کے قلم  سسکتا کوئی توڑتا کوئی دم
کسی کو غش آیا کہین دیکھ خون  کوئی بھاگنے مین گرا سرنگون
نکلتی تھی پیاسون کی پانی پہ جان  دکھاتے تھے منہ کھول سوکھی زبان
کوئی بھانجے کے لیے پر الم  کوئی ماموں کے غم مین با چشم نم
کوئی لاش داماد پر نوحہ خوان  کھڑی ہوئی رانڈ بیٹی جوان
کوئی سالے کی لاش پر گر پڑا  گرا کیا تھا دکھاؤ لگا ابی کو جا
ہزارون تھے گھوڑے سے گر کر پڑے  پڑے دوڑتے پھرتے تھے ہر طرف

زبردست قوی بازو کہ جنگی تلوار دن پر جا الگی رکھنے کی نہ تھی خدا کی پشت پناہ سے دس دس بیس بیس کفارون کو اکیلی گھو لینے کیطرح چار طرف جمع تھے مانند انگلیون کے ناخونون کے سر کاٹ کاٹ کے خاک مین ملا دیتے تھے لاش پر لاش دھڑ پر دھڑ مردے پر مردے گرتے جاتے تھے کشتون کے پشتے لگ گئے تھے بازار ملک الموت گرم تھا کوئی کوچہ حفظ و امان نہین نظر آتا تھا بجز کوچہ زخم کے وہان بھی بجز مرغ روح بسمل کا گذار نہ تھا اور کوئی گوشہ عافیت سوائے گوشہ کمان کے نہین ملتا تھا اسوقت از بسکہ سر از طہر شاہزادہ بدیع الزمان نامور سے بسبب زخم کاری کے خون بشدت نکل گیا تھا اور کثرت سعی و کوشش اور شمشیر زنی سے ضعف بدرجۂ اتم ہو گیا تو حالت غش کی طاری ہونے لگی اُس حالت مین اُس والا ہمت نے تلوار کو میان مین کرکے اپنے دونون ہاتھ گھوڑے کے گلے مین ڈال دیئے اور بے ہوش اور خود فراموش ہو گیا اُس مرکب باد رفتار نے جو اپنے راکب کو یہ حال دیکھا خدنگ سنان کرتا جو کوئی برابر آگیا اسکو نیش ندان مار کے ٹاپون سے اُڑا دیا جس کسی نے آگے سے سدراہ ہونے کا ارادہ کیا اسی سے پکڑ کے پچھاڑا الغرض اسی طور سے میدان رزمگاہ

سے صاف نکلا ہوا سمت صحرا جاتا ہی یہان فضل بن گیا ہور خون آشام کی فوج نے جھریٹ کیا اور شکست فاش ہوگئی اُسوقت حالت زخم داری مین فضل پس پا ہو کے چار باغ ملک حالان دلکش مین آیا اور دروازے کو مقفل اور سد و در کر کے چار سمت فصیل پر توپین چڑھوا دین اور قیلبند دروازے پر تیل کے کڑھاؤ گرگ کے ہوئے ہنڈیان بارود کی بلے ہوئے کچھ گولا انداز سرخ سرخ سنہری صبح کی پتیان سرون پر اور سرخ سرخ بیچنی کاسنی جھنگے کمرون سے باندھے مُہرے اُن توپون کے سیدھے کیئے ہوئے ہتابین روشن کیئے ہاتھون مین لیے ادھر ادھر ٹہلتے پھرتے تھے اور انتظام باغ باطمینان تمام کر کے فضل بن گیا ہور خون آشام اب معالجہ زخم مین مشغول ہوتا ہی

## شمہ داستان شوکت بیان شاہزادہ بدیع الزمان والاشان سے گذارش کی جاتی ہی

گروہ راہوار شاہزادہ بدیع الزمان نامدار کو لیے ہوئے قریب دس بارہ کوس کے فاصلہ پر نکل گیا اور ایک میدان وسیع الفضا اور صحرائے فرحت افزا مین جا کے وارد ہوا کوسون تک سبزہ دوب کا فیروزہ گون عشرت فزا کہ طراوت اسکے آنکھون مین چبھی جاتی تھی دیکھکر ازبسکہ دو شبانہ روز کا بھوکھا اور پیاسا تھا چراگاہ مین گھاس کھانے لگا اور جب خوب پیٹ بھر کے گھاس کھاچکا تو پانی کی تلاش مین سامنے ایک نہر آب پانی اُسکا شیرین بیحد صاف اور شفاف تھا بسیماب موج مار رہا تھا اُس نہر کے قریب گیا کنارے پر پانی پینے لگا جب پانی پی چکا تو یہ بھی ایک معمول ہی کہ گھوڑا پانی پینے کے بعد پھریری لیتا ہی اُس گھوڑے نے جو پھریری لی تو شاہزادہ عالیمقدار اُس راہوار کی پشت پر سے جدا ہو کے نہر مین گرا اور یہ لختے خون کے جو اسکے بدن پر جم گئے تھے وہ لجہ و لطمہ سے پانی مین مخلوط ہو کر بہنے لگے حسب اتفاق اُس صحرا مین خواجہ آشوب سوداگر فروکش تھا اُسوقت لب نہر وہ اپنے خیمے مین بیٹھا سیر اُس نہر کی کر رہا تھا کہ یکایک پانی مین اُس نہر کے ایک لکیر خون کی نمودار ہوئی دم بھر بعد زیادہ خون اور پانی مخلوط نظر آیا خواجہ آشوب نے آمد آمد خون کی اُس نہر کے پانی مین دیکھکر اپنے خواص اور خدمتگارون سے کہا کہ بارہا مین نے تم سبھون سے تاکید تمام ممانعت کردی ہی کہ نیل گاو اور گوزن اور چیتل اور غزالان صحرائی جو اس چراگاہ مین نہر کے کنارے پھرا کرتے ہین پانی پینے کو آتے ہین خبردار کوئی انکو صید نہ کرنے پاوے اور تم کسی کو نہین منع کرتے ذرا جا کے دیکھو تو یہ کسی جانور کو شکار کر کے اس نہر کے کنارے ذبح کیا ہی کہ خون اُسکا بہتا چلا آتا ہی حسب الحکم اپنے آقا کے دو ایک خدمتگارون نے جو وہان جا کے دیکھا کہ ایک جوان نوخاستہ وجیہ و شکیل سہی صولت آفتاب طلعت شعر

مہ نوجبین چہرہ ماہ کمال ۔ وہ ماتھے پہ بکھرے ہوے سر کے بال ۔

سراپا نور زخمون سے چور لگا دھڑ اور سر تو پانی مین اور کمر سے نیچے کا بند لا اور دونون پانون نہر سے باہر خون مین آغشتہ زخمہاے کاری سے مثل تختہ لالہ ارغوان شگفتہ بیہوش اور خاموش از خود فراموش پڑا ہی آن خواصون نے خواجہ آشوب سے بیان کیا کہ خواجہ سلامت کوئی جانور تو نہین ہی مگر ایک نوجوان بہت خوبصورت نہین معلوم کہ کسی ملک کا بادشاہ یا کوئی شاہزادہ آسمان جاہ یا کوئی سوداگر بچہ ہی کسی سے زخمی ہو کر لب نہر آگرا ہی یا فرقہ قطاع الطریق نے اُسے بطمع زر تلوار سے مار کر یہان ڈال دیا ہی اور آپ مال و اسباب اُسکا لیکر چلے گئے ہین اُسی کے جسم سے یہ خون جاری ہی اور وہی خون نہر کے پانی مین ملا ہوا چلا آتا ہی خواجہ آشوب یہ نقل سنکر اُسی وقت بیتابانہ اُٹھ کھڑا ہوا اور وہان جا کے شاہزادہ عالم کو باین ہیئت کذائی دیکھکر اپنے جی مین سوچنے لگا کہ یہ شخص تو کوئی بڑا جلیل القدر عالی خاندان کچھ صورت آشنا معلوم ہوتا ہی شاید اسے مین نے کہین دیکھا ہی ناگاہ نگاہ خواجہ آشوب کی جو مہر نگین انگشتری شاہزادہ والا گوہر پر جا پڑے تو اُس مین نام شاہزادہ عالیمقام کا پڑھ کے پہچانا کہ یہ شاہزادہ انجم گروہ گردشکر شکن صاحبقران بن صاحبقران شاہزادہ بدیع الزمان ہی گھبرا کے خواصون خدمتگارون سے حکم دیا کہ جلد پلنگ تو اٹھا لاؤ اور وہ سب خدمتگار خواص جھٹ پٹ خیمے مین جا کے ایک پلنگ لائے اور خواجہ آشوب نے بیچ چند خدمتگارون کے نہر مین گھس کے بڑی احتیاط سے شاہزادہ عالم کو پانی سے نکالا اور تمام خون کو جسم اطہر کے اپنے ہاتھ سے دھو کر اور خوب صاف کر کے بسہولت تمام پلنگ پر لٹایا اور اپنے خیمے مین لایا سعید نامے ایک جراح شہر سنجان کا رہنے والا جسنے خواجہ آشوب کے پاس مدت رکھا تھا اور ہزارون سلوک اور صدہا احسانات خواجہ آشوب کے اُسپر تھے اسکو بلا کے پچاس ہزار روپے دیے اور شاہزادہ

والاشان کے زخمون مین ٹانکے دلواکے مرہم کی پٹیان چڑھوادین اور اس جراح سے اقرار کیا کہ اگر تو اس والا رتبت کو جلد اچھا کر دے تو مین کمال ممنون تیرا ہونگا اور بہت سا سلوک کرونگا چنانچہ جسوقت زخمون پر مرہم کی پٹی رکھی گئی اور دھونے اور پاک کرنے کے باعث سے طراوٹ اور ہوا دماغ مین پہونچی تو آنکھ شاہزادہ عالم کی کھل گئی اور اُسنے دیکھا کہ ایک پلنگ پر پڑا ہون اور گرد و پیش میرے کچھ لوگ جمع ہین اور سرہانے میرے ایک مرد بزرگ تاجر وضع اشک ریزان نہایت مغموم اور پریشان بیٹھا بنظر حسرت و محبت مجھے دیکھ رہا ہے شاہزادہ عالم کو پہلے تو ایک تحیر تھا کہ ہین یہ کیا معاملہ ہے مین یہان کہان بعد ازان خیال آگیا کہ شاید مین میدان رزم مین گیا ہون خون آشام کے ہاتھ سے زخمی جو ہو گیا تھا تو حالت غش مین گھوڑا امیر یہان لے کے آیا ہے یہ سمجھ کر اُٹھ بیٹھا خواجہ اُسوقت نہایت شادان ہو کر بولا کہ کہیون صاحبزادے مزاج مبارک کیسا ہے شکر ہے خدا کا کہ آپ کو مین نے ہوشیار ہوتے دیکھا شاہزادہ بدیع الزمان نے پوچھا کہ آپ کون بزرگوار ہین اور مجھے یہان کون لایا خواجہ آشوب نے سر سے پانون تک تصدق ہو کر کہا کہ مرشدزادہ عالم میرا نام خواجہ آشوب مشہور ہے اور مین ہمراہ سلطان صاحبقران کے پردہ قاف سے آیا تھا اور امیر با توقیر نے از راہ بندہ نوازی مجھے اپنی زبان مبارک سے بھائی اپنا فرمایا اور دستار بدل کی ہے مین نے کنارہ جدول آب کے حضور کو دیکھا اور آپ کی مُہر نگین سے مین نے آپ کو پہچانا کہ آپ شاہزادہ بدیع الزمان فرزند دلبند قاف ثانی سلیمان امیر حمزہ صاحبقران کے ہین جب وفور دعوے عبودیت اور جوش محبت سے مین یہان اپنے خیمہ مین حضور کو اُٹھا لایا اور جراح کو طلب کر کے ٹانکے لگوائے مرہم کی پٹیان چڑھوائی ہین شاہزادہ با اقبال یہ حال سُنکے نہایت خوش ہوا اور بہت سی تعریف خواجہ آشوب کی کی یہ تو وہان رونق افزا ہے اب حال اُس گیا ہور خون آشام کا بیان کیا جاتا ہے کہ گیا ہور نے ایک عرضی بدینمضمون کہ ای سیمبر پرسل میدان جنگ مین بوقت مقابلہ بدیع الزمان میرے ہاتھ سے زخمی ہو کر کسی سمت کو نکل گیا ہے اور وہ نالائق فضل بیٹا میرا بھی میرے ہاتھ سے زخمی ہوا اور بھاگ کر چار باغ مین چھپا ہے مین اس تدبیر مین ہون کہ فضل کو چار باغ مین گھس کر گرفتار کرون اور ملکہ گوہر ملک کو مع اُسکی خواصون اور تمام ملازمون کے اسیر اور دستگیر کر کے یہان سے سوار کرادون اور محل مین پہونچادون لہذا امیدوار ہون کہ تو حاکم وقت اور پسندیدہ ہزارہ ملک باختر کا مالک اور سیمبر پرسل خداوندگار ہے اپنی فوج کو خواہ کچھ اور ہرکارے چپراسی وغیرہ ایسے لوگون کو چارون طرف بھیجکر بدیع الزمان کو پکڑوا منگا کہ وہ اسوقت بے دست و پا نہایت زخمی اور مجروح ہے کچھ نہین کر سکتا آخر کہین اسی گرد نواح مین گھوڑے سے گر پڑا ہوگا غرض اور اپنا حال جو کچھ تھا لکھکر گنجاب کے پاس عرضی بھیجی اور گنجاب نے وہ عرضی پڑھکر سنجانی عیار کو حکم دیا کہ تو پہلے تو تمام شہر سنجان مین بعد اُسکے تیس تیس چالیس چالیس کوس تک منادی کرادے کہ جہان کہین جسکے گھر مین بدیع الزمان زخمی ہو کر آگیا ہو یا جو کوئی اُسے گرفتار کر لائے یا کسی کو وہ کہین ملا ہے یا جہان اُسکا گھوڑا پکڑا جائے اور وہ شخص آنکر سرکار سیمبر پرسل مین اُسکا سراغ لگا کے خبر کرے تو اُسے اسقدر گنجینہ سرکار سے عنایت ہوگا کہ پھر اُسے دولت دنیا کی احتیاج کبھی عمر بھر نہ رہیگی چنانچہ حسب الحکم گنجاب کے سنجانی عیار دس بیس عیار اور پیادے چوبدار کے اپنے ہمراہ لیے ایک ڈھنڈھورا پیٹتے سے منادی کرداتا شہر سے باہر سمت دیہات کے چلا جاتا تھا کہین ادھر سے وہ سید جراح خواجہ آشوب کے پاس سے شاہزادہ بدیع الزمان کے زخمون پر مرہم پٹی چڑھا کے اپنے گھر کو پھرا ہوا جاتا تھا اُسنے جو یہ منادی سنی اور سنجانی عیار کو دیکھا اس جراح ولدالزنا علیہ اللعین والعذاب نے سنجانی سے کہا کہ اگر تم مجھے گنجاب کے پاس لیچلو تو مین سراغ بدیع الزمان کا بتادون سنجانی عیار اُسے اپنے ساتھ لیے گنجاب کے پاس گیا اور یہ وقایع گنجاب کے سامنے بیان کر کے ملازمت اُسکی گنجاب سے کروائی گنجاب نے اُس سے پوچھا کہ سچ سچ بتا تو نے بدیع الزمان کا سراغ کسکے مکان مین اور کہان سے بہم پہونچایا ہے اُسنے عرض کی غلام رعایا سے شہر سرکار سے ہے پیشہ جراحی کا کرتا ہے جہان کوئی زخمی ہوگا وہان ہم غلامون کی بھلائی خوامخواہ ہوگی چنانچہ ماجرا یہ ہوا کہ ایک سوداگر اسی گرد نواح مین یہان سے کوئی دس کوس کے فاصلے پر فلان نہر کے کنارے اترا ہے اُس کے

خیمہ مین بدیع الزمان ہو غلام نے اُسکے سر کے زخم مین ٹانکے لگائے مرہم کی پٹیان چڑھائی ہین اور خواجہ آشوب اُسکے نام پر قربان ہی گنجاب نے
یہ حال اُسکا سنکے نہایت پیچ و تاب کھائے ارباب باختری ایک افسر کیطرف متوجہ ہوکر حکم دیا کہ تو اسی وقت جاکے بدیع الزمان کا سر کاٹ کر خواجہ آشوب
کو بہزار ذلت و خواری گرفتار کر لا حسب الحکم گنجاب کے ارباب باختری مع اپنے تین ہزار سوار کے اُسیوقت بارگاہ سے نکلکر روانہ ہوا اور کوئی پہر بھر کے
عرصہ مین قریب دو تین کوس کے پہونچا حسب اتفاق ایک غلام خواجہ آشوب کا کچھ سودا خرید کرنے کو سنجان کیطرف آتا تھا اُسنے جو فوج کو دیکھا
تو پوچھا یہ سب کہان جاتے ہین چاکرون نے کہا کہ یہ ارباب باختری ہمارا سردار مع تین ہزار سوار کے خواجہ آشوب سوداگر کو کہ اُسنے ایک
دشمن پیغمبر مرسل کو اپنے گھر مین چھپا رکھا ہی گرفتار کرنے اور گھر بار لوٹنے کو جاتے ہین یہ خبر وحشت اثر سُنکے وہ غلام وہین سے پھرا اور خواجہ سے جاکے
سارا حال کہا کہ خواجہ سلامت آپ غافل کیا بیٹھے ہین ارباب باختری تین ہزار سوار سے حسب الحکم گنجاب آپکے گرفتار کرنے اور تاخت و تاراج مال و اسباب
کے آتا ہی خواجہ آشوب نے جو یہ ماجرا سنا تو جلدی سے ایک پیالہ شربت کا تیار کرکے اُسمین قدرے بیہوشی مخلوط کردی اور شاہزادہ بدیع الزمان
کے پاس لیجاکے کہا شہزادہ عالم اس شربت کو نوش فرمائیے بہت مفید ہی شاہزادہ عالم نے بے تامل اُس شربت کو پی لیا اور دم بھر بعد بیہوش ہو گیا
اسوقت خواجہ نے شاہزادہ عالم کو ایک صندوق مین لٹاکے تہ خانہ مین جہان اور ہزارون صندوق مال اسباب کے تھے وہان رکھوا دیا فضل
بن آشوب جو خواجہ آشوب کا بیٹا تھا اُسنے عرض کی کہ باواجان شاہزادہ عالیمقام کو تو آپنے اسطرح چھپایا لیکن ارباب باختری پوچھیگا
کہ وہ زخمی کیا ہوا اور وہ جراح گواہی گواہان اور شہادت شہود گذرانیگا تو کیا جواب دیجیےگا خواجہ آشوب نے کہا بیٹا جو مرضی الٰہی اُسکا
تو مجھے کوئی جواب یاد نہین فضل نے کہا کہ باواجان مین اپنے ہاتھ ایک تیر اپنے سر پر مارتا ہون اور تو آپ بھی مرہم کی پٹی میرے سر پر لپیٹ کے اسی
پلنگ پر بجائے شہزادے کے لٹا دیجیے جسوقت ارباب باختری آئے تو یہی عذر حیلہ اُسسے کہیے چپکے ہو رہیے اور کچھ جواب نہ دیجیے یہ کہکے فضل نے
تیر اپنے سر پر مارا کہ ایک زخم فضل کے کاسہ سر مین لگا خواجہ آشوب ہرچند بجوش خون و شفقت پدری بیتاب ہو گیا تھا مگر خوب سا آپکو سنبھال کے
یہ کہتا ہوا کہ اگر ہزار بیٹے میرے سر اقدس پر شاہزادہ بدیع الزمان کے نثار ہوجائین تو بھی کم ہین زخم کو جیسی تمام پاک کیا اور مرہم کی پٹی اُسپر چڑھا کے
اُسے اسی پلنگ پر لٹا دیا اور منہ پر اُسکے چادر ڈال کے برابر بیٹھ کے بیٹھ رہا اتنے مین ارباب باختری سعد جراح کو ساتھ لیے تین ہزار سوار سے آپہنچا
اور چارون طرف سے محاصرہ کرکے آپ باشمشیر برہنہ اندر خیمہ کے چلا نوکر چاکر پیادے خواجہ آشوب کے کچھ نہ بول سکے ارباب باختری نے مع
سعد جراح اندر خیمے کے جاکے دیکھا کہ خواجہ آشوب مغموم اور مکدر بیٹھا ہوا ہی برابر اُسکے ایک پلنگ پر کوئی شخص لیٹا ہوا ہی سر سے
پانون تک چادر اوڑھے بیہوش پڑا ہی ابھی ارباب باختری قریب اس پلنگ کے نہین پہونچا تھا کہ خواجہ آشوب نے ارباب باختری کو دیکھکے
کہا ہان ہان صاحب یہ کیا ظلم ہی کہ مسافرون اور سوداگرون کے مکان مین لوٹ مار بیباکانہ آپ کیسے چلے آتے ہین مین شہر بشہر پھرتا ہون پر دیکھکے
گنہگار و کیتہ کو دوڑا اُدھر ارباب باختری نے مارے غیظ و غضب کے یہ کہا کہ او بدذات تو نے تاب گنجاب کی نہ لاکر جو تو نے اپنا بیٹا خدا اُس دشمن
خداوند لقا او مغضوب درگاہ پیغمبر مرسل یعنی بدیع الزمان کو اپنے گھر مین چھپا رکھا او کوڑے خواجہ آشوب کو مارنے لگا خواجہ آشوب تھوڑا سا رو کے
اور پھر سنبھل کے ہان ہان کرکے کہنے لگا کہ صاحب ٹھہریے ذرا میری عرض سن لیجیے یہ تو میرا بیٹا ہی بدیع الزمان اسکا نام نہین ہی وہ جراح جو ساتھ تھا اُسنے
ارباب باختری سے اشارہ کرکے کہا کہ سرکار یہ سوداگر بڑا ہی سکا ہی یہ اسکا بیٹا نہین ہی یہ سوداگر کا بیٹا نہین ہی اور جھوٹ بولتا ہی ابھی تو مین مرہم لگا
بدلاکے یہان سے گیا ہون یہ بدیع الزمان وہی ہی جسے پیغمبر مرسل نے خطاب بلند اقبالی کا دیا تھا آپ اسکی چادر اُٹھا کر منہ تو دیکھیے سارا
جھوٹھ سچ کھل جائیگا ارباب باختری نے برابر پلنگ کے جاکے چادر جو کھینچ لی تو فضل بن آشوب نے ایک آہ کھینچکر کہا کہ ہاے باواجان آپنے یہ کیا
غضب کیا مجھے چادر کھینچنے سے بڑی ایذا ہوئی ارباب باختری صورت فضل بن آشوب کی دیکھکر ایک سکتے کیحالت مین رہ گیا اور نہایت اپنے
جی مین خجل ہوکر ایک تلوار اس جراح نابکار کے ماری کہ سر تن سے جدا ہو گیا بعد ازان ارباب باختری نے بہت سا عذر خواجہ آشوب سے کیا
اور پوچھا کہ یہ معاملہ کیا تھا اس جراح کو تمسے کیا عداوت پیدا ہوئی جو اس نمکحرام نے یہ فتنہ انگیزی کی تھی خواجہ آشوب نے کہا کہ ارباب باختری
ماجرا یہ ہوا کہ کل میرا بیٹا بغرض تفریح طبع دامان کوہستان مین جانکلا تھا وہان چند قطاع الطریق جمع تھے اور بیٹے میرا اُنھون نے خاص کر سب

کہ گھوڑا مع زین و لگام میرے بیٹے کا چھین لین فضل نے بمقتضاے عہد شباب تلوار کاڑی زخمی ہو گیا اور دو ایک اُدھر کے بھی اسکے ہاتھ سے مارے گئے اسمین کچھ اور لوگ میرے نوکرون مین سے جو اسکے ساتھ گئے تھے پہونچ گئے وہ قطاع الطریق بھاگ گئے میرے ملازم اسکو پالکی مین ڈالکے میرے پاس لائے مین نے اس جراح کو بلا کے پچاس تومان دیکر زخم کو بخیہ کرایا اور کہا کہ مین تجھے جسوقت کہ میرا بیٹا غسل صحت کریگا خلعت دونگا اس بدذات جراح کو طمع دامنگیر ہوئی اُسنے کہا کہ لاکھ روپیہ نقد اور مجھے دیجیے تو مین جلد صحت کرا دونگا مین نے اسمین عذر کیا اُسنے کہا اگر تم مجھے لاکھ روپیہ نہ دوگے تو مین تمھارا مال اسباب سب لٹوا دونگا اور مفت مین تمھاری جان اور عزت جائیگی مین نے کہا کہ مین نے کسیکی چوری نہین کی خون نہین کیا مین کہ تاجر پیشہ سوداگر رعایاے پیغمبر مرسل سے ہون بےجرم و خطا میرا گھر اور اسباب کون لوٹیگا اور کون بےقصور میری گردن ماریگا بس اتنی بات پر اس بدذات نے یہ مفسدہ پردازی کی ارباب باختری عذر معذرت کر کے مع اپنے بیس ہزار سوارون کے وہان سے پھرا اور گنجاب سے ساری حقیقت اور شرارت اُس جراح کی بیان کی اور کہا مین نے مارے ذلت اور ندامت کے اُس جراح کو جہنم واصل کیا گنجاب نے کہا کہ یہی اُسکی سزا تھی تمنے خوب کیا غرض یہ کہکے گنجاب تو خاموش ہو رہا ارباب باختری اپنے دنگل پر جا کے بیٹھا وہان کا حال سنیے کہ جب ارباب باختری خواجہ آشوب کے پاس سے گنجاب کی بارگاہ کیطرف روانہ ہوا تب خواجہ آشوب نے شاہزادہ بدیع الزمان کو صندوق مین سے نکالکے پلنگ پر لٹایا اور فتیلہ رفع بیہوشی لگا دیا شاہزادہ کی آنکھ کھل گئی دیکھا کہ بائین طرف برابر میرے ایک پلنگ پر فضل بن آشوب بھی زخمی پڑا ہی شاہزادہ عالی وقار نے پوچھا کہ خواجہ سلامت خیر باشد یہ فضل کیونکر زخمی ہو گیا خواجہ آشوب نے سب سرگذشت اس سعد جراح کی مفسدہ پردازی اور ارباب باختری کے حسب الحکم گنجاب کے آنے کی اور نہتا فضل کا اُسکے ہاتھ سے تبر سر پر مارکے زخمی ہونے کی شاہزادہ عالم سے بیان کی شاہزادہ والا منزلت نے خواجہ آشوب سے یہ حال سُنکے کہا کہ آپ نے بڑا غضب کیا مجھے ہوشیار کر دیا ہوتا وہ جو باوا جان یعنی سلطان صاحبقران آپ کی تعریف و توصیف ہمیشہ فرمایا کرتے تھے فی الواقع کہ مین نے آپکو ویسا ہی دیکھا اور مین نے آج سے فضل کو اپنا بھائی کہا القصہ اب بعد چند روز کے شاہزادہ بدیع الزمان اور فضل بن آشوب کے زخم اچھے ہو چکے اور غسل صحت کی تیاری ہوئی خواجہ آشوب نے بڑی دھوم دھام سے تیاری جشن کی کر کے طائفے ارباب نشاط کے بلوائے ہنگامہ رقص و سرود گرم ہوا شاہزادہ عالم اور فضل بن آشوب دونون پاس بیٹھے ناچ دیکھ رہے ہین قضاے کار لقا مشرک خدا نے مہتر گردم مرد اور ارم زاد ختنی اپنے دونون عیارون کو بدیع الزمان اور قاسم کے ملک سنجان مین خروج کرنے اور شبخون مارکر تلاطم ڈالنے کا وقایع پڑھکے واسطے تحقیقات اس حال کے گنجاب کے پاس بھیجا تھا وہ دونون عیار جو سپاہان سے حسب الحکم لقا خداے باختر کے چلے تو کوئی پہر رات گئی ہوگی جہان یہ صحبت ناچ و رنگ کی خواجہ آشوب نے قرار دی تھی وہین آکے نکلے اور اُن دونون عیارون نے وہ جلسہ جو دیکھا تو بہیئت عیاری محفل مین جا کے تماشا دیکھنے لگے ناگاہ نگاہ اُن دونون کی شاہزادہ عالیجاہ بدیع الزمان کی جانب آ پڑی دونون نے بدیع الزمان کو بغور دیکھکر پہچانا اور باہم کہنے لگے کہ خداوند لقا نے ہمکو اسی بدیع الزمان کی خبر کے واسطے گنجاب کے پاس بھیجا ہی چلو اب یہ حال چلکے گنجاب سے کہین کہ بدیع الزمان خواجہ آشوب کے خیمہ مین رہتا ہی ہم بچشم اپنے اُسے ناچ گانے کی صحبت مین بیٹھا دیکھ آئے ہین قصہ مختصر یہ کہکے دونون [illegible] شہر کی سمت سنجان روانہ ہوے اور جبکہ بارگاہ گنجاب کے دروازے پر پہونچے آواز دی کہ یہ دونون مقرب درگاہ لقا اور طاؤس حرم مین اس مشرک خدا کے مشہور تھے گنجاب نے اُنکے آنے کی خبر سُنکے بڑی عزت اور توقیر سے ان دونون عیارون کو بلایا اور کرسیان بیٹھنے کو دین مہتر گردم مرد و ارم زاد ختنی گنجاب کو سلام کر کے بیٹھے اور بعد تحفہ لعنت اس مشرک خدا کیطرف سے جو کچھ کہنا تھا وہ پیام پہونچایا اور بعد اسکے ان دونون عیارون نے بر سبیل مذکور کہا کہ یا پیغمبر مرسل ابھی ہم چلے آتے تھے اثناے راہ مین بدیع الزمان کو خواجہ آشوب کے خیمہ مین فلان فصیل کے کنارے دیکھا کہ محفل رقص و سرود مین بیٹھا مع فضل بن آشوب تماشا دیکھ رہا تھا گنجاب نے جو یہ حال شاہزادہ بدیع الزمان کا سُنا شل ہو کر سر و مو بریدہ پیچ و تاب کھانے لگا سردار باختری متوجہ ہوا اور کلمہ ناسزا کہکے ارباب باختری پر نہایت عتاب و خطاب کیا وہ شیر بیشہ دلیری و بہادری و دلاوری یعنی ارباب باختری بہت غیظ و طیش مین اپنی تلوار کو پکڑ کے دنگل پر سے اُٹھ کھڑا ہوا اور سر دربار عام یہ کلام کرنے لگا کہ ہم لوگ سپاہی پیشہ متحمل گفتگوے لاطائل کے نہین ہوتے فقط اس خیال سے کہ تیرا چند دن ہمنے نمک کھایا ہی اسوقت کچھ تجھے نہین کہ سکتے ہرچند کہ ہمنے بدیع الزمان کو نہین دیکھا تھا فضل بن آشوب زخمی پلنگ پر پڑا تھا اور اگر فرض کردم کہ یہ عیاری خواجہ آشوب نے بدیع الزمان کو کہین مخفی کر رکھا ہوگا تو ہماری

بلا جانے تو نے خلاف شان ہمارے گفتگو کی اب ہم بھی رفاقت اور شراکت بدیع الزمان کی جا کے کرتے ہین آخر تو بدنام ہو چلے ہم آواز بلند کہے دیتے ہین
کہ جسے حوصلہ ہو روکے یا ہمارا مقابلہ کرنے کو وہ آئے ہمین روکے ہم شاہزادہ بدیع الزمان کی اطاعت اور فرمانبرداری کرنیکے لیے جاتے ہین غرض یہ
کہکے اپنے ساتھ والون سے کہا کہ یارو جسکو میری رفاقت اور میری محبت منظور ہو وہ میرے ہمراہ چلے مین شاہزادہ بدیع الزمان کیخدمت مین
جا کے ملت بیضا دین اسلام قبول کرونگا اور اُسکی غلامی کو افتخار دارین اپنا سمجھونگا اور جسے لقا پرستی منظور ہو اُسکا جہان جی چاہے چلا جائے
سب ساتھ والون نے جواب دیا کہ ای ارباب باختری ہم سب تیرے مطیع اور فرمانبردار ہین جو تو فرمائیگا وہ بجان و دل قبول کرینگے ہمکو یہان
رہنے سے کیا سروکار قصہ مختصر ارباب باختری بخوف و خطر بارگاہ گنجاب سے باہر نکلکر مع اپنے مرکب کے مع تیس ہزار سوارون کے سمت چار باغ
ملک حرمان دیو کش روانہ ہوا بارگاہ گنجاب مین کسی کا اتنا حوصلہ ہوا کہ روک لیتا اور مقابلہ و مجادلہ کرتا تو بڑی بات تھی جاثت دیو سالار
گنجاب نے گفتگو ارباب باختری کی سنکے اچھا برا کچھ نہ کہا دل ہی دل مین پیچ و تاب کھا کے رہ گیا جسوقت کہ ارباب باختری سوار ہو کر بارگاہ سے
بہت دور نکل گیا اسیوقت مہلیل دراز ترکیب کی جانب مخاطب ہو کر حکم دیا کہ تو جا کے بدیع الزمان کو اگر زندہ دستیاب ہو تو مشکین باندھ
اور جو لڑے تو سر کاٹ کر جلد لا مہلیل دراز ترکیب نے پیش خود یہ سوچکر کہ ای مہلیل تیری شجاعت اور دلاوری کا شہرہ ہجدہ ہزار ملک خداے
باختر مین مشہور ہے تجھے ایک ادنی ذلیل الاوقات سپاہی بدیع الزمان کے مقابلے اور مجادلے کو جانا موجب کسر شان کا ہے جسوقت بدیع الزمان
میرا نام سنیگا سو کوس پر بھاگ کر دم لیگا بس کیا ضرور ہے اپنے چھوٹے بھائی اہلیل دراز ترکیب سے کہا کہ بھائی تو جا کے بدیع الزمان کو پکڑ لا
بموجب اُسکے کہنے کے اہلیل دراز ترکیب اپنے لشکر کو لیکے سمت چار باغ روانہ ہوا حسب اتفاق ایک غلام خواجہ آشوب کا شہر سنجان مین
دوکان بزازی کی کرتا تھا اُسنے جو یہ ماجرا ارباب باختری کے برخاستہ خاطر ہوکے گفتگو سے روانہ دار گنجاب سے کر تھا مع تیس ہزار سوار سمت
شاہزادہ بدیع الزمان جاتا تھا اور بعد اُسکے اہلیل دراز ترکیب کو بہ مشورہ مہلیل دراز ترکیب حسب اجازت گنجاب بر سر شاہزادہ عالیجاہ
روانہ ہونیکا سنا اور دیکھا جھٹ پٹ اپنی دوکان کو بند کر کے خواجہ آشوب کے پاس آیا اور سارا حال از ابتدا تا انتہا مفصلاً اور مشرحاً بیان
کیا خواجہ آشوب یہ حال سنکے چاہتا تھا کہ بہر شاہزادہ بدیع الزمان کو کسی حیلہ سے کہین مخفی و پنہان کرے شاہزادہ عالم کو سارا حال
معلوم ہو چکا اُسنے ہرگز قبول نہ کیا جب خواجہ آشوب نے دیکھا اب اس مقدمہ کو طول کھینچا اور شاہزادہ بدیع الزمان کسی ترکیب سے
باز رکھنا نہین مانیگا مجبور اور ناچار مآل کار کو سوچکر جھٹ پٹ مع مال و اسباب تجارت کشتیون پر سوار ہو سمت ملک بربر روانہ ہوا لیکن
فضل بن آشوب بخدمت شاہزادہ والا مرتبت رہا اور شاہزادہ رستم دل آمادہ رزم و پیکار ہو کر اُٹھ کھڑا ہوا اپنی [illegible]
سوار ہوا اور باغ سے باہر نکلا اس عرصہ مین اہلیل دراز ترکیب مع اپنی فوج و سپاہ کے آپہونچا اور شاہزادہ عالی مقدار کو یکہ و تنہا
بجان واحد میدان مین مسلح اور مکمل استادہ دیکھ نہایت کبر و نخوت سے پکارا کہ باش ای خیرہ سر تیرہ روزگار کدام ترا کار دست بن زندہ
و سلامت روی اور مرکب کو چمکا کے قریب شاہزادہ والا تبار کے آکے کہنے لگا لا ضرب مردان عالی کہ ارادہ دست درازی داری شاہزادہ
عالم نے جواب دیا کہ ای اہلیل دراز ترکیب ہمارے طریق مین حریف پر پیش دستی نہین کرتے شعر تو اول بیا در تماشاے خویش
کہ من خصم را سید ہم جای پیش اہلیل دراز ترکیب نے کہا کہ ای بدیع الزمان میری ضرب قہر خداوند ہجدہ ہزار ہے جسوقت تو میری
ضرب سے جانبر ہوا تو تیرے دل کی حسرت اور جی کا ارمان کیونکر نکلیگا دو بار وہ جو پہلے مارے سو تیغ کرینگے پر کیا مارے
شاہزادہ عالی مقام نے فرمایا کہ اس گفتگوے فضول سے کیا حصول تجھسے جو ہو سکے کوتاہی نہ کر اگر خدا میرا کہ وہ قادر مطلق ہے تیری
ضرب سے مجھے محفوظ رکھیگا تو مین تجھپر ضرب لگاؤنگا اہلیل دراز ترکیب نے کہا خبردار رہنا یہ کہنا کہ خبردار نہین کیا تھا یہ کہکے ایک وار
تلوار کا بر سر اقدس شاہزادہ نامدار کیا شاہزادہ عالم نے دستی ضرب کو روک کے تیغہ مارا کہ مع مالکے اور مرکب چار پرکالے کیا فوج و سپاہ اُسکی
اپنے سردار کو مارے جانے اور جہنم واصل ہوتے دیکھ چار طرف سے تلوارین کھینچ کھینچ شاہزادہ عالیمقام پر آ پڑی ناگاہ از پردہ بیابان
گردے برخاست تیرہ و تیرہ و خیرہ چون سر گردیدہ آسمان رسیدہ و پاے گردون مرنج و تیرہ ظلمات و پیمان جہان بمہر لطف بہر برون ہوا فمارا

گرد کوا اور گرد نے مارا ہوا کو دہن گرد شگافتہ ہوا دیکھا کہ ارباب باختری تیس ہزار سوار سے آپہونچا اور یہ تماشا نامردی فوج کفار کا کہ ہزاران پیادے اور سوار اس یکہ و تنہا شاہزادہ عرش اقتدار پر تلوارین کھینچے آمادہ رزم و پیکار تھے دیکھکر مع اپنی فوج کے معرکہ آرائے میدان کارزار ہوا اور آن واحد مین فوج الملیل راز ترکیب ہزیمت کھا کے بھاگ کھڑے ہوے اور ارباب باختری اپنے مرکب کو چمکا کے قریب شاہزادہ عالی مقام پہونچا اور گھوڑے پر سے کود کر رکاب سعادت انتساب اوس عالی مقام کو پکڑ لیا شاہزادہ عالم بھی ہان ہان کر کے کود پڑا ارباب باختری یہ کہکر کہ مین بمدعاے زیارت اقدام عالی اور تمناے حصول دین اسلام گنجاب سے کشیدہ خاطر و شکستہ دل ہوکے آیا ہون چاہتا تھا کہ قدموں پر گر پڑے شاہزادہ والا مرتبت نے ہاتھ پکڑ کے گلے سے لگا لیا ارباب باختری نے پھر عرض کیا کہ شہریار غلام امیدوار ہے کہ جو آپکے دین کو اختیار کرے کیا کہے شاہزادہ عالم نے کلمہ شہادت ارشاد کیا ارباب باختری کلمہ پڑھ کے مسلمان ہو گیا بعد ازان اپنے تیس ہزار سواروں سے پوچھا کہ کیون صاحب مین نے تو کلمہ پڑھ کے غلامی اس شہریار کی بدل و جان قبول کی اور ابھی مین نے جس وقت گنجاب سے بگڑ کر چلا تھا تمسے کہا تھا اور پھر اب تمسے کہتا ہون کہ اب تم سبکو کیا منظور ہے سبھون نے دست ادب باندھ کے عرض کی کہ اے سردار ہم تو یہ جانتے ہین جو آقا کا دین وہ نوکر کا دین ہمکو بھی وہ کلمہ ارشاد کرو کہ ہم بھی پڑھ کے مشرف باسلام ہون ارباب نے کلمہ طیبہ اون سب کے سامنے باواز بلند پڑھا اور سبھون نے بصدق دل کلمہ پڑھ کے اسلام قبول کیا بعد ازان شاہزادہ عالیمقام بعظمت تمام و شوکت مالاکلام شادیانے فتح کے بجوا کر مع ارباب باختری اور تیس ہزار سمت چارباغ ملک حیران روانہ ہوتا ہے

## اب شمہ داستان حیرت بیان ملکہ گوہر تاک بیان کیا جاتا ہے

کہ جس وقت گیا ہور خون آشام کی ضرب تیغ سے شاہزادہ عالی مقام زخمی ہو گیا اور گھوڑا اس شہسوار عالی مقدار کو حالت غش مین دو عدگاہ مصاف سے ایک سمت اوس جنگل کے گیا تھا گیا ہور نے چارباغ ملک حیران دلکش کو محاصرہ کیا تھا اور چاہتا تھا حملہ کر کے چارباغ مین گھس پڑے قاتل زنگی مقاتل زنگی دونون غلام جان نثار شہزادہ نامدار کے مع اٹھی ہزار دلیران عرصہ کارزار قلعہ بند چارباغ مین ہو کے قفل بند دروازہ پر آبیٹھے اور گرد بیش چارباغ کے خندق کھدوا کے پرآب کر دی اور چار طرف فصیل پر توپین چڑھی ہوئین ادھر انکے سمت میدان کو اندازے سلح اور کھل مہتابین ہاتھون مین لیے چھرے اور گولے اوپر سے مار رہے تھے قفل بند دروازے پر بارہ ہزار جان جنگی ہسنڈیان بارود کی پتیل کے کڑھاؤ کڑک کے پیوتے توپون کے گولون اور چھرون کی بوچھار کر رہے تھے مگر گیا ہور با وصف اسکے کہ ہزاران کفار بدکار پیادے اور سوار واصل نار جہنم ہو گئے تھے اور تمام خندق پیاسوت لاشون سے پٹ کے زمین سے ہموار ہو گئی تھی حملہ کر کے خندق کو طے کر گیا تھا اور عنقریب تھا کہ فوج کفار سیڑھیان لگا کے اندرون باغ گھس پڑے ادھر ملکہ گوہر تاک حالت یاس و ہراس مین نہایت سراسیمہ اور حیران و پریشان گریان و نالان سر و سینہ زنان با صداہ و فغان بالاے بام سمت قبلہ منہ کیے زمین پر ماتھا رگڑتی اور سر اپنا گرا گرا کے پھرتی جناب باری سے دعا مین مانگ رہی تھی ناگاہ تیر دعا کا اوسکے ہدف اجابت پر جا بیٹھا اور دریاے رحمت الٰہی جوش مین آیا یعنی یکایک شعر

از دامن دشت عاج اور تگ ٭ گرد برخاست طوطیا رنگ ٭

جبوقت وہ گرد بیٹھی تو دیکھا کہ شاہزادہ عالی مقدار بدیع الزمان نامدار مع ارباب باختری اور تیس ہزار سواران شجاعان عرصہ کارزار دور سے نمودار ہوا پنجہ ملکا اور فصیل پر کھڑا ہو خون آشام اور ترک ہوش نوش وغیرہ جتنے رفقاے جان نثار اور دلیران عرصہ کارزار شاہزادہ عالیمقدار تھے یہ سب تو جلوہ جمال اوس با اقبال کا دیکھکر دو خرمی اور سرور سے مصروف سجدات شکر بجناب باری ہوے اور تمام باغ مین دھوم شادی اور بہار کیبادی کی ہو گئی چار طرف سے ادنی اعلی ہجوم کیے شاہزادہ عالم کی جانب مخاطب تہنیت ہو رہے تھے

## اب شمہ داستان شاہزادہ خاور سپاہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری سے گذارش کیا جاتا ہے

جب شاہزادہ قاسم نے خسرو قزاق کو زیر کر کے مسلمان کیا اور مع بارہ ہزار سوار اوسکے خسرو کوہ مین جا کے جشن عیش و نشاط مین بیٹھا اوسدن سے لگا بدشت اور بھرتی فوج کی جاری کر دی تھی اور اسی فکر مین تھا کہ لشکر جمع کر کے برسر گنجاب جاؤن ایکبار خبردار نے خبر دی کہ

شاہزادہ بدیع الزمان گیاہور خون آشام کے ہاتھ سے مجروح ہوکے کسی طرف نکل گیا اور فضل جن گیاہور زخمی ہوکر چارباغ ملک حرمان مین جاکے حصاری ہوا اب گیاہور خون آشام بہ فوج کثیر چارطرف سے بلوہ کرکے قریب خندق کے جا پہونچا ہی کہ عجب ہی کہ خندق کو طی کرکے دھاوا کرے اور چارباغ مین گھس کر رفقاے بدیع الزمان کو قتل کرے اور ملکہ گوہر ملک کو گرفتار کرکے سوار کرکے لیجاے یہ خبر وحشت اثر سنکے شاہزادہ خاور سپاہ پیچ و تاب کھاکے پکارا کہ مصرع ؏ صد خندہ مرگ بر جبین زیست برچی جان اور رفقاے عم بزرگوار پر چارطرف سے کفار کا بلوہ اور یورش ہو اور ایسے وقت بد مین مین شریک نہون اس سے بہتر یہ ہی کہ مین جاکے اس نمک حرام گیاہور کا ایک ہی ضرب تیغ بلارک افراسیابی مین کام تمام کرون اور اپنا اباد تک یہ احسان عظیم سر بدیع الزمان پر رہے یہ کہکے خسرو و قزاق کو مع بارہ ہزار سوار کے ہمراہ لیکر اشقر کیب پر سوار ہوا اور ایک شبانہ روز مرکب کو بگٹٹ گرم تاز کیے پہونچا وہ وقت ہی کہ گیاہور خون آشام خندق کو طی کرکے فیلبند دروازہ کے قریب پہونچ چکا ہی اور جو گولا کہ اوپر سے آتا ہی اسکو گرز سے روکتا چلا جاتا ہی اور ایکطرف سے قریب دولاکھ سوار و پیادہ کے سپرین لیے تلوارین کھینچے نعرے اٹھاے بلوہ اور یورش کیے عنقریب ہی کہ سیڑھیان دیوار باغ پر لگاوین اور اندرون باغ اتر کے قتل عام شروع کرین قاسم نے یہ معرکہ دیکھکر خسرو و قزاق سے کہا کہ ہان خبردار اپنی فوج سے ہوشیار رہنا مین اس تیرہ انجام گیاہور خون آشام کو للکار کر آمادہ رزم و پیکار ہوتا ہون ناگاہ اسطرف سے شاہزادہ بدیع الزمان عرش جاہ جو مع ارباب باختری اور تیس ہزار سوار کے ہلا کیے عنان گسستہ چلا آتا تھا اسنے جو گیاہور خون آشام کو قریب دروازہ چارباغ پہونچ جاتے افواج کفار کو خندق طی کرکے دیوار باغ پر سیڑھیان لگاتے دیکھا وہین سے طنطنۂ الله اکبر جگر سے کھینچکر نعرہ کیا نعرہ ؎ مہ اوج خوبی شہ انجمن ، بدیع الزمان گرد لشکر شکن ، بدیع الزمانم کہ در روز کین ، توانم زدن آسمان بر زمین ، ز تیغم ہمہ ملک اسلام شد ، کہ سرفتنہ باختر نام شد ، اور مثل شیر غران یا پیل دمان شمشیر زنی کرتا لاش پر لاش دھڑ پر دھڑ سر پر سر مردے پر مردہ گراتا سمت گیاہور خون آشام چلا گیاہور نے جو نعرہ کو سنکر اس فرزند ارجمند خلف ثانی سلیمان کا سنا پلٹ کر دیکھا کہ شاہزادہ بدیع الزمان آپہونچا اور میرے لشکر مین تلاطم ڈالدیا ہی عجب نہین کہ میری فوج شکست کھاجاے بھاگ کھڑی ہو دروازہ چارباغ سے جانب شاہزادہ والا مناقب متخاطب ہوا اور یہ کہتا ہوا ؏ صید را چون اجل آید سوے صیاد رود ، وہین سے تیغہ کو میان سے کھینچا بنے گھوڑے کو تازیانہ مار کے قریب شاہزادہ عالم کے پہونچا اور آتے ہی آگاہ مرگ اور صیلے قضا ہوکر تلوارین مارنے لگا وہان جو قاسم نے دیکھا کہ بدیع الزمان اور گیاہور سے مقابلہ ہوگیا پیش خود یہ تجویز کیا کہ ایسا نہو یہ کشتی گیر گیاہور کو تیغ کرلے میرا نام نہوا یہ مرکب کو تیز گام کرکے ایکطرف قاسم بھی برابر گیاہور کے آپہونچا کہ شاہزادہ بدیع الزمان نے بجستی تمام ایک تیغہ چمک کر تیغہ جو مارا تو گیاہور نے ہرچند کہ بہوشیاری تمام سپر کو پناہ کیا لیکن ؏ برق شمشیر تو در چشمک سنگ گری تو لگا اپر سپر کو مثل قرص پنیر دو ٹکڑے کرکے خود پر گری خود کو کاٹا دو بلغے کو تراش کاسہ سر کو کاٹ کر گلے جبڑے کو لیتی طرح گردن مین مثل قطرہ سیماب نہ ٹھہری صندوقچہ شکم کو کاٹ کر چاہتی تھی کہ زیر تنگ اس کمر کی کمبخت تنگ کے اترجاے کہ ناگاہ برابر سے قاسم نے پہونچکر تیغہ بلارک کا دامیلی دوال کمر مین مارا کہ گیاہور تن پر کالے ہوکر لاش زین سے زمین پر گرا اور لاش اس جہنمی بدمعاش کی خاک و خون مین پھڑکنے لگی شاہزادہ بدیع الزمان نے کہا کہ اے خاور سپاہ یہ کیا حرکت بیجا کی میری تلوار اسکے جگر تک کاٹ کر اتر گئی تھی تونے مردے کی کمر مین تیغہ مارا قاسم نے جواب دیا کہ اے کشتی گیر مصرع ؏ این رانکبسی گو کہ ترا نشناسد ، یہ بخوبی میرے سامنے نہین چلیگی مین نے تیغہ مار کے اسے مقتل جہنم کیا تھا تو نے اپنے بازوئین سے کہ تمام عالم مین میرا نام ہو کیسی تمام اس بدانجام کے سر پر تیغہ مارا مین تو گیاہور کو واصل جہنم کر چکا تھا اسکی لاش پر تونے تلوار ماری تو کیا بڑا کام کیا بدیع الزمان نے فرمایا یہ تو وہ مثل ہی مثل ، دروغ گویم بر روے تو ، پھر تو مجھسے آنکھ ملا کر بات کرتا ہی تجھے شرم نہین آتی تلوار پہلے میری پڑی تھی یا تیری قاسم نے کہا کہ تو محض غلط کہتا ہی اور بزبان ملکتا ہی پہلے میرا تیغہ اسکی کمر پر پڑا ہی غرض یہانتک تقریر کو طول کھینچا کہ قاسم نے کہا باش اے کشتی گیر جسطرح سے مین نے گیاہور کو چو رنگ کیا ہی دیکھ ہوشیار ہو جا کہ تجھے بھی اسی وقت قتل کر کے جھگڑا ہی ہر روز کا فیصلہ کیے دیتا ہون یہ کہکے تیغہ بر سر شاہزادہ بدیع الزمان نامور مارا کہ اگر سپر کو شاہزادہ والا گہر پناہ نہ کرے تو معاذ الله قاسم کی ضرب تیغہ بلارک

کی اگر سر کوہ پر پڑتی تو جوہر اپنی بُرّش کا دکھلا جاتی اپنے زعم مین قاسم کا کام شاہزادہ عالیمقام کا تمام کر چکا تھا اسوقت شاہزادہ بدیع الزمان نے بھی جلد
کہ قاسم چلا ہی جا اور تلوار کا کام تمام شاہ اب رضینا بالقضا جو مشیت پروردگار ہو فقط تیغہ لمہوت دیو بند پر ہاتھ ڈالکے کہا کہ قاسم مین نے بڑا لحاظ کیا اگرچہ
تو گستاخ ہو شیار نہ کرد یا تھا تیغہ مارا قاسم نے بھی اپنی سپر پر روک لیا اور اب آپس مین خوب چین چلنے لگیں خسرو قزاق برابر شاہزادہ قاسم سے پہونچکر
شاہزادہ بدیع الزمان سے گستاخانہ تیوری بدلکر کہنے لگا کا ہی شاہزادہ بدیع الزمان حق تو یہ ہی کہ شاہزادہ خاور سیاہ کی پہلے تلوار کیا ہو
خون آشام پر پڑتی تھی اب مقتدا اپنی ہمنود کے واسطے فرماتے ہین کہ مین نے کیا ہو خون آشام کو مارا ارباب باختری نے جوابدیا کہ ایاز حد سے خون
التفیاس او خسرو قزاق پہلے تو اپنی حقیقت اور اصل اپنی آبرو اپنی اوقات اپنے رتبہ کو دیکھئے دخل معقولات کرنا کیا فردوہ دونون
صاحب جچا کھینچے ہین آپس مین کچھ لنگے جیسا تو خادم شاہزادۂ خاور سیاہ کا ولیا خادم شاہزادہ بدیع الزمان کا خبردار اور زنہار اب کوئی
کلمہ خلاف آداب زبان پر نہ لانا ورنہ سزاے اعمال کو پہونچیگا خسرو قزاق نے یہ گفتگو ارباب باختری کی سنکر جوابدیا کہ اے زبان دراز
تو کون ہے جو اتالیق بنکے مجھے نصیحت کرنیکو آیا ہی میرا شاہزادہ خاور سیاہ نے کیا ہو خون آشام کو واصل جہنم کیا اور بدیع الزمان
خواہ مخواہ اپنی ہکلنت ظاہر کرتے اور کہتے ہین کہ مین نے مارا ہی ارباب باختری نے کہا کہ او لوچ گو تو جھوٹ کہتا اور بیہودہ بکتا ہی شاہزادہ بدیع الزمان
نے کیا ہو کو قتل کیا ہی شاہزادہ خاور سیاہ نے ہیچ مین آکر فقط از راہ جہالت کمر مین گیا ہو رکی ہتھیار اخسرو قزاق نے جھنجھلا کے ارباب باختری
کو تلوار ماری ارباب باختری نے اسکی ضرب کو اپنی سپر پر کاٹنکر اسکو تلوار ماری ان دونون مین تلوار چلنے لگی فوج سپاہ نے جو دیکھا کہ ہمارے
مالکون سے باہم شمشیر زنی ہوتی ہے یہ سب بھی آپس مین باہم لڑنے لگے ابھی کوئی ساعت بھر نہین گذری تھی کہ ایکطرف سے صداے نعرہ نقابدار
سبز پوش بدین عبارت آئی کہ منم نقابدار سبز پوش ہوا خواہ شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری دیکھا کہ نقابدار
سبز پوش سے مئے ہزار سوار سے مسلح اور مکمل چلا آتا ہی برابر اُسکے دوسری طرف سے دیکھا کہ نقابدار پلنگینہ پوش اسی ہزار سوار سے یہ نعرہ کرتا ہوا آیا
کہ منم نقابدار پلنگینہ پوش ہوا خواہ شاہزادہ انجم گروہ رستم شکوہ شاہزادہ بدیع الزمان گرد لشکر شکن اور دونون نقابدار برابر شاہزادگان
والا تبار کے پہونچ گئے نقابدار سبز پوش نے کہا کہ اے شاہزادہ بدیع الزمان بھلا شاہزادہ خاور سیاہ کا تو نام جاہل مشہور ہی تمنے کیا سمجھکر
جہل پر کمر باندھی ہے مجھے تحقیق خبر پہونچی ہی کہ پہلے تلوار شاہزادہ قاسم کی کیا ہو پر پڑی تھی بعد اسکے تمنے مرے پر تلوار ماری یہ تمکو نہ چاہیے نقابدار
پلنگینہ پوش نے تبسم ہوکے جوابدیا کہ سبحان اللہ مصرع چو کفر از کعبہ برخیزد کجا ماند مسلمانی اور اے نقابدار سبز پوش جب تمہین یہ کلمہ منہ سے
نکالو اور لہو کہ قاسم نے پہلے تلوار ماری تو پھر اور کا کیا ذکر ہی نقابدار سبز پوش نے کہا کہ مین نے آپ مین کیا جھوٹ کہا شاہزادہ بدیع الزمان نے
مقام مردہ کشی کی ہی تلوار پہلے خاور سیاہ کی پڑی تھی نقابدار پلنگینہ پوش نے کہا کہ کلام اللہ مین اللہ تعالی فرماتا ہی لعنۃ اللہ علی الکاذبین
اب اتنا جھوٹ نہ بولو تلوار شاہزادہ بدیع الزمان کی کیا ہو کے سر پر پڑی اور جب جگر کا ڈ تک کاٹ چکی تھی تب قاسم نے بیچ مین آکے بیکار ماری
نقابدار سبز پوش نے کہا تو خیر کیا مسلمانون مسلمانون مین رزم و پیکار نہین ہوتی بسم اللہ اگر مجھے کاذب کہتے ہو تو اسکا لطف دیکھو یہ کہکر تیغہ بر سر
نقابدار پلنگینہ پوش مارا پلنگینہ پوش نے سپر پر کاٹنکر نقابدار سبز پوش پر وار کیا فوج سپاہ دونون نقابدارون کی اپنے خاوندون کو لڑتے
دیکھکر طرفین سے نیزہ و شمشیر و خنجر کھینچ کھینچکر مصروف جدال و قتال ہوئی اور آپس مین لڑنے مرنے لگی ہنگامہ قیامت اور شور یوم النشور برپا
ہو گیا لاش پر لاش دھڑ پر دھڑ سر پر سر مردے پر مردہ چارو طرف گرتا تھا ایک آسمان پر ایک شور و غل پیدا ہوا دیکھا کہ ایک نقابدار
سرخ پوش تخت سکل زر و مغرق بجواہر پر سوار گرد و پیش اسکے ایک لاکھ ساٹھ ہزار پہلوان تره شاہین قاف اور نقابدار یہ نعرہ کرتا ہوا کہ منم
نقابدار سرخ پوش ہوا خواہ شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری ہوا سے آسمان سے پر دو زمین پر اترکے مقابلہ
شاہزادہ بدیع الزمان آیا اور بہت سلاف گذاف کرکے کہنے لگا کہ اے بدیع الزمان تجھے کیا مناسب شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم
سے ایسی شیخی ہی شاہزادہ بدیع الزمان نامور نے یا وصف اسکے کہ قاسم سے تلوار چل رہی تھی جوابدیا کہ اے نقابدار تر از مین راز نہان ہے تو اپنا خوں
ناحق کرنیکو یہان کیون آیا ہی بہتر یہ ہی کہ تو میرے روبرو سے جلد ہٹ جا نقابدار سرخ پوش نے بکمال جوش و خروش در جواب اُسکے دو ڈگرا ایک

تلوار سر شاہزادہ بدیع الزمان نامدار ماری اور شاہزادہ ناموَر نے ایک طرف تو قاسم کی ضرب کو اپنی سپر پہ روکا اور اُسکے وار کو خالی دیکر
بچستی تمام ایک تیغہ نقابدار سرخ پوش پر مارا کہ تا دو ابرو اُتر گیا اور چادر خون کی بہ کر نقابدار سرخ پوش کے منہ پر آئی غش کی حالت مین
نقابدار تخت پر سر جھکا کے رہ گیا اُسکے ساتھ کے دیوون نے چاہا کہ ولی نعمت نقابدار کو بسلامت زخمداری دیکھا چاہتے تھے کہ شور و غل کرکے
فوج ارباب باختری وغیرہ جو سامنے باہم لڑ رہی تھی اُن سب کو کھا جائین ناگاہ دوسرا نعرہ آسمان پہ سے گوش زد ہوا کہ نقابدار منہ کو
ہوا خواہ شاہزادہ انجم گروہ بہتم شکوہ سرغنہ ملک باختر صاحبقران بن صاحبقران پہلوان شمشن بدیع الزمان گردنکش تمام و ضیغم
و شریف کہ وہ نے دیکھا کہ نقابدار سبز پوش ایک لاکھ اسّی ہزار مرد سپاہی و دیوان قاف سے اُس میدان مصاف مین بمقابلہ شاہزادہ
خاور سپاہ آئے للکارا کہ اے خاوری چھوٹا منہ بڑی بات تو اپنے رتبے اور مرتبے کو دیکھ اور شاہزادہ بدیع الزمان عالیشان اپنے عم بزرگوار کو
کہ تیرے باپ کے برابر ہے دیکھ پس بہتر یہ ہے کہ دست ادب باندھکر بمضمون اسکے از خردان خطا و از بزرگان عطا عذر خواہ ہو اور اب اگر
میری نصیحت پر عمل نہ کریگا تو مفت میرے ہاتھ سے مارا جائیگا شاہزادہ قاسم نے یہ کلام نقابدار سبز پوش کا سنکے بغیظ طیش تمام جواب دیا
کہ اے نقابدار مغرور شاید قضا بر تھا اور اجل جبین تیری پر تو یہ کلمہ لوح اور لاطائل بطور پند و نصائح میرے سامنے زبان سے نکالا ہے خبردار
اب اگر اپنی زیست چاہتا ہے تو میرے روبرو سے دور ہو ورنہ ایک ہی وار مین سر تیرا قلم کر دونگا نقابدار سبز پوش نے نہایت غضبناک ہوکر
تیغہ قاسم پر مارا قاسم نے شاہزادہ بدیع الزمان کی ضرب کو اپنی سپر پر کاٹا تھا اور نقابدار کی تلوار کو خالی دیکر بوقت برگشتن تیغہ مارا کہ
نقابدار کے سر پر ایک زخم چار انگل کا پڑ گیا اور خون جاری ہوا نقابدار تو شدت ایذا و درد سے غش کی حالت مین اپنے تخت پر جھک کے رہ گیا
مگر دیو جو اُسکے ہمراہ تھے وہ نقابدار سرخ پوش کے ساتھ والوں دیوون سے گلا ملکے اور کمر بکمر اور دست بدست باہم لڑنے لگے غیض چالیس گھڑی
تک بازار موت گرم تھا ہنگامہ ستیز اور رستخیز برپا تھا ہزارہا لاشین دیوون کی بطور پہاڑون کے چار طرف پڑی ہوئی اور دریا خون کے
موج زن تھے فوج کیا ہور خون آشام نے جو بلائے ناگہانی اور آفت آسمانی آمد افواج دیوان قاف میدان مصاف مین دیکھی جان
باختہ سراسیمہ جھٹ پٹ لاشہ گیا ہور کا لیکر بھاگ کھڑی ہوئی ہزارون کفار ہول مین جہنم واصل ہو گئے ہزارون کو بھاگتے ہوئے دیکھکر دو چینی
کر گئے چار باغ ملک حیران دلکش مین ملکہ تو محو حیرت سکتے کیصورت قالب بیجان اشک ریزان اپنے دلکو بہرحال مضبوط کیے جناب باری سے
دست بدعا تھی اور فیصل بن گیا ہور خون آشام اور ترک جوشن پوش اور قاتل مقاتل وغیرہ اصحاب شاہزادہ عالی جناب بدیع الزمان
کے ہوش باختہ باہم کہتے تھے کہ یارو آج روز قیامت ہے جناب احدیت شاہزادہ والا مرتبت ہمارے ولی نعمت کو چشم زخم سے محفوظ رکھے کہ ہم سب
اُسکے نام پر تصدق ہو جائین تو زہے افتخار اور سعادت دارین ہماری دیکھیے آل کار اس میدان کارزار کا کیا ہوتا ہے ابھی سب اسی فکر و
تردد مین تھے کہ یکایک دیکھا آسمان تاریک ہو گیا اور گڑگڑاہٹ نقارون کی گوش زد ہونے لگی اور آگے آگے ایک تخت جواہر نگار جسپر
ملکہ قریشیہ سلطان اوج ساتھ ہزار پریزادان اس شیرق پردہ قاف کی پوشاک پہنے پنجہ سلیمانی ہاتھون مین لئے اور نو لاکھ دیوان شاہین دار شمشاد و
سیاسنگ لہ لبیت سنگ چادر چقماق گرز و مار تول زنجیر و کلہاڑا وغیرہ ہتھیار اپنے اپنے پکڑے گرد و پیش تخت کے پرے باندھے ہوئے اور
آگے آگے نقارخانہ سلیمانی اور کچھ جلوس کس شوکت و شان سے بہ ہیبت بیٹھے ہوئے کہ ہان ہان ارے کم بختون او دیو و شامت زدہ ابلیسین
جنگ و جدال نکرو قاف میدان مین اُتر پڑی اور اپنے ہمراہ کے دیوون کو حکم دیا کہ ہان جتنے یہ دیو دونون نقابدارون کے ساتھ ہین جھٹ
ان سبکی مشکین تو باندھ لو چنانچہ لولا کے دیوون نے ایک ایک دیو کو چار چار پانچ پانچ دیوون نے پکڑ لیا اور انہین کے سر کے بالون سے
انکی مشکین خوب جکڑ کے باندھ لین بعد اسکے ملکہ قریشیہ سلطان نے دونون نقابدارون کو کہ ایک کا نام قمرزاد اور ایک کا گوہرزاد ہی جا کے
بسہولت ایک ایک طمانچہ مار کر کہا کہ تمکو کسنے کہا تھا کہ تم میدان وغا پر آکے ایک طرف دار قاسم کے بنو اور ایک ہوا خواہ بدیع الزمان
کے ہو کے باہم کشت و خون کرو چلو تو امان جان کے پاس آج تمکو کیا سزائے معقول دلواتی ہون وہ دونون از رعب اور خوف سے ملکہ قریشیہ سلطان
کے بجز عجز و انکسار کے کچھ دم نہین مار سکتے تھے اب نوبت ان دونون شاہزادون تک پہونچی کہ ملکہ قریشیہ سلطان نے مابین شاہزادہ

بدیع الزمان اور قاسم کے اپنا تخت لاکر قائم کیا اور دونون کو شمشیر زنی سے روکا بدیع الزمان نے ملکہ قرلشیہ سلطان کی دایہ کا دودھ پیا تھا
تھا سوا اسکے بڑی بہن بھی تھی انہون نے تو جھک کے بندگی کی اور قاسم نے ملکہ کی صورت دیکھتے ہی کہا کہ پھوپھی جان آداب بجا لاتا ہون ملکہ قرلشیہ سلطان
نے پہلے تو جانب شاہزادہ بدیع الزمان مخاطب ہوکر فرمایا کہ سبحان اللہ کیا شاہزادہ بدیع الزمان تمنے سلیم الطبع اور باوضع ہوکر غریب الدیاری
اور غریب الوطنی مین اپنے آداب بزرگی کا پاس نہ رکھا اور خردہ کے منہ چڑھے نہایت مقام تعجب کا ہی شاہزادہ عالی جناب بدیع الزمان نے سر
نگون ہوکر عرض کی کہ امیر ہمشیرہ صاحبہ قسم ہی سر اقدس سلطان والا شان امیر حمزہ صاحبقران کی کہ مین ہمیشہ ہزار ہزار طرح سے قاسم کا پاس خاطر
اور رعایت کرتا ہون اور لاکھ باتین اسکی سنکے طرح دیے جاتا ہون مگر مجبور ہون کہ یہ کسی مقام پر سرکشی اور اپنی جہالت سے باز نہین آتا آج مین نے
وقت رزم گیا ہوا خون آشام کے تیغہ مارا کہ تا ناف اتر گیا تھا اسنے آکے بیچ مین تلوار اسکی کمر پر ماری اور پھر مین نے جو کہا کہ یہ کیا حرکت تو نے
کی لیس اتنے کہتے پر آشفتہ ہوکر مجھے تلوار ماری لہذا مین نے فقط اسی خیال سے کہ جب مین بھی شمشیر بکف آمادہ رزم ہونگا تو اسکو ایک خوف رہیگا
اسمین جو کچھ قصور ہوا ہو وہ آپ فرمائین تب ملکہ قرلشیہ سلطان سمت شاہزادہ قاسم متوجہ ہوکے کہنے لگی کیون ارے قاسم تو اپنے شہد پن سے
باز نہین آتا ہو بیٹا مین تیری فریاد سنا کرتی ہون خیر دیکھو تو سہی آج تجھے کیسی سزاے معقول دیتی ہون کہ تو بھی خوب یاد کرے قاسم نے کہا پھوپھی جان
آپ انصاف فرمائین کہ میرے باپ کا دنگل اسنے غصب کرلیا اور مجھے نہین دیتا سوا اسکے آج مرگا اسنے مجھے دیکھا تھا کہ مین بر سر قتل
کیا ہو قریب آ پہونچا تھا پھر اسے با نمین کے میرے سامنے کھاکے گیا ہو پر ضرب کرتا کیا ضرور تھا ملکہ قرلشیہ سلطان نے کہا کہ قاسم اتنے
طمانچے ملونگی کہ تیرا منہ لال ہو جائیگا تو ابھی فیلسوفی کی باتین میرے سامنے کرتا ہی خیر کیا مضائقہ چل آپ مین تجھے اور بدیع الزمان کو امان جان کے
پاس لیے چلتی ہون وہین پر سون رہنا اور دیوون سے لڑا کرنا یہ کہکے شاہزادہ بدیع الزمان اور قاسم دونون کو اپنے تخت پر بٹھلا لیا پھر ہر چند
قاسم نے منت سماجت کی کہ پھوپھی امان مجھسے قصور ہوا معاف کیجیے اب مین عمو جان سے مقابلہ نکرونگا ادھر شاہزادہ بدیع الزمان نے بھی خیال
مفارقت اور جدائی ملکہ گوہر ملک کے قاسم کو اشارہ کیا کہ اچھا آؤ اب ہم اور تم باہم ملجائین جسمین ہمشیرہ ہمکو تمکو پردۂ قاف مین نہ لیجائین قاسم
نے کہا تو پھوپھی امان اب مجھے عمو بزرگوار سے ملا دو ملکہ نے کہا کہ مین تیری عیاری اور فریب مین کبھی نہین آنے کی اب بغیر امان جان کے پاس
لیجائے یہان تمہاری باتین بنانا ایک نہ مانونگی غرض یہ کہ ان دونون صاحبون کو تخت پر بٹھلا کے نقابدار بندلوش اور پلنگینہ پوش سے کہا کہ
واہ واہ ایسے بزرگوار تمکو لازم ہی کہ جہان تم ہو فساد رفع ہو جائے اور نہ کہ خلاف اسکے اور تم دونون صاحب خود شریک فتنہ انگیزی اور
مفسدہ پردازی ہو لیس اچھا اپنے مکانون کو تشریف لیجائیے اور یہ کہکے دونون نقابدارون کو جنگ و جدل سے باز رکھا اور آپ مع اپنے برادران دو دیوزادون
اور دونون بھائیون قمرزاد و گہرزاد کے شاہزادہ بدیع الزمان اور قاسم کو لیے سمت پردۂ قاف روانہ ہوئی اور وہان عین بارگاہ سلیمانی مین جہان
شہنشاہ پردہ قاف ملکہ آسمان پری سریر سلطنت پر اجلاس فرمائے جشن دیکھ رہی تھی تخت پہ سے اتر کے مع شاہزادگان والا تبار عالیمقدار اور
دونون بھائیون کے بخدمت ملکہ آسمان پری پہونچی اور مجرا گاہ پر سے مجرا کرکے جو نہین آگے بڑھی کہ ملکہ آسمان پری نے دور سے بدیع الزمان
اور قاسم کو دیکھکر پوچھا قرلشیہ سلطان آج یہ دونون بزرگوار کہان مل گئے اور کیونکر آپکے تشریف لائے ہین ملکہ قرلشیہ سلطان نے
کہا امان جان مین انکا حال عرض کرتی ہون اسمین بدیع الزمان اور قاسم نے برابر جاکے جھک کے مجرا کیا اور ملکہ آسمان پری نے دونون
کو اپنے گلے لگاکے بہت سا پیار کیا اور چپ و راست اپنے تخت پر بٹھلایا پھر پوچھا کہ ہان قرلشیہ سلطان مجھے خفقان ہوتا ہی سچ بیان کر
کہ یہ دونون صاحب کیونکر آئے مین قرلشیہ سلطان نے از ابتدا تا انتہا سرحال جنگ جدال کا مفصلاً اور مشروحاً بیان کرکے کہا کہ
امان جان بھلا یہ کچھ کرتے ہین خوب کرتے ہین اور تکلف یہ ہی کہ قمرزاد اور گہرزاد یہ دونون صاحب ایک طرفدار بدیع الزمان اور دوسرے
ہوا خواہ قاسم بنکے پردہ دنیا پر جاتے ہین اور آج توان دونون نے قیامت برپا کردی تھی اگر مین نہ جا پہونچتی تو لاکھون دیوزاد مارے جاتے
اور انسانون کا تو شاید دو دو ہزار فرسنگ تک نام و نشان نہ باقی رہتا اور پھر مزہ یہ کہ حوصلہ تو بہت سا کرکے ہوا خواہ بنکے جاتے ہین
مگر سوائے ذلت اٹھاکے آنے کے اور کچھ حاصل نہین ہوتا قمرزاد نے تلوار قاسم پر ماری اسنے تلوار کھاکے آپ صاف بچ رہا اور انکو ایک

ضرب مین زخمی کرکے گرا دیا گہرزاد نے شاہزادہ بدیع الزمان سے مقابلہ کیا اُنکے ہاتھ سے یہ زخمی ہوکر آئے ملکہ آسمان پری نے قہرزاد گہرزاد
دونون کو روبرو بلا کے بہت سا سخت و سست کہا بعد اُسکے شاہزادہ بدیع الزمان اور قاسم سے فرمایا کہ خیر تم بڑے شمشیر زن ہوے ہو مین خوش
ہون کہ تم دونون کے باوا اور دادا کو اٹھارہ برس یہان سے پردۂ دنیا کی صورت نہین دیکھنے دی اب تم دونون میرے پاس رہو یہان جہان تم ہم
ہوگی تمھین بھیجدونگی دیوؤن سے لڑا کرنا شاہزادہ بدیع الزمان اور قاسم دونون کے رنگ زرد ہوگئے اور ہم مشورہ باہمی دونون نے دست بستہ
ہوکے عرض کی کہ اب ہماری کیا مجال جو کہین ایسے ہنگامہ پرداز ہون ہم سے قصور ہوا یہ قصور ہمارا معاف فرمائیے بار دگر اگر ایسی خطا ہمسے ہو اور
آپ سنین تو پھر ہمارے حق مین جو مزاج مبارک مین آئے وہ سزا تجویز کیجیے گا مگر اب رخصت فرمائیے بارے ملکہ آسمان پری نے پھر بہت سا سمجھا کے
دونون کو گلے سے لگایا اور پیار کیا بعد اسکے کچھ تحفۂ تحائف پردۂ قاف کے شاہزادہ بدیع الزمان کو اور کچھ قاسم کو مرحمت فرمائے اور دو دیوزاد
کو بلا کے حکم دیا کہ ان دونون کو جہان جہان یہ کہین پردۂ دنیا پر جا کے پہونچا آؤ چنانچہ وہ دیو شاہزادۂ خاور سیاہ کو تو بموجب فرمانے
خاور سیاہ کے خسرو کوہ پر اور شاہزادہ بدیع الزمان کو چار باغ ملک حیران و دیوکش مین پہونچا کے رسید مع انگیز دونون صاحبون کی مہری
لکھوا کے بخدمت شہنشاہ پردۂ قاف ملکہ آسمان پری جاتے ہین یہان ملکہ گوہر ملک نے یہ مژدۂ مسرت فروش شاہزادہ بدیع الزمان
کی تشریف آوری کا جو سنا تو گویا قالب مردہ مین جان تازہ آگئی اور بیتاب ہوکر مع اپنی چند خواصون کے واسطے استقبال کے دوڑی اسطرف
سے شاہزادۂ بدیع الزمان ملکہ کو دیکھکر مسکراتا ہوا قریب آ پہونچا اور ملکہ کو لپٹا کے اپنے گلے سے لگالیا خواصین مصاحبین ملکہ کی پروانہ وار اس
چراغ دودمان صاحبقرانی پر تصدق اور نثار ہوئین غرض ملکہ اور شاہزادۂ عالم اب دونون عاشق و معشوق ہاتھ مین ہاتھ لیے اُسی بارہ دری مین
آکے صدر جاہ و تمکین پر جلوہ فرما ہوے فضل بن گیاہور خون آشام ترک جوشن پوش ارباب باختری سعد بن علقمہ قاتل رتی مقاتل رومی
الماس بن گیاہور خون آشام وغیرہ بھائی فضل کے فضل بن آشوب اور جتنے دلیران نامدار اور رفیق شاہزادہ جم اقتدار کے تھے سبھون نے
آکے نذرین تہنیت اور مبارکبادی کی دین چار طرف باغ مین ہنگامہ شادی اور غلغلہ مبارکبادی بلند تھا ملکہ نے جشن نشاط اور محفل انبساط قرار دیا ارباب نغمے
طوائفون اور ڈومنیون کے طلب کیے یہ تو اب ناچ دیکھ رہے ہین اور گانا سن رہے ہین دورہ شراب کا چل رہا ہے مصروف عیش و طرب ہین انکو تو یہین چھوڑیے
اب حال خاور سیاہ کا سنیے کہ جب وہ دیو قاسم کو خسرو کوہ مین اُتار گیا اور رسید لیکے چلا گیا قاسم نے دیکھا کہ خسرو کوہ کا قلعہ کوئی مسمار اور ویران
کرکے چلا گیا ہے اور دروازہ قلعہ مین قفل بند ہے اور اندر اسکے نام انسان کا باقی نہین سیکڑون لاشے گلی کوچون مین سڑ رہے ہین زاغ و زغن کرگس جمع ہین
شور غل کر رہے ہین شاہزادہ قاسم یہ ویرانی خسرو کوہ قلعہ اور شہر کی بربادی کو دیکھکر نہایت ششدر اور حیران چار طرف بحسرت دیکھ رہا تھا کہ ناگاہ ایک
طرف دامن کوہ سے دس بارہ عورتین نوجوان نمایان ہوئین قاسم نے اُنکے پاس جا کے جو دیکھا کہ وہ سب زخمی ہین تو پوچھا کہ نیک بختو اس خسرو کوہ
کیا آفت آئی اور تم سب کون ہو اور کسنے تمکو زخمی کیا اُنہین سے ایک عورت نے جو نہایت حسینہ اور سر سے پاؤن تک زخمون مین چور اور خون مین آغشتہ
حالت بیتابی مین برابر اسکے جو ایک اور عورت تھی اُسکی طرف اشارہ سے کہا کہ تو اس شخص سے سارا حال بیان کر اُسنے کہا کہ اے شہریار یہ بی بی
جسے زخمون مین چور بجان رنجور دیکھتے ہو یہ خسرو قزاق کی بہن ہے جب آپ کو اور شاہزادہ بدیع الزمان کو دیوان قاف میدان جنگ سے
اٹھا لیگئے اور خسرو قزاق چار باغ ملک حیران سے پھر کے یہان آیا اور آپکے درد دوری مین مغموم اور مکدر سرزمان سینہ کوبان با صد آہ و فغان
اشک ریزان تھا خبردار نے خبر دی کہ ایک سوداگر چار سو شتر میوے کے لیے واسطے تجارت کے شہر سنجان کی طرف جاتا ہے خسرو قزاق نے یہ جو خبر
سنی تو وہ چار سو شتر میوے کے اس سوداگر سے لوٹ کر یہان لے آیا اور خسرو کوہ مین بدستور اپنے جشن عیش اور محفل رقص و سرود مین مصروف ہوا
اور وہ میوہ اپنے سب ساتھ کے قزاقون کو تقسیم کر دیا چنانچہ وہ میوہ خسرو قزاق اور سبنے جو کھایا تو اس میوے مین بیہوشی ملی ہوئی تھی سب
بیہوش ہوگئے اور وہ سوداگر نہ تھا مراد شاہ مراد کوہ کے بادشاہ کا وزیر تھا اور فقط اس عیاری سے خسرو قزاق کی گرفتاری اور خسرو کوہ
کی ویرانی اور خواری کیواسطے آیا تھا جب اُسنے دیکھا کہ سب بیہوش ہوگئے تب کیف وقت کو غنیمت جانکے خسرو قزاق اور تمام اُسکے ساتھ والون
کی مشکلین باندھین اور اپنے ہمراہ لے کے سمت مراد کوہ چلا گیا چنانچہ خسرو قزاق کے کوئی بھائی اور بیٹا تو نہین تھا فقط یہ ایک بہن رہ گئی تھی

جوکہ زخمون مین چور خون مین آغشتہ حضور کے روبرو بادل خستہ اور جان رنجور کھڑی ہے جب اسنے خسرو قزاق کی گرفتاری کا حال سُنا جوش
سُون غمزدی سے بیتاب ہو گئی اور اسنے مردون کیطرح نقد جان کو اپنے ہاتھ پر رکھکر دل کو مرنے پر باندھا اور ایک نقاب منہ پر باندھکر اور سو
انیسین جلیسین مقربین مصاحبین خواصین اپنے ہمراہ لیکر سبکو نقابدار بناکے گھوڑے پر سوار عنان گسستہ بسمت مراد کوہ برسر وزیر مراد شاہ روانہ
ہوئی اثناے راہ مین وہ قافلہ ملگیا ماہ رو بانو نے شب کو اُس قافلہ پر آکے شبخون مارا اور اپنے بھائی خسرو قزاق کو قید سے چھڑا لیا اور اس وزیر کو
مع تمام اُسکے ساتھ والون کے طوق او سلسل کرکے پھر یہان لائی چونکہ وہ وزیر بر ہندو بڑا عیار اور مکار تھا اُسنے از راہ فریب اظہار اور اقرار اسلام
قبول کرنے کا کیا اور بعیاری و مکاری کلمہ پڑھکے مسلمان ہو گیا خسرو قزاق نے وزیر کو مع اُسکے سب ہمراہیون کے رہا کر دیا اور جشن فرحت سرود
مین مصروف ہوا پھر اُس وزیر بر ہندو نے ایک روز شراب مین بیہوشی ملائی اور خسرو قزاق کو مع تمام صحبت والون کے بیہوش کرکے گرفتار کر لیا
اور تمام شہر کو تاخت و تاراج و قتل کرکے ملکہ ماہ رو بانو کو کہ یہ بھی بیہوش تھی اُسی حالت مین اپنے زعم مین جان سے قتل کرکے دروازہ قلعہ کو مقفل
کیا اور آج تیسرا دن ہے کہ وہ وزیر یہان سے سب مال و اسباب نقد و جنس خسرو قزاق اور رعایاے شہر کا لیکے سمت مراد کوہ چلا گیا ہم سب خواصین
اور مصاحبین بخوف جان ملکہ ماہ رو کو دامان کوہ مین لیجاکے چھپی بیٹھی تھین آپ کی تشریف آوری کا حال سنکے ابھی وہانسے نکلی ہین اور استغاثہ
وزیر مراد شاہ کے ظلم و تعدی کا کرتی ہین بقول شخصے شعر بکجا روم چہ کنم بر در کہ رو آریم ٭ بجز تو کیست کہ چشم کرم ازو داریم ٭ خاور سیاہ
نے یہ حال خسرو قزاق کا سنکے بکمال غیظ و غضب اُس عورت سے کہا کہ ایک گھوڑا اگر کہین سے میری سواری کے لیے ملجاتا تو کیا خوب بات
تھی ماہ رو بانو نے شرمگین ہوکر عرض کی اے شہریار چند گھوڑے ایسے ایسے تحفہ باد رفتار تین دن سے بے آب و دانہ طویلہ مین بندھے کھڑے ہین اور
بسبب تشنگی اور گرسنگی کے اپنی جان توڑ رہے ہین اُنکے دانہ اور گھاس کی خبر کون لے ہم سب تو اپنی بلا مین آپ مبتلا ہین شاہزادہ قاسم نے فرمایا
کہ اُنہین سے ایک مرکب تیز رفتار ہمارے لیے لے آؤ اور باقی تم بالمینان تمام قلعہ کے دروازے کا قفل توڑ کر اندر جاکے بیٹھو اپنے زخمون مین
ٹانکے دلواؤ مرہم کی تدبیر کرو انشاء اللہ تعالی اگر حیات مستعار میری اور خسرو قزاق کی باقی ہے تو وہ ابلیس نہاد وزیر اگر بارگاہ مراد شاہ مین بھی
پہونچ چکا ہوگا تو مین بحول و قوت پروردگار اگر وہین جاکے مع مراد شاہ اُسکو سزاے اعمال نہ پہونچاؤن اور گوشمالی قرار واقعی نہ دون تو نام اپنا
خاور سیاہ نہ رکھون ماہ رو بانو یہ سنتے ہی شاہزادہ قاسم کا دیکھکے بیتابانہ او بے اختیار قدمون پر گر پڑی اور بعد عجز و انکسار کہنے لگی کہ اے شہریار
ہرگز ہرگز یہ خیال دلمین نہ لایے مراد کوہ پر جانے کا زنہار قصد نہ کیجیے مراد شاہ تین لاکھ سوار کا مالک اور فرمانروا ہے اور جو یہی منظور خاطر اقدس
ہے تو ایک خط اپنے برادر گرامی شاہزادہ بدیع الزمان نامدار کو کہ وہ صاحب تیغ و علم ہے چار باغ ملک حرمان دلکش مین بھیجدیجیے وہ آپ آئینگے یا
اپنی فوج کو بطور اعانت کے بھیجدینگے پھر کچھ اندیشہ اور خوف نہین آپ مراد کوہ کیجانب عزم کرین شاہزادہ خاور سیاہ نے یہ کلام ماہ رو بانو
کا سنکے نہایت درہم برہم ہوکر کہا کہ اے ماہ رو اگر تو عورت نہوتی تو تجھے ابھی قتل کرتا مگر مجبور ہون کچھ تجھسے نہین کہسکتا قسم ہے مجھکو اپنے خالق کی
مین نے عہد طفولیت سے تا حال کبھی بجز ذات خدا کے کسی سے اعانت طلب نہین کی اور مین بدیع الزمان سے تو تا وقتیکہ رشتہ حیات میرا منقطع
نہین ہوتا کبھی مدد نہ چاہونگا یہ کہکے قاسم اُٹھ کھڑا ہوا اور بیٹھہ فاش زین پر مرکب کو سمت مراد کوہ گرم عنان کیا اور بعد طی مراحل و قطع منازل
اُسی دن چار گھڑی رات گئے شہر مراد کوہ مین داخل ہوا اور دروازہ بارگاہ مراد شاہ پر گھوڑے سے اُتر پڑا اور پیادہ پا تیغ بیلارک کو جان انگل میان
سے کھینچی بسم اللہ کہکر اندرون بارگاہ قدم رکھا دیکھا کہ مراد شاہ تخت پر بیٹھا ہوا گرد پیش قریب سو سوا سو مصاحبین اور مقربین گردن کش
مسلح اور مکمل دو کرسیون پر بیٹھے ہوئے ہین شاہزادہ خاور سیاہ نے بآواز بلند کہا السلام علیک سلام من درین محفل بر آن کسے باد کہ داند خدا یکی است
و رسول او برحق جتنے بارگاہ نشین تھے مع مراد شاہ اُن سبھون نے تو کچھ جواب نہ دیا پھر متعجب و پریشان ہوکے سمت شاہزادہ خاور سیاہ
دیکھنے لگے کہ غیب سے ایک آواز پیدا ہوئی علیک السلام اتنی دیر مین قاسم مانند برق لامع چمک کر برابر مراد شاہ کے ہو چکا اور تیغ بیلارک کو
میان سے کھینچکر برسر مراد شاہ رکھدیا اور فرمایا کہ اے مراد شاہ اگر زیست اپنی چاہتا ہے تو اسیوقت خسرو قزاق کو زندان خانے سے طلب
کرکے میرے ہمراہ کردے اور جو تو نے کچھ عذر و حیلہ کیا تو پھر تو نہ ہوگا یہ کہکے تخت پر زانو بڑھا کر مراد شاہ کو پکڑ کے بیٹھ گیا مراد شاہ عیار اور

وبدبہ سے شاہزادہ خاور سیاہ کے مثل قالب بیجان جس صورت سے بیٹھا تھا اسی طرح بےحس و حرکت رہ گیا اسنا تو کہا کہ کوئی جا کے جلد خسرو و قراق کو زندانخانہ سے لاؤ اور باقی جتنے محفل نشین اسکے تھے پہلے تو سب ہان ہان کرکے سپرین تلوارین پکڑ پکڑ کے اٹھ کھڑے ہوئے جب کہ شاہزادہ قاسم مراد شاہ کو پکڑ کے بیٹھ گیا تب وہ سب بخیال اسکے کہ اگر اب ذرا اپنے یہان سے جنبش کی تو یہ شخص ہمارے بادشاہ کو مار ڈالیگا پھر جہان بیٹھے تھے عاجز و مجبور ہوکر خاموش بیٹھ رہے اور عذر و معذرت کرتے تھے بلکہ بعضون نے جلدی سے زندان خانے مین جاکے خسرو و قراق کے طوق و زنجیر کٹوا دئیے اور بعزت و آبرو و دلجوئی اور خاطر داری خسرو و قراق کو روبرو مراد شاہ کے لائے مراد شاہ نے شاہزادہ خاور سیاہ سے کہا کہ لو صاحب خسرو و قراق حاضر ہین اور خسرو و قراق نے جو شاہزادہ خاور سیاہ کو برابر مراد شاہ کے ایک تخت پر بیٹھا دیکھا وین تھے یہ شعر پڑھا جو یہ ہے کو جچھا شعر امروز مبارک ست نامم ۔ کافتاد نظر برین جمالم ۔ صد شکر خداے آسمان را ۔ کاخر بمراد از و بالم ۔ اور دست بستہ عرض کرنے لگا کہ اے شہریار ایک سو کئی رفیق میرے یہان زندان خانے مین میرے ساتھ آکے قید ہوئے ہین مراد شاہ نے کہا کہ ابھی ان لوگون کو کیون نہ لائے جلد لاؤ چنانچہ وہ لوگ بھی سب زندان خانے سے نجات پاکے آئے اسوقت شاہزادہ قاسم نے فرمایا کہ اے مراد شاہ حالا در شناختن پروردگار عالم چہ ارادہ داری مصرع راستی موجب رضاے خداست ۔ اگر سچ سچ مافی الضمیر اپنا تو نے بیان کیا تو خیر ورنہ ایک ضرب مین ابھی تجھے جہنم واصل کرتا ہون مراد شاہ نے دست ادب باندھ کر عرض کی کہ اے شہریار تھوڑی دور پر ایک پہاڑ جبال قفقا نام کہلاتے اسکے ایک میدان وسیع الفضا ہے اور اس میدان مین ایک غار ہے اور گرد اسکے جواہرات کی لب گردان بنی ہے اور چار طرف بہت سے درخت ثمر دار سایہ گستر ہین انکے نیچے ایک کرسی جواہر نگار بچھی ہے اسپر ایک معشوقہ ہاتھ مین ایک نفیر لیے بیٹھی ہے جو کوئی اس غار کے قریب جاتا ہے تو دو دن بعد اسی غار سے ایک مشکی گھوڑا نکلتا ہے اس درخت کے گرد جہان وہ معشوقہ کرسی بچھائے نفیر طلائی ہاتھ مین لیے بیٹھی ہے چکر مارتا ہے اور وہ معشوقہ اسے دیکھکر وہی نفیر طلائی بجاتی ہے کہ چرند و پرند جانور سب آکے جمع ہو جاتے ہین اور ناچتے ہین اور جتنے پتے درخت کے ہین وہ سب بصورت ساز آوازین دیتے ہین بعد دم بھر کے وہ معشوقہ پھر اس نفیر طلائی کو بجاتی ہے کہ اسکی نفیر کی آواز سنکے وہ گھوڑا اس نووارد شخص کو لیکے بسوے آسمان پرواز کرجاتا ہے اور پھر ابد الآباد تک اس سوار کا کچھ حال نہین معلوم ہوتا کہ وہ گھوڑا اسکو کہان لے گیا اور پھر کیا ہوا اے شاہزادہ خاور سیاہ مین سنتا ہون کہ آپ کے دادا جان زلزلہ قاف ثانی سلیمان حلال مشکلات عالم مشہور و معروف ہین اور آپ یہ گلدستہ باغ عنبر ابھی گل گلزار صاحبقرانی موصوف ہین اگر یہ عقدہ لاینحل مجھپر حل کر دیجیے کہ وہ معشوقہ کیا بلا ہے اور وہ غار کیسا ہے اور وہ گھوڑا اس سوار کو لے کے کہان مفقود الخبر ہو جاتا ہے تو جو کچھ آپ فرماتے ہین بجان و دل قبول کرون اور مع تمام اپنے عزیزون اور یگانون اور فوج و سپاہ کے مسلمان ہو جاؤن شاہزادہ خاور سیاہ نے یہ حال مراد شاہ سے سنکے کہا کیا مضائقہ مجھے وہ پہاڑ اور وہ میدان اور وہ غار چلکے دکھلا دو مراد شاہ نے کہا بہت خوب یہ کہکے شاہزادہ قاسم کو اپنے ہمراہ لیکے اس پہاڑ کی طرف چلا اور خسرو و قراق بھی ہمراہ شاہزادہ قاسم کے ہو لیے جبکہ قاسم اور خسرو و قراق مع تمام اپنی فوج و سپاہ کے اس پہاڑ پر غار کے قریب پہونچے تب شاہزادہ قاسم مراد شاہ اور خسرو و قراق سے رخصت ہوکر اس غار کے دروازے پر جہان وہ معشوقہ نفیر طلائی ہاتھ مین لیے کرسی پر بیٹھی تھی پہونچا اور بسم اللہ کہکے اس غار مین کود پڑا اور تیسرے دن ایک مشکی گھوڑا اس غار سے باہر نکلا اور جس درخت کے نیچے وہ معشوقہ نفیر نواز بیٹھی تھی اسکے گرد چرخ مارنے لگا ناگاہ اس معشوقہ نے ایک مرتبہ نفیر طلائی کو بجایا کہ ہزارون چرند و پرند وہان آکے جمع ہو گئے اور تمام پتے اس درخت کے مثل ساز طنبور صدائین دینے لگے اور وہ جانور ناچنے لگے دوسری مرتبہ اس معشوقہ نے نفیر بجائی تو سبھون نے دیکھا کہ دونون طرف دامن زین اس گھوڑے کے بصورت پرون کے نکل آئے تیسری مرتبہ اس معشوقہ نے نفیر کو بجایا تو وہ گھوڑا شاہزادہ قاسم کو لیکر پرواز کنان بسوے آسمان جاکے غائب ہو گیا خسرو و قراق شاہزادہ خاور سیاہ کو مفقود الخبر ہوجاتے دیکھکر سر زمین اور سینہ کوبان شیون و شین کرنے لگا اور ایک خیمہ وہان استادہ کراکے منتظر شاہزادہ قاسم کا رہنے لگا اب حال یہان کا سنیے کہ قاسم نے دیکھا کہ مین اس گھوڑے پر سوار ایک صحراے ہولناک مین چلا جاتا ہون اور اس جنگل مین بہت سے گھر بنے ہین اور ہر ایک گھر

مین ایک ایک آدمی بیٹھا ہی اور ہر گھر کے دروازے پر ایک قبر کھدی ہی قاسم گھوڑے پر سے اُتر کے اُن آدمیون کو بغور دیکھنے لگا حسب اتفاق
ہمایون بن شداد کو بھی وہان ایک گھر مین بیٹھا دیکھا اُدھر سے قاسم اور اسطرف سے ہمایون بن شداد بیتابانہ کے دوڑے دونون
جوش محبت سے خوب لپٹ کر روئے قاسم نے پوچھا کہ ای ہمایون بن شداد یہ کیا مقام ہی اور یہ قبرین کیسی ہین ہمایون بن شداد نے کہا
ای شہریار یہ طلسم ہی ہر چہارشنبہ کو کئی ہزار گھوڑے پرواز کنان یہان آتے ہین جو کوئی اس جنگل مین وارد ہوتا ہی گھوڑا اسکو اُڑا کے اس میدان مین
پہونچا دیتا ہی اور اس میدان مین ایک گنبد ہی دروازہ اسکا ہمیشہ بند رہتا ہی جسوقت گھوڑا کسی سوار کو یہان لاتا ہی اُسوقت اس گنبد مین سے
ایک سوار زرہ پوش نقابدار نکلتا ہی اور اُس نو وارد سوار کو اشتہ روبرو بلا کے کشتی لڑتا ہی اور آن واحد مین اسکو وہ نقابدار زرہ پوش گنبد مین
پکڑ لیجاتا ہی اور بعد تین دن کے لاش اس سوار کی تابوت مین رکھکے باہر لاتا ہی اور انھین قبرون مین دفن کر کے چلا جاتا ہی قاسم یہ حال اُس
طلسم کا ہمایون بن شداد سے سنکے ایک ہفتہ وہان مقیم ہوا جب دوسرا چہارشنبہ آیا تو جہان اور دس بارہ جوان نو وارد گھوڑون پر سوار
اُس میدان مین آئے وہان شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم بھی اُسی گھوڑے پر سوار میدان مین آکے قائم ہوا دیکھا کہ وہی نقابدار زرہ پوش
اوس گنبد سے نکلا اور پہلے قاسم ہی سے مقابلہ ہوا اور بہر زور کر کے نقابدار نے قاسم کو پکڑ لیا اور اندرون گنبد لیجا کے دروازہ گنبد کا
بند کر لیا اور مفقود الخبر ہو گیا آگے دیکھیے کیا ہو

## اب شمہ وہستان گنجاب علیہ اللعن والعذاب بیان کیجاتی ہی

کہ جسوقت لشکر گیا ہو خولت آشام شکست فاش کھا کے لاش اُسکی لیے بھاگ کے شہر سیخان مین گنجاب کے پاس پہونچا اور سالدار
اور فوج وغیرہ نے سارا حال از ابتدا تا انتہا مفصلاً بیان کیا گنجاب نہایت مغموم و مکدر ہو کر کہنے لگا کہ پسر حمزہ کی روز بروز ترقی ہوتی
جاتی ہی اب بجز اسکے کہ مین خود لشکر کشی کرون اور چارباغ پر جا کے کام اسکا تمام کرون کوئی چارہ نہین ابھی گنجاب یہی کہ رہا تھا کہ سامنے
سے مروارید غلطان بھائی مرجان کا آیا اور گنجاب سے کہنے لگا کہ یا پیغمبر مرسل آپکو خداوند لقا نے ہیجدہ ہزار ملک باختر مین اپنا
پیغمبر مرسل کر دیا آپ کا یہ رتبہ اور مرتبہ نہین ہی کہ ہر ایک آدمی پر لشکر کشی کرین اور تشریف لیجائین خانہ زاد کو اگر حکم ہو تو بدیع الزمان کو مع تمام
ملکہ نو بہار ملک کو یا اگر موقع ہوگا دونون کو پکڑ لاے گنجاب نے کہا دہانتک کیونکر پہونچے گا اور کیونکر پکڑ لائیگا مروارید غلطان نے عرض کی
کہ کل صبح کو بوقت دربار جب خانہ زاد واسطے مجرے کے حضور مین آئے تو آپ خانہ زاد کو دیکھکر یہ فرمائین کہ انھین نمکحرامون نے میرے خانہ دولت
کو برباد کیا ہی ہر وقت کے مجھ گرگ بغل یہ آستین ہین جلساز دو چار مفتری نظرون مین چڑھے ہوے ہین اسوقت خانہ زاد کچھ گستاخانہ جواب دیگا
حضور درہم برہم ہو کر حکم دین کہ یہان کوئی حاضر ہی اس بدذات کو گردن پکڑ کے بارگاہ سے باہر نکالدو غلام پھر کچھ اور گفتگو کریگا آپ مکرر سہ کرر
یہی فرمائین کہ جلد اسے گردنیان دیکے یہان سے نکالدو بس غلام رخصت ہوا اور یہ کہتا ہوا کہ خیر غلام اتباب تو نمکحرام نہ تھا مگر جب سرکار مجھے نمکحرام
جانتی ہی تو اب عذر اور خوشامد کرنا کیا ضرور اب چاہیے آپ مجھے گردن مارنے کا حکم دین مگر مین اب ضرور جا کے شاہزادہ بدیع الزمان کی
کفش برداری کرونگا اور مسلمان ہو جاونگا بارگاہ سے نکل کے چارباغ کی سمت روانہ ہونگا آپ کی بارگاہ مین اکثر خفیہ نویس بدیع الزمان کے
ہین وہ یہ وقائع ضرور لکھیں گے بدیع الزمان کو فوراً اسلام لانے کا یقین آجائیگا مین وہان پہونچکے چندے وزلیظاہر مسلمان بنکے رہونگا جسوقت
کہ موقع ہوگا بیہوش کر کے پکڑ لاؤنگا گنجاب نے ہنسکے کہا کہ تدبیر اور عیاری تو خوب ہی بشرطیکہ بن پڑے غرض وہ دن گذر گیا روز دوم جب سب
سردار بارگاہ مین گنجاب کی واسطے مجرے کے گئے اپنے اپنے دنگلون کرسیون پر جا کے بیٹھے سب دربار معمور ہو چکا اسوقت مروارید غلطان
بھی گیا اور مجرا کیا گنجاب نے منہ پھیر لیا اور سردارون کیطرف متوجہ ہو کر کہا کہ یہ مروارید غلطان بڑا بدذات ہی انھین دو چار نمکحرامون نے
میرا گھر برباد کر دیا مرجان تیز رفتار اسکے بڑے بھائی نے کیسی نمکحرامی کی ہی کہ تم سب صاحب دیکھتے ہو بدیع الزمان کی رفاقت و شراکت مین کیسی
کیسی حرکتین نالائق کرتا ہی پھر یہ کون ہی اُسی بدذات کا چھوٹا بھائی ہی جو اس سے ہو وہ عجب ہی مروارید غلطان نے عرض کیا کہ یا پیغمبر
مرسل نوکر نمکحرام نہین ہوتا خاوند اور مالک نمکحرام کر دیتے ہین آپ کی سرکار مین کسی کی آبرو نہین جو آپ کے جی مین آتا ہی وہ بیساختہ فرما دیتا

بیٹھی مین دیکھ رہی ہین اور جو مکانات پردے کے مثلاً کرے بنگلے برج پختہ اور خام ہین اُنمین کہین تو چلمنین لگا جھنی تیلیون کی
کہین زر نفتی زرتاری سقرلاتی کارچوبی مخملی پردے کہین باناتی پردے کہین ٹاٹ کے پردے کہین سیٹھے کے کہین سرکیون کے
پردے پڑے کسی نے چاندنی گھیر لی ہو کسی نے قنات کسی نے جازم کسی نے پلنگپوش کسی نے شطرنجی کی آڑ کر لی ہو دس بیس نے
چارپائیان کھڑی کر کے پردے کر لیے ہین کسی نے کسی بڑی بوڑھی کو ٹٹی بنا کے آگے بٹھا لیا ہو کوئی کسی لڑکی کو آگے بٹھا کے آڑ کیے
ہنس ہنس کے کہہ رہی ہو کہ کوئی بھڑ دا ہین کیا دیکھے گا میلے ٹھیلے کا دن ہو ذرا اپنی مان بھنیا کی جا کے خبر تو لے وہ گیا کرتی ہونگی
ہزار ہا پریزادین حور طلعتین اُن پردے چلمنون مین تیتے جھانک رہی ہین صرف انکھڑیان انکھڑیان نظر آتی ہین نرگستان کھلا
ہو زیر مکانات سرچوک ہزارہا عاشق بیدل اور مشتاق جمال کوئی شنجرفی تہمد لنگوٹ باندھے بعضے ہرا گا اور پشت خار
ہاتھ مین پکڑے کتنے طوطی کے پنجرے لیے ادھر اُدھر اشعار مشتاقانہ بصد درد و آہ پڑھتے نعرہ عاشقانہ کرتے پھرتے ہین کوئی کہتا ہو
شعر فقیرانہ آئے صدا کر چلے + میان خوش رہو ہم دعا کر چلے + کوئی درد فراق اور شدت اشتیاق سے کسی اپنے محبوب
مرغوب کو یہ سناتا چلا جاتا ہو شعر سکے ہوئے کلیجے ٹھنڈے لینے دلکا نہ سوز گیا + گلے ملے تم آکے نہ پیارے الکا بھی نور گیا
کوئی کسی کمرے کے تلے کھڑا ہوا کہہ رہا ہو شعر + اپنی کھڑکیون کے پٹ دونون برابر کھول دے + دیکھ میرا حال باہر چلمن اندر کھول دے
کوئی زار و ناتوان عاشق خستہ جان مثل ہلال انگشت نما عالم اشعار لاغر استخوانی سے × تن شاخ خزان رسیدہ جیسے
چہرے پر غباریون نمایان × جون ابر تنک مین ماہ تابان + شوریدہ سر و شکستہ احوال × جامے مین بدن قلم مین جون بال
کسی درخت کے تلے مثل ثمر نخیتہ پڑا ہو بالا سے بام کسی اپنے معشوق سے آنکھ لڑا کے کہہ رہا ہو مخمس پر بین اُڑ کر تمھارے پاس جو آجائین ہم
دل ہی دل مین کب تلک خون جگر ابکھائین ہم × زخم دل اور داغ سینے کے کسے دکھلائین ہم × دل سمجھتا ہی نہین کیونکر اسے سمجھائین ہم
چھوٹ جائین غم کے ہاتھون سے جو نکلے دم کہین × خاک ایسی زندگی پر تم کہین اور ہم کہین × بعضے تماشا بین میلے والے اور راہ گیر
حال اور قال اُسکا دیکھ کر اور سنکر کہتے جاتے ہین سبحان اللہ شعر لوٹتے ہین خاک پر آنکھین لگی ہین سوئے بام + طالب
معراج ہین افتادگان کوئے دوست + کوئی شوخ چشم اپنے بالاخانے کے دریچے کا ذرا سا پردہ اُٹھائے دیکھ رہی ہو ایک شخص اپنے
معاملہ والون آشناؤن سے اُسکی طرف اشارا کر کے کہہ رہا ہو شعر اُٹھا اُٹھا کے جو یہ دہ نگاہ کرتے ہین + ہمارے دل مین وہ در پردہ راہ کرتے ہین
کوئی نازنین مہ جبین مہر تمکین ڈولی مین سوار ذرا سا پردہ ہٹائے جھانکتی میلے والون کی سیر بہار دیکھتی ہوئی چلی جاتی تھی
ایک شخص عاشق جمال اور فریفتہ تمثال اُس عشوہ گر سحر انداز سراپا غمزہ و ناز کا ہو کر افتان و خیزان پیچھے پیچھے سواری کے دوڑتا
اور یہ شعر سنا سنا کے پڑھتا ہو شعر پیچھے جائے گی سواری تیری پہلے میری جان + ہو کفن میرا یہی ڈولی کی چادر کھول دے
ہزارون اشراف زادیان پردہ نشین چالاکین اور بالشین خانگیان ڈومنیان بہوین بیٹیان اکثر درختون کے تلے
سرراہ قناتین کھڑی کر پردے چلمنین لگا کر بعضی بعضون نے چاندنیان جازمین تان لی ہین پردے کر کے بیٹھی
ہین تو گنٹھی چھیپی چوسر گنجفہ شیر بکری کھیل رہی ہین بھاری بھاری پاندان بٹاریان تختہ تختہ صندوقچے پاس رکھے آپس مین
اختلاط کی باتین کر رہی ہین قہقہے مار رہی ہین کوئی گا رہی ہو کوئی طبلے بجا رہی ہو کوئی ستار چھیڑتی ہو کوئی باتین کو ملا رہی ہو
کوئی گلوری بنا رہی ہو کوئی ڈلی کتر رہی ہو کوئی پھولون کے ہار پھولون کا گہنا پھولون کا طوق اور کل زیور پھولون کا پہن رہی ہو
کوئی ٹمہی بڑی بڑھیان گلے مین ڈالے کہ جسکا نمین بو سے لے رہی ہو پہنے ہو اور کوئی گلوریان تختہ تختہ بنا کے عطر مین
بسا کے چاندی کے خاصدان مین کسی اپنی ماما اصیل کے ہاتھ کسی کو بھیجتی ہو کوئی اپنی عزیز یگانون اور ساتھ والیون
کے پاس و لحاظ و شرم و حیا سے کسی اپنے مشتاق کو سنا کے یہ شعر پڑھ رہی ہو شعر اپنی تو وہ صورت ہو کہ جون بلبل تصویر کے
پرواز کی طاقت نہین اور باطن چمن ہو + کوئی شوخ و شنگ نہایت گرما گرم کسی اپنے عاشق بے نام و ننگ کو بجا ان آ

سرگردان و خوار پریشان و گریان و نالان دیکھ کر از بسکہ ولولہ محبت اور جذب عشق سے دل ملا جاتا تھا اور کلیجا چار چار ہاتھ اچھلتا ہو جی چاہتا تھا کہ کسی صورت سے اسے اپنے پاس بلاؤن اور دلبری دلداری اس کی کردن مگر از راہ شوخی و عشوہ گری اپنے حسن و شباب پر نازان ہو کہ ہم ایسے ہین ہزار انداز و ناز اُس کی طرف بزدیدہ نگاہی دیکھ لیتی ہی اور اپنے ساتھ والیون ہمجولیون سے مخاطب ہو کر یہ شعر کسی غزل کے پڑھتی جاتی ہی اشعار

خاک اڑانے گلیوں میں ہر پیٹتے پھرتے ہین
آنسو دے نصیبوں کو اپنے رو رو کر یہ دھوتے ہین
معشوقوں کے رسوا کرنے آئے ہین یہ ملا تک دنیا مین

پوچھو ایسے خدا کی مار انھین پھر کیون عاشق ہوتے ہین
کتنے پھرتے ہین ہم آج یہان کل اور کہین
پھل پائین گے کیا ہم سے اپنے ہاتھون سے کانٹے بوتے ہین

فقرے دم بازی مکاری جو کچھ ہے سب ہی فعل انکا
مر جائین کمبخت یہ ناحق عشق کا نام ڈبوتے ہین

اور کبھی بہ طرز دلبرانہ و انداز معشوقانہ اُس سے بخوبی آنکھ ملا کے قہقہے مارتے ہنستی ہی اور یہ کہتی ہی اشعار رتنے تو ہمکو دل ہی دیا ہی اسیر بھی یہ داد لیا ہمنے تو دیکھا چاہتے واجی تک اپنا کے ہین + قصہ پاک ہو جھگڑا چھوٹے مر رہو تو مر جاؤ تم + ہم باعفت پارسا ہو کر مفت اب رسوا ہوتے ہین ساتھ والیان ہمجولیان اُس کی اپنے اپنے چاہنے والون کا حال فخر یہ کہتی ہین اور ہنستی ہین ایک کہتی ہی لو اشعار

سب ہین عیار کوئی یار نہین | کہین دنیا مین چاہ پیار نہین
کہہ کے کوئی سچ کہین لیکن | جھوٹھ ہماو تو اعتبار نہین

کوئی کہتی ہی ورگور اس چاہ اور عاشقی پہ خدا کی مار شعر ہو پھر کبھی مت جاہ نصیب اعدا + کرے اس دھڑے کا ندا نصیب عدا دو چار کہتی ہین کہ ہم ہی قربان کیا تھا ان کمبخت جھوٹے فیلے دغا باز عاشقون کو ابتدا مین اپنی اپنی غرض اور مطلب براری کے لیے ہائے وائے کرین روتے پھرین بال بڑھائین کفنیان پہنین ہتھ مین ستجز فی گیر فرنے بستر کے گلیون مین خاک اڑاتے ہین مرین لڑین زہر کھائین گلا کاٹین آپ بے حیا اور ذلیل اور رسوا ہون طرف ثانی کو رسوا کرین اور جب غرض اُن کی نکل جائے تو پھر دل مین خاک اُڑتی ہی وہ آنکھ نہین وہ بات نہین وہ پیار نہین اشعار

یہ عاشق نہین جتنے ہین یار ہین
خدا انکی شر سے بچائے ہمین
یہ ہین ہجر تک آہ و بیتا بیان

نڈر ہین اور فتنہ پرداز ہین
کہ رحم انکے اُوپر نہ آئے ہمین
ہو اوصل تب پھر یہ حالت کہان

دغا آہ و نالہ سے دیتے ہین یہ
جہان ہمکو یہ اپنے قابو مین لاتے

اسی مکر مین جان لیتے ہین یہ
نہین یاد رہتی یہ پھر ہائے وائے

سیکڑون خوش وضع اُن کی بانکی ترچھی ادا نوجوان کبر امیر زادے شرفا زادے اکثر دوکانون مین مخملون کا فرش کیے شطرنجیان چار پائیان بچھائے چاندی کے حقے چاندی کی گڑگڑیان ہاتھون مین لیے دھوم دھامی پوشاکین پہنے عطر ملے بیٹھے ہین سیکڑون چبوترون پر دروازون پر کرسیان بچھائے مونڈھے ڈالے اکثر تپائیون پر بیٹھے کوئی دال موٹھ لے رہا ہی کوئی برف کھا رہا ہی کوئی فالودہ پی رہا ہی اپنے معشوقون کی طرف اشارے کنائے کر کے یہ اشعار پڑھ رہا ہی اشعار

بھلا تمکو میرے جلانے سے حاصل
اگر میری رنجش ہی مد نظر ہی

دوپٹے کو آگے سے دُہرانہ اوڑھو
تو پھر چیتو نہین لبھانے سے حاصل

نہین دل کسی کا دکھانے سے حاصل
نمودار جوبن چھپانے سے حاصل
کوئی نازنین بروالستین گوشہ

قنات کو پکڑے کھڑی ان لوگون کو دیکھ دیکھ کر ہنس رہی ہی یہان ایک صاحب آہ سرد دل پر درد سے کھینچ کر اپنے آشناؤن دوستون سے اُس کی طرف اشارہ کر کے کہتے ہین قطعہ دل چھین لیا پر انھین لوگون نے + اور صبر بھی لے لیا انھین لوگون نے تنہا جو یہ سامنے کھڑی ہنستی ہین + برباد ہمین کیا انھین لوگون نے + سیکڑون غول بانکے ترچھے لوگون کے نیچے قرابینین دو نالیان پانون پر چڑھائے سپرین تلوارین سنبھالے مونچھون پر بل دیتے اکڑتے برستے ہوئے ادھر سے اُدھر اُدھر سے ادھر پھرتے ہین آپس مین گھور مگھارا اشارہ ہو رہا ہی آنکھین مل رہی ہین نظرین لڑ رہی ہین ہزار ہا غول کے غول کھترانیون اور ساہوکار بچیون کے اور ہزار ہا غول اگروالیون اور رستوگی بچیون

جوہری بچھون رستہ ہوگی بچھین کے اُنکے پانؤن کے گڑون کی آواز سے کیسے ہی کڑے سے کڑا رستم دل ہو تو بے اختیار
مانند موم کے نرم ہو جاے اساوری اطلس کمخواب زربفت تمامی گلبدن مشروع تافتے کے لہنگے پشے بنارسی زرد سرخ دھوتیان
ساڑیان باندھے لہنگون کو ہاتھون پر اُٹھائے بلور کی سی تختیان شفاف رانین آدھی کھلی ہوئی دوپٹے بیل کاری کے ڈوپٹے
کی چادرین سر سے اوڑھے آدھا منھ کھولے آدھا منھ ڈھانپے بلور کی سی کلائیون مین ہاتھونکی سبز سبز سرخ سرخ چوڑیان
پہنے ہنستی مسکراتی پان کھاے چلی جاتی ہین ایک عالم محو نظارہ حال اُنکا ہو کر پامال اُنکی چال کا ہو رہا ہے بعضے کہتے ہین
او دامن اُٹھا کے جانے والے + ٹک ہمکو بھی خاک سے اُٹھالے +۱ اشعار ان چوڑیونکی سنتے ہی جھنکار دو دستی
کھائی دل مجروح نے تلوار دو دستی + رسوائی عاشق سے تو واقف نہ ہوا اور +۲ یان یہ گئے نالے سر بازار دو دستی
کوئی کہہ رہا ہے شعر او جانیوالے شخص ٹک اک مڑکے دیکھ لے + یان بھی تڑپ رہے ہین گنہگار چار پانچ + کچھ لوگ کسی مقام
پر کھڑے کہہ رہے ہین شعر راہ کتراکے چلے منھ پہ دوپٹہ ڈالے + کس لئے جاتے ہو بھلا او میان جانیوالے + ہزار دل
چونے والیان بھانڈ ہگلی کتھک نقال کشمیری بچے کلاوت بچے جوگی بچے جہان تہان سر چوک کوٹھون پر جاوجے ڈھولکین
منجیرے ساز سارنگیان لیے اپنا اپنا جلسہ اور اکھاڑا جدا جدا جماے دھوم مچا رہے ہین نیز قبیلول خداوندی
چولنسہ لاکھ سوار و پیادہ دن کی چھاؤنی پڑی ہوئی ہے چارسوے بازار مین چبوترہ کوتوالی کے آگے ساٹھ ہزار عیار
کفار نابکار قلندرے زربفتی پاتابے سقرلاتی باندھے حلقہ ہاے کمند عیاری کلائیون مین لپیٹے چقے اکسباری کے پہنے
بیدھنی کے اور گوپھنین ہاتھون پکڑے چوڑیان جمجمونکی کردون مین لگاے ڈنڈے بجاتے جوتا رہے چھپر سرے شلنگین بھرتے
صلاح مشورے باہم کر رہے ہین اور اندرون چبوترہ کوتوالی مہتر گرد مرد اور ارم لو بخشی عیار طاؤس حرین دونون لگا کے
بیٹھے ہین اور ایک شخص تاج مرصع پہنے بہت معقول صورت کو مشکین باندھے سپاہی کوتوالی کے کوڑے مار رہے ہین شاہ
عیاران عیار عمرو بن امیہ نامدار کہ آپ بھی سوداگرون کی صورت بہت مختشمی وضع بنے میلے کی سیر کرتے جاتے تھے اُس
شخص پر مار پڑتے دیکھ کر کسی سے پوچھا کہ صاحب یہ کون شخص ہے اور کس علت مین یہان گرفتار ہو کر آیا ہے اور
کس جرم کی تعزیر اسے دیتے ہین ایک عیار ان عیارون مین سے جو صلاح مشورے باہم کر رہے تھے عمرو کو گفتگو اُسکی متوجہ
ہوتے دیکھکر نہایت مستعد ہوا اور کہنے لگا کہ اے شخص یہان میلہ ہے تجھے اس تحقیقات سے کیا مطلب ہے عمرو نے کہا
کہ صاحب آزردہ نہو مین نے اسلیے پوچھا ہے کہ اگر یہ شخص مجرم سرکار کسی کا قرضدار ہو تو مین اُسکے عوض قرضہ اُسکا ادا
کرکے اس عذاب جہیم سے اُسے نجات دلواؤن مجھے حسنات ہوگا گرد مرد عیار نے جو تڑے ہین سے یہ گفتگو جو سنی اور عمرو
کی صورت سوداگرون کی سی دیکھی تو وہان سے کہنے لگا کہ اے خواجہ ماجرا یہ ہے کہ حمزہ صاحبقران نادیدہ خدا کے
پرستار ہے تھا جو سردار ہے اسکا عمرو نامے ایک عیار ہے اُسکے سر پر تاج عیاری بہت پُر تکلف اور گران قیمت مین نے
دیکھ کر اُس سے زیادہ تکلفات کرکے اپنے واسطے ایک تاج تیار کرایا ہے اب فرق کیا باقی رہا کہ عمرو کے تاج مین
کئی لعل اٹھارہ اٹھارہ مثقال کے لگے ہوئے ہین مین نے اس سوداگر بدذات سے کہا کہ مجھے بھی تو ایک لعل اٹھارہ
مثقال کا تلاش کرکے لادے سو یہ بدذات ہر روز مجھے وعدہ امروز و فردا کیا کرتا ہے اور لعل نہین پیدا کرتا ہے اسواسطے
اسے مین کوڑے مارتے مارتے جان سے مار ڈالونگا عمرو نے پوچھا کہ داروغہ صاحب تم لعل کی قیمت دینے کا اقرار کرتے ہو یا زبردستی
مفت اس سے منگاتے ہو مہتر گرد مرد نے کہا کہ اے سوداگر مین داروغہ نہین ہون مین طاؤس لحرین تھا مہتر گرد مرد عیار مالک شہر ماحل
کا ہون مین باوصف ایسی حکومت کے اس ملعون کو قیمت خاطر خواہ جو یہ مانگتا وہ مین دیتا مفت نہین لیتا تھا عمرو نے کہا کہ اگر
مہتر صاحب تم قیمت دیتے ہو تو یہ اتنا عذر بیجا ہے مین آپکو اٹھارہ مثقال کا ایک لعل کیا حقیقت رکھتا ہے کہو تو دو لعل ابھی اسی وقت

سماعت کر دون لیکن طلب کہ آپ یہ فرماے کہ مجھے آپ اسکی قیمت کیا دین گے مہتر گردم روے نے کہا کہ ای خواجہ تم مجھے انیس مثقال کا لعل دو
تو مین بچاس تو ڑے زر سرخ کے ابھی تمھارے تو اضع کر دون یہ کہکے جلدی عمرو کو اپنے پاس بلا کے لوگون سے کہا ارے خواجہ صاحب
کیواسطے کرسی لاؤ اور عمرو کرسی پر جا بیٹھا اور زنبیل سے ایک لعل مصری کا بنا ہوا نکال کے کہنے لگا کہ لو مہتر صاحب اسے
وزن کرا لیجیے کہ انیس مثقال سے کوئی رتی دو رتی سوا ہوگا کم نہوگا مہتر گردم روے اس لعل کو دیکھکر دنگ ہو گیا کہ اسکی روشنی سے
تمام مکان چبوترے کا جگمگانے لگا مہتر گردم روے نے نہایت خوش ہوکے لوگون کو حکم دیا کہ جلد جاکے پچاس توڑے اشرفیون کے
ہمارے مکان سے لدوا کر خچرون پر لدوا کے خواجہ صاحب کو حوالہ کرو حسب الحکم مہتر گردم روے کے آن واحد مین پچاس توڑے
اشرفیون کے خچرون پر بار ہوکے آئے عمرو نے کہا مہتر صاحب اب جہان آپ نے یہ نوازش فرمائی وہان اتنا امیدوار ہون کہ اگر
فرما دیجیے تو یہ خچر جہان لب دریا میرا جہاز لگا ہے وہان تک یہ توڑے پہونچا دین مہتر گردم روے نے کہا کیا قباحت ہے اچھا اؤ
خچر والو جاؤ خواجہ صاحب کا لب دریا جہاز تجارت کا لگا ہے وہان توڑے اشرفیون کے پہونچا دو عمرو سلام کر کے اٹھا اور چلتے
وقت مہتر گردم روے سے یہ کہہ گیا کہ مہتر صاحب تین روز تک کسی ظرف مین ڈال کر پانی بھر دیجیے گا بعد اسکے پھر اسکو نکال لیجیے گا اور
اسکی آب و تاب ملاحظہ کیجیے گا کہ آفتاب کی شعاع اسکے سامنے شرمندہ ہو جائیگی اور قیمت دو چند ہو جائیگی عمرو تو اس چبوترے
سے اٹھکر چلا اور تھوڑی دور پر جاکے ان خچر والون سے کہا کہ تم میرے ساتھ کہان کہان خراب ہوتے پھروگے یہ بازار جو
دکان خالی پڑی ہے اسمین یہ توڑے رکھدو اور تم سب اپنے خچر لیکے چلے جاؤ میرے نوکر جا کر آتے ہونگے وہ اٹھا
لیجائینگے خچر والے ہر چند عذر کرتے کہ لیجئے کہ نہین صاحب ہم جہان آپ فرمائین وہان تک پہونچا دین عمرو نے کہا نہین تم بیچارے
غریب مزدور ہو ادھر سیر اسطرف کے لیے اپنے بچے بالون کی پرورش کیواسطے ہو یہ میاں اور زحمت کرتے ہو مجھے منظور نہین میرا
جی کڑھتا ہے بلکہ یہ لو مین تمکو اپنے پاس سے انعام دیتا ہون تم سب جاؤ ہر ایک کو ایک اشرفی طلب کہ دو مزدوری کی بھی نہوگی انھین
دی وہ سب دعائین دیتے توڑے اشرفیون کے خچرون پر سے اتار کے اس دکان مین رکھ کے چلے گئے عمرو نے جھٹ پٹ
جال الیاسی مار کے ان پچاسون توڑون کو زنبیل مین رکھ لیا اور جلد جلد اس کوچے سے اس کوچے مین اس گلی سے اس
گلی مین جاکے زنبیل پر ہاتھ مارا اور تحفہ طلب کر کے اپنی شکل سپاہیون کی بنائی پھر چوک مین جا نکلا اور اسی طرح سے
ٹہلتے کا ہر طرف اور سب آدمیون کا جلوہ طے کرتا ایک دکان نانبائی کی بڑی دھوم دھام کی دیکھکر ٹھہر گیا اور وہان اپنے بہنوئی
خواجہ اخی سعید کو بیٹھا دیکھکر ایک اشرفی طلب دی اور کہا کہ ہم مسافر ہین کچھ کھانا ہمارے واسطے جلد لاؤ خواجہ اخی سعید نے
وہ جھوٹی اشرفی پہچانکر عمرو کی طرف دیکھا اور جانا کہ یہ شاہ عیار ان عیار عمرو بن امیہ نامدار ہے تب اخی سعید نے اشارے سے
کہا کہ تمھارا میری دکان پر یا بازار ٹھہرنا باعث میرے قتل اور خانہ بربادی کا ہوگا لہذا مصلحت وقت یہ ہے کہ تم اندرون خانے
مین اپنی بہن کے پاس جاؤ عمرو بے ساختہ اس مکان مین قدم زن ہوا ہمشیرہ بانو بہن عمرو کی جو عمرو کو زنانے مین بے خوف
وخطر آتے دیکھا پہلے تو چاہا کہ شور و غل کرے بعد اسکے عقلیں پہچان گئی دوڑ کے عمرو سے لپٹ گئی اور بڑی دیر تک بلائین
لے کر روئی اور بعد ازان احوال سلطان صاحبقران کا اور بیان عمرو کے آنیکا پوچھا بڑی عزت و توقیر سے عمرو کو مسند مکلف
منقود ملوایا اور کھانا کھلوایا عمرو نے سب احوال اپنے آنیکا اور گردم روے سے روپیہ بہ عیاری لینے کا بیان کر کے وہ پچاسون
توڑے زر سرخ کے جو مہتر گردم روے سے لیے تھے سب بہن کی تواضع کیے اور اخی سعید مع بانو دونون میان بی بی عمرو
کی دعوت کی تیاری اور مہمانداری مین مشغول ہوئے اس عرصہ مین آواز نقارے کی گوش زد ہوئی عمرو نے پوچھا
کہ یہ نقارے شہر مین کیسے بجتے ہین اخی سعید نے کہا بھائی سال بھر پیچھے کل کے دن لقاے مشرک خدا اپنے قیدیون
کی عدالت مین انبارہ سے زرشت اور شکل بلشت تمام خلق کو دکھلاتا ہے اسکا نام نوروز قرار دیا ہے اور اسی کا یہ میلہ جو تھے راہ

مین دیکھا ہو ہوتا ہو خلائق سال سال بھر کی راہ سے اس امید پر کہ لقا کا روے نامبارک آج دیکھین گے اور دعائین مانگین گے
اس شہر مین آ کے جمع ہوتی ہی عمرو یہ حال سنکے بہت ہنسا اور تمام رات بآرام وہان بسر کرکے صبح کو یہ کہکے کہ ذرا مین بھی یہ
سیر اور یہ کیفیت میلے کی اور لقاے مشرک خدا کی کلہ و کافری کی دیکھ آؤن وہان سے باہر نکلا اور ایک گنوار دیہاتی کی شکل
کہ تبے گران ڈیل طویل القامت گنوار گہے سے ہاتھ پانون ایک انگوچھا یعنی ایک دو ہاتھ کا کپڑا سر سے لپیٹے لنگوٹا باندھے چمڑے کا پنیہی
جوتا ہاتھ بھر کا پانون مین پہنے لوہا بندھا لٹھ کاندھے پر رکھے سانولا رنگ دو چار داغ چیچک کے منھ پر اس قطع اور برزق سے
میلہ دیکھنے بھیڑ بھاڑ مین گھستے چلتے زیر قیلولہ صحراے محشر مین آ کے ایک بہت اونچے ٹیلے پر چڑھ گیا اور سامنے دریچہ جہان نما
کے نہایت مشوش اور مغموم سر جھکاکے بیٹھ رہا ناگاہ ایک گبر غیور قوی ہیکل تنومند بانو نہایت خائف شکل کہ اسی لقاے
مشرک خدا نے فرشتہ روزی رسان خطاب دیا ہے اوس ٹیلے پر چڑھ آیا اور عمرو کو مغموم اور رنگینہ بیٹھا دیکھکر پوچھنے لگا کہ اے بندۂ
خداوند لقا تو کون ہے اور یہان مغموم اور اندوہگین اتنا مسکین بنا کیون بیٹھا ہے جو تجھے تلاش رزق اور حاجت دنیا ہو وہ مجھسے
مانگ لے مین فرشتہ روزی رسان خداوند جہیدہ ہزار ملک باختر کا ہون عمرو نے رو کے اور بہت سی اپنی محتاجی اور مفلسی ظاہر کرکے کہا اشعار
فاقے پہ فاقے کرتا ہون شدت سے بھوک کی + جاڑون کی طرح رہتا ہون نقصون کو چاٹ کے + اور حال تنگدستی و محتاجگی نہ پوچھ
ملتے نہین پہننے کو ٹکڑے بھی ٹاٹ کے + مجھکو خدا کچھ ایسا دے کہ تا میری یہ مفلسی رفع ہو اوس فرشتہ روزی رسان نے پانچ
تھیلیان اشرفیون کی عمرو کو دے کر کہا کہ ابھی سال مین بالفعل تو خداوند نے تجھے یہ زر نقد واسطے صرف قوت کے تقدیر کر دیا
سو تجھے مین دیتا ہون اور آگے پھر جو تیرے لیے وہ تقدیر کریگا جہان تو ہوگا وہان پہنچا دونگا یہ کہکے وہ چلا گیا عمرو نے وہ
پانچون تھیلیان اشرفیون کی نذر زنبیل کرین اور پھر وہین بیٹھ کے تماشا میلے کا اور ہلڑ میلہ والون کا دیکھنے لگا کہ ایک
ایک شور یوم النشور اٹھا اور چار طرف غل ہوا کہ یا خداوند یا خداوند عمرو نے گھبرا کر جو اوس دریچہ جہان نما کی طرف خیال
کیا تو دیکھا کہ لقاے مشرک خدا نے اپنا سر شاہ باختری مردود الہ اوس کھڑکی مین سے سر نکالے بیٹھا ہے اور از مغرب تا مشرق اور
از جنوب تا شمال فرسنگون تک لکھوکھا آدمی گرد برما مرد و زن امیر اور فقیر ادنی اعلی شاہ گدا صغیر و کبیر برنا و پیر اہل حرفہ
بازاری دوکاندار پیادہ سوار اشراف اطراف اور جتنے زمیندار گنوار رعایا برایا ٹھاکر راؤ راجہ بابو چھتو سوار ہی قلی نوکر
اندھا اور کفار ہین سب اونھین نے زمین پر سمت دریچہ جہان نما پڑے ہوے ایک سکے جو تہر پر ایک کا سر اسی طرح سے سر بسجود
ہین کوئی دست بدعا اوس لیے کہتا ہے کہ یا خداوند میرے اولاد نہین مجھے بیٹا عطا کر کوئی ہنسا پکارتا ہے کہ یا خداوند مجھے دولت
دیکے مستغنی کر کوئی کہتا ہے کہ مجھے عارضہ جسمی سے صحت دے کوئی بکتا ہے کہ میری حرمت دشمنون کے ہاتھ سے بچالے یہ سب
تماشا دیکھکر عمرو کی عقل دنگ ہوگئی اور اپنے دل مین کہنے لگا کہ سبحان اللہ کیا گدھے بیوقوف جمع ہین مصرع
ادمیان گم شدند ملک خدا خر گرفت + جو اوس گبر غیور خوک بیکر خرس بادیہ ضلالت علیہ اللعن والعذاب کو سجدہ کرتے ہین توبہ سبب
استغفار پھر بے ساختہ جو اوپر عمرو کی آنکھ اٹھ گئی تو لقا کی ڈاڑھی کو دیکھا کہ ایک گز پولا ڈاڑھی کا خوب کنگھی کیا ہوا بال
بال صاف اور شفاف جدا جدا گوہر شاہوار اور لعل شبچراغ اور یاقوت اور زمرد اور پکھراج اور فیروزہ اور الماس بے بہا
اُن بالون مین پرویا ہوا ہے عمرو ایسا جواہرات لقا کی ڈاڑھی مین پرویا ہوا دیکھ کے زیادہ تر بیتاب ہوگیا اور پانی منھ
مین بھر آیا جی مین کہتا تھا کہ افسوس صد ہزار افسوس ع فلک کج رفتار ہر گردون غدار اشعار

خاک کے سر پر کرے داماں گل کا سائبان
میل کھینچے دیدہ بینا مین یہ تاریک عقل
ایک ڈھیلے پر بہین گاہے جینان

مفلس کو موتی چگاتا ہے صدا یہ بے تمیز
پیر کرے کحل الجواہر لیکے چشم سرمہ دان

پا برہنہ خار پر ہمکو پھرا دے در بدر
پوست کھینچے ہما کا دے کے مشت استخوان
تا کجا کیجے بیان اس سفلہ دون کا مزاج

ہم تو دو دو پیسے کو محتاج پھرین اور اس مشرک خدا لقا کی ڈاڑھی مین جواہرات

ہفت اقلیم کی سلطنت کا پردیا ہو واہ واہ ہے واہ رے غرض بہت سا افسوس کرکے ایکبار شاہ عیاران عیار نے کہا کہ یا حضرت
خواجہ خضر علیہ السلام اسوقت مین آپسے التجا کرتا ہون کہ اگر یہ پولا ڈاڑھی کا لقا کی مع تمام اس جواہرات کے میرے ہاتھ آجائے
تو زیادہ تو مجھ مین استعداد اور مقدور نہین ہے مگر یہ سمجھ کے کہ کار دنیا بدون کچھ خرچ کیے کسی سے نکلتا نہین لہذا اسوا این کوڑی
کی نیاز آپکی مین دلواؤنگا اپنی اوقات موافق گویا مین نے بڑا کام اور بڑا حوصلہ کیا ہے مگر عند اللہ آپ میرے حق مین جناب باری
سے دعا کیجیے اور یہ جواہرات لقا کی ڈاڑھی کا مجھے دلوا دیجیے اور مین سعی اور تلاش مین کوتاہی نہین کرونگا الغرض اس دعا مانگنے
کے اب عمرو نے اُن دعا مانگنے والون کو کہ جو فرسنگون تک اوندھے پڑے سر بسجود تھے لقا سے دعائین مانگتے دیکھ کر اپنے دل مین
خیال کیا کہ ای عمرو کچھ تو بھی اس علیہ اللعن لقاے مشرک خدا کو لطف دکھا شاید اسی عیاری سے وہان تک رسائی ہو جاے یہ خیال
کرکے اپنا لنگوٹا کھول ڈالا اور برہنہ اور عریان ہو کے اسکی طرف منہ کرکے کھڑا ہو رہا ایک مرتبہ لقا نے جو دور سے اس طرف کو دیکھا
کہ ایک گنوار و بیہاتی ننگا دھڑنگا کھڑا ہوا ہے اور سجدہ نہین کرتا اُسنے اپنا سر دریچہ جہان نما سے اندر کھینچ کر پٹ دریچہ کا بند کر لیا اور دم
بھر بعد پھر کھڑکی کھولکر جو دیکھا تو پھر عمرو برہنہ نظر آیا اسوقت لقاے مشرک خدا کو ایک حالت غیظ طاری ہوئی اور نہایت
درہم و برہم ہو کر پکارا کہ ای جبرئیل درگاہ یاقوت شاہ جلد آ یاقوت شاہ قریب آکے حاضر ہوا لقا نے کہا کہ ای جبرئیل درگاہ مین نے
تجھے اپنے نور قدرت سے پیدا کیا اور فرشتہ مقرب خاص جبرئیل درگاہ یاقوت شاہ کے نام سے مامور کیا ہے تو اسوقت کچھ لوگ اپنے ہمراہ
لیکے جا اور وہ جو بندہ مغضوب اور گستاخ سامنے دریچہ جہان نما کے کھڑا ہے اُسے گرفتار کرکے میرے پاس لا حسب الحکم لقا کے
یاقوت شاہ غیظ و طیش مین بھرا ہوا تازیانہ ہاتھ مین لیے فیلون پر سے اترا اور کچھ لوگ مسلح اور مکمل اپنے ہمراہ لیے اُسی گھڑی
بیچ عمرو کے پاس پہونچا اور ایک تازیانہ عمرو کو لگا کے کہنے لگا لہ او بدذات یہ حرکت گستاخانہ تو بحضور خداوند لقا کر رہا ہے جلد اپنے
لنگوٹے کو باندھ عمرو نے کہا کہ صاحب تم چاہو مجھے حلال کر ڈالو میرا گلا کاٹ ڈالو لیکن مین تمھارا کہنا کبھی نہین مانونگا نہ اپنا لنگوٹ
باندھونگا اسی طرح سے ننگا مادر زاد کھڑا رہونگا اور اسی طرح ہزار ہزار لاکھ لاکھ سجدے خداوند لقا کو کرونگا حتی جو دری سے اپنی
مراد خداوند سے پا لونگا یاقوت شاہ نے ہر چند بسہولت اور آشتی اور بدرشتی و سیاست عمرو کو سمجھایا اور منع کیا کہ تو ایسی گستاخی نہ کر
خداوند لقا کا قہر غضب نازل ہوگا اپنے لنگوٹے کو باندھ لے عمرو نہ مانا تب یاقوت شاہ نے عاجز اور ناچار ہو کر کہا کہ یہ گنوار بڑا
بیوقوف اور اسکی عقل اوندھی ہے یہ کسی طرح کسیکا کہنا اور سمجھانا نہین مانیگا اسے مین خداوند کے پاس لیے جاتا ہون چاہے
اس پر وہ مہر اور رحم کرے چاہے قہر کرے مین بدون تقدیرات خداوند کے نہ اسے قتل کر سکتا ہون کہ اس گستاخی کی اسے تعزیر ملے
اور نہ اسے چھوڑ جا سکتا ہون یہ کہکے عمرو کو گرفتار کرکے یاقوت شاہ زیر قیطول خداوندی لایا اور وہان عمرو کی آنکھون مین
پٹی باندھ کے قیطول مین کہ جہان تخت گاہ لقاے مشرک خدا کے آگے حجاب قدرت پڑا ہے اور اٹھارہ ہزار پیغمبران مرسل اور نامرسل
اور پہلوانان قدرت اور ستونان درگاہ لقا اور بادشاہان اقالیم مالک تاج و دیہیم دست ادب بستہ زنگلون پر بیٹھے ہین
وہان یاقوت شاہ نے عمرو کو لیجا کے سنگ سیاہ پر قدم رکھا اندر سے آواز پیدا ہوئی کہ ای جبرئیل قدرت فرشتہ مقرب خاص
چہ تقدیر کردیم یاقوت شاہ نے عرض کی کہ وہ بندۂ گستاخ جو روبرو دریچہ جہان نما اُس ٹیلے پر گستاخ ننگا کھڑا تھا بحسب
تقدیرات خداوندی اُسے گرفتار کرکے لایا ہون لقا نے کہا تقدیر کردیم کہ اسکی آنکھون مین پٹی باندھ کے برابر حجاب
قدرت کے لا کے کھڑا کر دے یاقوت شاہ نے اسی صورت سے عمرو کو برابر حجاب قدرت کے کھڑا کر دیا لقا نے پوچھا کہ ای بندۂ
گستاخ یہ کیا حرکت نالائق تو کرتا تھا عمرو نے جواب دیا کہ گسّیان موری آنکھین تو مندہ ہین مین کیا جانون کہ گسّیان اور مالک کون ہے
جب تئے گسّیان اپنے مالک سے مودا سامنا ہوئے تب مین اپنا حال کہون لقا نے حکم دیا کہ اسکی آنکھین کھول دو اور حجاب
قدرت میرے سامنے سے اٹھا دو کہ یہ بندہ میرا اپنے خداوند حقیقی کو دیکھ کر سجدہ کرے اور اپنے اعمال نازیبا اور افعال ناسزا سے توبہ کرکے

آنکھون کی پٹی کھولکر کہا کہ ای بندۂ گستاخ سجدہ کر عمرو نے دیکھا کہ ناظر اور منظور اور معقول اور منقول وغیرہ خوبصورت خوبصورت نوجوان نوجوان چند لونڈے کہ وہ فرشتگان مقرب درگاہ مشہور ہین چپ و راست کھڑے ہوے ہین اور تخت پر لقاے مشرک خدا بیٹھا ہی عمرو نے سجدہ تو نہ کیا اور وہی حرکت گستاخانہ کی لقا نے نہایت غیظ و طیش مین آکے کہا کہ ای بندۂ گستاخ یہ کیا تیری شامت ہی مین ابھی تجھے دوزخ خاویہ مین ڈال دونگا عمرو نے کہا کہ گسیان تو میرا مالک ہی تجھسے کوئی راز ظاہری اور باطنی مخفی اور پوشیدہ نہین پہلے میری فریاد سن لے پھر جو تیری خوشی ہو کرنا مین فلان ملک مین جو فلان قصبہ ہی وہانکے زمیندار کا بیٹا ہون اور وہان اُس گانون کی یہ رسم ہی کہ جو قوی جسیم ہوتا ہی اُسکو اپنی بیٹی دیتے ہین اور جو کمزور اور پست قد ہوتا ہی اُسکے ساتھ کوئی اپنی بیٹی کی شادی نہین کرتا اور مین ایک برادری کی لڑکی پر عاشق ہون اور چاہتا ہون کہ میری شادی اُسکے ساتھ ہو لیکن چونکہ قدآور نہین ہون اسواسطے مین یہان آیا ہون کہ تو گسیان مالک ہی دنیا کو تو پیدا کرتا ہی کسی کو دولت دیتا ہی اندھے کو آنکھین کوڑھی کو کایا بانجھ عورت کو بیٹا عرض جو کوئی تجھسے جو مراد مانگتا ہی اُسکی مراد ملتی ہی میری مراد یہی ہی کہ تو گسیان میرے جسم پر ذرا اپنا ید قدرت پھیر دے کہ یہ دو ہاتھ اور بڑھ جاے اور یہ قدرت خداوندی کی سب عالم پر ظاہر ہو اور وہ میری جورو مطلوبہ اور مرغوبہ میرے ہاتھ آئے لقا نے اپنا منھ پھیر کے کہا کہ یہ اوجڈ گنوار ہی اسکی عقل اور فہم مین مین نے اسی طرح تقدیر کی ہی اسکا کچھ قصور نہین یہ بندۂ خاص الخاص میرا ہی ایک حکمنامہ اُس ملک کے بادشاہ کو لکھ بھیجو کہ وہ اُس زمیندار سے کہہ کے اُس لڑکی کی شادی اُسکے ساتھ کرا دے اور کوئی عذر اور حیلہ درمیان مین نہ لائے عمرو نے کہا گسیان وہان کے حاکم نے زبردستی اُسکے ساتھ میری شادی کرا دی تو میرا مطلب کچھ نہ نکلا کیونکہ وہ میری معشوقہ تو مجھسے کبھی راضی نہوگی اور نہ میرے جی کو تیری خداوندی کی طرف سے اعتقاد زیادہ ہوگا جب تک تو اپنا ید قدرت میرے جسم پر پھیر کے نہ بڑھاویگا لقا نے کہا اب تو جا اگلی نوروز مین بڑھا دونگا عمرو نے کہا تو گسیان مالک ہی جب تو میری مراد ابھی نہ دیگا اور قدرت اپنی مجھے نہ دکھائیگا تو اب مجکو تو چاہے دوزخ مین ڈالدے چاہے تو میرا گلا کٹوا ڈال لیکن مین اپنی غرض کو نادیدہ خدا سے آسمانی کی جا کے آج سے پوجا اور پرستش کرونگا لقا نے جو یہ گفتگو عمرو کی سنی تو اس مشرک خدا علیہ اللعن کو یہ کہان گوارا ہی کہ میرا بندہ اور کی پرستش کرے نہایت عاجز اور ناچار ہوا اور بہت پیچ و تاب کھا کے کہنے لگا کہ یہ رہا جاتے کا لٹھ اوندھی کھوپڑی الٹی عقل کا گنوار ہی ذرا اسے میرے پاس لاؤ عمرو دعائین دیتا آگے بڑھا لقا نے اپنا منھ پھیر کے عمرو کے جسم پر اپنا ہاتھ رکھ کر کہا بس جا عمرو نے شور و غل مچانا شروع کیا کہ واہ واہ گسیان واہ واہ میرے مالک کیا کہنا تیرا ذرہ دیکھو میرا جسم بڑھ گیا تو نے جو اپنا ید قدرت میرے جسم پر پھیرا تو سچ مچ دو ہاتھ بڑھ گیا ہی مین تیری قدرت کا قائل ہوا لقا نے کہا جا جلد اسے یہان سے لیجا کے قیطولون سے اُتار آؤ فرشتگان مقرب نے پھر عمرو کی آنکھون مین پٹی باندھ کر جھٹ پٹ قیطولون پر سے اُتار کر باہر نکال دیا اور عمرو کی آنکھو کی پٹی کھولدی عمرو کے منھ مین پانی بھر آیا اور دولت قیطولون کی دیکھتے ہی عمرو کی تو رال ٹپکی پڑتی ہی کہتا ہی کہ ہاے کیونکر مین یہ سب مال اسباب نقد و جنس یہان کا لوٹ کر اپنی زنبیل مین رکھ لون اور جھٹ پٹ شاہزادہ بدیع الزمان کی خبر سنکے یہان سے پھرون اور گاؤ لنگی گاؤ سوار سے شرط جیت کر سال بھر کا خراج ملک بربر کا لون غرض عمرو تو اس فکر و تدبیر مین ہی اب اُسکو تو یونہین رہنے دیجیے

**جب تک دو کلمے داستان شوکت بیان شاہزادہ انجم گروہ رستم شکوہ سرفتنۂ ملک باختر صاحبقران ابن صاحبقران پہلوان تہمتن شاہزادہ بدیع الزمان گرد لشکر شکن سے بیان کیے جاتے ہین**

کہ جس وقت گنجاب بن گنجور بن مالک حرمان دیوکش کو خبر پہونچی کہ شاہزادہ بدیع الزمان عالی شان نے قلعہ شکستہ حرمان دیوکش مین جا کے اپنا دخل کر لیا اور وہ جو خزینہ اور دفینہ کئی برس کے خراج کل باختر کے سیم و زر کا اُس قلعہ مین تھا سب پر قابض اور متصرف ہوا اور اہرمن و ساربخ دونون قلعہ دار وہان کے کلمۂ شہادت پڑھ کے مسلمان ہو گئے اور

اب سلطیع اور فرمانبردار بدیع الزمان کے ہوکے قلعہ داری اُس قلعہ کی کرتے ہین گنجاب نہایت حالت اضطراب مین مغموم اور اندوہ گین ہوا اور ابھی کچھ کہنے نہین پایا تھا کہ چند اشخاص سراسیمہ اور مضطر بارگاہ گنجاب مین باریاب ہوکر منظر اس حال کے ہوئے کہ یا پیغمبر مرسل شاہزادہ بدیع الزمان سے خارث خونریز اور صارب خونریز حاکم ورہ خونریز جا کے ملگئے اور بلا اکراہ و اجبار لطیب خاطر اپنے کلمہ طیبہ پڑھکر مسلمان ہوگئے اور بدیع الزمان کو بطریق دعوت اپنے ہمراہ ورہ خونریز مین لیجا کے جتنا کہ خزانہ وہان تھا سب بدیع الزمان کی نذر کیا اور ابھی تک بدیع الزمان وہان جشن نشاط او محفل رقص و سرود مین بیٹھا جام صہبائے عیش و انبساط سے مدہوش اور بادہ نوش ہی بس یہ حال سنکے گنجاب کا پھر تو یہ حال تھا کہ مثل مار سر دم بریدہ ہزار ہزار پیچ و تاب کھاتا تھا اور کف افسوس مل مل کے کہتا تھا شعر کوکب بخت مرا ہیچ منجم نشناخت * وای از مادر گیتی بچہ طالع زادم بعد دم بھر کے بشارت رنج و تعب سے بہزار غیظ و غضب جانب مہلیل دراز ترکیب مخاطب ہوکے کہا کہ اسوقت چالیس ہزار سوار اپنے ہمراہ لیکے برسر بدیع الزمان سمت ورہ خونریز جا اور ان دونون نمکحرام مقسدون حارب خونریز او صارب خونریز دشمنان خداوند لقا کو اسیر اور دستگیر کرکے اور بدیع الزمان کا سر کاٹ کر میرے پاس لا حسب الحکم گنجاب کے مہلیل دراز ترکیب مع چالیس ہزار سوار سمت ورہ خونریز روانہ ہوا اور بعد کوچ کرجانے مہلیل دراز ترکیب کے ازبسکہ گنجاب کو طاقت صبر او ضبط کی نہ رہی تو پیش خود یہ تجویز کرکے کہ جو کچھ میرے ملک اور میرے گھربار کی تباہی بربادی ہوئی سبب اس خانہ خراب میری بیٹی گوہر ملک کی ذات سے ہوئی ہی پہلے جاکے اس شوخ دیدہ گیسو بریدہ گوہر ملک کو چار باغ ملک حرمان سے مع فضل بن گیا ہو راور ارباب باختری وغیرہ نمک حرامون سمیت گرفتار کرلاؤن اور ان سبکو سزائے اعمال پہونچاؤن تو بعد اسکے جیسا محل اور موقع ہوگا بدیع الزمان سے سمجھ لونگا غرض یہ کہ گنجاب بھی لشکر فراوان اور فوج و سپاہ بیکران لیکر کہ فرشتگان تک مثل مور و ملخ کے کفار نابکار پیادے اور سوار نظر آتے تھے سمت چار باغ ملک حرمان دیوکش روانہ ہوا دوسرے روز دوسری منزل مین ایک عیار شاگردون مین سے سنجانی عیار کے گرد مین آلودہ پسینے مین غرق دوڑا ہوا سامنے گنجاب کے آیا اور دعا و ثنائے گنجاب مین یہ رباعی پڑھی رباعی تو فخر خراسانی و فاساقطار وہ گوہر بدہن دلری و راساقطار وہ روزان و شبان زحق تعالے خواہم * رکب دہرت خداو باساقطار وہ پیغمبر صاحب کی عمر دراز ہو بیٹے جو آپ کے سمت ملک بربر تشریف لیگئے تھے سو وہ وہانسے مراجعت فرماکے مع ہرمز بن نوشیروان اور فرامرز بن نوشیروان اور ملک بختیارک شوم کافر بدین فلان مقام مین کب دریا آپہونچے ہین گنجاب نے جو یہ سروش راحت فروش اپنے بیٹون کے آنے کا سنا تو فرط سرور اور جوش خون پدری سے بیتاب ہوکے کہنے لگا کہ اب پہلے جاکے لب دریا اپنے فرزندون سے ملاقات کرون اور انھین کے آون اس بہانے سے گویا استقبال ہرمز اور فرامرز بن نوشیروان کا بھی ہوجائیگا بعد اسکے چار باغ پر فوج کشی کرونگا اور ملکہ گوہر ملک کو پکڑ لاؤنگا غرض یہ کہکے گنجاب مع اپنی تمام فوج و سپاہ کے سمت دریا واسطے اپنے تینون بیٹون کے دیکھنے اور ملاقات کرنے اور پیشوائی اور استقبال ہرمز اور فرامرز بن نوشیروان کے جاتا ہی اب آگے دیکھئے کیا ہو

اب شمہ داستان فطرت بیان مہراوج عیاری قطب فلک خنجر گذاری شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ ضمری سے بیان کی جاتی ہی

کہ جب عمرو لقائے بشر کے خدا سے بعیاری اپنے جسم پر ہاتھ رکھوا کے بمرا او قیطونون پر لوگون نے عمرو کی آنکھون پر پٹی باندھکر نیچے اُتار دیا تو عمرو اور بشکل اپنی بناکے سیر کرتا سر چوک چلا جاتا تھا کہ سامنے سے ایک سواری نمودار ہوئی عمرو نے دیکھا ایک لڑکا بہت خوبصورت برس پندرہ سولہ ایک کا سن وسال سراپا حسن و جمال تاج بہت بھاری نصالحہ لگا ہوا سر پر رکھے انگرکھا شبنم کا گلابی رنگا ہوا بہت چست پہنے ڈوپٹہ لچکا لگا ہوا کمر سے باندھے پائجامہ اطلس کا کارچوبی یا قوت احمر کے

سرخ سرخ بوٹے اور زمرد کی بیل اور پتیان بنی ہوئین کلیو ندار پائنچون مین پہنے جوتا تاٹ بافی دو تین اشرفی کا ایک جوڑی زنگی گم مین کھونسے ایک مرکب بادپیما گلگون عذار بازین و لجام مرصع کار اور دیمی پوزی ساز و یراق مکلل بجواہر مغرق بجواہر پر سوار سو سوا سو ہرو ہے چوبدار عصا بردار نقیب ہزار بارہ سو خاص بردار پانچ ہزار سوار بڑے بڑے رسالدار سپہ سالار اور کچھ جلوس سواری کا ہمراہ لیے بڑے ایک شان و شوکت سے گھوڑے کو چمکاتا کدا تا چلا آتا ہے اور دو چار سو امیر امرا رئیس زادے وزیر زادے مقربان درگاہ لقا اپنے اپنے گھوڑون پر سوار گرد و پیش اسکے باتین کرتے چلے آتے ہین عمرو نے لوگون سے پوچھا کہ صاحبو یہ کون صاحب ہین لوگون نے کہا کہ یہ ایک کتھک کا لونڈا ہے طیفور زنی نواز اسکا نام تھا منظور نظر خداوند لقا ہو گیا خداوند نے مقبول نیہی جہرہ اسکو خطاب دیا اور معشوق اپنا گردانا اب اسکا یہ رتبہ اور مرتبہ ہی کہ ہیجدہ ہزار ملک باختر کے امیر امرا شاہ و گدا اسکی بہتسی عزت اور توقیر کرتے ہین اور دست نگر اسکے رہتے ہین جو یہ کہدے وہی خداوند باختر تقدیر کرے عمرو نے پیش خود یہ تجویز کر کے کہ عیاری تو خوب سوجھی ہی بن پڑنا شرط ہی جھٹ پٹ ایک سو قدم آگے جا کے زنبیل پر ہاتھ مارا اور کہنے لگا کہ یا دادا آدم میری صورت ایک مہنت کی ہیجاے ساتھ معجزہ طلب کرنے کے اب عمرو نے آئینہ مین دیکھا کہ مین ایک مہنت کی صورت برس اسی بچاسی کا سن رنگت سرخ و سفید میدے اور شہاب کی سی توند یعنی پیٹ کا مثل لا ابت بھاری ایک گیروا تہمد باندھے گیروی چادر اوڑھے سر کے بال سب غائب چند باگمسی ہوئی پلکین بھوین ریش و بروت سب سفید ہین پس پھر تو عمرو زنبیل سے جوڑی زنی کی نکال کے ایک دکان مین جا بیٹھا اور بالحان داؤدی اس غزل کو زنی مین گانے اور بجانے لگا غزل

زاغ و کرگس دہر مین اپنے ہما ہو جائینگے
چشم کم سے خاکسارون کو نہ دیکھا چاہیے
گریہ ہی تو بیر سے سب روزے قضا ہو جائینگے
منع کیون کرتا ہی ناصح آہ و زاری سے ہمین
رفتہ رفتہ ہم کسی کے مبتلا ہو جائینگے

مرگ تو ہی خواب راحت پر غضب ایک اور ہی
آج ہین محتاج کل حاجت روا ہو جائینگے
چشم وحدت بین کا سرمہ ہونگے ہم زار و نحیف
ہمسے کسدن خوش تھے وہ جو اب خفا ہو جائینگے

گر غرور ناکسان سے آشنا ہو جائینگے
کیسے کیسے آشنا ہمسے جدا ہو جائینگے
لوگ کہتے ہین کہ روزہ ہی مسافر پر حرام
آسیاے چرخ مین جب سرمہ سا ہو جائینگے
گر رہی شوق خیال مہوشان ہی ای ہوس

تو یہ عالم ہوا کہ ہزار بارہ سو راہ گیر اہل حرفہ بازاری دکاندار زن و مرد ادنی اعلے شاہ و گدا صغیر و کبیر برنا و پیر سب صدائے زنی سنکے محو حیرت سکتے کی صورت جہان کھڑے تھے وہین محض بیہوش اور خود فراموش کھڑے اور بیٹھے جس حالت مین تھے اسی طرح سے رہ گیے سنسان ہو ابند ہو گئی اُس گھڑی اس اصول ہو بسیرا گئے جانور اپنا بھول درختون سے لگ لگ کے یاد صیاد ہو گئی وجد مین بولنے واہ واہ ہو رستے بند ہو گئے اسقدر بھیڑ آدمیون اور راہ گیرون کے رک کر کھڑے ہو رہنے سے ہو گئی تھی کہ سواری طیفور زنی نواز کی رکی اور ادھر آواز بانسری کی جو طیفور کے گوش زد ہوئی تو ایک برچھی سے اُسکے دل کے پار ہو گئی کلیجا پکڑ کے رہ گیا اور اپنے نوکرون ساتھ والون سے پوچھنے لگا کہ یہ بھیڑ بھاڑ کیسی ہے اور یہ زنی نوازی کون کر رہا ہی لوگون نے کہا کہ ایک بڑے مہنت جو گوشہ نشین ہین کہ وہ بیٹھے بانسری بجا رہے ہین اُنکے درشنون اور بانسری کی سننے کو یہ سب لوگ بھیڑ لگائے کھڑے ہین طیفور کا یہ حال تھا کہ زنی کی آواز سنکے اسقدر جبہ اسکا دل گداز ہو گیا کہ آنسو نہین تھمتا تھا اور کلیجا بسلا جاتا تھا نہایت بیتاب ہو کر جھٹ پٹ وہین گھوڑے پر سے کود پڑا اور پیادہ پا اُس طرف کو دوڑا چوبدار سرد ہے عصا بردار اور بڑے بڑے امیر اُمرا آگے پیچھے داہنے بائین لوگون کی بھیڑ بھاڑ کو ہٹاتے اور اہتمام کرتے غرض بہزار دشواری جبکہ اُس دکان تک جہان مرشد کامل زنی نوازی کر رہے تھے پہونچے تب طیفور گھڑی بھر کامل سامنے کھڑے کے اپنے دونون ہاتھ باادب باندھ کھڑا رہا گر مرشد کامل جو اپنے آنکھین بند کئے مصروف زنی نوازی تھے مطلق خبر نہوئی اور نہ آنکھ کھولکر دیکھا کہ کون آیا اور کون کھڑا ہے بعد گھڑی بھر کے طیفور نے جب طاقت ضبط نہ دیکھی تب دوڑ کر عمرو کے

قدسون پر گر پڑا اسوقت عمرو نے آنکھ کھولی اور طیفور کی پیٹھ پر ہاتھ رکھکر کہا بچا بیٹھ جا اور یہ کہکے پھر کوئی ساعت پھر بانسری بجاکے رکھدی۔ اور طیفور کی جانب مخاطب ہو کر کہا کہ بچا تو کون ہی اور یہان کیونکر آیا اُسنے کہا کہ شاہ صاحب میرا نام طیفور زنواز معروف و مشہور تھا اب جس دن سے منظور نظر خداوند ہیچیدہ ہزار ملک باختر کا ہوا ہون خداوند نے مجھے مقبول پری چہرہ خطاب دیا ہی اسوقت مین قبطول خداوندی سے ذرا اپنے گھر کو جاتا تھا یہان آپ کی نَے کی دُھن اور آواز سنکے مین خود رفتہ ہو گیا لہذا امیدوار ہون کہ اس فن زنوازی مین مجھے بھی شاگرد اپنا تو کیا منھ جو مین کہون کیجیے لیکن اپنا ایک نالائق چیلہ سمجھکے کچھ مجھے تبلاییے عمرو نے کہا بچا کیا مضائقہ دو ہاجن ڈھونڈھا اُن پائیان گھرے پانی بیٹھ خدمت سے عظمت ہی جو یندہ یابندہ۔ مصرع ہر کہ خدمت کرد او مخدوم شد ٭ ہمکو کیا آتا ہی فقط یہ قدرت خداوند لقا کی ہان اگر جو کچھ آتا ہی تجھے تبائینگے تو بچا ہونہار ہی کچھ ہو رہیگا طیفور زنواز نے پالکی منگاکے کہا مین امیدوار ہون کہ آپ چندروز میرے فقیر خانے مین رونق افزا ہوجیے عمرو نے کہا ہمکو تیری خوشی ہدل و جان منظور ہی قصہ مختصر یہ کہ عمرو کو پالکی مین سوار کراکے طیفور زنواز پایہ پالکی کا پکڑے پیادہ پا ہمراہ چلا اور کئی سو امیرامرا بڑے بڑے رسالہ دار اور سپہ سالار جب طیفور زنواز معشوق خداوند لقا کا پیادہ پا ہو گیا تو وہ بھی ناچار ہوکے گھوڑون پر سے اتر پڑے اور ساتھ ساتھ طیفور کے پیچھے پیچھے پالکی کے چلے جاتے تھے اور ہرچند عمرو کہتا تھا کہ بچا تو بھی سوار ہو مگر طیفور نہین مانتا تھا آخر کار عمرو نے بہت سا کہکے طیفور کو گھوڑے پر سوار کرایا اور طیفور عمرو کو لیے اپنے مکان مین آیا اور بڑی دھوم سے عمرو کی دعوت کی تیاری مین مصروف ہوا سوسوا سو طائفے ارباب نشاط کے پنجہزاری اور ہفت ہزاری اور بارہ ہزاری وہ وہ کہ جو بادشاہان ذیشان کے یہان نہین جاتے تھے اور بڑے بڑے نامی اور نمودی تھے کچھ تو پاس آداب اُسکے رتبے اور مرتبے کے کچھ بخیال اسکے کہ یہ خداوند کا معشوق اور منظور نظر ہی کچھ ایسے تھے کہ ہزار جان و دل سے اسکی صورت کے فریفتہ اور شیفتہ تھے بسبب وابستگی طبیعت اور دل کی چاہت کے آئے اور شریک محفل رقص و سرود ہوے تھاپ طبلون پر پڑی مجرون کی آواز لہر سارنگی کا باین کی گمک آسمان کو جانے لگی شعر ہوئی گانے والون کی اک دھوم دھام تماشائیون کا ہوا اژدہام ٭ ہوئے اہل رقص و طرب کے جمع ٭ لگے کرنے پروانے یا ہوس شمع ٭ طیفور زنواز نے دست ادب باندھکر عرض کی کہ یہ فدوی امیدوار ہی کہ اب ذرا آپ نَےنوازی کیجیے یہ ساری صحبت مشتاق ہی دو چار بول بجاکے اُنکے دلون کو خوش کر دیجیے اور مجھے کچھ تبلاییے عمرو نے کہا بچا برادرانیو شعر محرم دولت نبود ہر سرے ٭ بار مسیحا نکشد ہر خرے ٭ مین جانتا ہون کہ تو منظور نظر خداوند ہی اور تو متحمل اس بار گران کا ہوسکیگا اس لیے مین نے تجھسے وعدہ کیا اور اقرار کیا ہی کہ مین تجھے کچھ تبلاؤنگا لیکن اس بلوے مین نہین کوئی لحظہ بہر تخلیہ کی صحبت مین چلکے بیٹھ فقیر کوئی گانا وٹ قوال مطرب ڈھاڑی گویا نہین بہرحال خداوند لقا کا نام اس نَے کے پردے مین لے لیتا ہی فقیر جو کچھ جانتا ہی وہ تجھے تبادیگا طیفور نے کہا بہت توقف کیا ضرور یہ کہکے عمرو کا ہاتھ پکڑکے محفل سے اُٹھ کھڑا ہوا اور علیحدہ ایک صحنچی مین جاکے مسند پر عمرو کو بٹھلایا اور آپ باادب سامنے بیٹھکے کہنے لگا کہ اب جو ارشاد ہو مین بجالاؤن عمرو نے کہا گلابی شراب کی طیفور نے جلدی سے ایک گلابی خون کبوتر عقیق احمر کے رنگ کی اور ایک جام زمردین لے کے عمرو کے سامنے رکھدیا عمرو نے گلابی کو اُٹھا کے شراب کے دیکھنے بھالنے مین ایک چٹکی بیہوشی کی اُس مین ملادی اور پیالے مین بھر کے جھوٹھ موٹھ ذرا اپنے منھ سے لگاکے طیفور زنواز کو وہ پیالہ دے کر کہا کہ لے اگر طالب ہی تو نوش کر کہ زمین و آسمان کے ساتون طبقون کا حال تجھپر روشن ہو جاے اور جو سیکھنا سار داتا لنسین بجہ باورسے اور دھونا کک کو کبھی خواب مین بھی تال اور بدیا اس گانے مین وہ سوجھی ہوگی وہ اسوقت ایک پیالے کی پینے سے سوجھ بوجھ ہو جائیگی طیفور نے جلدی سے وہ پیالہ شراب بیہوشی آغشتہ غٹ غٹ کرکے

پی لیا اور پینے کے ساتھ ہی ایک دماغ مین دورہ سا پیدا ہوا کہ چکر کھا کے تڑاق سے زمین پر گرپڑا اور بیہوش ہو گیا عمرو نے جھٹ پٹ اُسکا پشتارہ باندھ کے ایک تخت کے نیچے ڈالدیا اور رنگ و روغن عیاری کا ملکے آپ ہو بہو طیفور نے نواز کی شکل بنکے باہر نکل آیا اور تمام محفل والون اور اپنے نوکرون کے سامنے تعریف اور توصیف مہنت جی کی کرتا ہوا کہ واہ واہ ہر واہ واہ ہاے اب کیا کرون مہنت جی کے درشن اب مجھے کہان نصیب ہونگے واہ کیا صاحب کشف و کرامات صاحبان خداوند لقا سے تھے ایک پیالہ مجھے پلا کے تمام دولت کشف اور علم موسیقی اپنا عطا کر دیا تمام طائفہ اور اہل محفل مشتاق نے نوازی کے ہو کر کہنے لگے کہ اے طیفور ایسے لوگ سواے تیرے کہ تو منظور نظر خداوند لقا کا ہی اور دنیا مین کسے ملتے ہین اب ہم امیدوار ہین کہ وہ جو تو نے حاصل کیا ہی ہم سبکو بھی سنا دے عمرو نے کہ کو طیفور نقلی یعنی مرشد کامل نے کہا مجھے خود منظور ہی کہ دیکھو مین سچ انکی تعریف کرتا ہون یا جھوٹ سا تون تقلیان نے کی ملا کے پھونک دین اور یہ غزل گانا شروع کی غزل

ہمہ عاجز اند و مضطر چہ من و چہ تو چہ دیگر
ہمہ را وطن محن شد چہ گیو چہ جم چہ قیصر
ز دل حزین صد چاک چو روی بجانب خاک

ہمہ بیقرار و بیخود چہ فلک چہ مہر چہ اختر
ستمگر و دستانند ہمہ دشمنان جان اند
نفسی شوند غمناک چہ پدر چہ پسر غم چہ مادر

ہمہ را روان زتن شد ہمہ را فغان گفتند
ہمہ طالبان نان اند چہ بسیر چہ زنی چہ دختر
نیست جو جز ملکی سب خند چہ بد چہ کو

بھول گئین تھر تھرا سے اُٹھین بھر بھر کے سانسری × کوئی کسمسا لوٹ گئین کوئی کروٹ پڑ گئین کا ہو کی آنکھون سے نکس آئے آنسری × امین چہ چیت مین پکار سے کہ ہاے ہاے کیجے سکھی ایسی نیسوا ان کو نا سری × بن بن ڈھونڈھے بانس ڈار سے کٹا سے نہ یہ اُچینگے بانس نا یہ باجے گی بانسری × چار طرف سے دھوم واہ واہ راہا کی اُٹھی طائفے ارباب نشاط اور جتنے کہ حاضرین محفل تھے سب ایک عالم محویت مین بیٹھے جھوم رہے تھے دو گھڑی کامل طیفور نقلی نے بانسری بجا کے رکھدی اور کشتیان شراب اور گلابیون کی منگا کے ایک ایک گلابی کی شراب دیکھتے دیکھتے بھنگی بیہوشی کی ملانا شروع کی اور وہی شراب کی گلابیان عام صحبت کو تقسیم کر کے کہا کہ بھائی تم لوگون نے شراب تو بڑے بڑے امیرون کے یہان کی پی ہی پر لطف اور ذائقہ شراب کا کہین نہ دیکھا ہو گا ذرا پیو اور منصفی سے کہو کہ ہمنے شراب خانہ ساز کیسی تیار کروائی ہی سبھون نے گلابیان خوشی خوشی لے کے پینا شروع کیا اور بطرفتہ العین ہر ایک کے دماغ مین بیہوشی سرایت کر گئی چار طرف تڑاق پڑاق چھینکین آنے لگین اور سارے صحبت والے چرخ مار مار کے بیہوش ہو گئے اور فرش پر لوٹ گئے عمرو نے جب دیکھا کہ اب تمام محفل مین تاثیر نشہ کا کی ہو چکی تب جیسی تمام اٹھکر دو چار لوہار سنار زنبیل مین سے نکالے اور اُنسے کہا کہ ہان جلد جلد یہ سب اسباب اُٹھا کے گٹھریان باندھ باندھ کے رکھتے جاؤ وہ سنار لوہار وغیرہ جو قیدی زنبیل مین سے نکلے تو ایک ایک ٹوپی ایک ایک لنگوٹی کاغذ کی باندھے ایک ایک گز کے ڈھیلے کُرتے پہنے محفل والون کے کپڑے رنڈیون کے زیور اُتارنے لگے اور آن واحد مین عطردان پاندان چنگیرین جو گھڑے شمعدان خاصدان اور ظروف اور جو کچھ مال اسباب نقد و جنس طیفور کے گھر مین تھا سب لوٹ کر گٹھریون مین باندھا اور عمرو نے جال الیاسی مار مار کے وہ سب اپنی زنبیل مین بھر لیا پرانی پرانی شطرنجیون کے ٹکڑے اور بورئے تک اُٹھا کے نذر زنبیل کیے اور کہا کہ داشت آید بکار کسی وقت یہ بھی کام آجائینگے نقش بوریہ کو چاہتا تھا کہ اُٹھا لے مگر وہ کسی صورت سے نہین اُٹھ سکتا تھا بعد اسکے جب طیفور کے گھر مین بجز خاک کے اور کوئی چیز باقی نہ رہی اور وقت صبح کا ہوا تب عمرو نے پوشاک طیفور کی پہنکر سب کو رخصت کیا اور حجرے سب دو دو قفل کر دیے اور باہر مکان سے نکلا سواری طلب کی لوگ نوکر چاکر جلوس والے شاگرد پیشہ سب حاضر تھے گھوڑا اسکی سواری کا حاضر تھا طیفور نقلی سوار ہوا اور بدستور معمول سوار اور پیادے اور چوبدار مرد ہے عملہ شاگرد پیشہ جلوس والے سب لوگ سواری کے ہمراہ گرد و پیش انتظام کنان زیر قبطول خداوندی جب سواری پہونچی تو اُسوقت تک کئی چوبدار اسکے بلانے کو پہونچ چکے

اس عرصہ مین یہ پہونچا اور مردھون نے اٹھکے سلام کیا اور کہا کہ خداوندنے کئی مرتبہ آپکو یاد فرمایا اور نہایت بے صبر خداوند کو بغیر آپ کے خواب نہین آیا جلد تشریف لے چلیے طیفور نقلی یہ کہتا ہوا کہ خداوند تو مجھے ایک دن کی مہلت نہین دیتے ہین چین اور آرام میرا سب جاتا رہا خیر جو مشیت خداوند کی ہو مین بندہ حاضی ہون مجھے کچھ مقام عذر و معذرت کا کیا دم مارنے کا نہین ساتون قیطولون کو ٹکڑے کرکے گر سیلہ و رقفنا قیطولون کی بوقت ایلچی گری لنہ حضور کے بخوبی تمام بیان کیجائیگی دیکھتا ہوا برابر حجاب قدرت کے پہونچا اور لقا کی ملازمت کرکے اپنے کرسی پر بیٹھ کر کہنے لگا کہ یا خداوند آج شبکو خواب مین تونے مجھے اپنا نظر کردہ کیا اور بید قدرت اپنا میری پیٹھ پر ملکے لعاب دہن مبارک میرے منہہ مین ڈالا ہی اور فرمایا کہ علم موسیقی مین تونا ئک زمانہ ہوگیا اور جو چاہیگا وہ اپنو کا یسو بجا یگو کسی بات مین تو عاجز اور محتاج نہ رہیگا اور ہمیشہ نوجوان اور صاحب حسن و جمال بنا رہیگا بس یہ خواب دیکھکر میری آنکھ جو کھل گئی تو مین اب چاہتا ہون کہ امتحان تیری قدرت کاملہ کا کردن اور تمام بارگاہ نشین پیغمبر مرسل اور نامرسل اور پہلوانان قدرت اور ستونان بارگاہ اور بادشاہان روے زمین بندہ میرے تیری کرامات اور اعجاز نمائی کا تماشا دیکھین لقاے شرک خدانے یہ خواب طیفور نی نواز کا سنکے کہا کہ فی الحقیقت مین نے یہی تقدیر کی ہی اور آج سے مین نے تمام قدرت اپنی تیرے جسم مین بھردی ہی بس اب ساز دن کو بجا اور جو راگ کہ بہت مشکل ہو اسے تو گا کسی مقام پر تو بند نہین رہیگا اور جو تو طلب کریگا مین نے تجھے قبل از سوال عطا کردیا ہی کوئی حاجت تجھے نہین رہیگی طیفور نقلی نے کہا کہ خوب یاد آیا مین نے خواب مین یہ بھی دیکھا ہی کہ تونے ریش مبارک مجھے عطا فرمائی ہی اور حسب الحکم تیرے مین نے خواب مین گستاخانہ تیری ریش مبارک کو مونڈ لیا ہی لقانے کہا اے مقبول بری چہرہ خاموش یہ خواب شیطانی ہی اور یہ کہکر حکم دیا کہ آج بپاس خاطر مقبول پری چہرہ مین نے تقدیر کی کہ جتنے مطرب نچے اور سرود سیے اور قوال اور کلاونت اور مغنی اور گوسیے استاد گانے بجانے کے شہر سبائل مین ہین اور جتنے طائفے ارباب نشاط کے ادنی اعلی ہین اور کشمیری بچے اور نقال بچے ڈوم ڈھاڑی غرض اس فرقہ کے کہ وہ سب جوڑے اور پوشاکین دھوم دھام کی پہنکے زیور مین آراستہ و پیراستہ ہوکے بارگاہ خداوند لقا مین حاضر ہون اور حوران بہشت برین کو بھی حکم پہونچے کہ آج خداوند نے تقدیر کی کہ تم بھی سب ساکنان گلزار جنت شریک جلسۂ رقص و سرود ہو اور بتعمیل حکم خداوندی کرو بعد ازان تمام بارگاہ نشینون کو حکم دیا کہ آج تم سب لباس فاخرہ اور پوشاکین پرتکلف پہنکے جشن خداوندی مین حاضر ہو چنانچہ حسب الحکم لقاے شرک خدا کے چار گھڑی دن رہے سے دو ڈھائی ہزار طائفے ارباب نشاط کے حاضر ہوے اور تمام حوران بہشت زیور مرصع پہنے آکے جمع ہوئین اور جتنے بارگاہ نشین مقربان درگاہ تھے وہ سب کے سب قریب پانچ چھ ہزار کفار تیرہ روزگار کے اپنے اپنے دنگلون پر باادب بیٹھے تھے لقانے کہا اے مقبول پری چہرہ تقدیر کردیم کہ تو اعجاز قدرت کاملہ کا میرے بندگان خاص اشخاص پر ظاہر کر اور کچھ بالحان داؤدی نغمہ سرا میری وحدانیت اور خداوندی کا ہو عمر دنے یہ کلام لقاے شرک خدا تیرہ انجام کا جو سنا جوڑی ذکی کمر سے نکالی اور ساتون قفلیان اسکی ملاکے یہ غزل اس مین گانا شروع کی

غزل

ره و رسم دنیا تغیر فزا ہی — فنا مین بقا ہی بقا مین فنا ہی
پرستش گہ اپنی ہین دیر و مساجد — بڑھایا ہمین آیہ رہنما ہی
کہین ہی سجود و اذان و اقامت — کہین صوت ناقوس و بانگ درا ہی
حقیقت مین ہر یکو محتاج دیکھا — ہر اک آشنا سب کا حاجت روا ہی

بیجا وہ چشم عارضی ہین جہان مین — سندی انکھو تب سمجھا خدا ہی
غرض کعبہ و دیر و میخانہ دیکھا — جہان کی ہر اک رسم و آئین جدا ہی
کہین نغمہ مین اپنی مست غفلت — ہر اک شیخ زاہد بنے رہا ہی

پھر تو یہ عالم ہوا کہ الیاس خون آشام وغیرہ سترہ اٹھارہ قیطول لشتین پیغمبران مرسل و نامرسل اور پہلوانان قدرت اور ستونان بارگاہ اور مقربان درگاہ اور جالوت آواز وغیرہ فرشتگان قدرت لقا اور قریب پانچ ہزار کسبیان ڈومنیان کشمیری بچیان قوال کلاونت بچیان سرود نین

نقالنین بھر پہنین وغیرہ ارباب نشاط اور حور و غلمان بہشت اور پری زاد نازنین پردہ نشین جو جو کہ حاضرین صحبت تھین سب کے سب
محو حیرت سکتے کی صورت سیکڑون اپنا کلیجا پکڑے ہو رہے سیکڑون حالت وجد مین کھڑے جھوم رہے تھے چارطرف سے دھوم آہ آہ اور واہ واہ کی تھی
لقا کا یہ حال تھا کہ اپنی ریش نامبارک کو ہلاتا تھا اور سر فرو سر و سے ستون کی طرح سے جھوم رہا تھا اور کہتا تھا کہ ای بندگان قدرت
ببینید تماشائے قدرت خدائی من پھر عمرو نے کہا کہ یا خداوند جسکو خواب مین تو نے مجھے دوسرا کمال یہ عطا فرمایا ہی کہ تو زنی نوازی
بھی کرتا جاے اور ناچتا بھی جاے اور ساغر شراب سے مملو ہاتھ مین لیے ہر ایک کو پلاے اور کیا مجال جو قطرہ بھر شراب
پیالے سے چھلکنے پاے لقا نے ہنس کے کہا کہ یہ بھی تقدیر مین نے ستر ہزار برس پہلے کی تھی کہ مین عالم خواب مین مقبول پری چہرہ
کو اپنا نظر کردہ کرکے ہر ایک علم و فن مین وحید روزگار اور فرید عصر کرونگا اچھا تمام میخانہ آج مین نے بخش دیا جسکو تیرا جی چاہے
شراب پلا اور اپنا کمال دکھا عمرو نے پیا کشتیان شراب کی منگا کے سب گلابیون مین شراب الٹ پلٹ کرکے اور چھتے شیشے
اور قرابے اور گلابیان شراب کی علحدہ رکھین تھین اُن شیشون مین بیہوشی مخلوط کرکے جلدی سے زنگولے پاؤن مین
باندھ لیے اور اُسی طرح سے جوڑی زنی بجاتا اور پیالے شراب کے اور گلابی شراب کی ہاتھ مین لیے رقص کرنے لگا اور حالت
رقص مین زنی نوازی کرتا تھا مگر تال مین سم مین کسی مقام پر کیا دخل ہی کہ کچھ فرق پڑنے پاے اور طرہ اسپر یہ تھا کہ اُسی حالت
مین شراب کو گلابی سے پیالے مین بھر بھر کے کس چستی اور سرعت سے تمام بارگاہ نشینون ادنی و اعلی زن و مرد کو شراب
پلاتا تھا اور کیا امکان ہی کہ قطرہ شراب کا پیالے سے گرنے یا چھلکنے پاے اور ایک دو گھڑی کے عرصہ مین ایک دور ادا کر گیا
جب عمرو نے دیکھا کہ تمام سرکار تاثیر کر چلا ہر ایک کی آنکھ مین سرور اور دماغ مین گردش کی علامت پائی جانے لگی دہراوہ شراب
کا تھا کہ رنگ صحبت دگرگون ہو چلا عمرو نے اپنے جی مین کہا کہ اب پہلے اس مشرک خدا لقا کو شراب پلاؤن تب تیسرے دورے
کو جاؤن ناچتے ناچتے زنی نوازی کرتا ایک مرتبہ چھم چھم کرکے حجاب قدرت اٹھا کے برابر لقا کے آپہنچا اور باقی پیالہ بیہوشی
آغشتہ شراب کا منھ سے منھ ملا کے لقا کو پلا دیا لقا نے ہنس کے کہا کہ ای مقبول یہی بہر شعر گر یار می پلاے تو پھر کیون نہ پیجیے
زاہد نہین مین شیخ نہین کچھ ولی نہین ۔ اور پینے کے ساتھ یہ عالم ہوا کہ لقا کی دونون آنکھین گلنار خون کبوتر کے رنگ کی ہو گئین
اور زبان مین لکنت آگئی عرق عرق پسینے پسینے ہو گیا دوسرا پیالہ شراب کا جو عمرو دینے لگا تو منھ سے بات نہین نکلتی تھی ہاتھ
سے اشارہ کرتا تھا کہ اب نہ پیونگا یہ شراب بہت تیز ہی عمرو نے اپنے آپ کو بھی مخمور بنا کے کہا یا خداوند گستاخی معاف مجھے تو اپنی
زبان سے معشوق بھی کہتا ہی اور پھر مین کبھی نہ کبھی آج جو تجھے شراب پلانے آیا ہون تو تو اپنی خدائی کا غرور مجھے دکھلاتا ہی
اور شراب نہین پیتا انکار کرتا ہی مین ابھی اس گلابی اور جام کو مع تمام میخانے کے خاک مین ملا کے ہم اسے قدرت
مین جا بیٹھتا ہون اور فقیر ہو جاؤنگا تو واہ واہ یہ تو وہی مثل ہوئی شعر سگ چہ داند قیمت آب حیات ۔ خر چہ داند
قدر حلواۂ نبات ۔ تمام عمر تو تقدیرات کرتا رہا تجھے لطف اور حظ اپنی خدائی کا کیا خاک ہی یہ کیا عمرو بگڑ کے جو اٹھا لقا
نے اشارے سے کہا مصرع تو جرم کردی و خواہم ترا سزا برسد ۔ اسوقت تو کیا گستاخانہ گفتگو کرتا ہی مگر مین از راہ رحیمی
و کریمی اور بخیال اسکے کہ مصرع ہر چہ از دوست میرسد نیکوست ۔ اپنا معشوق سمجھ کر تیری خوشی منظور کرتا ہون اور ای مقبول
تیری رنجش مجھے گوارا نہین لا دے عمرو نے دوسرا پیالہ بھی جلدی سے لقا کے منھ مین ڈال دیا اور وہ غٹ غٹ کرکے پی گیا
ساعت پینے کے چرخ مار کے تڑاق سے زمین پر گرا عمرو نے ادھر ادھر دیکھ کر جلدی سے لقا کو اُسی صورت سے تخت پر بٹھا دیا
اور ٹٹی بیہوشی کی دماغ پر چڑھا کے حجاب قدرت کے باہر نکل آیا تو یہان عجیب و غریب رنگ صحبت کا دیکھا کہ ایک سمت
چار سو دنگل جو بچھے تھے اُن دنگل نشینون کو شدت نشہ بیہوشی سے دماغون مین گردش اور ہاتھ پاؤن مین لغزش
جو معلوم ہوئی تو آپس مین کہنے لگے کہ دیکھنا آج فراشون کی بے تمیزی اور بدذاتی کہ ہمارے ہمارے دنگلون کو اٹھا

بچھا گئے ہین ہر مرتبہ لحظہ بہ لحظہ ہمکو یہ معلوم ہوتا ہی کہ ہم کانپ رہے ہین اور اب گرے پڑتے ہین دنگل اُلٹے جاتے ہین سمعون نے کہا کہ تم سچ کہتے ہو یہی حال ہمارا بھی ہو رہا ہی گرے پڑتے ہین واقعی خداوند کی بارگاہ کے فراش بڑے مستغنی ہین یہ بے وقوفی سے یا چھلبازی سے دنگل اُلٹے بچھا گئے ہین لاؤ انکو سیدھا کرکے بیٹھین یہ کہکے سب کے سب اٹھکے دنگلون کے پاسے اوپر کیے اور انھین اُلٹ کے بیٹھنے جو لگے تو سر تلے ٹانگین اوپر چارون طرف سب گرے اور بیہوش ہوگئے اسی طرح سے دوسری طرف چارسو ساڑھے چارسو دنگل نشین جو عمر کی زنوازی سن رہے تھے ایک ایک نشہ بیہوشی کی حالت مین ہی برابر جو دوسرا شخص بیٹھا تھا اُس سے کہتا تھا کہ صاحب ذرا ٹھہرنا ذرا ٹھہرنا تمھاری موچھون مین چمگادڑ لٹکا ہی یہ کہکر موچھین اُسکی پکڑ جوتی اپنی لیکے پوچھتا ہی کہ کہیئے اِسے مار دون وہ کہتا ہی کہ ہان صاحب دیر نہ کیجیئے اسے تو مار لیجیے مگر آپ کی بھی موچھون مین مجھے چمگادڑ سا لٹکا معلوم ہوتا ہی اُسنے کہا کہ بھائی تم بھی یہ احسان مجھ پر کرو جوتی سے اسے مار لو ورنہ نہین تو یہ چمگادڑ تو بہت بڑا جانور ہی پھر دم بھر بعد ایذا پہونچاویگا یہ باہم گفتگو کرکے اسنے اسکے منھ پر جوتی ماری اُسنے اُسکے منھ پر دونون اُسکے اُٹھتے ہی طمانچہ لگا بیہوشی کا چکر کھا کے گر پڑے اور بیہوش ہوگئے تیسری طرف چارسو پانچ سو پہلوان مرسل اور نامرسل پہلوانان قدرت ستونان بارگاہ اور مقربان درگاہ لقا جو رقاصی اور ساقی گری عمر کی دیکھ رہے تھے تو بسبب سرایت کر جانے بیہوشی کے یہ کہنے لگے کہ واہ کیا ناچ مقبول پری چہرہ ناچ رہا ہی کہ زمین و آسمان اور تمام عالم ہماری نظرون مین گردش کر رہا ہی بعد اسکے وہان فرش چاندنی جو گسترده تھا اُسکی طرف دیکھ کے کہنے لگے کہ لو اور قدرت خدا کی آج دریاے رحمت خداوندی جوش مار رہا یہان تک آپہونچا اب کہو یارو ہم کیونکر جائین ساتھ والون نے کہا کہ واہ تم عبث ذرا سے پانی کے بڑھ آنے مین اتنا گھبرائے ہو ابھی ناک کان اپنے بند کرکے اسی پانی مین غوطہ لگاکے پار نکل چلو یہ سنکے سمعون نے کہا کیا خوب تدبیر تمنے بتائی آؤ غوطے لگائین اور اس دریا کے پار اُتر کے اپنے اپنے گھر دون کو پہونچین یہ کہکے جتنے تھے سب کے سب اپنے اپنے ناک کان بند کرکے دنگلون پر سے اُتر پڑے اور اس چاندنی کے فرش کی سفیدی کو دریا کا پانی سمجھ کر غوطے لگانے کو جو ہین جھکے ہین بیہوش ہو کر وہین گر پڑتے ہین ایک جانب دنگلون کے آگے قالینون کا فرش بچھا تھا وہ دنگل نشین کہ بڑے بڑے شاہان روے زمین اور شجاعان صاحب تمکین تھے اور قالینون کے نقش و نگار باغ و بہار سمجھ کے باہم کہنے لگے کہ کیا قدرت خداوندی پیدا ہزار ملک باختر کی ہی جدھر دیکھو گلستان قبول خداوند اور یہ جلسہ مقبول پری چہرہ کے گانے بجانے کے اور کہان آن واحد مین بہار باغ بوستان لالہ و سنبلستان گلہائے بوقلمون میوہ ہائے گوناگون پیش نظر ہین بیٹھے کیا کرتے ہو بقول شخصیکہ بیکار مباش کچھ کیا کر آؤ گیندہ بازی اور کلابازی کرین یہ کہکے سب کے سب اچھلنے کودنے لگے اور تڑاق پڑاق بے ہوش ہو ہو کر چار طرف گرے مختصر یہ کہ تمام بارگاہ مین کئی ہزار کفار بے ہوش اور خود فراموش چارون طرف اوندھے سیدھے پڑے تھے کچھ تن بدن کی خبر کسیکو نہ تھی عمر و یہ کیفیت وہان کی دیکھ کر جھٹ پٹ بارگاہ سے باہر نکل آیا یہان دیکھا کہ کئی ہزار چوبدار سر دستہ حاجب دربان رقاصی یوزباشی یساول فراش خواص خدمتگار مشعلچی رکاندار وغیرہ عملہ شاگرد پیشے کے لوگ جو بیٹھے تھے وہ عمر کو مقبول پری چہرہ سمجھ کر گھبرا گھبرا کے دعائین دیتے اٹھ کھڑے ہوئے اور اپنے اپنے دست ادب باندھ باندھ کے کہنے لگے کہ خداوندا آپ تو محبوب و مرغوب منظور نظر خداوند لقا ہین اور آج آپکی بدولت ایک زمانہ کامیاب ہوا اور ادنی اعلی شاد ہوگیا اسکو شراب عنایت ہوئی ہی سوا ہم غلامون کے کہ ہمکو ایک بھی گلابی شراب کی مرحمت نہوئی تھی جتنے آئے تیرے میخانے مین سب جھوم چلے ساقیا اک ہمین باقی تھے سو محروم چلے عمر نے کہا صاحبو تم ایسا کلمہ یاس کا زبان پر اپنی نہ لاؤ شراب موجود ہی لو جتنے تمسے پی جاے پیو یہ کہکے اشارہ کیا کہ وہ جو سامنے والے دیچے مین قرابے اور شیشے شراب کے رکھے ہین وہ سب تم دو دو آدمیون مین ایک شیشہ تقسیم کر لو اور بیٹھ کر پیو اور خداوند کی دولت کا تماشا دیکھو وہ تمام شاگرد پیشے والے خوشی خوشی دوڑ پڑے اور جھٹ پٹ شیشے شراب کے اٹھا لا کے پینے لگے اور آن واحد

خاموش اور خود فراموش بیٹھا ہی کہ دیکھیے مآل کار کیا ہوتا ہی ناگاہ سنجانی عیار نے بارگاہ مین آ کے بعد دعا و ثنا کے عرض کی کہ یا پیغمبر مرسل خداوند لقا جو زبان سابق مین واسطے استیصال بدیع الزمان وغیرہ نادیدہ خدا کے پرستارون کے اعانت اور استمداد خداوند لقا سے طلب کی تھی سو آج ایک بہادر پہلوان روزگار سے قمطراثہ در سوار نامے قبلول خداوندی لقا سے حسب تقدیرات خداوند لقا کے ایک لاکھ چوبیس ہزار سوار ہمراہ لیکے آیا ہی اور بقیہ سمت چار باغ ملک حرمان دیوکش واسطے نصرت دہی اور معرکہ رزم و پیکار شاہزادہ بدیع الزمان نابدار کے جانے کا رکھتا ہی گنجاب نے کہا کہ ہمارے یہان سے کوئی سردار اسکے پاس جا کے پیام دے کہ پہلے ہمسے ملاقات کرلے تب چار باغ ملک حرمان دیوکش کی جانب جانے کا اور بدیع الزمان سے رزم و پیکار کرنے کا قصد کرے حسب الحکم گنجاب کے ایک سردار نے قمطراثہ در سوار کے پاس جا کے گنجاہ کی طرف سے ابلاغ پیام کیا اُسنے جواب دیا کہ میری طرف سے پیغمبر مرسل کو بعد سلام کے کہدینا کہ مجھے ابھی آپ معذور رکھین تاوقتیکہ مین اس نادیدہ خدا کے پرستار بدیع الزمان اور اسکے تمام سردارون اور فوج و سپاہ کا استیصال قرار واقعی نہ کرلونگا مین آپ کی ملاقات نہ کرونگا یہ کہکے قمطراثہ در سوار مع اپنے ایک لاکھ بیس ہزار سوار کے قریب چار باغ کے پہونچا اُن دنون مین شاہزادہ عالیمقام بدیع الزمان شیرویہ بن حمزہ کی رہائی کے لیے قلعہ قراطاق کی طرف گیا تھا یہان فضل مع چند سردارون کے ملکہ گوہر ملک کی خدمت مین تھا جبکہ قمطراثہ در سوار کے آنے کی خبر فضل نے سنی تو بیتاب ہو گیا اور رہیا سے قضا ہو کر ترک پوشش پوشش اور سب بھائیون ارباب باختر وغیرہ سردارون جان نثارون سے شاہزادہ بدیع الزمان کے دربدہ کہنے لگا کہ یارو بات رہجاتی ہی وقت نہین رہتا الدنیا باقی و من علیہا فانی اگرچہ ہمارا آقا کہ نہین یہان نہین ہی تو کیا ہوا ہم سب غلام جان نثار اُسکے پھر کس کام کے ہین اور کسدن کام آئینگے ذرا اس قمطراثہ در سوار کا حال مفصل معلوم ہو جاے کہ یہ یہان جو آیا ہی کہین سر راہ جاتا ہی یا ہمسے بارادہ فاسد و آمادۂ جنگ ہو کر آیا ہی بعد اسکے پھر جو کچھ ہمسے ہو سکیگا حتی المقدور سر فروشی اور جانفشانی مین قاصر نہونگے بلکہ ارادہ یہ ہی اور لازم اور صلاح وقت یہی ہی کہ چار باغ سے کوس دو کوس باہر نکل کے اس سے مقابلہ اور مجادلہ کرین سبھون نے یہی راے فضل بن گیا ہو رخون آشام کی پسند کی اور کہا کہ بہت بہتر مصلحت وقت یہی ہی کہ اسکو یہانتک آنے نہ دین غرض فضل وغیرہ سردار یہان تو اس فکر مین تھے کہ وہان سے قمطراثہ در سوار نے ایک نامہ بدین مضمون کہ اے فضل بدان و آگاہ باش کہ مین کوئی ایسے ویسے سردارون مین نہین خاص الخاص مقرب درگاہ خداوند لقا کا ہون اور تیرے باپ گیا ہو رخون آشام سے اور مجھسے نہایت درجہ ربط اور محبت و دوستی تھی اسلیے مین بطور نصیحت کے تجھے اطلاع کیے دیتا ہون کہ آگے جو کچھ ہوا سو ہوا مگر اب تجھے لازم ہی کہ بمجرد پڑھنے اس نامے کے ملکہ گوہر ملک پیغمبر زادی کو اپنے ہمراہ لیکر میرے پاس چلا آ مین تجھے اپنے ہمراہ بحضور پیغمبر مرسل لیجا کے تیری عفو جرائم کروا دونگا ورنہ اتنا سمجھ لے

| | | | |
|---|---|---|---|
| اشعار یہین اتنے جو پہلا ہوا | انسان خورند و اژدہا ہون | دیکھ بھر مین یہ چار باغ اگر | کر دونگا مین کھود کر ہموار |
| ہون تیغ یکتا ہو روز سپید الف | ہو ترک فلک بھی مجھسے لرزان | نہ صلح مین کچھ ہی تنگ تجکو | نہ جنگ مین ہی درنگ تجکو |
| نامہ روی ہی ہم پیام | بس یہ باقی سلام اور اکرام | | |

غرض یہ مضمون لکھوا کے ایک سوار کے ہاتھ فضل بن گیا ہو رخون آشام کے پاس بھجوا دیا جسوقت کہ فضل نے وہ نامہ پڑھا تو آتش غضب کا تو ان سینہ مین مشتعل ہوئی اور دود بدماغی دہان سے اٹھا مثل زلف مہوشان پیچ و تاب کھا کے اور پریشان خاطر ہو کے نامے کو تو پھاڑ کے پھینکدیا اور اُسی وقت سپر تلوار اپنی سے لیکے مع اپنی فوج و سپاہ کے چار باغ سے باہر نکلا اور بجلد مرکب برآن واحد مین کوس بھر کے فاصلے پر لشکر قمطراثہ در سوار نے اس طرف مع اپنے لشکر و سپاہ کے آکے اُتر پڑا اس

اس عرصہ مین وہ نامہ بر قمطر اژدر سوار کا وہ نامہ پھٹا ہوا لیے قمطر کے پاس پہونچا اور سارا حال فضل کا بیان کیا قمطر اژدر سوار نے نہایت غیظ و طیش مین آ کے اسی وقت طبل جنگ بجوا دیا یہان فضل بن گیاہور نے جو سنا کہ قمطر اژدر سوار نے اپنے لشکر مین طبل جنگ بجوا دیا فضل نے بھی حکم دیا کہ ہمارے لشکر مین طبل جنگ بفضل ایزدی اور تائید ربانی بجے یہان بھی صداے طبل جنگ بلند ہوئی اور رات بھر دونون لشکرون مین تیاری اور بڑی جاگ اور ہوشیاری رہی صبح کے وقت طرفین سے فوجین نکلین اور بعد صفوف آرائی قمطر اژدر سوار اپنے کرگدن پر سوار ہو کر سراپا دکھلاتا ہوا میدان مین آیا پکارا ای فضل بن گیاہور خون آشام جیسے تیرے لشکر مین مرنا ہو وہ میرے مقابلے اور مجادلے کیواسطے نکلے ابھی پورا کلمہ قمطر کی زبان سے نہین نکلنے پایا تھا کہ فضل بن گیاہور خون آشام اپنے گھوڑے کو چمکا کے ہمتگاور ہوا اور بعد جنگ نیزہ ضرب تیغ سے قمطر اژدر سوار کی فضل بن گیاہور خون آشام نے زخم کاری سر پر کھایا اور لشکر نے فضل کے جو اپنے مالک کو زخمی ہوتے دیکھا ایک مرتبہ جنگ مغلوبہ کر کے چارطرف سے آمادہ کفارکشی اور شمشیرزنی ہوے اور رچھ بھائی بھی فضل کے اس قمطر اژدر سوار کے ہاتھ سے زخمی ہو گئے اور فضل نے اسی حالت زخمداری مین رومال سے اپنے سر کے زخم کو باندھ کے اسدرجہ شمشیرزنی کی کہ کشتون کے پشتے لگا دیے اور عنقریب تھا کہ فوج قمطر اژدر سوار کی چھپرمٹ کھا کے بھاگ کھڑی ہو جبکہ فضل بن گیاہور خون آشام کے سر کے زخم سے خون بہت نکل گیا اور ضعف کی شدت سے اب طاقت طاق ہو گئی بڑی سستی سے تلوار مارتا تھا ملکہ گوہر ملک نے جو بالاے برج باغ سے دیکھا کہ کوئی دم مین فضل غش کھا کے گرا چاہتا ہے اور فوج شکست کھا کے بھاگ کھڑی ہوگی بے اختیار سربرہنہ سمت قبلہ منھ کر کے رو رو کے دعا مانگنے لگی اور ملکہ یاقوت ملک بھی گریان اور نالان دست بدعا تھی اور دونون بادشاہزادیان حضور قلب اور خلوص نیت سے جناب باری سے ملتجی تھین اور کہتی تھین کہ اے رب کریم تو سمیع و بصیر ہر شے پر قادر اور قدیر ہے ہم لونڈیون کی عزت اور حرمت کا بچانے والا اب سواے تیری ذات کے کہ تو حافظ حقیقی ہے اور کوئی نہین **قطعہ** خداوندا بگردانی بلا را + ازین آفت رہا کن جان ما را + بحق آن دو گیسوے محمدؐ + زبون گردان زبردستان ما را + اور کبھی قلب کو اپنے سمت مولاے مشکلکشا رجوع کر کے بہزار عجز و انکسار با چشم اشکبار پکارتین بیت کبت سگر و سنسار پکارت ہے جبریل کا انچھر تھین بتاے دیو + تین سو برس نبی جی سے آگے ناگہر سے سلیمان کو چھڑاے دیو + جب بھیڑ پڑی گرطھ کھیبر پر تب انتر مار کے سین چلاے دیو + مین بنتی کرون سنگ اللہ ہیر ہی بیر کیون دیر لگاے دیو + اور کبھی حالت یاس و ہراس مین کہتی تھین رباعی یا فاطمہ بنت مصطفائی مددے + دی مظہر ذات کبریائی مددے + برقصد بلا کم است این فوج شریر + اے مالک مختار خدائی مددے + ابھی ملکہ گوہر ملک و یاقوت ملک یہی دعائین مانگ رہی تھین کہ یکبار از پردۂ بیابان گردے برخاست تیرہ و خیرہ سرگرد باسمان رسیدہ پاے گرد بزمین دوزیدہ غلطان و پیچان چون سر زلف عروسان ہوا نے مارا گرد کو گرد نے مارا ہوا کو اس گرد شگافتہ ہوا اور اسمین سے آگے آگے تو شاہزادۂ رستم صولت **بدیع الزمان** والا مرتبت اور دست چپ کو شاہزادۂ شیر شیر بن **حمزہ** دونون بہادر با شمشیر عریان نعرہ کر کے قمطر اژدر سوار کی فوج پر گرے اور اس طرح سے کفار کشی اور جہاد اپنے لگے کہ آن واحد مین تمام لشکر کفار تہ و بالا ہو گیا اور شاہزادۂ **بدیع الزمان** لاش پر لاش دھڑ پر دھڑ سر پر سر گراتا برابر قمطر اژدر سوار کے پہونچ گیا قمطر اژدر سوار نے شاہزادۂ عالیمقدار کو دیکھکے کہا کہ ای **بدیع الزمان** تو کہان تھا مین تو فقط تیری جستجو اور تلاش مین قمطوطول شداوندی لقا سے مسافت بعید طے کر کے یہان آیا تھا یہ کہکے ایک وار تلوار کا برسر اقدس شاہزادۂ نامدار کیا شاہزادے نے اسکی ضرب کو رد کر کے تیغ طہمورثی و دیوبند کو اس کافر کے سر پر مارا اور اپنے سپر فراخ دامن کو پناہ کیا تھا مگر تیغہ سپر کو کاٹ کے خود اور رودہ و بلغے کو تراش کر چار انگل سر مین اتر گیا قمطر اژدر سوار نے چستی تمام دستانہ ار اتیغہ کھینچکر پھیلا اسکے کرگدن کی گردن پر گرا

فوراً اگردن کو قلم کر گئے نکل گیا اور وہ کمند کہ تار آتش مانند بلا دس آتشبازی کے چرخ مار کے زمین پر گر پڑا کفار نے جو قمطرا اژدر سوار کو زخمی کر گردن پر سے گرتے دیکھا جھٹ پٹ چار طرف سے زد لا کیا اور اُسے اُٹھا کے لے بھاگے اور شکست فاش لشکر مین قمطرا اژدر سوار کے ہوئی جو زد پر کھڑا تھا اور جو جہان تھا وہان اڑ گیا باقی ماندہ جتنے سے تھے جسنے جدھر راستہ پایا الصلوٰت کو جان بچا کر بھاگ کھڑا ہوا الغرض اب فضل بن گیاہو رخون آشام بسبب زخم کاری کے جبکہ نہایت سست ہوگیا تھا تو اُسنے گھوڑے کی گردن مین ہاتھ ڈال دیے تھے اور خود غلطان و غش بیخبر ہو گیا تھا مرکب اُسکو لیے ایک سمت کو چلا جاتا تھا اب دیکھیے کہ فضل بن گیاہو رخون آشام کا کہان سراغ ملے یہان لشکر فیروزی اثر شاہزادہ نامور کا شادیانے فتح کے بجوا کے اور لکھو کھا روپیہ کا مال اسباب لشکر کفار کا لوٹ کے ہمراہ رکاب ظفر انتساب شاہزادہ عالم کے رزمگاہ سے پھرا اور شاہزادہ عالیجاہ بدیع الزمان مع شاہزادہ شیر...
مین بحرمہ داخل چارباغ ملک جہربان دلکش ہوا

## اب دو کلمے داستان فضل بن گیاہو رخون آشام سے بیان کیے جاتے ہین

کہ فضل بن گیاہو رخون آشام نے جو عرصۂ رزمگاہ مین قمطرا اژدر سوار کے ہاتھ سے زخم کاری کھا کے اپنے دونون ہاتھ گھوڑے کے گلے مین ڈالدیے اور بیہوش ہوگیا تو گھوڑا فضل کو لیے سرپٹ چلا جاتا تھا دوسرے روز نماز کا وقت تھا کہ رخشان کوہ کے نیچے گھوڑے نے فضل کو اپنی پیٹھ پر سے گرا دیا اور از بسکہ دو دن کا بھوکا پیاسا تھا آپ چرا مین مشغول ہوا حسب اتفاق اس سرزمین رخشانیہ کا بادشاہ رخشان شاہ نام ایک مقربان درگاہ لقا سے لاکھ سوار کا مالک بڑا بہادر اور شمشیرزن ہے اسکی بیٹی ملکہ ہماے گوہرپوش نام ایک ماہ طلعت مہرجبین پریوش حور تمکین ہے کہ اُسنے اسی رخشان کوہ کے متصل ایک باغ نہایت پر فضا اور دلچسپ تعمیر کرایا ہے اور اکثر اوقات بطریق تفریح گلگشت باغ کو مع ساٹھ ستّر چارسو اپنی ہمدمون اور ہمرازون کے وہان دس دس بارہ بارہ روز رہا کرتی تھی چنانچہ جس روز کہ فضل کو گھوڑے نے وہان زیر کوہ لا کے گرا دیا ملکہ ہماے گوہرپوش مع اپنی صحبت والیون کے اُسی اپنے باغ مین تھی کوئی نوکر ملکہ ہماے گوہرپوش کا صبح کیوقت وہان آنکلا اور اُسنے دیکھا کہ ایک گھوڑا نہایت خوبصورت بازین ولجام مرصع کار چراگاہ مین پھرتا ہے اس شخص کو بخیال حرص دنیا فکر ہوئی کہ کسی گھات سے یہ گھوڑا بیسوار نہ پھرتا ہے اسے پکڑ کے زیور اسکا اتار لیجیے اور یہ سوچ کے چند قدم اس گھوڑے کے پیچھے آگے بڑھا اسکے قریب نہین پہونچا تھا کہ اُسنے دیکھا کہ ایک سمت ایک جوان رعنا چہرۂ زیبا تمام سلاح جسم پر لگائے پوشاک فاخرہ پہنے گلگون آغشتہ خاک پر بیہوش اور خود فراموش پڑا ہے وہ شخص یہ تماشا دیکھ کر وہان سے بسرعت تمام پھرا اور ملکہ کے باغ مین جا کے دو چار اپنے ساتھ والون سے کہا کہ اس پہاڑ کے صحرا مین ایک گھوڑا بہت خوبصورت کئی ہزار روپیہ کا زیور پہنے پھرتا ہے اور ایک جوان وجیہ شکیل زخمی پڑا ہے سبھون نے کہا چلو دیکھین غرض وہ سب وہان آئے اور فضل بن گیاہو رخون آشام کو دیکھ کر آپس مین صلاح کی کہ اس زخمی کو مع اسکے گھوڑے کے ملکہ ہماے گوہرپوش کے پاس اٹھا کے لیچلین سبھون نے کہا اچھا لیچلو آخر ایک چارپائی لاکے فضل بن گیاہو رخون آشام کو اُسی غش کی حالت مین چارپائی پر ڈال کے اور اُس گھوڑے کو پکڑ کے پھر اُسی باغ مین ملکہ ہماے گوہرپوش کے سامنے لائے اور سب حال بیان کیا ملکہ ہماے گوہرپوش فضل بن گیاہو رخون آشام کو دیکھتے ہی اول مین ہزار جان و دل سے خریدار اور عاشق زار فضل بن گیاہو رخون آشام کی ہوگئی مگر بخیال مآل اندیشی اور عفت نہ خواست کہ مبادا یہ راز کسی پر افشا ہو جائے خوب سا آپ کو سنبھال کے اپنی دایہ سے کہا کہ اے دایہ

تو اس زخمی کے زخمون مین ٹانکے دلوا کے مرہم پٹی کرا اور اپنے مکان مین لیجا کے بہت اچھی طرح سے اسے رکھنا
جب یہ بخوبی تمام صحت پا جائیگا تو اُسوقت اسکا حال دریافت کرکے کہ یہ کون شخص ہے کہان کا رہنے والا ہے زخمی کیونکر ہوا
اسکو رخصت کر دینگے القصہ دایہ ملکہ ہماے گوہر پوش کی فضل بن گیا ہور خون آشام کو ایک مکان مین
لیگئی اور آپسمین یہ قسمیہ سب مین ہوگئی کہ یہ راز کہین فاش نہونے پاے تلاش کر دا کے کسی جراح سے مرہم منگایا اور
فضل بن گیا ہور خون آشام کے زخم پر اس مرہم کے پھاہے لگا ے جب دماغ کو ہوا لگی تو فضل کی آنکھ کھلی اور
اسنے دیکھا کہ مین ایک پلنگ پر پڑا ہون اور میرے گرد و پیش چند نازنینان مہر جبین ماہ تمکین کچھ بیٹھی ہین کچھ کھڑی ہین ان مین
ایک نازنین نہایت حسین گپت سندر روپ سروپ مہا سن یون لکھے جو انگ مین لیجیے + جون مول سبھون کو بن دیکھے
دکھیے چھب دیکھے ہی جیجے + پر تا کی چوٹ سہی نا جات نہ دوسرے اور کو دکھین دیجیے + اور بناوٹ نہ دینے ڈنگ بھی
ہی لکھ دیکھو ہی لیجیے + فضل بن گیا ہور خون آشام نے اس سراپا حسن و دلبری کو دیکھکے نگاہ اولین ایک
تیر عشق جگر پر کھا کے اور ایک آہ سرد دل پر درد سے کھینچکر مثل مرغ بسمل اپنا کلیجا دونون ہاتھون سے پکڑ لیا اور
پھڑک پھڑک کے دم بھر مین پھر بیہوش ہو گیا ملکہ ہماے گوہر پوش اپنے جی مین بمضمون اس شعر کے شعر
دل را بدل رہیست درین گنبد سپہر + از سوے کینہ کینہ و از سوے مہر مہر + سوچی کہ یہ شخص بھی وابستہ الفت اور
شیفتہ محبت میرا ہو گیا ہے پھر خوب سا آپ کو ضبط کرکے اور باتون مین مصروف ہوئی اتنے مین مہر نگین پر جو فضل
کے ملکہ کی نگاہ پڑی تو معلوم ہوا کہ یہ شخص گیا ہور خون آشام سپہ سالار گنجباب کا جو تھا بیٹا فضل ہے ناگاہ دم بھر کے
بعد پھر فضل کی آنکھ کھل گئی اور ملکہ کو بنظر حسرت دیکھنے لگا ملکہ نے کہا اے شخص کیا متوحش ہو کر دیکھ رہا ہے سرگذشت تیری مین
بیان کر دون ماجرا یہ ہوا تجھے تیرے گھوڑے نے حالت غش مین یہان زیر رخشان کوہ لاکے گرا دیا تھا میرے
ملازمین تجھے اٹھا کے میرے پاس لاے ہین اور یہ سرزمین رخشانیہ ہے میرا باپ رخشان شاہ یہانکا بادشاہ لاکھ
سوار کا مالک ہے آیندہ اگر تو عاقل اور فہیم ہے تو اپنے دل مین سمجھ کے چپ ہو رہنا شعر دل است این جنگ نتوان
کرد با دل + شود دایم کہ خواہد آشنا دل + جسوقت سے کہ مین نے تجھے با این حال دیکھا کچھ مقام دم مارنے کا نہین کہ جو میرے
دل کی حالت ہے مگر سر بکف ہو کے اور اپنے باپ سے مخفی تجھے مین نے یہان لاکے رکھا ہے اب نہین معلوم کہ کچھ تیرے
دل کو بھی جذب محبت ادھر کا ہے یا نہین فضل بن گیا ہور خون آشام نے متبسم ہو کے جواب دیا کہ اے ملکہ شعر چاہت
کو میری آپ نہ دم دے کے پوچھیے + اپنے ہی جی سے آپ قسم دے کے پوچھیے + الا مشروط بشرط رباعی بدنامیان
لینگے ہم تمھاری خاطر + رسوائی سہینگے ہم تمھاری خاطر + تم بھی جو کرو ہماری بات اک منظور + تو کیون نہ کرینگے ہم تمھاری
خاطر + ملکہ ہماے گوہر پوش نے کچھ در دیدہ نگاہی سے فضل کے منہ کو دیکھکر طرز دلبرانہ اور انداز معشوقانہ سے
پوچھا کہ فرمایے وہ کون سی بات ہے فضل نے کہا اے ملکہ اصل حقیقت یہ ہے کہ مین غلام جان نثار شاہزادہ بدیع الزمان
نامدار کا ہون اگر تم کلمۂ شہادت پڑھ کے ملت بیضا دین اسلام قبول کرو تو تمام عمر شعر بر سر و چشم من نشینی + نازت بکشم
کہ نازنینی + ملکہ ہماے گوہر پوش نے کہا کہ اے فضل بن گیا ہور خون آشام شعر گر کہے تو رات دن کو تو کہون
مین رات ہے + کفر اسمین کچھ نہین یہ دل ملے کی بات ہے + اور فارسی والون نے کہا ہے شعر عشق ازین بسیار کرد ست
و کند + سبحہ را زنار کرد ست و کند + اچھا مجھے بہر حال تیری خوشی منظور ہے جو تو کہیگا مین قبول کرونگی وہ کلمہ ارشاد کر فضل
بن گیا ہور خون آشام نے کلمۂ شہادت تلقین کیا اور ملکہ ہماے گوہر پوش مع اپنی دایہ اور تمام صحبت والیون
کے کلمۂ طیبہ پڑھ کے مشرف باسلام ہوئی اور بعد چند روز کے فضل بن گیا ہور خون آشام کا زخم اندمال پر

آگیا اور غسل صحت ہوا اور ملکہ نے تیاری جشن کی کرکے صحبت ناچ رنگ کی قرار دی اور ہر روز صبح سے شام تک ملکہ
ہمائے گوہر پوش اور فضل بن گیا ہور خون آشام جام شراب عیش سے مدہوش ہم آغوش رہتے تھے ایک روز
کی نقل ہے کہ رخشان شاہ بادشاہ بطریق سیر و شکار سوار ہوکے اس طرف کو آنکلا اور بے ساختہ اسکو خیال ہوا کہ ایک مدت
سے میری بیٹی ملکہ ہمائے گوہر پوش یہاں سیر باغ کو آئی ہے اور مین نے نہین دیکھا ہے ذرا اسکو بھی دیکھتا چلون اندرون باغ
قدم زن ہوا خواصون لونڈیون باندیون نے رخشان شاہ کو آتے جو دیکھا تو سب کی سب سراسیمہ اور بدحواس
دوڑی ہوئین ملکہ ہمائے گوہر پوش کے پاس آئین اور عرض کی اے ملکۂ عالم آپ غافل کیا بیٹھی ہین رخشان شاہ
آپ کا باپ آپہونچا ہوشیار ہو جایئے ملکہ نے جو آمد باپ کی سنی تو شدت خوف سے مثل قالب بیجان محو حیرت سکتے
کی صورت رہ گئی ابھی کچھ کہنے نہین پائی تھی کہ سامنے سے رخشان شاہ نے دور سے فضل بن گیا ہور
خون آشام کو اور اپنی بیٹی ملکہ ہمائے گوہر پوش کو ہمدوش و ہم بغل ایک مسند پر بیٹھا دیکھکر خنجر کمر سے کھینچکر پکارا
کہ باش اے خیرہ سر تیرہ روزگار تو کون شعر قضا بگرفتہ و امانت چو این سان + رسیدہ بخط د قصر شاہان + اور برابر
پہونچکر خنجر مارا فضل جہان بیٹھا تھا اُسی طریق پر وہان بیٹھا رہا جسوقت کہ چمک خنجر کی دیکھی بائین گھٹنے کو زمین پر قائم
کرکے داہنے ہاتھ سے بند دست رخشان شاہ کا پکڑ لیا اور ذرا اُسکی کلائی کو فشار دیا تو خنجر ہاتھ سے چھوٹ کر علیحدہ
گر پڑا اور جھپٹ پٹ فضل رخشان شاہ کو پشت بزمین کرکے چھاتی پر چڑھ بیٹھا اور پوچھا کہ اے رخشان شاہ
حالا در شناختن پروردگار عالم چہ میگوئی رخشان شاہ نے کہا مین فرمانبردار اسکا ہوں کا ہون یون تو مجھے منظور
نہین ایک شرط ہے اسکو اگر تو ادا کرے تو کیا مضائقہ جو تیرا دین ہو مین قبول کرون فضل نے کہا کہ وہ شرط اپنی
بیان کر اب تا وقتیکہ اتمام حجت نہ کر دونگا کچھ نہ کہونگا رخشان شاہ نے کہا ایک شیر خونخوار مردم آزار اٹھارہ گز کا اسی
قرب و جوار مین رہتا ہے اگر تو اُس شیر کا شکار کرکے مجھے دکھلا دے تو تا قید حیات تیری اطاعت اور فرمانبرداری
مین بسر و چشم حاضر ہون فضل بن گیا ہور خون آشام نے رخشان شاہ کو چھوڑ کر کہا کہ بسم اللہ اے
رخشان شاہ سوار ہو اور مجھے اپنے ہمراہ لیجا کے اس شیر کو دور سے دکھلا دے رخشان شاہ اسی وقت
باغ سے باہر نکلا اور فضل بن گیا ہور خون آشام کو اپنے ساتھ لیکے اُس صحرا مین گیا اور جاسوسون سے تحقیق
کروا کے کہا کہ وہ سامنے اس جھاڑی مین شیر رہتا ہے فضل نے بجستی تمام قریب اُس جھاڑی کے جا کے دیکھا کہ شیر غافل
پڑا سوتا ہے اسوقت فضل نے بآواز بلند کہا کہ اور واہ کیا پڑا سوتا ہے ہوشیار ہو جا کہ قضا بر قفا اور اجل بر جبین تیری
کھڑی ہے آواز کے ساتھ شیر کی آنکھ کھل گئی اور فضل بن گیا ہور خون آشام کو با شمشیر عریان اپنے سامنے کھڑا
دیکھکر بڑھا اور ایک ہی جست مین برابر فضل کے پہونچکر چاہتا تھا کہ تھپڑ مارے فضل نے تلوار ماری شیر تو جست
کرکے پشت پر جا رہا اور اسکی تلوار وہان ایک پتھر پڑا تھا اسپر جو پڑی تو دو ٹکڑے ہو گئی ابکی مرتبہ شیر پھر حملہ ور ہوکے
آیا فضل جست کرکے داہنی طرف جا رہا شیر نے چارون پائون اپنے زمین پر قائم کیے فضل فرصت پاکے
اس شیر کی پشت پر سوار ہو بیٹھا اور دونون ہاتھون سے شیر کے دونون کان پکڑ کے جو زور کیا تو کان شیر کے اکھڑ
آئے اور دو پرنالے خون کے بناگوش سے شیر کی جاری ہوئے رخشان شاہ نے جو یہ ماجرا دیکھا تو بیساختہ پکارا
اے بہادر بس مجھے ثابت ہوا کہ دین تیرا برحق ہے جو تیرے دین کو اختیار کرے وہ کیا کہے فضل نے کلمہ شہادت ارشاد کیا
رخشان شاہ کلمۂ شہادت پڑھ کے مسلمان ہو گیا اور کہنے لگا کہ مین نے ملکہ ہمائے گوہر پوش کو برضا و رغبت اپنی
تیرے عقد مین دیا فضل نے کہا کیا مضائقہ مگر تا وقتیکہ شاہزادہ عالی تبار بدیع الزمان نامدار کی شادی ملکہ گوہر ملک

سکے ساتھ ہوگی مجھے تیری بیٹی سے کچھ علاقہ نہین بروقت شادی ہونے شاہزادۂ عالم کے ملکۂ گوہر ملک کے ساتھ مین بھی تیری بیٹی کے ساتھ عقد کو نہ نگاہ کیکے شیر پر سے اُتر پڑا اور وہ شیر ترسان اور لرزان جستین کرتا سمت صحرا چلا گیا یہان

رخشان شاہ فضل بن گیا ہو رخون آشام کو ہمراہ لیے اپنی بارگاہ مین آیا

## اب شمہ داستان شوکت بیان خاور سپاہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری سے گذارش کیا جاتا ہے

کہ شاہزادۂ قاسم جو مراد کوہ مین مع مراد شاہ نگہداشت فوج وسپاہ کی جاری کر رہا ہے اور اس فکر مین ہے کہ لشکر جمع کرکے برسر گنجاب جاؤن ایک روز کی نقل ہے کہ خاور سپاہ ملک قاسم نے فرمایا کہ مین بہت روز سے شکار کھیلنے نہین گیا ہون دو چار روز اسی گرد ونواح مین شکار کھیل کے پھر آؤنگا مراد شاہ نے عرض کی کہ بہت خوب اور اُسی وقت سامان شکارگاہ سب طلب کیا اور شاہزادۂ قاسم بہ نیت شکار سوار ہو کے چلا قضائے کار اُسی قرب مین ایک شہر ہے کہ نام اُسکا ارکانیہ ہے اور حاکم وہانکا ارکان بلند اختر نامے ایک بادشاہ بڑا صاحب جاہ ہے دو پہلوان اُسکے ایک کا نام ارقم خوک پیشانی اور دوسرے کا نام خرپاے خرس اندام بڑے سرکش اور زبردست ہین جبکہ ارکان بلند اختر نے سنا کہ مراد شاہ قاسم کا شریک ہو کے مسلمان ہوگیا نہایت پیچ وتاب کھانے لگا اپنی بارگاہ مین باواز بلند کہا کہ اے پہلوانان تم مین چاہتا ہون تم مین سے ایک پہلوان جاکے مراد شاہ کو بسیاست فہمایش کرکے پھر بدستور قدیم دین لقا پرستی پر لاے اور جو وہ قبول نہ کرے تو سر اُسکا قلم کرکے میرے پاس لاے یہ کلام ارکان بلند اختر کا سنکے ارقم خوک پیشانی نے کہا کہ مین جاکے ابھی مراد شاہ کو سمجھاے دیتا ہون اور اگر وہ سرمو میرے کہنے سے انحراف کریگا تو تمام اُسکے ملک کو برباد کرکے سر اُسکا لاکے آپ کے سامنے حاضر کرونگا ارکان بلند اختر نے اپنے بیٹے کو بھی ارقم خوک پیشانی کے ہمراہ کر دیا اور لاکھ سوار اسکے پائنام کرکے روانہ کیا اور وہ ارقم خوک پیشانی مع ارکان بلند اختر کے بیٹے اور لاکھ سوار کے کوچ درکوچ بعد طے مراحل او قطع منازل قریب مراد شاہ کے ملک کے پہونچا اور وہان پہونچ کے اسنے سنا کہ قاسم کہین شکار کھیلنے کو گیا ہے اندرون مراد کوہ فقط مراد شاہ اکیلا ہے یہ حال سنکے بہت خوش ہوا اور فرصت وقت کو غنیمت جانکے یلغار کرکے روانہ ہوا مراد شاہ نے جو یہ خبر سنی کہ ارقم خوک پیشانی اور بیٹا ارکان بلند اختر کا مع لاکھ سوار کے آتا ہے اُسی وقت تمام اپنی فوج وسپاہ کو لیکے سوار ہوا اور مراد کوہ سے نیچے اُتر کے تھوڑے سے فاصلے پر ارقم خوک پیشانی کے لشکر سے بارگاہ اپنی استادہ کروائی اور اُتر پڑا ارقم خوک پیشانی کو جو یہ خبر پہونچی کہ مراد شاہ مع اپنی فوج وسپاہ کے مراد کوہ سے اُتر کے بہ نیت مقابلہ ومجادلہ آیا ہے اور تھوڑی دور پر بارگاہ استادہ کروائی ہے نہایت درہم وبرہم ہو کر حکم دیا کہ ہمارے لشکر مین طبل جنگ بجاؤ اور بموجب اسکے کہنے کے لشکر کفار مین طبل جنگ بیدرنگ بجا جسوقت کہ آواز طبل جنگ کی مراد شاہ کے لشکر مین پہونچی مراد شاہ نے بھی حکم دیا کہ کہدو ہمارے لشکر مین بھی طبل جنگ بجے یہان بھی صداے طبل جنگ بلند ہوئی اور رات بھر دونون لشکر دن مین بڑی ہوشیاری اور جاگ رہی جبکہ گریبان سحر چاک ہوا اس طرف سے ارقم خوک پیشانی مع اپنے لشکر کے اور اُدھر سے مراد شاہ مع اپنی فوج وسپاہ کے نکل کے میدان مین آکے قائم ہوئے اور نقیبون نے طرفین سے میمنہ اور میسرہ قلب وجناح ساقہ کمینگاہ آگے کا ہراول پیچھے کا چنداول چودھون صفین تائین ہین آراستہ وپیراستہ کرلین کڑکیت نکل کے کڑکیتی کرنے لگے ارقم خوک پیشانی اپنے لشکر سے مرکب چمکا کے سر میدان آیا اور پکارا ہے لشکر مراد شاہ از شما کرا آرزوے مرگ است کہ بباید بمیدان جنگ اتنا کلمہ پورا ارقم کی زبان سے نہین نکلنے پایا تھا کہ اس طرف لشکر مراد شاہ سے سہیل ستارہ چشم گرہ پیشانی مراد شاہ سے اجازت لیکے اُسکے مقابلے مین آیا اور بعد نیزہ وری ضرب شمشیر سے ارقم خوک پیشانی کی سہیل

ستارہ چشم بدرجہ شہادت فائز ہوا بعد اسکے پھر کسی کو مراد شاہ کی فوج مین حوصلہ نکل کر اس سے مقابلہ اور مجادلہ کرنے کا نہوا اسوقت مراد شاہ نہایت سراسیمہ اور پریشان حال ہو کر بحضور قلب اور خلوص نیت سمت قبلہ منہ کر کے با دل بریان اشک ریزان جناب باری سے مستدعی اور ملتجی تھا کہ ای قادر ذو الجلال خلاق زمین و آسمان مین بندۂ عاصی جدید الاسلام ہون صدقہ اپنی وحدانیت کا آبرو میری رکھ لے فیضان صحبت مین شاہزادۂ والا منزلت خاور سیاہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری کے اثنا مجھے معلوم ہوا ہی نظم

چو عاجز رہاندہ وانم ترا | چہ برداری ازرہ گذر رود را
درین عاجزی چون نخوانم ترا | بنور دلشبہ صفر عزود را
تو گفتی ہر آنکس کہ در رنج وتاب | چو برلشکر دشمن آری زحیل
دعائے کند من کنم مستجاب | بمرغان کشتی فیل واصحاب فیل

ابھی یہ مناجات تمام نہین ہوئی تھی کہ سامنے سے شور اٹھا من دشت دعاج اور نگ + گردی برخاست لوحیا رنگ + اور انجمن سے دیکھا کہ فضل بن گیا ہو رخون آشام اور رخشان شاہ مع لاکھ سوار کے نمودار ہوا اور بعد ادراک حال کمر کے لشکر کفار نے چند خدا پرستون کو مغلوب کر لیا ہی فضل برابر ارقم کے پہونچکر پکارا کہ باش ای کافر کہان جاتا ہی ارقم خوک پیشانی نے فضل کو دیکھکر کہا ای اجل رسیدہ تو کون ہی جو مرنے کو یہان آیا ہی یہ کہکے ایک ضرب تیغ برسر فضل ماری فضل نے اسکی ضرب کو خالی دیکر بند دست اسکا پکڑ لیا اور داہنا ہاتھ کمر زنجیر مین ارقم خوک پیشانی کی ڈالکے نعرۂ اللہ اکبر جگر سے کھینچا اور ایک زور مین ارقم کو خانۂ زین سے اٹھا کے سر سے بلند کیا اور چرخ دے کے زمین پر مارا کہ چارون شانے چت گرا اور پھر فضل اپنے گھوڑے پر سے کود کر ارقم کی چھاتی پر چڑھ بیٹھا اور کہا ای ارقم خوک پیشانی حالا در شناختن پروردگار عالم چہ میگوئی اسنے بمضمون اس شعر کے شعر نصیحت کن مرا چندانکہ خواہی + کہ نتوان شستن از زنگی سیاہی + کچھ مہملات واہیات جواب دیا تھا کہ پورا کلمہ اسکی زبان نجس سے نہین نکلنے پایا تھا کہ فضل نے ایک ہاتھ سے سر اسکا پکڑ کے زور کیا اور سر اسکا دھڑ سے کھینچکر علحدہ پھینک دیا اور اسکے گھوڑے پر سوار ہو کے آمادۂ کفار کشی ہوا ناگاہ بیٹا ارقم کا شاپور بن ارقم مشہور تھا ایک مرتبہ ہائے باپ کہکے با شمشیر برہنہ بمقابلہ فضل بن گیا ہو پہونچا اور کہا ای فضل تی گذارم ترا صحیح وسلامت میرے باپ کو مار کے میرے سامنے سے جیتا بچکر کہان جائیگا یہ کہکر تلوار فضل کے سر پر ماری فضل نے اسکے وار کو خالی دے کر بوقت گردشمن دوال کمر پر اسکی تیغہ مارا کہ مثل خیار تر دو پرکالے ہو کر لاش اسکی خاک و خون مین لوٹنے لگی جبکہ فوج و سپاہ ارقم خوک پیشانی کی شاپور بن ارقم کو بھی دیکھا کہ مارا گیا سب کے سب ہزیمت کھا کے بھاگ کھڑے ہوے اور ارکان بلند اختر کا بیٹا شکست فاش کھا کے سمت ارکانیہ نکل گیا مراد شاہ نے تحقیق کیا کہ یہ فوج اسلام کہان سے میری مدد کو آئی ہی تو معلوم ہوا کہ فضل بن گیا ہو رخون آشام ملازم جان نثار شاہزادۂ بدیع الزمان نامدار ہی اسوقت مراد شاہ فضل سے بڑی تعظیم وتکریم سے ملازمت حاصل کر کے فضل کو اپنی بارگاہ مین لایا اور بڑے اعزاز واکرام اور تپاک سے تین روز مہمانداری مین مصروف رہا روز چہارم فضل مراد شاہ سے رخصت ہو کے سمت چار باغ بخدمت شاہزادۂ بدیع الزمان روانہ ہوا ادھر کا حال سنیے کہ قاسم جو بطریق سیر وشکار مراد شاہ کی بارگاہ سے سمت صحرا روانہ ہوا تو کوسون تک تلاش مین پھرا لیکن اس جنگل مین کوئی شکار نہ ملا اتفاقاً تھوڑی دور آگے جا کر ایک ہرن نظر آیا خاور سیاہ نے چاہا کہ اس ہرن کو زندہ دستگیر کرون اور اسی خیال مین گھوڑے کو چھیڑ کر اس ہرن کے پیچھے چلا اور ہرن گھوڑے اور سوار کو اپنا حریف جانکے چوکڑیان بھرتا ایک سمت کو بھاگا اور رقت سم بھی پیچھے ہرن کے گھوڑا سرپٹ ڈالے کوئی کوس بھر جب دور نکل گیا اور ہرن زندہ ہاتھ نہ آیا اسوقت غیظ مین آکے تیر کو ترکش سے نکال کے کمان مین پیوستہ کیا اور زہ کو زہ سے ملا کر چلہ کو تا بنا گوش کھینچ کے نشانہ تاک کر تیر کو پرتاب کیا وہ تیر ہرن کے بازو مین لگا ترازو ہو گیا اور رقت سم نے جھپٹ پٹ

گھوڑے پر سے اُتر کے ہرن کو ذبح کر ڈالا اور شکار بند میں ہرن کو لٹکا کے پھر مرکب پر سوار ہوا اور سمت مراد کوہ چلا وقت شب اندھیری تاریکی تھی راہ بھول کے منزلون تک نکل گیا جب صبح نمایان ہوئی تو ایک قافلہ سوداگر کا ملا شاہزادہ قاسم نے جو دریافت کیا تو معلوم ہوا خواجہ شمس مغربی نام ایک سوداگر ہے ساتھ اسباب کے ارکانیہ کے جاتا ہے بہ تجارت اور قافلہ سب اُسیکے ہمراہ ہے شاہزادہ خاور سپاہ قریب اُس قافلہ کے پہونچا اور دیکھا کہ خواجہ شمس مغربی سامنے ہو قاسم کو دیکھا تو پہچان گیا بہت سی خاطر داری قاسم کی کر کے بڑی تواضع اور تکریم سے بعد ادراک حال گذشتہ اپنے خیمہ میں لیگیا اور مہمانداری کی دوسرے روز قاسم بھی لباس تاجرانہ پہن کے ہمراہ اُس سوداگر کے چلا اور شہر ارکانیہ میں پہونچا خواجہ شمس مغربی نے ارکان بلند اختر بادشاہ سے ملاقات کر کے جو کچھ تحائف مال تجارت سے اپنے ہمراہ لیگیا تھا وہ سب اُسے نذر دیے بعد اُسکے بادشاہ سے رخصت ہو کے کاروانسرا میں جا کے اُترا اور خرید و فروخت مال و اسباب تجارت کی کرنے لگا یہان ارکان بلند اختر نے ایک روز رمالون کو طلب کر کے پوچھا کہ میرا بیٹا شاپور اور ارقم خوک پیشانی مع لاکھ سوار کے جو سمت مراد کوہ برسر مراد شاہ گیا ہو ذرا تم اپنے رمل میں دیکھو کہ وہ وہان سے فتحیاب ہو کر کب تک آئیگا حسب الحکم ارکان بلند اختر کے رمالون نے قرعہ پھینک کر اپنے رمل میں دیکھکر کہا ای شہریار شاہزادے نے مع ارقم خوک پیشانی پہلے تو عنقریب تھا کہ اُس لڑائی کو فتح کرلیں الا یون ثابت ہوتا ہی کہ کسی طرف سے کچھ مدد مراد شاہ کی پہونچی اور ارقم خوک پیشانی بجان سے مارا گیا اور شاپور زخمی ہوا اور تمام لشکر نے شکست فاش کھائی یقین ہی کہ صبح و شام میں شاپور حضور میں آتا ہو ارکان بلند اختر یہ حال سنکے کف افسوس ملنے لگا اور نہایت مغموم اور مکدر ہوکے ابھی کچھ نہین کہنے پایا تھا کہ ناگاہ شاہزادہ خاور سپاہ جو سامنے ارکان بلند اختر کے بارگاہ میں ایک کرسی پر بیٹھا تھا یہ سارا حال سنکے نہایت درہم برہم ہوا اور ایک مرتبہ جانب ارکان بلند اختر مخاطب ہو کے کہنے لگا کہ ای نابکار تیرہ روزگار تیری کیا اصل اور حقیقت تھی اور تو اپنے دل میں کیا سمجھا کہ جس حالت میں مراد شاہ تھا اور میں وہان نہ تھا اور تو نے مراد شاہ پر لشکر کشی کی اور حملہ برزم و پیکار کا کیا ارکان بلند اختر نے یہ گفتگو شاہزادہ خاور سپاہ کی جو سنی نہایت غیظ و غضب میں آکے پوچھنے لگا کہ ای بے زبان دراز تو کون جو ایسے سخت اور درشت کلام خلاف ادب اپنی زبان پر لایا اور بعد اسکے اپنے بارگاہ نشین سرداروں کی طرف دیکھکر کہا کہ ہان لینا اسکو جانے نہ دینا اثنا اشارہ ارکان بلند اختر کا پا کے چار طرف سے کفار پر تلوار اپنی اپنی سنبھال کے برسر شاہزادہ خاور سپاہ آگرے اور قاسم نے نعرہ اللہ اکبر جگر سے کھینچکر نعرہ کیا شعار

| | | | |
|---|---|---|---|
| ملک قاسم آن شاه خاور سپاه | زدی تیغ بر ابر و نیزه بماه | ز آب دم تیغ شستم زمین | همه باختر شد بزیر نگین |
| اگر تیغ بر کوه خارا زدی | زدی شاخ گاو زمین بر کند | | |

ای کافران بیحیا و نابکاران پر دغا هر کرا ندانند و هر کہ ندانند حالا بدانند و بشناسند کہ منم نور حدیقہ و ساطت و شجاعت صاحب عزم مبارز رزم شاہزادہ خاور سپاہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری اور یہ نعرہ کرکے آمادہ کفار کشی اور شمشیر زنی ہوا اور بہت سے کافرون کو جہنم واصل کرکے قریب ارکان بلند اختر کے پہونچگیا ارکان بلند اختر نے جب دیکھا کہ اب میں قاسم کے ہاتھ سے کسی صورت سے نہین بچتا اُسوقت بقول سعدی شیرازی کے شعر وقت ضرورت چو نماند گریز + دست بگیرد سر شمشیر تیز + ناچار ہو کے تلوار شاہزادہ نامدار پر ماری قاسم نے چستی تمام بائین ہاتھ سے بند دست اُسکا پکڑ کے جھٹکا مارا کہ تلوار ہاتھ سے چھوٹ کے علیحدہ زمین پر جا پڑی اور داہنے ہاتھ سے ارکان بلند اختر کا کمر بند پکڑ کے زور کیا اور تخت سے اُٹھا کے سر پر چرخ دے کر زمین پر مارا اور پھر جست کر کے اُسکی چھاتی پر بیٹھ کر پوچھا کہ ای ارکان حالا درشناختن پروردگار عالم چہ میگوئی ارکان بلند اختر نے یہ زور اور قوت شاہزادہ خاور سپاہ رستم صولت کی دیکھکر کہا ای شہریار الحق اور برحق مجھے معلوم ہوا کہ تیرا دین برحق ہی جو تیرا دین اختیار کرے وہ کیا کہے قاسم نے کلمہ شہادت ارشاد کیا ارکان بلند اختر از سر صدق کلمہ پڑھکے مسلمان ہوگیا

اور تمام ساکنان ارکانیہ اور فوج و سپاہ کو کلمہ تلقین کر کے مسلمان کیا اس عرصہ مین شاپور سراسیمہ اور خراب حال زخمی بھاگا ہوا یہان پہونچا اور ساری روداد از ابتداے جنگ تا انتہا بیان کی شاہزادۂ قاسم نے پوچھا کہ تجھے کچھ معلوم ہوا کہ وہ کون شخص تھا جو مراد شاہ کی مدد کیواسطے آیا تھا اور کسکے ہاتھ سے ارقم خوب پیشانی اور تو زخمی ہو کر آیا ہے شاپور نے کہا فضل بن گیاہور خون آشام بدیع الزمان کے نوکرون مین تھا قاسم فضل کا نام سنکے اپنے جی مین نہایت رنجیدہ ہوا اور شاپور بھی بسبب فہمایش و تلقین کرنے ارکان بلند اختر کے از سر صدق مسلمان ہو گیا قاسم نے یہ کلمہ کہا کہ اب مین پہلے مراد شاہ کو قتل کرونگا کسواسطے کہ اسنے مدد بدیع الزمان کے نوکر کی کیون گوارا کی لو مراد شاہ فضل کی اعانت اور مدد سے چھوٹا ہی مجھے اسکا فیصلہ از جملہ واجبات ہی یہ کہکے شاہزادۂ قاسم اسیوقت ارکان بلند اختر کی بارگاہ سے نکلا اور تنہا اپنے مرکب پر سوار ہو کر سمت مراد کوہ روانہ ہوا اثناے راہ مین فضل بن گیاہور کے لشکر کو دیکھکر نقاب اپنے منھ پر ڈال لی اور بمقابلہ فضل بن گیاہور آکے نہیب دی کہ اے بہادر ہوشیار باش قضا بر قفا اجل بر جبین تیری آپہونچی لا ضرب شمشیر کہ مین ملک الموت تیری جان کا ہون فضل ناچار اور مجبور ہو کے دست بقبضہ ہوا اور قاسم نے فضل کی تلوار کی باڑھ کو بچا کے ہاتھ فضل کا پکڑ لیا اور نوبت کشتی پر پہونچی تین شبانہ روز فضل بن گیاہور شاہزادۂ قاسم کو نقابدار سمجھے ہوے کلہ بکلہ کمر بکمر سینہ بسینہ دوش بدوش بڑی جھک دمک سے لڑا چوتھے روز پہر دن چڑھے خاور سیاہ ملک قاسم نے فضل کا لنگر توڑ کے زیر کیا اور چھاتی پر بیٹھ کے بعیاری پوچھا کہ تیرا نام کیا ہے فضل نے اپنا نام بتلایا قاسم بظاہر کمال نادم اور محجوب ہو کے فضل کی چھاتی پر سے اٹھ کھڑا ہوا اور بہت عذر اور معذرت کر کے فضل بن گیاہور خون آشام کو خلعت ملوکانہ پہنایا اور رخصت کیا فضل بن گیاہور خون آشام باصد رنج و آلام شاہزادۂ قاسم کے پاس سے رخصت ہو کے آمادۂ مرگ اور مہیاے قضا ایک پہاڑ پر گیا اور وہان ایک کمند کو بطور پھانسی کے اپنے گلے مین ڈال کے سر کمند کا پہاڑ سے باندھ دیا اور اُس پہاڑ کے نیچے ایک دریا موج زن تھا اسمین کود پڑا گلے مین تو کمند پڑی تھی وہ خوب زور سے کھنچ گئی اور کمند مین فضل معلق زمین سے اور پانی سے بہت بلند لٹک گیا اور گلا جو کمند مین کھنچا ہوا اور پھنسا ہوا تھا تو دونون آنکھین فضل کی نکل آئین اور دم گھٹ گھٹ کے فنا ہو چلا دم واپسین تھا کہ حضرت خضر علیہ السلام نے آکے فضل کے گلے سے کمند کو کھولا اور وہان سے ایک پہاڑ پر لا کے لٹا دیا دو گھڑی کے بعد جب فضل کو ہوا لگی اور غش سے ہوش آیا آنکھ کھلی تو حضرت خضر علیہ السلام کو اپنی بالین پر کھڑا دیکھکر بصد اندوہ و غم با چشم پر نم پوچھا کہ یا حضرت آپ کون بزرگوار ہین حضرت نے فرمایا کہ مجھے خضر کہتے ہین اے فضل بڑا تعجب ہی کہ قاسم سے زیر ہونے کا اس درجہ صدمہ اور رنج ہوا کہ تو آپ کو ہلاک کرتا ہی یہ قاسم نقابدار بنکے آیا تھا تو ایسا نادان ہو گیا یہ نہین جانتا کہ یہ قاسم شاہزادۂ بدیع الزمان کا بھتیجا جان و روح شاہزادۂ بدیع الزمان کا ہی تو اس درجہ اپنے دل مین ندامت نہ کھینچ اور یہ غیرت تیری بیجا ہی یہ کہکے حضرت خضرؑ نے اپنے دست مبارک سے کمر فضل کی باندھ کے فرمایا کہ آج سے مین نے تجھے نظر کردہ اپنا کیا اب جا کوئی روے زمین پر تجھے زیر نہ کریگا اور کوئی پہلوان تیری پیٹھ زمین پر نہ لگا سکیگا مگر تو بھی امیر حمزۂ با توقیر اور کرب غازی اور اولاد صاحبقران سے کبھی حوصلہ مقابلہ اور مجادلے کا نہ کرنا یہ فرما کے حضرت خضر علیہ السلام فضل بن گیاہور خون آشام کی نظرون سے غائب ہو گئے اور فضل نے دیکھا کہ وہ زور اور طاقت میرے جسم مین ہی کہ رستم و سام و نریمان بھی مجھسے ہم پنجہ نہین ہو سکتے اور مجھسے برابری نہین کر سکتے اُسوقت فضل کے جی مین یہ خیال آیا کہ اب پھر چل کے قاسم کو کشتی مین زیر کرون مگر سمجھا کہ حاشا حضرت خضرؑ نے مجھے منع کر دیا ہی اور سواے اسکے قاسم صاحب غیرت ہی اگر تو قاسم کو ذلیل کریگا تو قاسم لا شک و لا ریب اپنے کو ہلاک کر ڈالیگا اُسوقت اے فضل تو شاہزادۂ بدیع الزمان کو کیا جواب دیگا بس یہ پس و پیش کر کے فضل پہاڑ

پر سے نیچے اُترا اور اسنے دیکھا کہ گھوڑا امیر اچرا گاہ مین چرتا ہی جا کے اپنے گھوڑے پر سوار ہوا اور جانب چارباغ
روانہ ہوا اب پہلے اپنے لشکر مین جا کے ملحق ہوا بعد اسکے مع تمام فوج و سپاہ کے بخدمت شاہزادۂ بدیع الزمان
عالیجاہ چلا غرض جسوقت فضیل کی آمد کی خبر شاہزادۂ بدیع الزمان نے سنی اُسی وقت اپنے سب سرداروں کو فضیل
بن گیا ہور خون آشام کے استقبال کیواسطے بھیجکر بڑے اعزاز و تکریم سے بارگاہ مین طلب کیا بروقت ملاقات
شاہزادۂ بدیع الزمان نے جو بنفشا او زرنگ اور نور فضیل کے منہ پر دیکھا تو اپنے جی مین متحیر اور متعجب ہو کر
بہت خوش ہوا اور صحبت مین بیٹھ کے احوال پوچھنے لگا فضیل ابھی باتین کرتا ہی کہ ایک مرتبہ امیہ بن عمرو بھی پہونچا
اور بعد دعا و ثنا کے عرض کی کہ شاہزادۂ عالم کی عمر دراز ہو گنجاب ایک لشکر بے پایان اور فوج و سپاہ فراوان
جمع کر کے بہ نیت فاسد آتا ہی شاہزادۂ عالیشان نے فرمایا کہ اے امیہ بن عمرو خدا اے ما بزرگ است شعر
سر نمی پیچم ز سرنوشت حبیب + ہر چہ آید بر سر من یا نصیب + جو کچھ منشی تقدیر اور کاتب ازل نے لوح جبین پر سری
بروز دیوان قضا قلم قدرت سے اپنے رقم کر دیا ہی وہ ہوا اور وہی لابد صفۂ ظہور آئیگا اسمین فکر و تردد کرنا محض
بیفائدہ ہی ابھی یہی باتین کر رہا تھا کہ سامنے سے ایک گرد پیدا ہوئی اور اُس گرد مین سے نقابدار نمد پوش نمودار
ہوا اور شاہزادۂ بدیع الزمان کے پاس آ کے متکلف اس امر کا ہوا کہ اسوقت اگر از راہ محبت میرے مکان پر چلو
تو موجب میری خوشنودی کا ہی شاہزادۂ عالم نے کہا کیا قباحت ہی چلو مین چلتا ہون یہ کہکے شاہزادۂ بدیع الزمان
نے اُسکو بٹھا کے صحبت رقص و سرود کی قرار دی اور نقابدار نے بر سبیل مذکور کہا کہ ای بدیع الزمان مین نے سنا ہی کہ گنجاب
آمادۂ جنگ اس طرف کو آتا ہی لہذا مین چاہتا ہون کہ تو اتنا صبر کر کہ شاہزادۂ خاور سپاہ بھی آ جائے اور وہ
بھی تیرا شریک حال ہو شاہزادۂ بدیع الزمان نے ہنسکے جواب دیا کہ مین جانتا ہون ای نقابدار نمد پوش کہ
تو ہوا خواہ قاسم کا ہی مجھے مر جانا گوارا اور بہت بہتر ہی اس بدبخت سے کہ قاسم کی اعانت اور مدد سے کوئی کام
مین کرون بس اتنا کہکے نقابدار سے رخصت ہوا اور اپنی بارگاہ مین آ کے اپنے لشکر کی تیاری مین مشغول
ہوا روز دوم گنجاب بجمعیت کثیر فوج کشی کر کے قریب آ پہونچا اور کوئی پانچ کوس کے فاصلہ پر چارباغ سے سواد
بارگاہ استادہ کروا کے اُتر پڑا اور جتنے بارگاہ نشین گنجاب کے تھے وہ سب کے سب آ کے گرد و پیش تخت گنجاب
کے اپنی اپنی کرسیون پر بیٹھے گنجاب نے کہا کہ مین پہلے ایک نامہ اپنے ایلچی کے ہاتھ بدیع الزمان کو بھیجتا ہون
اگر بدیع الزمان نے میری اطاعت قبول کی اور میرا کہنا مانا تو مین سب جرم و خطا اُسکے معاف کر دونگا اور جو اُسنے
میرا حکم نہ مانا تو پھر جیسا مناسب جانونگا سمجھ لونگا حسب الحکم گنجاب کے منشی نے نامہ لکھا اور گنجاب نے آہنگ
گراز دندان نامے اپنے ایک سردار کو وہ نامہ دے کے شاہزادۂ بدیع الزمان کے پاس بھیجا جسوقت کہ
آہنگ گراز دندان دروازۂ بارگاہ پر شاہزادۂ بدیع الزمان کی پہونچا مردہے نے اُسکی عرض کی شاہزادۂ عالم
نے فرمایا کہ بلا لو اور وہ ایلچی اندرون بارگاہ داخل ہوا اور مجرا گاہ پر سے بطرز کفار مجرا کیا کسی شخص نے جواب
اُسکے سلام کا نہ دیا اور شاہزادۂ بدیع الزمان نے اُسکو اشارہ کیا کہ ایک کرسی پر بیٹھ اور اُسنے بیٹھ کر نامہ
گنجاب کا شاہزادۂ بدیع الزمان عالیجناب کی نظر انور سے گذرانا جبکہ شاہزادۂ عالم نے وہ نامہ پڑھا اور حرف
بحرف مضمون اُسکا معلوم کر لیا تو وہ نامہ ہاتھ سے پھینک دیا آہنگ گراز دندان نے جو دیکھا کہ نامہ پیغمبر مرسل
کا بدیع الزمان نے پڑھ کے پھینک دیا اور کچھ جواب نہ دیا مثل مار سر دم زدہ پیچ و تاب کھا کے اپنی کرسی پر سے
اُٹھ کھڑا ہوا اور خنجر کھینچکر چاہتا تھا کہ برابر ہو جبکہ شاہزادۂ عالم کو ایسے شاہزادے نامور نے جھپٹ کر تمام اُسکا ہاتھ پکڑ کر باتین

ہاتھ سے ایک طمانچہ اُسکے منھ پر مارا کہ چرخ مار کر سامنے چاروں شانے چت گر پڑا بعد اُسکے شاہزادہ بدیع الزمان نے دونون کان اُسکے پکڑ کر اُکھاڑ لیے اور اُسکے ہاتھ پر رکھ کے فرمایا کہ اس شکل سے جا گنجاب کے پاس اور کہنا یہی جواب نامہ ہے آہنگ گران گوش اپنی زندگی سے بیزار ہو بار بار یہ شعر سعدی کے حسب حال اپنے پڑھتا ہوا بارگاہ گنجاب مین آیا اشعار مسکین خر آرزو ے دم کرد + نایافتہ دم دو گوش گم کرد + ہر کس کہ ز حد برون نہد گام + اینست سزاے آن بد انجام + اور سارا حال بیان کیا گنجاب یہ ماجرا سنکے اور آہنگ گران گوش کے دونون کان کٹے ہوے دیکھکے مثل شعلۂ جوالہ بھڑک اٹھا اور اُسی حالت غیظ و غضب مین حکم دیا کہ ہان طبل جنگ میرے لشکر مین بجے حسب الحکم گنجاب لشکر کفار مین صداے طبل جنگ بلند ہوئی یہان مرجان تیز رفتار نے بحضور شاہزادہ بدیع الزمان نامدار کے بعد دعاے شہنشاہی عرض کی شہریار کی عمر دراز لشکر گنجاب مین طبل جنگ بجا شاہزادۂ عالیمقدار بدیع الزمان نامدار نے فرمایا کہ کہدو کہ ہمارے لشکر مین بھی بفضل ایزدی و تائید ربانی طبل جنگ بے درنگ بجے حسب الحکم شاہزادۂ عالم پناہ کے یہان بھی طبل جنگ بیدرنگ بجا اور صداے کوس حربی اور نعرۂ نالۂ رزمی سے زمین متحرک اور آسمان متزلزل نظر آنے لگا دلیران جان نثار اور شجاعان عرصۂ کارزار آمادۂ مرگ اور مہیاے قضا ہو کر باہم کہا کرتے تھے یارو شب حاملہ است فردا چہ زاید دیکھیے کل صبح کو کس کو تختۂ تابوت اور کسکو تخت سلطنت نصیب ہو اور ہزارون بہادر اور نامور تیاری آلات حرب و ضرب مین مصروف تھے کہ سانین گھوڑی کرکے تلوارون تیغون میغون نیمچون کو آبداری الماس کی دلواتے تھے اُنیان چڑھاتے تھے زرہون کو پونچھا لواتے خود کو صاف کرکے رکھا چار آئینون کو صیقل کیا ترکشون کو الٹ کے جو جو کہ ناقص و ناقص تیر تھے اُنکو نکال ڈالا اور جو جو کہ اچھے اچھے اور نہایت مضبوط تھے اُنکو پھر ترکشون مین سنبھال سنبھال کر رکھا طلاے طرفین سے پھر رہے تھے بڑی جاگ اور بڑی ہوشیاری اور خبرداری دونون طرف رات بھر رہی آواز ہوشیار باش اور بیدار باش کی دونون لشکرون مین بلند ہی رہی دو وقت صبح دونون لشکرون مین کمر بندی ہوئی اور فوجین نکل نکل کے میدان کی طرف جانے لگین بردارون نے طرفین سے نکلکر جھاڑی جھنڈی کاٹ کاٹ کے میدان کو برابر کر دیا سقے کاری کرکے نکل گئے سقے انپا شی پر جھکے ہوے گرد و غبار کو بٹھلا رہے تھے کہ ایک مرتبہ چاوش اور میدان نے دونون طرف صف آرائی کر کے اور میمنہ اور میسرہ قلب و جناح ساقہ و کمینگاہ آراستہ کے ہراول پیچھے کا جنداول آئین میں آراستہ پیراستہ کرکے نقیب ندی کہ اے مردان کوشید تا جامۂ زنان بپوشید شعر روز جنگ است جنگ باید کرد + کوشش نام و ننگ باید کرد + کہان ہین رستم سہراب اور بیژن اور برزو اشعار

| | | | |
|---|---|---|---|
| براحوال جم جاے عبرت کو ہست | نشانے نہ از کاسۂ مغز اوست | سکندر کہ یک شہر آئینہ ساخت | نہ آئینہ ہر گہ چون نہ گہ باخت |
| نظر کن درین طاق بازیچہ رنگ | کہ بشکست چون فرق کسریٰ بسنگ | کجا رفت خسرو چہ شد کیقباد | بدارہی نہ کاؤس و دارا بیاد |
| فریدون خداوند اکلیل و تخت | ز دنیا بناچار بربست رخت | جگر خون شد از دورد افراسیاب | کہ کشتی از و زہر کاسہ شیر آب |
| بخاک سیہ فرق رستم نگر | کہ دزدیدی از گرز او کوہ سر | چو بیژن بچاہ بلا شد نزار | نماند آن یلی برزوے نامدار |
| جہان باکسی پایدارے نکرد | فلک بین چہ جفا پیشہ یاری نکرد | اگر آنکہ نام شجاعان عصر | بماند گو تا بعہد داے حشر |
| شجاعت خداوند رسل را پسند | شجاعان دنیا بجنت رسند | کدام است پس آن یلی [illegible] | کہ آید بمیدان تیر دکمند |
| دہد جلوۂ نام جد و پدر | بہ پیش شجاعان شود جلوہ گر | | |

یعنے کون ایسا دلیر نامور صفدر اور بہادر ہو کہ آج سر میدان نکلے نام اپنے باپ دادا کا روشن کر جاے اور اُن بہادرون کا نام مثل حرف غلط صفحۂ ہستی سے مٹا دے دوہا لوہا لہین لوہا بری بلاے + پگ آگے پٹ رہے پگ یا پیچھے پٹ جاے + سامنا اس کڑکے کی آواز کہ شعار دلیران و گردان زردے غضب

بزندان حسرت گزیدہ لب + صدا برون آمد از طبل جنگ + دژنگا دژنگ و دژنگا دژنگ + بغرید طبل وغغان کرد نا
تو گوئی بجنبید کوہی زجا + طرفین سے دلاوروں اور بہادروں اور شجاعوں کی آنکھوں میں نشہ شجاعت سے
پردے پڑ گئے تھے اور عالم جوش و خروش میں گھوڑے جھومتے تھے ایکبار گنجاب نے حکم دیا کہ ہاں ہمارے لشکر
میں ایسا کوئی بہادر دلاور ہے کہ میدان رزمگاہ میں ہم کل کے ان خدا پرستوں کا کام تمام کرے اور سر بدیع الزمان کا
کاٹ کر میرے سامنے لائے بختیارک برابر گنجاب کے خواصی میں تھا یہ کلام گنجاب کا سنکے اس نے کہا کہ اے
گنجاب تیرے لشکر میں تو ایسا میں کسی کو نہیں دیکھتا ہوں کہ وعدہ گاہ مصاف میں جا کے مقابلہ اس بدیع الزمان
فرزند دلبند صاحبقران ثانی سلیمان کا کر سکیگا جو میدان میں جائیگا بدیع الزمان کی ضرب تیغ [illegible] دیو بند سے زندہ
اور سالم بچکر نہیں آئیگا گنجاب نے بختیارک کی گفتگو سنکر ایک گھونسا بختیارک کے منہ پر مارا کہ کئی دانت بختیارک
کے ٹوٹ کر گر پڑے اور منہ سے لہو کی کلیاں نکلنے لگیں اسی عرصہ میں ایک طرف سے نعمان بن گیر ناگ
خرمستی سے جنبانی اپنا گھوڑا چمکا کے برابر گنجاب کے تخت کے آیا اور عرض کرنے لگا کہ مجھے اجازت میدان مرحمت
ہو گنجاب نے اسکی طرف دیکھکر کہا کہ میں نے تجھے حوالے خداوند لقا کے کیا نعمان بن گیر ناگ گنجاب سے اجازت
میدان لیکر سراپا دکھلاتا ہوا میدان میں آیا اور مرکب کو روک کر پشت کی جانب لشکر اسلام اور رخ کیا سمت قیطول خداوند
لقا اور گھوڑے پر سے کود کے زمین پر سجدہ کرنے لگا اور سجدہ کرکے اس زمین کی مٹی ماتھے سے لگائی اور
پھر اپنے گھوڑے پر سوار ہوکے پکارا اے لشکر خدا پرستان و اے زبردستان از شما کرا آرزوے مرگ است کہ پا بہ
میدان جنگ آرزوے دست و پا آوری دارم تا سخن در دہان بود و پورا کلمہ اسکی زبان سے نہیں نکلنے پایا تھا کہ ایک مرتبہ
لشکر اسلام میں علم برداروں نے علموں کو جلوہ دیا اور دونوں لشکروں نے دیکھا کہ انجم گروہ رستم شکوہ سر فتنہ ملک
باختر صاحبقران ابن صاحبقران پہلوان تہمتن شاہزادہ بدیع الزمان گرد لشکر شکن اپنے مرکب کو گرم تاز کرکے
میدان میں بمقابل نعمان بن گیر ناگ کے آیا اور برابر اسکے پہونچ گئے ایک ٹکر دی کہ دس بارہ قدم گھوڑا نعمان
بن گیر ناگ کا پیچھے ہٹ گیا نعمان بن گیر ناگ نے گھوڑے کو خوب سا روک کے پھرتا تھم کیا اور کہا
بدیع الزمان یہ کیا حرکت بیہودہ تھی کہ تو نے میرے گھوڑے کو آکے ادھر مار کے گھوڑا پیچھے ہٹا گیا شاہزادہ عالیمقام
نے فرمایا کہ اول ہمارے طریق میں یہی رسم ہے کہ حریف کو ادھر مار کے تول لیتے ہیں کہ حریف ہمارا زبردست ہے یا
کمزور سو میں نے پہلے ٹکر دے کے دریافت کر لیا کہ تو نہایت کمزور ہے تنکے کی طرح سے اڑا جائیگا نعمان
بن گیر ناگ شعلہ جوالہ ہوکے بھڑک اٹھا اور کہنے لگا کہ نا ضرب شاہزادہ عالم نے کہا شعر تو اول بر آری تمنائے
خویش + کہ من خصم را سیم جائے پیش + ہمارے طریق میں چار باتیں ممنوع ہیں حریف پر پیشدستی اور بھاگتے
کا تعاقب اور کسی بزرگ کی قبر پر قدم رکھنا اور عاشق و معشوق کا افشائے راز کرنا لہذا تو پہلے اپنی ضرب
کر اگر خداب احدیت مجھے تیری ضرب سے محفوظ رکھیگا تو میں تجھے جہنم کرونگا نعمان بن گیر ناگ بہت ہنسا اور
کہنے لگا یہی وہ مثل ہے مرے وہ جو پہلے مارے + [illegible] کہ نہ پڑ گیا ہارے + افسوس تیری حسرت جی کی جی ہی میں
رہجائیگی میری ضرب سے تو بچیگا نہیں جو تجھے وار کرنے کی مہلت اور فرصت ملیگی بے خبردار یہ نہ کہنا کہ خبردار نہ کیا تھا
یہ کہکے نیزہ بڑھا کے سینہ بے کینہ پر شاہزادہ بدیع الزمان کے مارا شاہزادہ عالم نے سنان نیزہ کو اپنے
نیزے کی سنان پر روکا دونوں نیزوں کی نوکوں میں سے چنگاریاں آگ کی اڑیں اور آواز جھنانے کی آئی اور
آپس میں نیزہ بازی شروع ہوگئی تیرہ سو طعن میں نیزہ نعمان بن گیر ناگ کا شاہزادہ بدیع الزمان نے

ہوائی کر دیا نعمان بن گیر تنگ نے جو دیکھا کہ میرا نیزہ ہوائی ہو گیا دونوں ہاتھ اپنے غصہ سے قاش زمین پر دے مارے اور پکارا ای بدیع الزمان تو نے غضب کیا کہ نیزہ میرے ہاتھ سے نکال دیا کر خیر کیا مضائقہ ہی نیزہ بازی خلال بازی عمود بازی جال بازی شمشیر بازی راستبازی اب میری تیغ تیز کی بھی برش کو بھی دیکھ یہ کہکے گھوڑے سے گھوڑے کو ملا چمک کر تلوار ماری شاہزادہ عالم نے اپنی تلوار کی پشت پر اُسکی تلوار کو روکا تلوار نعمان بن گیر تنگ کے مانند آبگینہ حلبی کے دو ٹکڑے ہو گئی دور زمین پر جا پڑی اور اُسی غیظ و طیش میں اُس رستم صولت شاہزادہ بدیع الزمان والا مرتبت نے تیغہ صاعقہ ہیبت دیو بند کو نیام سے کھینچا اور اُس گبر مغرور نعمان بن گیر تنگ کے سر پر مارا نعمان بن گیر تنگ نے سپر فراخ دامن کو چہرے کی پناہ کیا تھا مگر تلوار اُس شجیع کارزار بدیع الزمان نامدار کی مثل برق سپر پر چمکتی نظر آئی یا نیزہ تنگ مرکب اُس کافر بے نام و ننگ نعمان بن گیر تنگ کے اُتر گئی اور لاش اس جہنمی بدمعاش کی مع مرکب چار پرکالے ہو کے خاک و خون میں لوٹنے لگی دونوں لشکروں میں دوست اور دشمنوں کے منہ سے بیساختہ صدائے مرحبا بلند ہوئی اور خواجہ گرانالدین بختیارک خواصی میں گنجاب کی بے ساختہ اچھل پڑا اور پکارا سبحان اللہ واہ واہ ہی واہ واہ ہی جزاک اللہ ماشاء اللہ چشم بد دور کیا خوب تلوار نے کاٹا ہی اور کیا صفائی اور طاقت اس بدیع الزمان رستم شوکت کے ہاتھ میں ہی گنجاب نے درہم برہم ہو کر کہا کہ ای بادر نخطا یہ وقت خوشی کا ہی اور تعریف اور توصیف کرنے کا ہی بختیارک نے کہا ای گنجاب اگر تیرے سب سردار ایک ایک بار ہی بار ہی نکل کے شاہزادہ بدیع الزمان سے مقابلہ اور مجادلہ کرینگے تو یہی حال سب کا ہوگا لہذا تجھے تو یہ مناسب ہی اور جو تو چاہتا ہی کہ میری فتح ہو تو حکم کر دے کہ سارا لشکر چار طرف سے یورش کرکے اُسپر جا پڑے اور جنگ مغلوبہ کرکے اُسکو شکست دے یا مار لے گنجاب نے گفتگو بختیارک کی مناسب جانکے اپنا رومال ہلا کے دو طرف چپ و راست دیکھا اور فوج کو اشارہ کیا کہ ہاں اب توقف اور تساہل نہ کرو چار طرف سے بلوہ کرکے اس خدا پرست کو مار لو اور جنگ مغلوبہ کر دو بس پھر تو یہ حال تھا کہ چار طرف سے لشکر کفار نے اپنی اپنی سپر تلوار پکڑ کے گھوڑے تیز کیے اور یا خداوند باختر یا خداوند باختر کہکے شاہزادہ بدیع الزمان والا گوہر کی فوج پر مار لو مار لو کہتے چلے شاہزادہ عالیمقام بدیع الزمان یورش فوج کفار کا دیکھ کر مثل شیر تشنہ و گرسنہ آمادہ حرب و ضرب ہوا فصل بن گیا ہو رخون آشام نے شاہزادہ عالیمقام کو یکہ و تنہا فوج کفار سے شمشیر زنی کرتے دیکھ کر اپنی فوج کو بھی حکم دیا کہ ہاں مار لو اور بھگا دو فوج گنجاب کو اور ایک کافر کو زندہ اور سالم بچکر میدان سے نہ جانے دو حسب الحکم فصل کے لشکر اسلام نے بھی اپنے اپنے گھوڑے سمت میدان گرم تاز کیے اور برچھے اور تلواریں پکڑ پکڑ کے آمادہ جدال و قتال ہوئے اور آن واحد میں ہزارہا کفار کو مارتے تلواروں کے جہنم واصل کر دیا اور لشکر کفار تہ و بالا ہو کے عنقریب تھا کہ جھرمٹ کھا کے بھاگ کھڑا ہو ناگاہ وہ جو مثل مشہور ہی مثل انہونی کی بات کو ہاکت میں سب کوئے + انہونی ہونی نہیں ہونی ہوئے سو ہونے + اُسی عرصہ رزم و پیکار میں ایک مرتبہ ایک عیار نے آ کے گنجاب سے کہا کہ ای پیغمبر مرسل مبارک باد خداوند سپیدہ ہزار لعنت لعنا خدانے باختر نے ارجل خشت انداز اور سرجل خشت انداز اور سہیل برق انداز اور مہلیل رعد آواز کو فوج کثیر اور لشکر بیشمار سے تیری مدد کو روانہ کیا ہی اور عنقریب وہ آ پہنچے ہیں بختیارک نے خوش ہو کے کہا ای گنجاب اگر میرے کہنے پر عمل کر تو صلاح دولت یہی ہی کہ ارجل اور سرجل اور سہیل اور مہلیل وغیرہ سے کہلا بھیج کہ باغ کی پشت پر سے حملہ کر کے آئیں اور بدیع الزمان کی فوج کو گھیر لیں آن واحد میں لشکر خدا پرستوں کا شکست فاش کھا کے بھاگ

کھڑا ہو گا گنجاب کو یہ رائے بختیارک کی بہت پسند آئی اور سنجابی عیارہ کی زبانی اُن سب کو کہلا بھیجا کہ میں یہاں بدیع الزمان سے مقابلہ اور مجادلہ کر رہا ہوں وہ مع تمام اپنی فوج و سپاہ کے پشت پر سے محض غافل اور بیخبر ہے تم سب چار باغ ملک حرمان کی پشت پر سے حملہ کر دو اور باغ میں گھس کے خدا پرستوں کو مار لو چنانچہ جسوقت کہ سنجابی عیارہ نے ارجل اور سرجل وغیرہ فوج کفار کو یہ حکم گنجاب کا پہونچایا حسب الحکم گنجاب کے ارجل خشت انداز و سہیل اور جہلیل کے ساتھ والے ایک لاکھ اسی ہزار خشت اندازوں اور رعد آوازوں کے پشت پر چار باغ کی آکے سو سو من گز کی جو بہل فولادی اینٹیں گوپھنوں میں رکھ رکھ کے ایک ہی مرتبہ جو دیوار چار باغ پر ماریں تو ایک طرف کی سر تا سر بیخ و بن سے دیوار چار باغ کی منہدم ہو کے گر پڑی اور تمام لشکر خشت انداز اور رعد آوازوں کا اندر چار باغ گھس کے ہزاروں درختان سایہ دار اور پر ثمر خوبصورت خوبصورت کو توڑ کے خاک میں ملا دیا اور شاہزادہ بدیع الزمان والاشان کے لشکر کی پشت پر تلواریں مارتے آمادہ جدال و قتال ہوا ہیجان خونریزی بدیع الزمان اور فضل بن گیا بہادران روم آشام نے مع تمام اپنی فوج کے نمازیان دیندار اور مجاہدان اہل توحید کے لشکر کفار کو درہم برہم کر دیا اور شاہزادہ رستم صولت بدیع الزمان والا مرتبت نے شعر آیا جو سامنے اس دشمن دین کو مارا + پہلے حملے میں علمدار العین کو مارا + اور علم گنجاب کے لشکر کا گرا تھا کہ یکایک پشت پر سے ایک شور یوم النشور بلند ہوا اور دیکھا کہ ہزاروں شجاعان صاحب عز و تمکین اور مومنین پراگندہ نظر آتے ہیں اور ایک طرف سے امیہ بن عمرو سراسیمہ اور نہایت مضطر برابر شاہزادہ نامور کے پہونچا اُسنے سارا حال خشت اندازوں کے شدائد اور بدعت اور چار باغ کی ویرانی اور خرابی کا عرض کیا شاہزادہ بدیع الزمان عالیشان نے یہ حال سنکے جو پشت پر نگاہ کی تو اپنے لشکر میں کسی متنفس اور فرد بشر کو نہ دیکھا لاعلاج ہو کے جنگ رستمانہ کرتا تلواریں مارتا ایک سمت کو نکل گیا

## اب دو کلمے داستان شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم سے بیان کیے جاتے ہیں

کہ جسوقت شاہزادہ بدیع الزمان رزمگاہ سے شکست کھا کے نکل گیا حسب اتفاق ایک سمت سے شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم اسی فکر میں کہ چلکے لشکر گنجاب کو دیکھوں اور وہاں کچھ کار نمایاں کروں آتا تھا اور اُسطرف ایک فرقہ کفار کا زیر قبطول خداوند ہی لقا رہتا ہے اور دو سردار اُسکے ناہیار سرکش اور اشکبوس بن بہرام سرکش بڑے زبردست اور بطور ایک مشہور اور معروف ہیں فرستادہ لقا کہ سواروں کی جمعیت سے واسطے گرفتاری شاہزادہ بدیع الزمان عالیجاہ نامدار کے روانہ ہوئے تھے جبکہ قریب ملک باختر کے پہونچے تو اُن دونوں نے ماجرا شکست اور فرار ہو جانے کا بدیع الزمان نامور کے سنکے ایک مقام پر اپنی فوج کا جما کے ہوئے اور کف افسوس مل مل کے باہم یہ کہہ رہے تھے کہ مجرا شکار ہاتھ سے جاتا رہا کہ بدیع الزمان نکل گیا ورنہ ہم آن واحد میں اُسے گرفتار کر کے بحضور خداوند لیجاتے قضائے کار ادھر سے قاسم مع اپنی فوج و سپاہ کے نمودار ہوا اُن دونوں سرکشوں نے جانا کہ یہ برسر گنجاب بہ نیت رزم و پیکار جاتا ہے بس اب بہتر اور صلاح وقت یہی ہے کہ بدیع الزمان گو تو خداوند لقا نے آپ ہی شکست دی ہے ہم اس قاسم کو اسیر و دستگیر کر کے بحضور خداوند لے چلیں اور آپسمیں یہ صلاح کر کے سد راہ ہو کے لشکر کو اپنے قائم کیا اور اشکبوس بن بہرام سرکش نے سر میدان نکلکر نہیب دی کہ اے قاسم ہوشیار باش کہاں جاتا ہے ایک سمت سے شاہزادہ خاور سیاہ نے اُسے دیکھ کے اپنے مرکب کو گرم تاز کیا اور بمقابلہ اشکبوس آکے کہا کہ لا ضرب مردان غازی اشکبوس نے برچھا سینہ بے کینہ پر شاہزادہ قاسم کے مارا اور دونوں دلاوروں میں نیزہ بازی شروع ہو گئی تھی تھوڑی طعن میں شاہزادہ خاور سیاہ نے نیزہ اُسکے ہاتھ سے نکالدیا اشکبوس بن بہرام نے حالت غیظ و غضب میں تلوار برسر شاہزادہ قاسم

